باعلیحضرت بندگانعالی متعالی خلد اللہ ملکہ

۷۸۶

# برکاتِ عثمانیہ

المعروف بہ

# مخزنِ ادویۂ جدیدہ

یعنی

ڈاکٹری نئی ادویہ کا مبسوط و مکمل مخزن

مشتمل بر

کیمیائی، نباتی، جمادی، حیوانی، پیٹنٹ ادویہ ساختہ حکمائے یورپ و انکے ترکیبی اجزا، افعال و خواص، طریق استعمال، مقدار خوراک کا مفصل بیان اور آخر میں ایک فرہنگ بطور ضمیمہ جس میں ڈاکٹری اصطلاحات کی یونانی طبی مترادفات سے صحیح تطبیق کی گئی ہے اور علاوہ ازیں کثیر الاستعمال ادویہ کی طبی تاریخ نہایت شرح و بسط کے ساتھ درج ہے

مولفہ

عالیجناب سید عبد الرزاق صاحب ایم پی ایس سی آئی (لندن)، وممبر برٹش فارماسیوٹیکل کانفرنس

آف

مسرس سید عبد الرزاق اینڈ کو کمسٹ خاص

مطبوعہ حسن پریس واقع پرانی حویلی حیدرآباد دکن

سنہ ۱۳۳۴ہجری

بار اول

تعداد طبع ایکہزار جلد

(رجسٹرڈ نمبر ۲)

قیمت علاوہ محصول ڈاک

(عہ) سکہ عثمانیہ [illegible]

[illegible]

# فہرست مضامین کتاب


| | |
|---|---|
| دیباچہ ........ | از یک تا ۱۷ صفحہ |
| اصل مضامین ........ | از یک تا ۹۷۰ صفحہ |
| فرہنگ ........ | ازصفحہ ۹۷۱ تا صفحہ ۱۲۵۸ |
| فہرست ادویہ مندرجہ کتاب اور اُنکی تقسیم بلحاظ افعال و خواص | ازصفحہ ۱۲۵۹ تا صفحہ ۱۳۰۹ |
| فہرست عوضات ........ | ازصفحہ ۱۳۱۰ تا صفحہ ۱۳۲۱ |
| فہرست ادویات متشابہتہ الاثرات ........ | ازصفحہ ۱۳۲۲ تا صفحہ ۱۳۲۸ |
| فہرست ادویات جو بطور بدرقہ استعمال کیجاتی ہین ۔ | ازصفحہ ۱۳۲۹ تا صفحہ ۱۳۳۰ |
| فہرست امراض بتصریح ادویات ........ | ازصفحہ ۱۳۳۱ تا صفحہ ۱۳۴۶ |

# بسم الله الرحمن الرحيم

## دیباچہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ مَا خَلَقَ دَاءً اِلَّا خَلَقَ لَہٗ دَوَاءً وَجَعَلَ الصِّحَّۃَ مِنْ اَفْضَلِ النِّعْمَۃِ اَعُوْذُ بِہٖ مِنْ زَوَالِ نِعْمَتِہٖ وَتَحَوُّلِ عَافِیَتِہٖ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی خَیْرِ الْخَلَائِقِ وَاَفْضَلِ الْبَشَرِ وَشَفِیْعِ یَوْمِ الْحَشْرِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَدِیْنَۃِ الْعِلْمِ الَّذِیْ فِیْ شَانِہٖ یُعَلِّمُھُمُ الْکِتَابَ وَالْحِکْمَۃَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

اُس حکیم حقیقی کا لاکھ لاکھ شکر ہے جس نے جمیع مفردات کو پیدا کیا اور ہر ایک مرض کے لیے سیکڑون دوائین خلق فرمائین اور ہر دوا مین جو افعال وخواص مضمر رکھے ہین اگرچہ وہ ایک حد تک معلوم ہو سکتے ہین لیکن کما حقہ اُن کی حقیقت معلوم کرنے سے انسان کے حواس ظاہری وباطنی معذور ہین اور سخت سے سخت حالت مرض مین اُن کے تاثیرات کا وقوع مبداء فیاض کے کمال صنعت پر گواہ ہے منافع کثیرہ کا اجزاے نباتات وجمادات وغیرہ مین وضع کرنا

اُس کے بے انتہا عنایت کی دلیل ہے اور مرکبات مین جو خواص عجیبہ و اسرار غریبہ
اُس نے ودیعت کی ہین۔ اُس کے بیان سے زبان قلم قاصر ہے غرض کائنات کی ہر ایک
شئے اُس کی اعلیٰ صنعت کا نمونہ اور معرفت کردگار کا ذریعہ ہے ؎

برگ درختان سبز در نظر ہوشیار
ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار

اور درود نامحدود اُس سردار دو عالم پر نازل ہو جو باعث تکوین کونین اور معلم
علم حقایق الاشیا ہین اور امراض ضلالت کے دافع ومانع اور جن کا نام پاک
علل جسمانی و روحانی کے لئے موجب شفا ہے۔ خوش نصیب ہے وہ شخص جس کے
مزرع دل مین سید الحرمین شافع المذنبین کا تخم الفت ہوا اور صلوات وسلام آل اطہار
و اصحاب کبار رضی اللہ عنہم پر جن کی پیروی خوشنودی خدا و رسول ہے اور اُنکی
اطاعت عین اطاعت احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔

ہمکو تہِ دل سے شاہ ذیجاہ فلک بارگاہ سلطان زمان رستم دوران ارا حشمت
سکندر شوکت حامی شریعت مظفر الممالک آصف جاہ نظام الملک نواب
میر عثمان علی خان بہادر حضور پُرنور حضرت بندگان عالی متعالی
مدظلہم العالی خلد اللہ ملکہ وسلطنتہٗ کا شکریہ ادا کرنا واجب ہے جن کے عہد معدلت مہد
مین رعایا پُرشاد ملک آباد اور ترقی علوم و فنون کا آوازہ بلند ہے اور جس کی
سرکار ہمیشہ علم و فن کی سرپرستی کرتی آئی ہے۔

ناظرین دانا بینن کی خدمت مین یہ ناچیز **سید عبد الرزاق** ابن **سید سلطان** صاحب کان اللہ لہم مالک شفاء سید عبد الرزاق اند کو کمسٹ خاص اعلیحضرت بندگان عالی متعالی مد ظلہم العالی عرض پرواز ہے کہ ملک ہندوستان مین عرصہ دراز سے جدید ادویات ساختہ یورپ و امریکہ استعمال ہو رہے ہین جن کے افعال و خواص و طریق استعمال انگریزی زبان مین ہین چنانچہ پبلک اُردو زبان مین اُن کے اجزائے ترکیبی اور منافع و ماہیت پر بخوبی واقفیت حاصل کرنے کے لئے مضطرب ہے اسلئے راقم کو یہ خیال ہوا کہ ایک ایسی کتاب لکھی جائے کہ جس مین اُن تمام نئی ادویہ کے حالات مندرج ہون جنکا ذکر موجودہ اُردو کتابون مین نہین ہے تاکہ اطباء یونانی اور اُردو دان ڈاکٹر فائدہ اُٹھا سکین مگر دنیوی کاروبار نے کچھ ایسا عدیم الفرصت بنا رکھا تھا کہ بادی النظر مین اس کام کا انجام پانا ہی مجھ سے دشوار تھا لیکن احباب کے اصرار اور پبلک کے احساس سے متاثر ہو کر راقم کو اس کام کے لئے کچھ وقت نکالنا ہی پڑا اور کئی سال کی باقاعدہ محنت کے بعد کتاب تیار ہوئی چونکہ اِس کا موضوع جدید ادویہ ہے اسلئے **برکات عثمانیہ** معروف بہ مخزن ادویۂ جدیدہ نام رکھا۔

مخفی مباد کہ تمامی ادویات مندرجۂ کتاب اقسامِ ذیل پر منقسم ہین۔

(۱) کیمیائی۔ جو کہ کیمیائے جدید کے اصول پر تحلیل و ترکیب کے عمل سے تیار کی جاتی ہین جیسے لیوکین۔ ہتھیو سیناہن ساسی ٹونزون وغیرہ۔

(۲) نباتی۔ جو نو دریافت شدہ جڑی بوٹیوں سے قوی الاثر جوہر اور ریزین وغیرہ کی صورت میں بنائی جاتی ہیں جیسے پوڈوفائلن۔ اپیال وغیرہ۔

(۳) جمادی۔ جو سونے چاندی اور گندھک وغیرہ معدنیات سے بنتی ہیں جیسے آرگون۔ ارجنٹو فارمن وغیرہ۔

(۴) حیوانی۔ جو حیوانات وغیرہ کے خون اور اجزا سے ترکیب دیجاتی ہیں مثلاً انٹی تھیرائیڈن وغیرہ۔

(۵) پیٹنٹ یعنی رجسٹر شدہ جن کو جرمن۔ فرانس۔ انگلستان اور امریکہ وغیرہ کے نامی گرامی اطبائے حاذق اور ماہران علم الادویہ نے تیار کیا ہے۔ جیسے ستھائی ماگلائی سن گلی کو پہائی سولین وغیرہ۔ ان رجسٹر شدہ ادویات میں سے اکثر و بیشتر ایسی ہوتی ہیں کہ اُن کے اجزا کا سوائے اُن کے موجد کے کسی اور کو علم نہیں ہوتا لیکن حال میں چند ماہران فن نے اُن کے اجزا بھی تحلیل کیمیائی کے اصول پر دریافت کر لئے ہیں۔

تقریباً ہر دوا کا بیان مندرجہ ذیل معلومات پر حاوی ہے:۔

(۱) علمی و تجارتی مترادفات و مصطلحات۔ (۲) ماہیت (۳) ینابیع یا ماخذات (۴) اجزائے ترکیبی (۵) بنانے کی ترکیب (۶) وزن و تناسبہ (۷) محللات (۸) نقطۂ گداخت (۹) تغیفات (۱۰) افعال و خواص (۱۱) طریق استعمال (۱۲) مقدار خوراک۔

کتاب ہذا مین بعض ایسے ادویہ بھی ہین جن کے متعلق بہت کم صراحت درج ہے لیکن اُس کی وجہ یہ نہین کہ مولف نے مطالب کے فراہم کرنے مین تساہل کیا ہو بلکہ اُن ادویہ کے متعلق صرف اسی قدر کیفیت دستیاب ہوئی جو بجنسہ لکھدی گئی ہے۔

ورق گردانی سے بچنے کے لئے اسماء ادویہ کو ردیف وار یعنی اُردو حروف ہجی کے لحاظ سے ترتیب دیا گیا ہے ونیز صحت تلفظ کے لیے اُن پر اعراب لگائے گئے ہین اور اُن کے نام انگریزی حروف مین بھی لکھے گئے ہین۔ کسی دوا کے ضمن مین اگر انگریزی ادویات کا ذکر آیا ہو (خواہ اُن کا اندراج اجزاے ترکیبی کی حیثیت سے ہو یا کسی اور وجہ سے) تو قوس مین اُن کے عربی فارسی اُردو نام تحریر کئے گئے ہین تاکہ اُنکی حقیقت حاملین طب قدیم پر منکشف ہو جائے۔ ادویہ مفیدہ اور کثیر الاستعمال کے بیان مین خاص شرح وبسط سے کام لیا گیا ہے۔

آخر کتاب مین بطور ضمیمہ ایک فرہنگ لگا دی گئی ہے جس مین عربی فارسی اور انگریزی غیر مانوس الفاظ کی توضیح اور اصطلاحات فن کی تشریح کی گئی ہے اس طرح لفظی اختلاف کو دور کر کے کسی شئے کی اصلیت کو ظاہر کیا گیا ہے جس سے وہ نفرت جو اطبار مین ڈاکٹری ادویہ کے استعمال کی نسبت پیدا ہے دور ہو جائے اور بیان ادویات مندرجہ کتاب مین جو دوائین ضمناً لکھی گئی ہین اُن کی کیفیت معہ افعال وخواص ومقدار خوراک وغیرہ فرہنگ مین درج ہے۔ علاوہ ازین بعض جگہ متفرق نوٹ لکھے گئے ہین جن کے مطالعہ سے حاملین طب جدید وقدیم کے اشتباہات

دور ہو جائین گے مثلاً دیکھو بیان آرس روٹ ونبزائن وغیرہ ۔

اودیات مندرجہ کتاب کے افعال وخواص کی فہرست بھی شامل ہے جس مین اُن کی تقسیم بلحاظ اُن کی تاثیرات کے کی گئی ہے ورنہ ناظرین کو متفق الاثر اودیات کے معلوم کرنے مین بیحد دقت ہوتی اور ایک فہرست اُن امراض کی دی گئی ہے جن مین اودیات مندرجہ کتاب استعمال کی جاتی ہین - یہ بڑی کارآمد فہرست ہے جس کے ذریعے سے ہر خواندہ شخص یہ معلوم کر سکتا ہے کہ کس مرض مین کونسی اودیات مستعمل ہین -

یہ ظاہر ہے کہ جس طرح ہر شخص اپنی زبان مین اپنے مافی الضمیر کو ادا کر سکتا ہے اس طرح کسی دوسری زبان مین ادا کرنے سے قاصر رہتا ہے۔ اس کے علاوہ اپنی مادری زبان مین جو خوبیان ہوتی ہین اور اُس مین علوم و فنون کا حصول جس درجہ آسان ہے اُن مین سے ایک بھی غیر زبان کو حاصل نہین جس قوم نے اپنی زبان مین علوم و فنون حاصل کئے وہ بہت جلد بام ترقی پر پہنچ گئی دنیا مین کوئی ایسی مثال نہین ملتی کہ کسی قوم نے اپنی زبان کے علاوہ دوسری زبان مین علوم و فنون حاصل کی ہو اور ترقی یافتہ قومون مین اُس کا شمار ہو تاریخ اس کی گواہ ہے اور واقعات اس کے موید کہ جتنی ترقی یافتہ قومین گذرین یا اب موجود ہین اُنہون نے پہلا کام یہ کیا کہ علوم و فنون کے تراجم اپنی زبان مین کئے اور اُن کا حصول اُن اقوام کیلئے معراج ترقی کا باعث ہوا۔ عربون نے یہی کیا، یورپ اسی اصول پر کاربند ہوا،

جاپان نے اسی کو اپنا دستور العمل بنایا پھر اس سے جو عمدہ نتائج پیدا ہوئے وہ روز روشن کی طرح آج تمام دنیا کے روبرو ہین الغرض کوئی قوم اس وقت تک ترقی نہین کر سکتی جبتک وہ خود اپنی مادری زبان مین علوم و فنون کی اشاعت نہ کرے۔

ہندوستان کے لیے علوم و فنون کی اشاعت کس زبان مین ہونی چاہیے اور اہل ہند دنیا کی ترقی یافتہ قومون سے کیون پیچھے ہین؟

باشندگان ہند کا سیاق سخن اس بات کو بتا رہا ہے کہ اُنکی زبان اُردو ہے اور علوم و فنون کی اشاعت بھی اُردو ہی مین ہونا چاہیے۔ دیگر زبانون مین علم و فن کی تعلیم اُن کے لئے سخت مضرت رسان ہے اور بجز اس کے کہ اُن کی عمر کا ایک معتد بہ حصہ زبان کے حاصل کرنے مین ضایع ہو اور کوئی فائدہ بخش نتیجہ نہین پیدا کرتا۔ یہی ایک اصولی غلطی ہے کہ قوم اپنی زبان مین نہین بلکہ دوسری زبانون مین علوم و فنون کو تلاش کرتی ہے جس کی وجہ سے کبھی اُس کو بام ترقی پر پہنچنا نصیب نہین ہوا دیکھو جاپان اپنی مادری زبان کی بدولت ہی ایک قلیل عرصہ مین بہت بڑی ترقی کر گیا اور ہندوستان اپنی زبان کی ناقدری کے باعث افلاس و نکبت کی حالت مین گرفتار ہے۔ بہرحال قوم کو ضرورت اس امر کی ہے کہ اُس کو اُردو زبان ہی مین علوم و فنون سکھائے جائین جب قوم مین اس امر کا احساس پیدا ہو جائے تو ہر تعلیم یافتہ شخص کا یہ فرض ہونا چاہیے کہ مختلف علم و فن کی کتابین اُردو زبان مین ترجمہ ہون اور پبلک مین اُن کے رواج پانیکی انتھک کوشش کی جائے۔

اس کتاب کے مطالعہ سے ناظرین پر یہ بات منکشف ہوجائیگی کہ جن ادویات کا بیان اس مین مندرج ہے اُنکا اکثر حصّہ وہی دیسی ادویہ ہین جن پر ہندوستان صدیون پیشتر سے واقف ہے۔ صرف یورپ نے تھوڑی سی تبدیلی کے ساتھ ایک دوسری شکل مین ہمارے سامنے پیش کردیا جس کو ہم سرتاپا جدید دوائین سمجھ رہے ہین یہ سب ہے عدم واقفیت ہماری زبان کی جس کی وجہ سے ہم روپیون کے دام کوڑیون کے ادویات خریدا کئے اور جن سے ہمارے مالی سرمایہ مین ایک حدتک کمی واقع ہوگئی اور ہماری کمائی کو نقصان پہنچا۔

مجھے اُن مولفین ومصنفین کا بھی شکریہ ادا کرنا چاہیئے جن کی کتابون سے مین نے استفادہ حاصل کیا ہے اور میری کتاب کے معتبر ہونے کا حصر اُنھین کی تصنیفات وتالیفات پر ہے وھو ہذا۔

## ماخذات کتاب مخزن ادویہ جدیدہ

(۱) یونائیٹڈ اسٹیٹس آف امریکہ ڈسپن سیاٹوری مولفہ ووڈ ریمنگٹن سیاڈلر سنہ۱۹۰۷ء

(۲) اے پراکٹیکل گائڈ ٹو ڈی نیور ۔ ریمیڈیز مولفہ فورٹن کوہر گ ڈیل سنہ۱۹۱۱ء۔

(۳) ڈی نیور ریمیڈیز مولفہ ورجل کاب لنٹز سنہ۱۹۰۸ء۔

(۴) ایکسٹرا فارماکوپیا مولفہ مارٹنڈیل اینڈ وسکاٹ سنہ۱۹۰۶ء۔

(۵) اسکوپرس کمپینین ٹو دی برٹش فارما کوپیا مولفہ پیٹر وہاٹ اسکویر ۱۹۰۸ء۔

(۶) نیو اینڈ نن آفیشل ریمیڈیز ۱۹۱۱ء مرتبہ امریکن میڈیکل ایسوسی ایشن۔

(۷) دی پروپاگنڈا فاری فارمان پیٹو پرائری میڈیسنز۔

(۸) سکریٹ ریمیڈیز مرتبہ برٹش میڈیکل ایسوسی ایشن ۱۹۰۹ء

(۹) مور سکریٹ ریمیڈیز مرتبہ برٹش میڈیکل ایسوسی ایشن ۱۹۱۲ء

(۱۰) نیشنل فارمیولاری مرتبہ امریکن فارماسیوٹیکل ایسوسی ایشن ۱۸۹۳ء

(۱۱) دی نیو اسٹانڈرڈ فارمیولاری مولفہ اے۔ ال ہیس۔

(۱۲) برٹش فارماسیوٹیکل کاڈکس مرتبہ فارماسیوٹیکل سوسائٹی ۱۹۰۷ء۔

(۱۳) ڈکشنری آف نیو۔ ریمیڈیز مرتبہ پراکٹیکل میڈیسن ۱۹۰۶ء۔

(۱۴) برس کرائی برس ہنڈبک مولفہ رام نرائن ریل یم۔ یس ۱۸۹۹ء۔

(۱۵) ڈکشنری آف اکانومک پراڈکٹس آف انڈیا مولفہ ڈاکٹر جارج واٹ ۱۸۸۹ء نو جلد کامل۔

(۱۶) سپلی منٹ ٹو دی فارماکوپیا انڈیکا مولفہ ڈاکٹر محی الدین شریف صاحب مدراس ۱۸۶۹ء۔

(۱۷) لکزکن آف میڈیسن اینڈ الائیڈ سائنسز مولفہ ہنری پور۔ ایم۔ بی۔ اور لیونارڈ۔ ڈبلیو سیج وبک ایم۔ ڈی پانچ جلد کامل۔

(۱۸) اکانومک پراڈکٹس آف دی پنجاب مولفہ باڈن ایچ۔ پول ۱۸۶۸ء۔

(١٩) فارماکوگرافیا مصنفہ فلکی جرانیڈ ہانبری ۱۸۷۹ء

(٢٠) ایکسٹرا فارمیکوپیا مرتبہ فارماسیوٹیکل ایرا ۱۸۹۳ء

(٢١) میٹیریا میڈیکا اینڈ تھراپیوٹکس مولفہ رکھال داس گھوش۔ ایل۔ ایم۔ ایس ۱۹۰۱ء

(٢٢) انڈکس ٹو دی نیٹو اینڈ سائنٹفک نیمس آف انڈین اینڈ اَدر ایسٹرن اکانومک پلینٹس اینڈ پراڈکٹس مولفہ جے۔ فاربس۔ واٹسن۔ ایم۔ ڈی ۱۸۶۸ء۔

(٢٣) میٹیریا میڈیکا آف ہندوستان مولفہ وہائیٹ لا اینسلی۔ ایم۔ ڈی ۱۸۱۳ء۔

(٢٤) ری سینٹ میٹیریا میڈیکا مولفہ ایف۔ ہارووڈ لشر ایف سی ایس ۱۸۹۷ء۔

(٢٥) تھرٹی فائیو ایرس ان دی ایسٹ مولفہ جان مارٹن ہونگ برجر ۱۸۵۲ء

## عربی

(٢٦) قاموس طبی انگریزی و عربی مولفہ ڈاکٹر خلیل خیر اللہ صاحب مطبوعہ مصر ۱۸۹۳ء

(٢٧) انگریزی عربی لغت مولفہ ڈاکٹر ابراہیم منصور مطبوعہ مصر ۱۸۹۱ء۔

(٢٨) کتاب المعتمد فی الادویۃ المفردہ مولفہ حکیم یوسف بن عمر مطبوعہ مصر۔

## فارسی

(٢٩) مخزن الادویہ مولفہ حکیم محمد حسین۔

(٣٠) محیط اعظم مولفہ حکیم محمد اعظم خان المخاطب بہ ناظم جہان۔

## مختلف رسائل انگریزی

(٣١) امریکن ڈرگسٹ اینڈ فارماسیوٹیکل ریکارڈ۔ (٣٢) اسپاچیولا (٣٣) پراکٹیکل میڈیسین (٣٤) پریس کرانیکل وغیرہ۔

انگریزی زبان کے معلومات فن کو اردو زبان مین لانے کے لئے سب سے پہلے جو دقت لاحق ہوتی ہے وہ اس فن کے اصطلاحات ہین جس مین وہ کتاب لکھی گئی ہے اصطلاحات کا لفظی ترجمہ فائدہ نہین دیتا بلکہ ایک زبان کے اصطلاحات کے مقابلہ دوسری زبان کے اصطلاحات بلاکسی تبدیلی کے لکھدینا ترجمہ و تفہیم معنی کے لئے کافی اور فائدہ پہنچانے کے لئے وافی ہے۔ مگر یہ کوئی آسان کام نہین۔ اس کام کو وہی شخص بخوبی انجام دے گا جو دونون زبانون کا ماہر ہونے کے سوا اُس فن سے بھی کماحقہٗ واقفیت رکھتا ہو ورنہین تو تنہا زباندانی کام دیگی اور نہ فن کی واقفیت۔

کسی قوم کے متعصبانہ خیالات جو ایک فن کی نسبت اُس کو حاصل ہون اُس وقت تک دور نہین ہو سکتے جبتک اُس فن کی حقیقت اُس قوم کی زبان مین نہ پیش کی جاسکے پس تعلیم یافتہ حضرات کا فرض ہے کہ حاملین طب جدید اور طب قدیم مین جو منافرت ہے اُسکو دور کرین تاکہ اُن کی باہمی بیگانگی دور ہو جائے۔ مین نے بھی بقدر معلومات اسی قسم کی خدمت کی ہے چنانچہ ڈاکٹری اصطلاحات کے ساتھ ساتھ ہی طبی اصطلاحات بھی درج کردئے ہین۔

فی زمانناجبکہ ہر فن کی ترقی ہو رہی ہے اور روز افزون اُس مین جدید معلومات کا اضافہ ہوتا جاتا ہے طب قدیم مین بھی طب جدید کے معلومات کا اضافہ لابدی ہے اور چونکہ قوم کی ترقی تراجم و تالیفات ہی سے شروع ہوتی ہے اس لئے تعلیم یافتہ حضرات کا فرض ہے کہ مفید کتب طبیہ کے تراجم کے ذریعے اسکی کمی کو پورا کرین۔

اور اُسکی رو بہ انحطاط حالت کو سنبھالین غفلت و بے اعتنائی سے کام لینے کا وقت نہین بلکہ اُسکی بگڑی حالت کو بنانے کا وقت ہے۔ طب قدیم کو اس وقت بجائے خود مکمل سمجھنا فن کی ترقی کا مانع اور طبی زندگی کے لئے ایک تباہ کن خیال ہے۔

ویدک کی پرانی کتابون مثلاً چرک سنگھیتا اور سسرت وغیرہ کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ قدیم مصری اطبا بھی فن دواسازی سے بخوبی واقف تھے۔ چنانچہ کتب مذکورہ مین سیکڑون مرکبات کا ذکر ہے اور اُن کے اجزاے ترکیبی اور بنانے کا مفصل بیان بھی درج ہے بلکہ اُنھون نے بعض کتابین مستقل عنوان پر لکھی ہین جیسے عرق پرکاش جس کا موضوع محض عرقیات ہے جس مین صدہا نسخے عرقیات کے موجود ہین جس سے اُن کے وسعت معلومات کا اندازہ ہوتا ہے۔

ترکیب الادویہ کے اصول کا اُنھین اچھا علم تھا مراہم مین موم وغیرہ کو بطور بدرقہ استعمال کرنا اُنھین کی ایجاد ہے۔ حبوب و معجون کے اکثر نسخے اُنھین کے مجوزہ ہین چنانچہ حب گھوڑ چڑھی اور سپاری پاک وغیرہ کا استعمال بلا کسی تبدیلی کے اب بھی کیا جاتا ہے جنکی حیرت انگیز تاثیرات طبی دنیا پر اس بات کو ثابت کر رہی ہین کہ وہ اپنے وقت کے ماہرین علم الادویہ تھے اور اُنھین ادویات کے ترکیب دینے مین بڑا دخل تھا۔ اکاسیر یعنی کشتہ جات کے بنانے مین اُنکو جو مہارت تامہ حاصل تھی اُسکی نظیر کسی علم طب مین نہین پائی جاتی۔ غرض انفرادی قوت سے اُنھون نے جو کچھ کیا وہ قابل تحسین و آفرین ہے۔ اور باوجود اسکے کہ اُنکی ترقیات محدود ہو گئی ہین اور یورپ

فارمیسی مین بیحد ترقی کر گیا تاہم اُن کے قدیم مرکبات اسوقت بھی قدر کی نگاہون سے دیکھے جاتے ہین اور اُنکی عظمت جو صدیون پہلے تھی وہ اب بھی ہے -

اسکے بعد یونانی اطبا کا دور شروع ہوتا ہے فن دواسازی مین انھون نے باقاعدہ ترقی کی اور علم الادویہ مرکبات کو علحدہ کرکے قرابادین کے نام سے موسوم کیا اور لفظ قرابادین کی وجہ تسمیہ اسبات دلالت کرتی ہے کہ یونانی اطبا ترکیبی ادویات کے موجد ہین اور انکے قائم کردہ اصول متعلقہ ترکیب الادویہ تا حال طب یونانی مین رائج ہین ان مین جالینوس سقراط - بقراط لوغاذیا - روفس وغیرہ اکابر حکما سے ہین اور اعلی پایہ کے طبیب مانے جاتے ہین اور صدہا مرکبات ان فاضل طبیبون کے نام سے موسوم ہین - جیسے جوارش جالینوس ایارج جالینوس معجون سقراط - ایارج لوغاذیا - ایارج روفس وغیرہ ایسی بہت سی دوائین ہین جو انھین کی تیار کی ہوئی ہین جنکی تاثیرات مسلم الثبوت اور لاکھون بندگان خدا کو نفع پہنچا رہی ہین اور اسوقت تک حکمائے عصر نے اُن کے مجوزہ نسخون کو معمولہ مطب رکھا ہے غرض اُن مرکبات کے ایجاد کرنے والے گذر گئے اُنکی ہڈیان تک باقی نہ رہین مگر اُنکے نام اُنکی ادویات مین بطور یادگار چلے آرہے ہین اور جبتک علم طب کا وجود صفحہ ہستی پر باقی رہیگا اُنکی یادگاری محو نہین ہوسکتی بہرحال وہ قابل قدر کام کر گئے اور اُن کے علمی کارنامے نظر انداز کرنیکے قابل نہین -

اسلامی اطبا نے علم الادویہ کے متعلق جو کچھ خدمت کی ہے وہ بہت ہی قدر و قیمت کے قابل ہے - اُنھون نے ہر دوا کی کیفیت شناخت - اُنکے نقیضات قدر شربت مصلح بدل

اور افعال و خواص وغیرہ کو حسن عمدگی سے لکھا ہے وہ بلا اختلاف اس وقت تک مسلّم ہیں
کسی دوا کو عضو مقصود تک پہنچانے کے لئے وہ ایسی دوا کو شریک کرتے تھے جس سے
پہلی دوا کی قوت اور بڑھ جاتی تھی۔ اس طرح ضعیف العمل دوا مین بہت بڑا تغیر پیدا
کیا جاتا تھا جس سے بعض اوقات بےجان مین جان آجایا کرتی تھی۔ مگر وہ دوا کو خوش
ذائقہ کرنے کے لئے اس مین شیرین ادویات کا اضافہ کرنا مناسب جانتے تھے۔
زمانہ ان بہترین کوششون کو کبھی نہ بھولے گا۔ دوا کا اندرونی و بیرونی استعمال
بتلایا اور یہ ظاہر کیا کہ کونسی دوا کس خاص عضو پر اپنا عمل کرتی ہے۔ افعال و خواص کے
لحاظ سے ادویات کی تقسیم کی امراض مین اُن کا طریق استعمال بوضاحت لکھا سیکڑون
ادویات کمال تجسس و تحقیق سے دریافت کین۔ اُنکے مزاج قرار دینے کے لئے اصولی
قاعدے وضع کئے بیسون نہین بلکہ سیکڑون مرکبات اُنکی ایجاد کردہ ہین جو اپنے قدیم
نام سے اپنے موجد کا پتہ دے رہی ہین۔ جیسے یاقوتی بوعلی سفوف ابن ماسویہ وغیرہ
فن دواسازی مین اُنہون نے بہت کچھ ترقی کی اور ایک دوا کے متعدد مرکبات بنائے
غرض علم الادویہ کو اُنہون نے باقاعدہ ترتیب دیا جس کے مطالعہ سے اُنکا کمال فن
ظاہر ہوتا ہے گو وہ نہین رہے مگر اُنکی یادگارین دیرینہ عظمت کو لئے ہوئے تاحال
باقی ہین اور اُنکی پیروی کرنے والون کی قدر و منزلت اس زمانے مین بھی ہر جگہ
کی جاتی ہے۔

یورپ نے علم الادویہ مین جو ترقی کی ہے وہ تمام دنیا پر آفتاب نصف النہار سے زیادہ

روشن ہے اور وہ اس فن پر جس قدر فخر کرے بجا ہے۔ اُنہون نے اسکو علیحدہ اصول
پر ترتیب دیا جن کے معلومات زیادہ تر کمسٹری سے وابستہ ہین اس کے پہلے کسی نظام طب
کو یہ بات حاصل نہ تھی۔ علم العلاج سے اس فن کو بالکل علیحدہ کر دیا جو اس وقت مشہور یا
میڈکا اور فارمیسی کے نام سے موسوم ہے۔ اس فن پر مستقل کتابین لکھین۔ انکی کامرانی
واقبال کے ساتھ اُنکے علوم وفنون مین بھی زیادتی ہوتی جاتی ہے۔ اُن کے علمی ذخیرے
کو فخر کے ساتھ ہر قوم اپنی زبان مین ترجمہ کرنے لگی ہے۔ غرض علم الادویہ اور فارمیسی کا
کوئی ایسا شعبہ نہین ہے جو اُن کے ہاتھون درجۂ کمال کو نہ پہنچا ہو۔ ہر دوا کے افعال و
خواص تجارب عدیدہ سے معلوم کئے۔ یہی ایک ایسا اصول ہے جس پر کاربند ہونے سے
اُنکے علم الادویہ کی وقعت طبی دنیا کے نزدیک بہت بڑھی ہوئی ہے۔ علم الادویہ کے
تحقیقات وانکشافات کی مسلسل تاریخ لکھی۔ دواسازی کے سیکڑون آلات ایجاد کئے
جن سے ادویات کی تیاری مین بے حد سہولت ہو گئی۔ کیمیائی اصول پر ہر دوا کے
جزو اعظم کو معلوم کیا اور اُن سے مفید جوہر نکالے۔ اس طرح علم الادویہ مین اُنہون نے
ایک تازہ روح پھونکدی آج تمام دنیا پر اُنکی قابلیت کا سکہ بیٹھا ہوا ہے۔ اُنکی محنت شاقہ
نے اُنکو کامیابی سے کہین بڑھکر اور روانی سے کہین زیادہ ثمرہ دیا۔ اُنکی متفقہ سعی نے دنیا پر
اس بات کو ثابت کر دیا کہ بغیر اتفاق کے علم وفن کی ترقی محالات سے ہے۔ الحاصل
اُن کے مقابلے مین ایجاد فن کا مبارک تمغہ کسی اور قوم کو حاصل نہین ہوا اور وہ ہر طرح
مستحق مبارکباد ہین۔

میرے معلومات نہ اس قدر وسیع ہین اور نہ میرا شغل تصنیف وتالیف ہے اسلئے
اخبار نامی و ڈاکٹران گرامی کی خدمات بابرکات مین بہ عجز وانکساری التماس ہے کہ
اگر اس کتاب مین کوئی سہو یا غلطی پائین تو بمصداق الانسان مرکب من الخطاء والنسیان -
معاف فرما کر مولف کو اطلاع دین تاکہ طبع ثانی مین شکریہ کے ساتھ اصلاح کی جائے ؎

بپوش گر بخطائے رسی وطعنہ مزن
کہ ہیچ نفس بشر خالی از خطا نبود

آخر مین اللہ جلشانہ سے دست بہ دعا ہون کہ اس تالیف کو مفید عام اور
مقبول انام کرے - آمین ثم آمین -

خادم قوم

سید عبدالرزاق

حیدرآباد دکن

غرہ محرم سنہ ۱۳۳۴ ہجری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# باب الف

**آئی اوتھیان** مترادف۔ ڈائی۔ آئی۔ اوڈو۔ ہیڈراکسی۔ پروپین ÷ جو ہیان
IOTHION. زرد رنگ روغنی سیال جس کا وزن متناسبہ ۲ء۴
سے ۲ء۵ تک ہے ۔ ۷ حصہ پانی ۲۰ حصہ گلیسرین اور ½ حصہ روغن زیتون اور تمامی
قسم کے فرار محللات مین حل جاتا ہے مگر بن زن مین نہین۔ اس مین ۸۰ فیصدی
آئی اوڈن موجود ہے۔ اسکو بجائے آئی اوڈن بیرونی استعمال کرتے ہین۔ جلد مین
۵۰ فیصدی جذب ہوجاتا ہے اسلئے اکثر اسکو روغن یا لیانولن مین ۲۵ سے
۵۰ فی صدی ملاکر جلد پر لگاتے ہین جس کے استعمال سے

نہ آئی اوڈیزم کے علامات ظاہر ہوتے ہین۔ خصوصاً اسکو جلد میوکس کی سطح۔ ہڈیون کے تیسرے درجہ کی آتشک اور پیریاس ٹائی ٹس (ہڈی کو غلاف دینے والی جھلی کی سوزش) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار استعمال**۔ ۳۰ سے ۶۰ گرین تک روزانہ کسی روغن کے ہمراہ ملا کر بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**آئی اوٹان۔** IOTAN. ملاحظہ ہو بیان۔ نیو لاٹا۔

**آئی اوڈائی لن**۔ IODYLIN. مترادف آئی اوڈو۔ شیائی سیلیٹ آف بزمتھ بھورے رنگ کا سفوف جس مین خفیف سی آئی اوڈن کی بو آتی ہے خراش نہین پیدا کرنے والا۔ انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) ہے جسکو زخمون پر چھڑکتے ہین اور اس کا گاز بھی استعمال کرتے ہین۔

**آئی اوڈائی لوفارم**۔ IODYLOFORM آئی اوڈن۔ ملا ہوا جیلاٹن ہے جس مین ۱۰ فی صدی آئی اوڈن موجود ہے۔ بعوض آئی اوڈوفارم بیرونی واندرونی استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۱/۲ سے ۳۰ گرین تک۔

**آئی اوڈیزڈ اسٹارچ** IODIZED STARCH. مترادف امی لم آئی اوڈاٹم۔

**آئی اوڈائیزڈ سیسیم آئیل**۔ IODIZED SESAME OIL. مترادف۔ آئی اوڈی پین۔

**آئی اوڈڈ سیرم**۔ IODID SERUM. یہ ایک قسم کی سیرم ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین

اسکو گرانک رُوماٹزم یعنے مزمن وجع مفاصل مین زیر جلد پچکاری کرتے ہین۔

## نسخہ

| | |
|---|---|
| سوڈیم فاسفیٹ | ۷۵ گرین۔ |
| سوڈیم سلفیٹ | ۲ ڈرام ۳۰ گرین۔ |
| سوڈیم آئی اوڈائڈ | ۲ ڈرام ۳۰ گرین۔ |
| اسٹری لائیزڈ کیا ہوا پانی | ۳½ سیال اونس۔ |

**آئی اوڈن۔** IODIN. آئی اوڈن۔ کے بخارات کو نٹ آئیل یعنے مونگ کی پھلی کے روغن پر ڈالنے سے بنتا ہے۔سیاہ رنگ کے روغنی سیال جس مین چربی کی سی بو آتی ہے۔بعوض مرکبات آئی اوڈن استعمال کرتے ہین۔

**آئی اوڈن سیالی سلیٹ** IODIN SALICYLATE. کِن نارڈ صاحب کا قول ہے کہ یہ آئی اوڈن کا مرکب ملیریا مین کونی ین کے ویسا ہی مفید ہے۔جوڑون کا درد جو بخار کی حالت مین ہوتا ہے۔اُس کو بہت جلد دفع کر دیتا ہے

**آئی اوڈور** IODOR. ۔آئی اوڈن کا سولیوشن ہے جو آرگیانک یعنے حیوانی و بناتی اجزا کے ساتھ بنایا گیا ہے اِس کے استعمال سے آئی اوڈزم نہین ہوتا ہے۔

**مقدار خوراک** ۔جوانون کے لئے ۵ا سے ۵۰ قطرے تک۔

**آئی اوڈول** - مترادف - ٹیٹرا آئی اوڈو پیرال -

IODOL. زرد رنگ بے بو اور بے مزہ سفوف جو پانی مین حل نہین ہوتا ہے مگر الکحل اور ایتھر مین حل ہوجاتا ہے - ۱۵ حصہ روغن اور ۵۰ حصہ کلوروفارم مین بھی حل ہوتا ہے اسمین ۸۸،۹ فیصدی آئی اوڈین موجود ہے آئی اوڈوفارم کا عوض ہے - اندرونی اسکو آتشک اسکروفیولا (خنازیر) اور ذیابطیس مین بعوض الکالی آئی اوڈائڈز استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۱ ۱/۲ گرین سے ۷ ۱/۲ گرین تک . ۵ سے ۱۰ فیصدی کا مرہم بیرونی استعمال کرتے ہین -

**آئی اوڈول کیافین** - کیافین کے الکحل سے بنائے ہوئے سولیوشن

IODOL CAFFEIN. پر آئی اوڈول کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے -

زرد مائل کسیقدر بھورے رنگ کا سفوف جسمین ۷۴،۶ فیصدی آئی اوڈول اور ۲۵،۴ فیصدی کیافین موجود ہے بعوض آئی اوڈول استعمال کرتے ہین -

**آئی اوڈون** - آئی اوڈو پیپٹون کا مرکب ہے جو فرانس مین تیار ہوتا ہے -

IODONE. اس کے ایک قطرے مین ۱/۲۵ گرین آئی اوڈین موجود ہے -

**آئی اوڈی پامس** - آئی اوڈین ملی ہوئی چربی ہے جس مین ۱۰-۲۰-۱ اور ۳۰

IODIPALMS فیصدی آئی اوڈین ہوتا ہے - اسکروفیولا (خنازیر) اور آتشک مین استعمال کرتے ہین -

**آئی اوڈی پن** - مترادف - آئی اوڈائزڈ سی سیم آئل -

IODIPIN. زرد رنگ کا گاڑہا سیال بے بو اور بے مزہ برومی پن کے ویسا ہی بنایا جاتا ہے سی سیم آئل یعنے روغن کنجد پر آئی اوڈن مونو کلورائیڈ کے الکحالی سولیوشن کا اثر چند بار تک ڈالنے سے بنتا ہے الکحل اور پانی مین نہین ملتا ہے - مگر کلوروفارم اور ایتھر مین ملجاتا ہے - دو قسم کی طاقت کا بنایا جاتا ہے ایک ۱۰ فیصدی اور دوسرا ۲۵ فیصدی اول الذکر کو اندرونی استعمال کرتے ہین - اور آخر الذکر کی زیر جلد آئی اوڈائڈز کے عوض آتشک اور اسکروفیولا (خنازیر) مین استعمال کرتے ہین اس کے کیا پسلز کھلاوین یا گم اکیشیا (صمغ عربی) کے ساتھ املشن بنا کر پلاوین -

**مقدار خوراک** - ۱۰ فی صدی کا سولیوشن ایک سے ۳ ڈرام تک اور ۲۵ فیصدی کا ۳۰ سے ۶۰ منم تک زیر جلد پچکاری کرین -

**آئی اوڈی پن سالڈ** - منجمد آئی اوڈی پن ہے جو بذریعہ رو بورات (ملاحظہ ہو

IODIPIN SOLID. بیان روبورات) آئی اوڈی پن کا املشن بنا کر منجمد کیا گیا ہے - بہورے مائل بہ زرد رنگ کے ٹکڑے جس مین ۴۰ فیصدی آئی اوڈی پن (۲۵ فیصدی کا) موجود ہے جو برابر ہے ۱۰ فیصدی خالص آئی اوڈن سے یہ ۲۵ فیصدی کا بھی فرخت ہوتا ہے - جو بے بو اور بے مزی کا ہوتا ہے - بجائے آئی اوڈن اور آئی اوڈائڈز استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۳۰ گرین دن مین ۳ مرتبہ - اسکے قرص بھی ہوتے ہین جس ورزن

۷½ گرین ہے۔

**آئی اوڈی پن فاسفوریٹیڈ۔** آئی اوڈی پن جس مین ۰۰۳ء فیصدی فاسفورس ملایا گیا ہے۔ بعوض فاسفورس کے IODIPIN PHOSPHORATED

ٹیڈ آئیل بچون کو استعمال کراتے ہین۔

**آئی اوڈی نال۔** یہ بھی آئی اوڈین ملایا ہوا روغن کنجد ہے جو آئی اوڈی پن کے موافق ہے۔ ملاحظہ ہو بیان آئی اوڈی پن۔ IODINOL.

**آئی اوڈیا۔** IODIA. اس مرکب مین حسب ذیل دویات موجود ہین

نسخہ

| | |
|---|---|
| فلوئڈ اکسٹراکٹ آف اسٹی لنجیا | ۳ سیال اونس |
| فلوئڈ اکسٹراکٹ آف ہرک لی آش | ۱ سیال اونس |
| فلوئڈ اکسٹراکٹ آف سیاکسی فرنج | ½ سیال اونس |
| فلوئڈ اکسٹراکٹ آف لیوبیا ریلا | ½ سیال اونس |
| فلوئڈ اکسٹراکٹ آف بٹوفلاگ | ½ سیال اونس |
| آئی اوڈائیڈ آف پوٹاسیئم | ۲۵۶ گرین۔ |
| بائی ٹو فاسفیٹ آف آئرن | ۲۵۶ گرین۔ |
| ڈائیلوٹڈ فاسفارک ایسڈ | ½ سیال اونس |
| گرم پانی | ۲ سیال اونس |

**ترکیب** - تمام اکسٹراکٹ کو باہم ملا کر پوٹاسیم آئی اوڈائیڈ شریک کرین اور بائی ڑوفاسیفٹ آف آئرن کو پانی مین حل کر کے دونون عرقون کو باہم ملا کر آہستہ آہستہ فاسفارک اسڈ ملا کر ۲۴ گھنٹے تک رکھکر فلٹر کر لین - اسکروفیولا (خنازیر) آتشک جلد ہی امراض تعسر حیض لیقیاس حیض سیلانِ رحم - اسقاط حمل کی عادت اور یوٹرن ڈیبلیٹی (رحم کی کم قوتی) مین فائدہ مند ہے -

**مقدار خوراک** - ایک سے دو چاء کے چمچے تک دن مین تین مرتبہ -

**آئی اوسیالائن** - جیلاٹن آئی اوڈین (۵ء۷ فی صدی کا ہو) نمک اور آئیل آف ونٹر گرین کا مرکب جو نیم شفاف فالودہ کے مانند ہے IOSALINE. یہ جلد مین بہت جلد نفوذ کرتا ہے - وجع مفاصل عصبی درد اور عرق النساء مین مفید ہے -

**آئی اوسیانگون** - بکرون کے خون مین آئی اوڈین ملا یا ہوا مرکب ہے IOSANGUIN. جس کو انی میا یعنے کمی خون مین استعمال کرتے ہین -

**آئی اوکولی نم** - یہ ایک قسم کی مرہم کی زمین ہے جو روغن ماہی اور چربی سے IOCOLEINUM. بنائی جاتی ہے اس کے تین اقسام ہوتے ہین جو ذیل مین درج ہین -

| | |
|---|---|
| آئی اوکولی نم ہیڈریٹڈ | اسمین ۱۰ فیصدی پانی موجود ہے |
| آئی اوکولی نم جیلاٹی نے ٹڈ | اس مین ۱۰ فیصدی جیلاٹن موجود ہے |
| آئی اوکولی نم گلیسری نے ٹڈ | اسمین ۱۰ فیصدی گلیسرن موجود ہے |

**آئی اونون** IONONE. بنفشہ کی خوشبو ہے جو اسی ٹون کا ائتھرال اور برہی ٹا ڈ اٹریہ ڈالنے سے تیار ہوتی ہے۔ اس کا وزن تناسب ۹۳۵ء۰
۲۰ درجہ کی حرارت پر۔ ۲۶ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر کھولتی ہے۔ اس میں بہت ہی تیز بو ہونیکی وجہ سے اس کا ۱۰ فی صدی کا الکحل سے بنایا ہوا سولیوشن فروخت ہوتا ہے۔ اس سولیوشن کا نام آئی اونون ہے۔ ایک فیصدی کا الکحل سے بنایا ہوا سولیوشن برابر ہے۔ ٹرپل ایکسٹرا کٹ وائیولیٹ سے ہموزن آٹو آف آرس لینے عطر کیوڑہ بھی ملاتے ہیں۔ ایک یا دو اونس ۱۱۲ پونڈ صابون کو خوشبو دینے کے لئے کافی ہے۔

**آئی اونارال** IONAROL بنفشہ کی خوشبو ہے جو کیمیائی طور سے بنائی جاتی ہے۔

**آئی او ڈاسپ ٹال** IODASEPTOL مترادف۔ ڈائی آئی۔ او ڈو۔ آر ہتو فنسٹال سلفونک ایسڈ۔
اس دوا کو بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہیں۔

**آئی او ڈاسی ٹون** IODACETONE. آئی او ڈن کا اثر اسی ٹون پر ڈالنے سے بنتا ہے ایک ڈرام آئی اوڈن لیکر ۲ سیال ڈرام اسی ٹون پر اثر ڈالیں۔ اس ترکیب سے تازہ تیار کر لیا جاتا ہے۔ ابتدائی شب چراغ (ان سائی۔ پی انٹ کار بنکل) اور پھوڑوں پر لگاتے ہیں۔ بہت ہی احتیاط سے لگاویں تاکہ نازک جلد پر اثر نہو اسوجہ سے کہ اکال ہے۔

**آئی اوڈال لا** - مترادف - ٹھ سنس آئی اوڈو فرّیسے ملیٹڈ کاڈ لیور آئیل -

IODELLA. یہ مرکب اِس طریقہ سے بنایا جاتا ہے -

| | |
|---|---|
| رے ڈیوسڈ آئرن - | ایک حصّہ |
| الکحل - | ایک حصّہ |
| آئی اوڈین | ۲ حصّہ |

ادویات بالاکو باہم ملاکر اِس مین تین حصّہ الکحل شریک کرکے ایک لیٹر یعنے ۳۵ ۱/۴ سیّال اونس کاڈ لیور آئیل مین فلٹر کرلین -

**آئی اوڈالباسڈ** - آئی اوڈین اور البیومن کا مرکب ہے جس مین دس فیصدی IODALBACID. آئی اوڈین موجود ہے زرد مائل بسفید بے بو اور بے مزہ

کا حل ہونے والا اسفوف اسکو بجائے آئی اوڈ ڈز آتشک مین استعمال کرتے -

**مقدار خوراک** - ۵-۱۵ گرین دن مین ۳ سے ۶ مرتبہ تک -

**آئی اوڈالبن** - سُرخ رنگ کا سفوف - الکالین سیالون مین حل ہوجاتا ہے

IODALBIN. آئی اوڈین اور البیومن کا مرکب ہے جس مین ۲۱،۵ فیصدی آئی اوڈین موجود ہے - اس کو بجائے الکالی آئی اوڈ ڈز استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۷ ۱/۲ گرین سے ۱۵ گرین تک -

**آئی اوڈالجن** - حل ہونے والا بے بو کا سفوف جسکو بعوض آئی اوڈو فارم

IODALGIN. استعمال کرتے ہین - اس مین ۵۰ فیصدی آئی اوڈین

موجود ہے۔

**آئی اوڈآلیا** IODALIA. - آرگیانک۔ آئی اوڈن اور ٹیانن کا مرکب ہے جسمین شکر بھی ملائی گئی ہے۔ بچون کو آئی وڈن کھلانے کے لئے بہت ہی عمدہ ذریعہ ہے۔ ہر ایک چاء کے چمچے مین ایک گرین آئی اوڈن ہمراہ ٹیانن موجود ہے۔

**آئی اوڈامل** IODAMYL. - آئی اوڈن ملایا ہوا اسٹارچ یعنے نشاستہ ہے۔ ڈیاریا یعنی اسہال مین استعمال کرتے ہین۔ بطور انٹی سپٹک پاوڈر (مزیل العفونت سفوف) بھی مفید ہے۔

**مقدار خوراک** ۔ ۲/۱ گرین۔

**آئی اوڈامل فارمال** IODAMYLFORMOL. - یہ ایک قسم کا انٹی سپٹک (مزیل العفونت) مرکب ہے جس کے کیمیائی اجزا حسب ذیل ہین۔

| | |
|---|---|
| آئی اوڈن ۔ | ۲،۵ فیصدی |
| تھائی مال ۔ | ۱،۲۵ فیصدی |
| اسٹارچ ۔ | ۹۶،۲۵ فیصدی |
| فارمال ڈیہی ہیڈ | تھوڑا سا ۔ |

**آئی اوڈامیلوفارم** IODAMYLOFORM. - انٹی سپٹک پاوڈر (مزیل العفونت سفوف) ہے۔ جس مین اسٹارچ (نشاستہ) فارمال ڈیہی ہیڈ

اور آئی اوڈن موجود ہین -

**آئی اوڈ آن** IODAN. - ۱۰ اور ۲۵ فیصدی آئی اوڈن کا سولیوشن جو قازنکے روغن مین بنایا گیا ہے ۲۵ فیصدی کا سولیوشن اندرونی استعمال کرتے مین - اسکے ۵ منم کے کیاپسیلز ہوتے ہین جس مین ۱/۲ گرین آئی اوڈین ہوتا ہے -

**مقدار خوراک** - ایک سے دو کیاپسیل تک - ۱۰ فیصدی کا آئی اوڈآن بیرونی استعمال کرتے ہین - روزانہ ۶ سے ۱۰ کیاپسیل تک -

**آئی اوڈائی سال** IODANISOL. - مترادف - آرتھو آئی اوڈائی سال - زرد یا سرخ رنگ کی شفاف ٹکڑی - ۷۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتی ہے ۲۴۰ پر کہولتی ہے - بطور انٹی سپٹک (دافع العفونت) استعمال کرتے ہین -

**آئی اوڈاتہل** IODETHYL. - اتہل آئی اوڈائڈ کا دوسرا نام ہے -

**آئی اوڈ بلوٹان** IOD-BLUTAN. - پیپٹن آئی اوڈین اور فیرو میانگانیز کا سولیوشن ہے -

**آئی اوڈبن زن** IOD-BENZEN. - آئی اوڈن کا سولیوشن جو بن زن مین بنایا گیا ہے - ہاتہون کو ڈس انفکٹ (دافع سم وبائی) کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین -

**آئی اوڈٹرپن** IODTERPIN - آئی اوڈن کا اثر ٹرپن ہیڈریٹ پر ڈالنے سے بنتا ہے سیاہ ائل

کسی قدر بہورا رنگ سیال جس مین ٹرپن ٹائین کی بو آتی ہے۔ اسکا وزن تمناسبہ ۱۹ء۱ (۱۵ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر ہے) ۱۶۵ اسے ۱۷۰ اورجہ کی حرارت پر کہولتا ہی۔ ۱۰ حصہ الکحل مین حل ہوتا ہے۔ دوسرے قسم کے محللات مین بھی فوری حل ہوجاتا ہی اس مین ۸۰ فیصدی آئی اوڈین موجود ہے ایک کو ۲۰ حصہ کا ئی اولین ملاکر بطور انٹی سپٹیک (مزیل العفونت) اس سفوف کو زخمون پر چہڑکتے ہین۔

**آئی اوڈجیلاٹن**۔ یہ مرکب حسب ذیل طریقہ سے بنایا جاتا ہے۔

IOD GELATIN.

## نسخہ

| | |
|---|---|
| جیلاٹن | ۳۰ گرین۔ |
| پوٹاسیئم آئی اوڈائڈ | ۳۰ گرین۔ |
| آئی اوڈین | ۱۸ گرین۔ |
| پانی | ۶ اونس ۲ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| سوڈیئم ہائی پو فاسفائیٹ | ۳۰ گرین |
| کیلسیئم ہائی پو فاسفائیٹ | ۳۰ گرین |

سب کو باہم ملاکر فلٹر کرین۔

بجائے آئی اوڈین اسکو اندرونی استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ایک چاء کا چمچہ بہر دوسرے روز زیادہ کرتے جاوین۔

**آئی اوڈفراٹن** - فراٹن اور آئی اوڈین کا مرکب ہے جسمین ۶ فیصدی آئرن اور آئی اوڈین موجود ہے - IODFERRATIN.

سرخ مائل کسیقدر بہورے رنگ کا سفوف -

**آئی اوڈفراٹوز** - IODFERRATOSE. آئی اوڈفراٹن کا شربت ہے -

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۴ میز کے چمچے تک -

**آئی اوڈفرال** - روغن ماہی جس مین فرس آئی اوڈیڈ ملایا گیا ہے

IODFERROL.

**آئی اوڈکارٹن** IODCARTIN. ملاحظہ ہو بیان نے بیولاٹا -

**آئی اوڈکلوروفارم** IODCHLOROFORM. حسب ذیل ادویات کا سولیوشن ہے

| | |
|---|---|
| آئی اوڈین | ۵ اگرین - |
| کلوروفارم | ۲ ڈرام ۴ منم - |

بجائے ٹنکچر آئی اوڈین اسکو استعمال کرتے ہین -

**آئی اوڈکیاٹیکن** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جو نیوسوڈ (ملاحظہ ہو بیان نیوسوڈ) کے موافق ہے - IODCATECHIN

**آئی اوڈکیازین** آئی اوڈین اور کیازین کا مرکب ہے - سوڈیم کیازین کے سولیوشن کو بذریعہ آئی اوڈین سولیوشن (جو پوٹاسیم آئی اوڈیڈ کے ساتھ بنایا گیا ہو) تہ نشین کرنے سے بنتا ہے - زرد رنگ کا سفوف IODCASEIN.

زخمون کو ڈس اِن فکٹ (دافع سمِ وبائی) کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**آئی اوڈگلائی ڈِن**۔ IODGLIDINE. آئی اوڈِن کا مرکب ہے جو نباتی البیومن کے ساتھ بنایا گیا ہے اس مین ۱۰ فیصدی آئی اوڈِن موجود ہے۔ اسکروفیولا (خنازیر) دمہ اور اِکسیوڈیٹس (مقام مجرائے الریم) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ روزانہ ۳۰ سے ۹۰ گرین تک۔

**آئی اوڈلی سی تہن**۔ IODLECITHIN. بہوری مائل بہ زرد رنگ موم کے مانند لگدی۔ اسمین ۷ سے ۸ فیصدی تک آئی اوڈِن موجود ہے۔ الکحل اور ایتھر مین حل ہوجاتی ہے۔ اسکروفیولا (خنازیر) مین بعوض پوٹاسیم آئی اوڈائڈ استعمال کرتے ہین۔

**آئی اوڈو یازوجن**۔ IODVASOGEN. ملاحظہ ہو بیان وَیازوجن۔

**آئی اوڈیوجی نال**۔ IODEUGENOL. اِرِسٹال کے مانند یہ مرکب بھی بنایا جاتا ہے آئی اوڈِن کا اثر یوجی نال کے الکالین شولیوشن پر ڈالنے سے تیار ہوتا ہے۔ زرد رنگ کا سفوف جو پانی مین حل نہین ہوتا ہے مگر ایتھر اور چربیون مین حل ہوجاتا ہے۔ مگر الکحل مین تہوڑا سا ۸۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ اِرِسٹال کے موافق اسکے بھی خواص و فوائد ہین۔

**آئی اوڈو اسٹارچ**۔ IODOSTARCH مترادف۔ امی لم آئی اوڈاٹم۔

**آئی اوڈو اسی ٹون**۔ یہ ایک قسم کا سولیوشن ہے جس مین حسب ذیل
IODOACETONE ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| آئی اوڈین | ایک ڈرام |
| اسی ٹون | ۲ ڈرام ۳۰ گرین (وزن کیاہوا) |

اس دوا کو ابتدائی شب چراغ مین لگاتے ہین۔

**آئی اوڈو انٹی پائی رن**۔ مترادف۔ آئی اوڈو پائی رن۔
IODOANTIPYRIN

**آئی اوڈو اولی اک ایسڈ**۔ مترادف۔ آئی اوڈو اولی ایٹ۔
IODOOLEIC ACID

**آئی اوڈو اولی ایٹ**۔ مترادف۔ آئی اوڈو اولی اک ایسڈ۔
IDO-OLEATE. آئی اوڈین اور اولی اک ایسڈ کا مرکب ہے۔
جندون مین اسکے اجزا متفرق ہوتے ہین۔ اسلئے اس مین الکحل ملایا ہوا امونیا ملاتے ہین

| | |
|---|---|
| آئی اوڈین۔ | ۳ ۱/۴ ڈرام |
| اولی اک ایسڈ | ۳ ۱/۴ ڈرام (وزن کیاہوا) |
| الکحل | ۲ ۳/۴ ڈرام (وزن کیاہوا) |
| الکحالک امونیہ | ۵۶ ۱/۴ گرین (وزن کیاہوا) |

**آئی اوڈو بلوٹان**۔ اس مرکب مین ۱۰ فیصدی آئی اوڈین آرگیانک مرکب کے
IODO-BLUTAN.

کے ساتھ ہے۔ آئی اوڈن کے دوسرے مرکبات سے یہ مزے وار ہے۔

## آئی اوڈو پائی رن۔ مترادف۔ آئی اوڈو انٹی پائی رن۔

IODOPYRIN.

بے رنگ کے منشور نما سوئی کے مانند قلمین۔ الکحل اور گرم پانی مین حل ہوتے ہین۔ ۱۶۰ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ آئی اوڈن کلوروڈ کا انٹرانٹی پائی رن پر ڈالنے سے بنتے ہین۔ اسکا انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) انٹرانٹی پائی رن کے اثر سے زیادہ نہین ہے۔ پیوریرل فیور۔ (سمی بخار جو بعد وضع حمل ہوتا ہے) اور اکیوٹ آرٹی کیولر رومیاٹزم (حاد جوڑون کا وجع مفاصل) مین مفید ہے۔

**مقدار خوراک۔ ۵ سے ۱۵ گرین تک۔**

## آئی اوڈو تھائی رن۔ مترادف۔ تھائی رو۔ آئی اوڈن۔

IODOTHYRIN.

تھائی رائیڈ گلانڈ۔ کے قوی الاثر جوہر فعال کیساتھ ملک شگر ملا کر یہ دوا بنائی گئی ہے۔ بھورا مائل بہ سفید بے بو اور بے مزہ سفوف فربہی۔ مکسی ڈیما۔ گائیٹر (گھینگا) اور امراض نسوان مین مفید ہے۔

**مقدار خوراک۔ ۵ گرین دن مین ۲ سے ۶ مرتبہ تک۔**

## آئی اوڈو تھائی مافارم۔ مترادف۔ آئی اوڈو تھائی مالوفارم۔

IODOTHYMOFORM.

## آئی اوڈو تھائی مالوفارم۔ مترادف۔ آئی اوڈو تھائی مافارم۔

IODOTHYMOLOFORM.

تھائی ما فارم کے ساتھ آئی اوڈین ملانے سے بنتا ہے۔ زرد رنگ اور بے بو کا سفوف
جس میں بمقدار زائد آئی اوڈین موجود ہے۔ فراٹوللا اور روغنیات میں حل ہوتا ہے۔
پانی اور گلیسرین میں حل نہیں ہوتا ہے۔ بطور اینٹی سیپٹک مثل آئیوڈوفارم کے استعمال کرتے ہیں۔

**آئی اوڈو تھیو برومن** — مترادف۔ تھیو برومن سوڈیم آئی اوڈائڈ۔
IODOTHEOBROMIN. اس مرکب میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| تھیو برومن | ۴۰ فیصدی |
| سوڈیم آئی اوڈائڈ | ۲۱٫۶ فیصدی |
| سوڈیم سیالی سلیٹ | ۳۸٫۴ فیصدی |

سفید سفوف پانی میں حل ہوتا ہے۔ آئی اوڈو کیافین کے ویسے ہی اس کے بھی خواص خوراک ہیں۔

**آئی اوڈو ٹرپن** — ہموزن آئی اوڈین اور ٹرپن ہیڈریٹ کو گرم کرنے سے یہ
IODOTERPIN. مرکب بنتا ہے۔ اس کا وزن تناسب ۱۹٫۱۱ (۱۵ اسنٹی گریڈ
کی حرارت پر) ہے ۵ ۱۶ سے ۵ ۷ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر کھولتا ہے۔ الکحل ایتھر کلوروفارم
اور بینزین میں حل ہوتا ہے ونیز پانی میں مل جاتا ہے۔ بعوض آئی اوڈوفارم مرہم بنا کر
یا کائی اولن ملا کر استعمال کرتے ہیں۔

**آئی اوڈو ٹیانال** — IODOTANNOL. آئی اوڈین اور
ٹیانن کا سولیوشن ہے۔

**آئی اوڈو جیلاٹن** — آئی اوڈین ملایا ہوا جیلاٹن ہے جس میں حسب ذیل
IODOGELATIN.

ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| جیلاٹن | ۳ حصہ |
| پوٹاسیم آئی اوڈائڈ | ۲ حصہ |
| آئی اوڈین | ۱½ حصہ |
| ہائی پو | ۲ حصہ |
| کیلسیم ہائی پو فاسفائیٹ | ۲ حصہ |
| پانی | ۱۰۰ حصہ |

اس آئی اوڈین کے مرکب کو اندرونی استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک۔** ۱۵ سے ۶۰ منم تک۔

**آئی اوڈوجینال** IODOGENOL پپسن ملایا ہوا البیومن اور آئی اوڈین سے بنایا جاتا ہے آرتھرائی ٹس (جوڑون کی سوزش) اور نقرس مین بجائے آئی اوڈائڈز استعمال کرتے ہین۔

**آئی اوڈوزان۔** IODOZON. مترادف۔ سیانوفارم۔

**آئی اوڈوزن** IODOZEN. میتھل سیالی سلیٹ اور آئی اوڈین کا کیمیائی مرکب ہے بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**آئی اوڈوسال۔** IODOSOL. یہ ویازوجن ہے (ملاحظہ ہو بیان ویازوجن) جسمین ۶ فیصدی آئی اوڈین ملایا گیا ہے۔

**آئی اوڈوسالون**۔ آئی اوڈین کا مرکب ہے جس میں ۱۵ فیصدی آئی اوڈین موجود ہے۔ آئی اوڈیازوجن کے مانند اسکے بھی خواص و فوائد ہیں۔ IODOSOLVIN

**آئی اوڈوسل**۔ IODOSYL. آئی اوڈوفارم کا عوض ہی جسمیں بو نہیں ہے۔

**آئی اوڈوسنز**۔ آئی اوڈین اور البیومن سے ملے ہوئے مرکبات کا نام ہے جو حسب ذیل ہیں IODOSINS. پیور۔ آئی اوڈوسن۔ اس میں ۱۵ فیصدی آئی اوڈین موجود ہے

**مقدار خوراک**۔ ۳ سے ۴ گرین۔ بعوض ۱۵ گرین الکالی آئی اوڈائڈ استعمال کرتے ہیں

آئی اوڈوسن لائیکر۔ اس میں ۲۵۔۰ فی صدی آئی اوڈین موجود ہے۔

**مقدار خوراک**۔ ایک میز کا چمچہ۔ دن میں تین مرتبہ استعمال کریں۔

**آئی اوڈوسالی سلیٹ آف بزمتھ** مترادف۔ آئی اوڈائی ہن

IODOSALICYLATE OF BISMUTH

**آئی اوڈوفارم البیومن** IODOFORM ALBUMIN مترادف آئی اوڈوفارموجن۔

**آئی اوڈوفارم انی لن**۔ آئی اوڈوفارم ایک حصہ اور انی لن ۷ حصہ کا سولیوشن ہے۔ روئی پر لگا کر کان کے IODOFORM ANILIN کہتار ورزکام میں استعمال کرتے ہیں۔

**آئی اوڈوفارم سیالال** IODOFORM SALOL - آئی اوڈوفارم اور سیالال کا مرکب ہے جو ۴۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ ہڈیوں میں ٹیوبرکیولوسز کی وجہ سے جو سوراخ ہو جاتے ہیں اُس میں بھرنے کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

**آئی اوڈوفارم کیالومل** IODOFORM CALOMEL - ہموزن آئی اوڈوفارم اور کیالومل کا مرکب ہے جو زخموں کو انٹی سپٹک (مزیل العفونت) کرنے کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

**آئی اوڈوفارمال** IODOFORMAL - مترادف - آئی اوڈوفارمین اتھیل آئی اوڈائڈ۔ اتھیل آئی اوڈائڈ پر آئی اوڈوفارمین کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے۔ زرد رنگ سوئی کے مانند قلمیں یا سفوف جو گرم پانی میں حل ہوتے ہیں ۱۳۸ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہیں۔ بعوض آئی اوڈوفارم استعمال کرتے ہیں۔

**آئی اوڈوفارمین** IODOFORMIN - مترادف - آئی اوڈوفارمولین ہکسامیتھیلن ٹٹرامین آئی اوڈوفارم۔ الکحل سے بنائے ہوئے آئی اوڈوفارم کے سولیوشن کا اثر یوروٹروپین پر ڈالنے سے بنتا ہے سفید چمکدار سفوف جس میں آئی اوڈوفارم کی بو آتی ہے ۱۷۸ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے اور پانی میں حل نہیں ہوتا ہے بعوض آئی اوڈوفارم استعمال کرتے ہیں۔ اسکا گاز بھی ہوتا ہے جس میں ۷۵ فیصدی آئی اوڈوفارمین موجود ہے۔

**آئی اوڈو فارمن ایتھل آئی اوڈڈ** IODOFORMIN ETHYL IODID - مترادف - آئی اوڈو فارمال -

**آئی اوڈو فارموجن** IODOFORMOGEN - مترادف - آئی اوڈو فارم - البیومن - الکحل سے بنائے ہوئے آئی اوڈو فارم کے سولیوشن کا اثر البیومن کے سولیوشن پر ڈالنے سے بنتا ہے - زرد رنگ کا حل نہین ہونے والا سفوف جس مین خفیف سی آئی اوڈو فارم کی بو آتی ہے - آئی اوڈو فارم کا عوض ہے جسمین بو نہین ہے - آئی اوڈو فارم سے کم سمیت رکھتا ہے -

**آئی اوڈو فارموسال** IODOFORMOSOL - ویازوجن (ملاحظہ ہو بیان) جس مین تین ۳ فیصدی آئی اوڈو فارم ملایا گیا ہے -

**آئی اوڈو فارمولن** IODOFORMOLIN - مترادف - آئی اوڈو فارمن -

**آئی اوڈو فارمیم لکویڈم** IODOFORMIUM LIQUIDUM - سیال آئی اوڈو فارم - آئی اوڈو فارم کا صابونی سولیوشن ہے جو حسب ذیل ترکیب سے بنایا جاتا ہے -

| | |
|---|---|
| کاسٹک پوٹاش | ۲۵ حصہ |
| پانی | ۲۵ حصہ |

ان دونون کا سولیوشن بنالین -

| | |
|---|---|
| اولی اک آسڈ | ۵۰ حصہ |

| | |
|---|---|
| الکحل | ۳ حصہ۔ |
| آئی اوڈن | ۴ حصہ |

اولی اک اسڈ اور الکحل کو ملا کر تہوڑا تہوڑا آئی اوڈن شریک کرین بعد ازان اس مین الکلی کا سولیوشن ملا دین۔ چند دن تک اسکو رکھین تا کہ جو تہ نشین کے پیدا ہوا ہے وہ بیٹھ جاوے بعد ازان شفاف سیال کو نتہار لین زرد رنگ کا گاڑہا سیال جس مین آئی اوڈو فارم کی بو آتی ہے۔ یانی الکحل گلیسرین ایتہر حربیون اور روغنیات مین حل جاتا ہے۔ اس مرکب کو زخم دہونے کے لئے استعمال کرتے ہین جو جلد مین بہت جلد نفوذ کرتا ہے۔

**آئی اوڈوفان** ـ مترادف۔ مونو آئی اوڈو ڈائی آکسی بنزال فارمال ڈی ہیڈ۔

IODOFAN

آئی اوڈن کا اثر فارمال ڈی ہیڈ اور یوری زارسن پر ڈالنے سے بنتا ہے سرخ مائل بہ زرد رنگ بے بو اور بے مزہ قلمین جو پانی مین حل نہین ہوتے ہین بے بو کا انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ہے۔

**آئی اوڈوفی نن** ـ مترادف۔ آئی اوڈو فیناسی ٹن یا فیناسی ٹن آئی اوڈو

IODOPHENIN

فیناسی ٹن کا سولیوشن (جو ہیڈرو کلورک اسڈ سے بنایا گیا ہو) پر پوٹاسیم آئی اوڈ کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے۔ ناسی رنگ کا حل نہین ہونیوالا اسفوف جو ۱۳۰ سے ۱۳۱ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ اس مین ۵۰ فیصدی آئی اوڈن موجود ہے عضلاتی وجع مفاصل مین مفید ہے۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) بھی استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک ۔ ۷ ½ گرین ۔

**آئی اوڈو فیناسی ٹن ۔** IODOPHENACETIN مترادف

آئی اوڈو فی نن ۔

**آئی اوڈو فینال سولیوشن فار ہائی پوڈرمک یوز ۔** آئی اوڈو

IODOPHENOL SOLUTION FOR HYPODERMIO USE

فینال کا سولیوشن جو زیر جلد پچکاری کرتے ہین حسب ذیل طریقے سے بنایا جاتا ہے ۔

**نسخہ**

| | |
|---|---|
| پوٹاسیم آئی اوڈائڈ ۔ | ۴ ½ گرین |
| آئی اوڈین | ۱۰/۹ گرین |
| کاربالک آسڈ | ۳۰ گرین (وزن کیا ہوا) |
| گلیسرین | ۷۵ گرین (وزن کیا ہوا) |
| پانی معہ ادویہ | ۳ ½ سیال اونس ۔ |

ایک ڈرام ۔ ۲ منم سے ۲ ڈرام ۴ منم تک زیر جلد پچکاری کرین ۔

**آئی اوڈو فینو کلورل** ۔ ہموزن ٹنکچر آئی اوڈین فینال اور کلورل کا مرکب ہے IODOPHENOCHLORAL جسکو جو مین پیدا ہونے والے جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین ۔

**آئی اوڈو کال ۔** (IODOCOL) IODOKOL مترادف ۔

آئی اوڈو گوی اسے کال۔

اس مین مرقومۃ الذیل ادویات موجود ہین۔

آئی اوڈن۔ ڈیو آوڈال۔ اسٹرانشیم آئی اوڈیڈ۔ آرسینک آئی اوڈیڈ۔ آئرن پیپٹونیٹ

میانگنیز پیپٹونیٹ پیپسین نکسوامیکا۔

اس کو شش کے ٹیوبرکیولوسز۔ مزمن برانکائیٹس۔ اور نیوموینا (ذات الریہ) مین استعمال

کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ۳ سے ۶ گرین تک دن مین کئی مرتبہ۔

**آئی اوڈوکرال** ۔ مترادف۔ کاروا کرال آئی اوڈیڈ۔

IODOCROL آئی اوڈوفارم کا عوض ہے جس مین بو نہین ہے۔

ارسٹال کے موافق یہ کارواکرال سے بنایا جاتا ہے۔ زرد مائل کسیقدر بھورے

رنگ کا سفوف جو سیماب طبع روغنیات اور محللات مین حل ہوجاتا ہے (ملاحظہ ہو

بیان ارسٹال)

**آئی اوڈوکریسال** ۔ IODOCRESOL مترادف ٹرامائال

**آئی اوڈوکلوراکسی کوئی نولن** ۔ مترادف۔ ویوفارم۔

IODOCHLOROXY QUINOLIN

**آئی اوڈوکوڈین** ۔ زرد رنگ سوئی کے مانند قلمین۔ گرم پانی مین اسکے اجزا

IODOCODEINE متفرق ہوتے ہین شش کی بیماریون مین استعمال کرتے ہین

**آئی اوڈوکیازین** IODOCASEIN - آئی اوڈن اور کیازین کا مرکب ہے جس میں ۲۰ فی صدی آئی اوڈن موجود ہے بعوض تھائی رؤ آئی اوڈن استعمال کرتے ہیں۔

**آئی اوڈوکیافین** IODOCAFFEINE - مترادف۔ کیافین سوڈیم آئی اوڈو۔ سفید حل ہونے والا سفوف جسمیں ۶۵ فیصدی کیا فین ہمراہ الکالی آئی اوڈو موجود ہے۔ اسکو جلبند مدر استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک** - ۳ ۱/۲ گرین سے ۷ ۱/۲ گرین تک دن مین کئی مرتبہ۔

**آئی اوڈوگالی سن** IODOGALLICIN - مترادف بزمتھ آکسی۔ آئی اوڈو میتھل گالال۔ بزمتھ آکسی آئی اوڈو کا اثر گالی سن پر ڈالنے سے بنتا ہے۔ سفید یا بھورے رنگ کا سفوف معمولی محللات مین حل نہین ہوتا ہے۔ حموضات اور الکالیز سے اسکے اجزا متفرق ہوتے ہین۔ اس مین ۲۳،۶ فیصدی آئی اوڈن اور ۳۸،۴ فیصدی بزمتھ موجود ہے۔ بطور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) اور انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**آئی اوڈوگلائی سن** IODOGLYCIN - کائی اولن۔ آئی اوڈن اور گلیسرن کا مرکب ہے جسکو بران کائی ٹس مین بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**آئی اوڈوگوئی اے کال** IODOGUAIACOL - مترادف آئی اوڈو کال۔

**آئی اوڈو لائین** - آئی اوڈو سیالی سیلیٹ آف بزمتھ ہے جسکو بجائے آئی اوڈو فارم استعمال کرتے ہین۔
IODOLINE

**آئی اوڈلن** - مترادف - کوی نولن کلورمی تھی لیٹ آئی اوڈو کلورڈ۔
IODOLIN
کوی نولن اورمیتھل آئی اوڈ سے نکالا جاتا ہے زرد رنگ کا حل نہین ہوتا عفونت الاسقوط بعوض - آئی اوڈو فارم - استعمال کرتے ہین۔

**آئی اوڈولن** - آئی اوڈن ملایا ہوا البیومن ہے - زرد رنگ اور بے بو بے مزہ سفوف - ڈائیلوٹ الکالیز مین حل ہوجاتا ہے یہ دو قسم کا ہوتا ہے
IODOLEN
آئی اوڈولنم - اکسٹرنم جسمین ۳۰ فیصدی آئی اوڈول موجود ہے - بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اسکا سفوف چھڑکتے ہین - آئی اوڈولی نم انٹرنم - اس مین ۱۰ فیصدی آئی اوڈول موجود ہے اسکو بجائے آئی اوڈائڈ استعمال کرتے ہین - اس کے استعمال سے آئی اوڈوزم نہین ہوتا ہے۔

**مقدار خوراک** - ۳۰ گرین دن مین کئی مرتبہ۔

**آئی اوڈو لوز گال برن** - آئی اوڈن اور پیپٹون کا سولیوشن ہے جسکو بجائے آئی اوڈائڈز استعمال کرتے ہین۔
IODOLOSE GALBRUN

**مقدار خوراک** - ۱۰ سے ۵۰ قطرے تک۔

**آئی اوڈومتھ** - سرخ مائل کسیقدر بھورا رنگ بے بو اور بے مزہ سفوف جسمین ۵۴ فیصدی آئی اوڈن موجود ہے بطور انٹی سپٹک
IODOMUTH

(مزیل العفونت) استعمال کرتے ہیں۔ بطور شربخت قابض ہسل کے اسہال میں مفید ثابت ہوا ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۷ ½ گرین سے ۳۰ گرین تک۔

**آئی او ڈو مرکیورک ہی مال** IODO-MEROURIC-HEMOL ۔ اس مرکب میں ۱۳ فیصدی سیماب۔ ۲۸ فیصدی آئی او ڈائن اور ہی ماٹن موجود ہے آتشک میں استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک۔** ۱ ½ گرین۔

**آئی او ڈو مے سن** IODOMAISIN ۔ آئی او ڈائن اور البیومن کا مرکب ہے جو مے سن سے بنایا جاتا ہے۔ زرد مائل بہ سفید رنگ نمی کو جذب کرنے والا سفوف تیسرے درجہ کی آتشک اور بجائے او ڈوڈز استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک۔** ۱ ½ سے ۳ گرین تک۔

**آئی او ڈو میتھل فینیل پائی رازولان** IODO-METHYL-PHENYL-PYRAZOLAN ۔ مترادف ۔ مڈرائل۔

**آئی او ڈو نیا فتھال۔** IODONAPHTHOL مترادف ۔ ڈائی آئی او ڈو بیٹا نیا فتھال۔

**آئی او ڈو ہی مال۔** IODOHEMOL ملاحظہ ہو بیان ہی مال۔

**آئی بٹ۔** IBIT مترادف ۔ برمتھ آکسی آئی او ڈو ٹیانیٹ ۔ یہ دوا

اے رائل کے مواقق ہے سبز مائل کسیقدر بہورا رنگ حل نہین ہونے والا سفوف پانی یا حیوانی رطوبات کے ساتھ یہ ملنے سے آئی اوڈین نکلتا ہے۔ بطور دافع عفونت اور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) زخمون اور جلے ہوئے مقامون مین استعمال کرتے ہین ۔

**آئی بوگین** ۔ یہ ایک قسم کا الکالائیڈ ہے۔ جو آئی بوگا۔ٹے برنیان تھے کی جڑ سے IBOGAIN نکالا جاتا ہے زرد رنگ قلمین جو ۳۲ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین پانی مین حل نہین ہوتے ہین مگر الکحل مین حل ہوجاتے ہین۔ سلی نیک سک نس (سُبات) مین مفید ہے۔ اِسکے ہیڈرو کلورائڈ کو ½ سے ½ گرین کی خوراک مین انفلوانزا (زکام) اور نیوراس تھے نیا مین استعمال کرتے ہین ۔

**آئی را** ۔ داڑھ کے درد کا علاج ہی جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔ IRA

## نسخہ

| | |
|---|---|
| کافور | ۷½ گرین |
| کیاجی پٹ آئل | ۷½ گرین (وزن کیا ہوا) |
| پیپر منٹ آئیل | ۱۴½ گرین (وزن کیا ہوا) |
| کلوز آئیل | ۷½ گرین (وزن کیا ہوا) |
| آئیل آف ہاپس | ۷½ گرین (وزن کیا ہوا) |
| اسپیانش پیپر | ½ گرین (وزن کیا ہوا) |
| ایتھر | ۵۴ گرین (وزن کیا ہوا) |

الکحل ۵۴ گرین ۱ وزن کیا ہوا ،

**آئی روسل** - یہ ایک قسم کی گولیان ہین جس ہین حسب ذیل ادویات موجود
IROSYL
ہین -

پائی روفاسفیٹ آف آئرن - پائی روفاسفیٹ آف سوڈیم

پوٹاسیم برومڈ - کوی نن ہیڈرو برومڈ -

**آئی زال** - یہ دوا کوک (ایک قسم کا کویلہ ہے) سے مقطر کی جاتی ہے - اور بے ضرر
IZAL
ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) ہے یہ تین اشکال مین فروخت ہوتی ہے نمبر ۱، مڈیکل آئی زال یعنے طبی آئی زال نمبر ۲، ۸ ۴ فیصدی کا املشن ہو جو صاف کیے ہوئے مقطر شدہ روغن سے بنایا جاتا ہے نمبر ۳، معمولی آئی زال یعنے ۴۸ فیصدی کا املشن جو نہ صاف مقطر شدہ روغن سے بنایا جاتا ہے سل کے علاج مین ۵ منا منم کی خوراک مین تھوڑا سا روغن ماہی ملا کر پلاتے ہین ۔ اور بستر کے قریب بذریعہ حرارت اڑا کر سنگھاتے ہین ۔ یا رولین کے ساتھ اس کا سولیوشن بنا کر بذریعہ اسپرے (آبشار) استعمال کرتے ہین سل مین ان ٹراٹ یے کی یل انجکشن (مقصبۃ الریہ یعنے ہوا کی نالی مین پچکاری کرین) آئی زال آئل کا گلیسرن مین ۱۰ فیصدی کا سولیوشن بنا کر ۶ منم کی خوراک مین استعمال کرتے ہین - آئی زال ۴ منم ایک اونس گلیسرن مین ملا کر استعمال کرتے ہین بعض وقت اسکے ساتھ ۱۰ منم گوی اسے کال بھی ملایا جاتا ہے - وادین استعمال کرنے کے لیے بھی رائے دیگئی ہے مقام ماؤف پر اسکی مالش کرین پیچش مین اس طریقے سے استعمال کرتے ہین - ایک یا دو ڈرام

ایک پائینٹ ۱۰۴ سنٹی گریڈ کی حرارت کے پانی مین حل کرین۔ ایک یا دو پائینٹ یہ سولیوشن
آہستہ آہستہ مین پہونچاوین اور دس یا پندرہ منٹ تک سولیوشن کو روک رکھین۔ ایسا ہی
علاج دن مین ۲ مرتبہ اکیوٹ (حادّ) حالتون مین ایک مرتبہ سب اکیوٹ (قریب حادّ)
اور کرانک (مزمن) حالتون مین استعمال کرتے ہین۔ ۵ ا سے ۲۵ قطرے دن مین
۱ یا ۲ مرتبہ حسب ذیل ادویات ملاکر پیچش مین استعمال کرتے ہین۔ کلورک ایتھر ٹنکچر کارڈیم
گلیسرین یا اسپرٹ کلوروفارم۔ اور پیپرمنٹ آئیل۔

## آئی سارال ISAROL مترادف۔ اکتھیوڈن۔

سرخ رنگ کا گاڑھا سیال جسکے خواص و فوائد۔ اکتھیال کے موافق ہین۔

## آئی سن ISYN شکر اور کوکو کا مرکب ہے۔

## آئی سو آئرن ISO IRON بنفشہ کا عطر ہے جو کیمیائی طریقے سے

تیار کیا جاتا ہے۔

## آئی سو بیوٹل کریسول آئیوڈائڈ۔ مترادف۔ یوروفن۔

ISOBUTYL CRESOD IODID

## آئی سو پروپل کاربالی لک آسڈ۔ مترادف۔ کیامفورونک آسڈ

ISOPROPYL CARBALLYLIC ACID

## آئی سوٹانک سالٹ سولیوشن۔ مترادف۔ فزیولاجیکل سالٹ

سولیوشن۔ ISOTONIC SALT SOLUTION

**آئی سوٹیاکیال** ۔ چاندی کا نمک ہے جو ٹیاکیال کے موافق ہے بطور انٹی سپٹک ISOTACHIOL (مزیل العفونت) اور بیاکٹری سائیڈ (ممیت جراثیم) استعمال کرتے ہیں۔

**آئی سوسیافرال** ۔ ISO SAFROL روغن سونف ہے جو کیمیائی طریقے سے بنایا جاتا ہے۔

**آئی سوفارم** ۔ آئی اوڈو۔ ائی سال پر آکسیجن کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے سفید چمکدار ISOFORM ٹکڑے جو ٹھنڈے پانی میں بمشکل حل ہوتے ہیں۔ مگر گرم پانی اور ایسٹک ایسڈ میں فوری حل ہوجاتے ہیں۔ اسکے دو مرکبات ہیں جو حسب ذیل ہیں۔

آئی سوفارم پاؤڈر

| | |
|---|---|
| آئی سوفارم | ایک حصہ |
| کیالسیئم فاسفیٹ | ایک حصہ |

آئی سوفارم پیسٹ

| | |
|---|---|
| آئی سوفارم | ایک حصہ |
| گلیسرین | ایک حصہ |

۱/۲ سے ۱۰ فی صدی کا گاز بھی ہوتا ہے۔

بعض آئی اوڈوفارم استعمال کرتے ہیں امعا کے انٹی سپٹک (مزیل العفونت) کے طور بھی اندرونی استعمال کرتے ہیں۔

مقدار خوراک ۔ ۱/۲ سے ۳ گرین تک ۔

**آئی سوفی ساس ٹگ مِن** ۔ یہ ایک قسم کا الکلائیڈ ہے جو فی ساس ٹگ مِن ISOPHYSOSTIGMIN کے موافق ہے ۔ کیلا بار بِن کا اکسٹراکٹ جو ایتھر مین حل نہین ہوتا ہے ۔ اِس سے نکالا جاتا ہے ۔ اس الکلائیڈ کو آنکھ کے علاج مین پتلی کو سکڑانیکے لئے استعمال کرتے ہین ۔ جو بہ نسبت ایسیرِن جلد اثر کرتا ہے ایسیرِن کے سولیوشن کے موافق اس کا بھی سولیوشن بنایا جاتا ہے ۔

**آئی سونیا فتھال** ISONAPHTHOL بیٹا نیا فتھال کا دوسرا نام ہے ۔

**آئی سو ویالِرک گوئی اے کال ایسٹر** ۔ مترادف ISOVALERIC GUAIACOL ESTER جیو سوٹ ۔

**آئی سو ویالی رِل پیرا فِنی ٹِڈِن** ۔ مترادف ۔ ویالی رِڈِن ISOVALERYL PARAPHENETIDIN

**آئی سوپ رال** ۔ مترادف ۔ ٹرائی کلور ۔ آئی سو پروپِل الکحل ۔ ISOPRAL بے رنگ قلمین جس مین مِنتھل کا فور کے بو آتی ہے ۔ جو الکحل ایتھر اور چربیون مین حل ہو جاتے ہین ۔ پانی مین کم ۔ بطور منوم زیادہ خوراک مین اور بطور مسکن کم خوراک مین استعمال کرتے ہین ۔ ان سامینا ۔ یعنے بے خوابی مین مفید ہے ۔ ۵۰ فیصدی کا الکحل سے بنایا ہوا سولیوشن مالش کرتے ہین ۔

مقدار خوراک۔ ۲ ۱/۲ سے ۵ اگرین تک۔

**آئی سی سل بوزیز** ISIOYL BOUGIES یہ ایک قسم کے بوزیز (شیافہ) ہین جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| فینی فارم | ۵ فیصدی |
| لارے ٹن | ۵ فیصدی |
| آئی اوڈو سیالی سلک ایسٹر | ۱۰ فیصدی |

**آئی سیوٹان۔** ISUTAN مترادف۔ بزمیوٹان۔

**آئی گیازال۔** IGAZOL اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔
پیارا فارمال ڈی ہیڈ۔ ٹرین ہیڈریٹ۔ آئی او ڈو فارم۔
ٹیوبر کیولوسز مین اسکے بخارات سنگھاتے ہین۔

**آئی مائی ڈیاڈ۔** IMIDIOD پیارا۔ ایہا کسی فینل سکسی نی ہڈ اور آئی اوڈن۔ کا سولیوشن (جو پوٹاسیم آئی او ڈائڈ کے ساتھ بنایا گیا ہو) گرم کرنے سے بنتا ہے۔ ۵۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر اس کے قلمین گداخت ہوتے ہین۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**آئرن آرسی نو امونیو سٹریٹ**۔ IRON ARSENO-AMMONIO-CITRATE اس دوا کو بچون کے تپ ولرزہ مین زیر جلد پچکاری کرتے ہین۔ ائی میا

(کمی خون) مین مفید ہے۔

**مقدار خوراک** ۔ ½ سے ۱½ گرین تک۔

**آئرن اکتھیولیٹ** ۔ مترادف ۔ فیرک تھال ؤ آئرن سلفو اکتھیولیٹ۔ IRON ICHTHYOLATE بھورے رنگ کا سفوف جو آئرن اور اکتھیال سے بنایا جاتا ہے ۔ بطور مقوی خون استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ۵ اسے ۳۰ گرین تک بطور قرص۔

**آئرن پروٹائی لن** ۔ IRON PROTYLIN مترادف ۔ پروٹائی لن

**آئرن پکریٹ** ۔ پراش ٹریٹ گلانڈ (مذی کا غدود) جو بڑھ جاتے ہین ۔ اُس مین اس دوا کو استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ½ سے ۱½ گرین تک۔

**آئرن پیار انک لی نیٹ** ۔ IRON PICRATE مترادف ٹرائی فیرن۔

**آئرن ٹروپان** ۔ حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے جسکو بطور مقوی و پرورش IRON TROPON کنندہ استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| پیپٹونائیزڈ ٹروپان | ۹۰ فی صدی |
| کوکو | ۶ فی صدی |
| آئرن | ۲½ فیصدی |

آئرن روبورات - IRON ROBOROT مترادف - ای ہن روبورات

آئرن سلفو اکتھیولیٹ IRON SULPHO ICHTHYOLATE مترادف فرنک تہال -

آئرن فاسفوسارکولیٹ - مترادف - کارنی فرن -

IRON PHOSPHOSARCOLATE

آئرن کاکوڈائی لیٹ - مترادف - فرم کاکوڈائی لیکم -

IRON CACODYLATE

آئرن گلی سری نو آرسی نیٹ - ملاحظہ ہو بیان - نارہنٹ ریال -

IRON GLYCERINO ARSENATE

آئرن گلی سرو فاسفیٹ - سبز مائل بہ زرد رنگ ٹکڑے یا سفوف جو پانی مین حل ہوتے ہین - کلورو سبز - اور IRON GLYCEROPHOSPHATE نیوراس تھینیا مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۳ سے ۵ گرین تک -

آئرن نکلی ان - IRON NUCLEIN ملاحظہ ہو بیان - فیراٹوجن - اور فیری نال -

آئرن ول ال لن - IRON VILELLIN مترادف - اؤوؤ - فیرن -

**آئرن ہی مال** - IRONHEMOL ملاحظہ ہو بیان ہی مال

**آئیل ارسٹال** - ۱۰ فی صدی ارسٹال کا شولیوشن جو روغن کنجد مین بنایا گیا ہے۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) OIL ARISTOL امراض چشم مین استعمال کرتے ہین۔

**آب ٹنڈو** - یہ ایک قسم کا مخدر ہے جس کو دندانسازی مین استعمال کرتے ہین۔ OBTUNDO اس مین مرقومۃ الذیل ادویات موجود ہین۔

کلوری ٹون - کوکین۔ نائیٹرو گلیسرن - تھائی مال مینتھال۔ ونٹر گرین آئیل - لیوکالپٹس آئیل کلوز آئیل۔

**اب راٹونال پاسٹلز** - ان پاسٹلز مین - ابراٹونم کا اکسٹراکٹ اور ABRATONAL PASTILLES مینتھال موجود ہے۔ بطور اسٹمکیک یعنی مقوی معدہ اور اِن لِٹس ِ ٹی ٹل اسٹرنجنٹ (قابض امعاء) اور ڈس اِن فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔

**اب راس ٹال** - ABRASTOL مترادف - اسپ رال۔

**اب رن** - ABRIN مترادف - جیکیوری ٹن۔

جیکیوری ٹی سیڈز یعنی گھونگچی سے یہ دوا نکالی جاتی ہے - زرد مائل کسیقدر بھورا رنگ سفوف جو پانی مین حل ہوتا ہے۔ امراض چشم مین بعوض جیکیوری ٹی انفیوژن (خیسا ندہ گھونگچی) ایک کو ۵ لاکھ کی طاقت کا سولیوشن استعمال کرتے ہین۔ اندرونی بہت ہی سخت

زہر ہے (ملاحظہ ہو بیان جیکیوری ٹائل)

**اَبْ سَارْبِن** - یہ ایک قسم کا لینمنٹ (روغن مالش) ہے جسکو علاج حیوانات ABSORBINE مین استعمال کرتے ہین -

**اَبْ سَارْبِن** - ABSORBINE یہ ایک قسم کا پارے کا مرہم ہے -

**اَبْ سَالَن** - یہ ایک قسم کا بالون کو بڑہانے والا تیل ہے جس مین نمک امونیا ABSALON کافور الکحل - اور سیماب طبع روغنیات موجود ہین -

**اپل مالٹ ٹی** - بعوض چاء اسکو استعمال کرتے ہین - اسمین حسب ذیل ادویات APPLE MALT TEA موجود ہین -

| | |
|---|---|
| سیب (بریان) | ۷ حصّہ |
| مالٹ | ۹ حصّہ |
| ترنج | ایک حصّہ |

**اَپْ سَامِن** - APSOMIN اس دوا کو ٹیوبرکیولوسز مین استعمال کرتے ہین -

**اَپْ نَال** - APNOL اِس دوا مین حسب ذیل دویات موجود ہین -

بی ٹرپ لوشن (بی ریب لوکا - گرٹی کا - کا جوہر ہے)
بائی گلسرن سوڈیم آئی اوڈائڈ بائی ٹری ڈن پرمینٹ آئل

اس دوا کو ضیق النفس میں استعمال کرتے ہیں۔ جو بذریعہ اسپرے (آبشار) ناک میں پہونچایا جاتا ہے۔

**اپالے جن** ۔ مترادف ٹٹرا آئی اوڈو فینال تھالی ان مرکیوری۔
APALLAGIN مترادف۔ مرکیوری نوسوفن۔

زرد رنگ کا سفوف جو ایتھر میں حل ہوتا ہے۔ روشنی سے محفوظ رکھیں۔ جراحی میں بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہیں۔

**اپان** ۔ کیا لیکیم یعنی مرچ کا بہت تیز اکسٹراکٹ ہے جسکو وجع مفاصل میں بیرونی APON استعمال کرتے ہیں۔

**اپرگالز**۔ APERGOLS یہ ایک قسم کے کیاپسلز ہیں جس میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

اپیال۔ ارگوٹن۔ سٹیرین۔ آلم۔ ارومیاٹکس (افاویہ)
احتباس اور تسر طمث میں استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک** ۔ ایک سے دو کیاپسلز تک۔

**اپوکوڈین ہیڈروکلورڈ**۔ مارفیا سے جیسا اپومارفن نکالا جاتا ہے ویسا ہی اپوکوڈین APOCODFINE HYDROCHLORIDE کوڈیا سے نکالا جاتا ہے۔ بھورا مائل بہ زرد رنگ کا سفوف جو پانی میں حل ہوتا ہے۔ کوڈین کے اثر سے اس کا اثر زیادہ ہے۔ بطور مخرج بلغم مسکن اور منوم۔ ۱/۶ سے ۹/۱ گرین کی خوراک میں استعمال کرتے ہیں۔ مزمن برانکائیٹس

مین بہت ہی فائدہ مند ہے۔ ایک کو۰۰ا حصے کا سولیوشن ۴ سے ۴ منم لیکر زیر جلد پچکاری کرتے ہین۔

**اپولائی سن** سٹرک آسڈ اور پیارا فنے ٹی ڈن کو باہم ملا کر۔ ۲ سنٹی گریڈ کی APOLYSIN حرارت پر گرم کرنے سے بنتا ہی سفید سفوف جو ۲ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہی اور گرم پانی مین بخوبی حل ہوتا ہی بطور انٹی سپٹک (دافع العفونت) اور مسکن اوجاع استعمال کرتے ہین

**مقدار خوراک** ۔ ۷ ½ سے ۲۲ ½ گرین تک ۔

**اپومارفن برومیتھی لیٹ** ۔ مترادف ۔ یوپارفن ۔

APOMORPHINE BROM METHYLATE

**اپی رن** ۔ APEREN فینال تہالی ان کے قرص ہین۔

**اپی رینٹ پلز** ۔ (کلی وہن) APERIENT PILLS ان گولیون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| کیاسکیارا اکسٹراکٹ | ۴۵ گرین |
| رہوبرب اکسٹراکٹ | ۴۵ گرین |
| باڈوفل لن | ۷ ½ گرین |
| بلاڈونا اکسٹراکٹ | ۷ ½ گرین |

کیاسکیارا کا خشک اکسٹراکٹ لیکر ۵ گولیان بنا وین ۔

**اپی سن** ۔ یہ ایک قسم ہے لاز نجر ہین جسمین کیالسیم فاسفوگوی اسے گولیٹ ۔

APICIN

موجود ہے۔ آلات تنفس کے امراض مین استعمال کرتے ہین ۔

**اپیال۔** APIOL اس دوا کے دو اقسام ہین ۔

(۱) اپیال کرسٹالائن ۔یعنے چمکدار قلمین ۔مترادف ۔پارزلی کیا مفر ۔

اسے پیٹم ۔پیٹروسیلی تخم یعنے آجمود سے یہ دوا نکالی جاتی ہے ۔

سوی کے مانند قلمین جو ۳۰ سینٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور ۲۹۴ کی حرارت پر کھولتے ہین

تعسر حیض ۔اور احتباس حیض مین مفید ہے ۔ملیریا ۔مین بعوض کونین استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۲ سے ۵ اگرین تک ۔

۳ گرین یا ۲۰ فیصدی کا روغنی سولیوشن ۷ امنم زیر جلد استعمال کرین ۔

(۲) اپیال لکوڈ یعنی سیال اپیال شفاف سبز یا سیاہ رنگ کا سیال جس مین

آجمود کی بو آتی ہے الکحل اور ایتھر مین حل ہوجاتا ہے ۔احتباس و تعسر طمث مین بہت ہی

فائدہ مند ہے ۔ایک کیاپسل صبح و شام ۴ یا ۵ دن تک استعمال کراوین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۳ سے ۶ منم تک ۔

اپیالن کیاپسلز ۔اپیال کے کیاپسلز ہین جو فرانس مین بنائے جاتے ہین مذکورہ بالا امراض

نسوان مین استعمال کرتے ہین ۔

**اپیالن کیاپسلز** APIOLIN CAPSULES ملاحظہ ہو بیان اپیال

**اٹارجنٹو ۔** ITTARGENTO مترادف ۔اکتھارگن ۔

**اٹیولیاٹو ۔** ITTIOLATO اکتھیال کا دوسرا نام ہے ۔

**اِٹ ٹِولیاٹو** ITTIOLATO اکہتیال کا دوسرا نام ہے۔

**اِٹاکسِل** ـ سفید بے بو چمکدار سفوف ایک کو ۵ حصے پانی مین حل ہوتا ہے۔ مگر ۹۰
ATOXYL فیصدی الکحل مین حل نہین ہوتا ہے۔ ٹرِپانوسومیاسز (سبات)
مین اس مرکب کا علاج مفید ہے۔ بہ نسبت معمولی سم الفار کے علاج سے اس وجہ سے کہ اسکو زیادہ
خوراک مین استعمال کرنے سے سمیت کا اثر نہین ہوتا ہے۔ اسکو زیادہ خوراک مین اور زیادہ تک
وریدی پچکاری کے ذریعے سے استعمال کرسکتے ہین۔ اسکی خوراک کو اتنا زیادہ کرین کہ مریض کو
دردسر اور متلی ہو۔ اور اُسیوقت ایسے ادویات بھی دین کہ جو مریض کو انیمیا (کمی خون) نہ ہو
برٹش میڈیکل جرنل ۱۹۰۶ء نمبر (۱) صفحہ ایک ہزار ستاون کا حسب ذیل اقتباس ہے۔
ٹرپانوسومیاسز مین اس طریقے سے استعمال کرین ۲۰ فیصدی کا سولیوشن (جو نارمل
سیالائین سولیوشن مین بنایا گیا ہو) ۰.۶ کیوبک سنٹی میٹر (۱۰ ۱/۵ منم) لیکر ۴ یا ۶ دن تک جلدی
پچکاری کرین بعد ازان ۰.۸ کیوبک سنٹی میٹر (۱۳ ۳/۵ منم) تک زیادہ کرکے ۴ یا ۶ دن تک
استعمال کراوین۔ پھر ایک کیوبک سنٹی میٹر (۱۷ منم) تک روزانہ زیادہ کرین۔ اسی طرح خوراک
کو زیادہ کرین یہانتک کہ سمیت کا اثر معلوم ہووے۔ یہ بیماری سرایت کرنے کے ساتھہ ہی
اس دوا کو دین۔ اور ہر وقت تازہ سولیوشن استعمال کرین (لیانسٹ ۱۹۰۸ء حصہ
ایک صفحہ ۱۱۳) یا زمین استعمال کرنے سے بہت مفید ثابت ہوا ہے اور اِس بیماری کا علاج
شافی اور محافظ مانا گیا ہے۔ (لیانسٹ ۱۹۰۶ء نمبر (۲) صفحہ ۱۴۵۹) ۲.۲ کیوبک
سنٹی میٹر (۳۰ ۲/۵ منم) ۱۰ فیصدی کا سولیوشن سلیریا مین دو انجکشن کرنیکے بعد پوری طرح سے

صحت ہوئی ہے (برٹش میڈیکل جنرل اے پی ٹوم ۱۹۱۶ء نمبر ۲ صفحہ ۵۲)
بیان کیا جاتا ہے کہ یہ ۲۰ حصہ سمیت مین کم ہے بہ نسبت سم الفار جبکہ زیر جلد استعمال کرین
اٹاک سل-کا سولیوشن حموضات الکالی (القلی) اور روشنی کا اثر ہونے سے ڈی کمپوز
(تحلیل) ہو جاتا ہے اسلئے اسکو چند دن کے بعد تازہ تیار کر لیا کرین اسکا سولیوشن زرد
یا بھورے رنگ کا ہو جاتا ہے-تازہ سولیوشن استعمال کرنے سے خراش نہین ہوتی ہے
جو سولیوشن کہ چند دن تک رکھا ہوا ہو اسکو استعمال کرنے سے تکلیف اور خراش ہوتی ہے
پچکاری کو گرم پانی مین اسٹری لائزڈ-کرلین نہ کہ کوئی انٹی سپٹک دوا کے ذریعہ سے-لنڈن مین
اسکو حسب ذیل طریقہ سے استعمال کرتے ہین-
ابتدا مین ایک گرین شروع کرین اسی طرح ہر دوسرے روز پچکاری کرتے جاوین اور
اس مین ۱/۲ گرین اضافہ کرتے جاوین یہانتک کہ ۳ گرین ہوے تک اور اسکو جاری
رکھین بعض بیمارون کو ہفتہ مین دو مرتبہ ۸ گرین کی ضرورت ہوتی ہے شہر برسلز مین
اسکو حسب ذیل طریقہ سے استعمال کرتے ہین- پہلے دن اتنے سولیوشن کی پچکاری
کرین کہ جسمین ۳ گرین اٹاک سل ہو ۴ یا ۵ دن کے بعد اسمین ۳/۴ گرین زیادہ کرین
ہر ۳ یا ۴ روز استعمال کرین- ہر خوراک مین ۳/۴ گرین زیادہ کرتے جاوین یہانتک کہ
۱۲ گرین فی خوراک ہو-سٹری پیانوسومیاسز مین بھی علاج ۲ یا ۳ مہینے تک جاری رکھین
بعد ازان ۲ مہینے کا وقفہ دین اسی طرح جاری رکھین اٹاک سل بہت ہی کم خوراک مین
یعنی ایک گرین ہفتے مین ۲ مرتبہ شروع کرین بعد ازان بتدریج زیادہ کرین حسب ذیل طرح سے

علاج مین۔

لیوکی میا۔ (خون کا پھیکا پڑ جانا) پری نشیس انی میا (مہلک انی میا) ہاڈکنس ڈزیز

ڈی ہاسپٹل مورخہ ۲۱ ستمبر ۱۹۰۷؁ء صفحہ ۶۵۷)

**مقدار خوراک۔** ۱/۲ سے ۳ گرین تک۔

اسکے ہر ایک سیال ڈرام الکسر مین ۱/۲ گرین اور ہر ۱ منم انجکشن مین ۱/۲ گرین اٹاک سل

موجود ہے۔

**اٹاک سل آئرن واٹر۔** اٹاک سل کا سولیوشن جو کاربونیٹڈ واٹر (کاربانک

ATOXYL IRON WATER

آسڈ گیاس ملا ہوا پانی) مین موجود ہے۔

اس مین کسیقدر فرک سٹریٹ بھی ملایا گیا ہے۔

**آٹان۔** اس مرکب مین پیارا فارم۔ اور پراکسیڈ موجود ہے اس دوا کو پانی

AUTAN

کے ساتھ ملانے سے فارمال ڈی ہیڈ نکلتا ہے۔ آٹان نلیون مین

فروخت ہوتا ہے۔ ایک نلی پانی بھرے برتن مین ڈالین تو اُس مین سے۔ فارمال ڈی ہیڈ

گیاس نکلے گا۔ جو ایک چھوٹے سے حجرے کو۔ ڈس انفکٹ (دافع سم وبائی) کردیگا۔

اور حجرے کے فرنیچر اور کپڑون وغیرہ کو کسی قسم کا نقصان نہین پہونچے گا۔

فارمال ڈی ہیڈ۔ کے بخارات دفع کرنے کے لئے دوسری نلی جس مین امونیم کلورائڈ

ہوتا ہے پانی کے برتن مین ڈالین تو اُس مین سے امونیا گیاس نکلے گا۔

امونیا گیاس فارمال ڈی ہیڈ۔ کی بو کو دفع کردے گا۔

**اٹرائی ٹن۔** ATTRITIN اِس سولیوشن میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں

| | |
|---|---|
| سوڈیم سیائی سلیٹ | ۱۷½ حصے |
| کیافین | ۲½ حصے |
| پانی مع ادویہ | ۱۰۰ حصے |

جس وقت سیائی سلک ایسڈ۔ کو وریدوں میں پچکاری کرنے کی ضرورت ہوتی ہے اُس وقت اِس سولیوشن کا استعمال کرتے ہیں۔ ۳۰ گرین یہ دوا ۱۲ گھنٹے یا ۳ دن کے فاصلے سے پچکاری کریں۔

لمبے گو (درد کمر) اسکیاس۔ اور عضلاتی۔ وجع مفاصل میں مفید ہے۔

**اٹرابی لن۔** یہ دوا سپرارینل۔ کیاپسل سے نکالی جاتی ہے۔ ATRABILIN زرد رنگ کا نیم شفاف سیّال ایک کو ۵ حصہ ڈائیلوٹ (آب آگندہ) کرکے امراض چشم میں بطور مدر یا سہر (اتساع الحدقہ) اور مخدر استعمال کرتے ہیں۔ ملاحظہ ہو بیان اڈرینالن۔

**اٹرال۔** مترادف۔ سلور سٹریٹ + ارجنٹم سٹریکم۔

ITROL یہ دوا اِس طریقے سے بنائی جاتی ہے۔

| | |
|---|---|
| نمبر ۱۔ سلور نائیٹریٹ | ۲۴ ۳/۱۰ حصے |
| پانی | ۱۰۰ حصے |
| نمبر ۲۔ سٹرک ایسڈ | ۱۰ حصے |

پانی ۵۰ اجصے

شوڈیم کاربونیٹ۔ نیوٹرل کرنے کے موافق دونون کو باہم ملالین۔ سفید حل نہین ہونیوالا
سفوف جس پر روشنی کا اثر ہوتا ہے۔ اسکے سولیوشن کو ۳۰ سنٹی گریڈ کی حرارت سے
زیادہ گرم نہ کرنا چاہیے۔ ۲ء۰ سے ۲ء۵ فی صدی کا سولیوشن بطور انٹی سپٹک
(مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔
سوزاک مین ایک کو آٹھہ ہزار کی طاقت کا سولیوشن مفید ہے۔ زخمون کو دہونیکے لئے
۰ء۱ سے ۰ء۵ فیصدی کا سولیوشن استعمال کرتے ہین۔

**اٹروپین میتھیل برومڈ** ۔ چمکدار سفوف جو پانی مین حل ہوتا ہے۔ اس مین ۲ء۸ ۲
فیصدی برومین موجود ہے

ATROPINE METHYLBROMID

ایک فیصدی سولیوشن کے ۳ قطرے آنکھ مین ٹپکانے سے پتلی پہیل جاتی ہے جسکا
اثر ۸ گھنٹے تک رہتا ہے ۱/۱۰ سے ۱/۵ گرین کی خوراک مین ٹیوبرکیولوسز مین کھلاتے ہین
تاکہ راتون کا پسینہ رُک جاوے۔ نیوراس تھینیا۔ اور ہسٹیریا (اختناق الرحم) کے
بیمارون کو بجائے مارفین کھلاتے ہین۔

**اٹروپین میتھیل نائٹریٹ** ۔ مترادف ۔ یومڈرن۔

ATROPIN METHYL NITRATE

**اٹروسل** ۔ کنسنٹریٹیڈ ایتھل نائٹریٹ ITROSYL ہے جو نائٹرک ایتھر بنانے کے لئے
استعمال کرتے ہین ایک حصہ یہ اور ۱۹ حصے (۹۰ فیصدی کا

الکحل ملانے سے برٹش فارما کوپیا کی طاقت کا اسپرٹس ایتھر نائٹرس تیار ہوتا ہے۔

آٹروسوجین۔ ATROSOGEN یہ ایک قسم کا مقوی معدہ ہے۔
جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

## نسخہ

| | |
|---|---|
| بزمتھ سب نائٹریٹ | ۷۵ گرین |
| کیالسیم کاربونیٹ | ۳ ڈرام |
| سوڈیم کلورڈ | ۲½ ڈرام |
| سوڈیم سلفیٹ | ۴۵ گرین |
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۲۔اونس ۱۵ گرین |
| پیپسن | ۴۵ گرین |
| پلویس ریہوبرب | ۳۰ گرین |

آٹوپائی رن AUTOPYRIN آشپائی رن۔ اور
انٹی پائی رن کا مرکب ہے۔

آٹوپلاسٹ کائولڈی ین۔ کا مرکب ہے جسکو بطور انٹی سپٹک (دافع العفونت)
AUTOPLOST جلے ہوئے مقامون اور زخمون مین لگاتے ہین۔

آٹورن حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے جسکو پسینے کی بدبو دفع کرنیکے لئے
AUTORIN استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| بورک ایسڈ | ۱۰ حصے |
| ٹارٹارک ایسڈ | ۳ حصے |
| آئیل آف ونٹر گرین | ایک حصہ |
| بطریق کیمیائی میوہ کا بنایا ہوا اسنس | ۲ حصے |
| اسپرٹ آف روز | ۴۸ حصے |

**اٹولین** ATOLEINE - یہ ایک قسم کا نہ شعلہ پذیر ہیڈرو کاربن ہے جسکو بالون کے علاج مین استعمال کرتے ہین -

**اجاکال** - AJAKOL مترادف رانیھاکال -

**اجی رال** - AGYROL مترادف - سلور دی ٹیل لین -

**اچال** - ITCHOL یہ ایک قسم کا مرہم ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| لیانولن | ۲۰۴ حصے |
| آئی اوڈوفارم | ۵۴ حصے |
| ویازلن | ۲۰۴ حصے |
| گلیسرن | ۳۲ حصے |
| کاربالک ایسڈ | ۴۳ حصے |
| یوکالپٹس آئیل | ۱۲ حصے |

لاوِنڈرآئیل ۱۲ حصے

## اڈپس آسّیم ADEPS OSSIUM مترادف۔ آس سائن

**اَڈراِلجن** - اڈرینالین کومین۔ اور کاربالک آسڈ۔ کامرکب ہے جس کو ADR LGIN دندان سازی مین استعمال کرتے ہین۔

**اَڈرِن** - مترادف۔ ای پی نفرِن ہیڈرئیٹ۔

ADRIN سُپرارِی نَل گلانڈسے یہ دوانکالی جاتی ہے۔ اسکے حسب ذیل مرکبات ہین۔

(۱) اَڈرن پاوڈرسفیدی کو جذب نہین کرنے والا سفوف۔

(۲) اَڈرن۔ ایک کو ہزار حصے کا سولیوشن۔

(۳) اَڈرن ٹیابلٹس ۱/۶۵ گرین۔ ایک کو ہزار حصے کا سولیوشن بنانے کے لئے ایک قرص ایک کیوبک سنٹی میٹر یعنے ۱۷ منم اسٹری لائیزڈ کئے ہوئے پانی مین حل کرین۔

(۴) اڈرن سپازی ٹورنیز (شیافہ) اس مین ۱/۲۵ گرین۔ اڈرن موجود ہے جو برابر ہے ۱۰۴ منم ایک کو ایک ہزار کے سولیوشن سے۔

(۵) اڈرن تھروٹ ٹیابلٹس اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اڈرن | ۱/۵۰۰ گرین |
| منتھال | ۱/۵۵ گرین |

| | |
|---|---|
| آسیڈ بنزواک | $\frac{1}{12}$ گرین |
| آئیل گال تھیریا | $\frac{1}{16}$ گرین |
| یوکالپٹال | $\frac{1}{16}$ گرین |
| شکر | حسب ضرورت |

(۶) اڈرن انڈ اسپارٹین اس اڈرن کے مرکب کو بطور مقوی قلب استعمال کرتے ہین۔

(۷) اڈرن انڈ کوکین اس اڈرن کے مرکب کو بطور مخدر استعمال کرتے ہین (ملاحظہ ہو بیان اڈری نالین)

**اڈری نال** ADRENAL (یوبل) سپراری نل کیا پسیل سے یہ دوا نکالی جاتی ہے چمکدار سفوف جو پانی مین کم حل ہوتا ہے مگر کسی قدر ہیڈرو کلورک اسڈ ملانے سے بخوبی حل ہو جاتا ہے۔ سوجے ہوئے میوکس ممبرین۔ کو کم کرنیکے لیے مفید ہے۔ ایک کو ایک ہزار اور ایک کو دس ہزار کی طاقت کا سولیوشن بیرونی ۵ سے ۱۰ قطرے ایک کو ایک سو کی طاقت کا سولیوشن اندرونی استعمال کرین اسکے دو مرکبات ہین۔

اڈری نال یوبل سکم سولیوبل دو فیصدی کا سولیوشن جس مین کسیقدر سوڈیم کلورائڈ بھی موجود ہے۔

اڈری نال یوبل سولیوشن ایک کو ایک ہزار۔ اڈری نال کا سولیوشن جو فزیولاجیکل سالٹ سولیوشن مین بنایا گیا ہے۔

**اڈری نالین** ADRENALIN سپراری نل گلانڈ کا

قوی الاثر جو ہر فعال ہے۔
سفید یا ئل کسیقدر بھورے رنگ کا سفوف جو گرم پانی مین بخوبی حل ہوتا ہے مگر ٹھنڈے پانی مین نہین۔ ۲۰۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ اس کے مائی سولیوشن پر ہوا اور روشنی کا اثر ہونے سے سرخ رنگ کا ہوتا ہے اڈری نالن کلورائیڈ سولیوشن ایک کو ایک ہزار کا سولیوشن جس مین۔ اڈری نالن کلورائیڈ ایک حصہ فزیولاجک سالٹ سولیوشن ایک ہزار حصہ کلوری ٹون ½ فیصدی موجود ہے اس مین دہ چند نارمل سیالائن سولیوشن ملا کر بطور ہائی پوڈرمک استعمال کرتے ہین ڈیجی ٹیلس۔ کے ویسا ہی قلب کی حرکت کو برابر کرتا ہے۔ یہ اسقدر طاقتور ہے کہ ½ گرین سے دل کی حرکت جو بیقاعدہ ہو گئی ہو وہ برابر ہو جاتی ہے۔ چند قطرے کسی جگہہ پر لگا کر جراحی کرنے سے خون نہین نکلتا ہے۔ کوکین۔ اور یوکین۔ ملا کر زیر جلد پچکاری کرنے سے اس جگہہ کی جلد بیحس ہو جاتی ہے۔ اور مقام ماؤف پر جراحی کرنے سے خون نہین نکلتا ہے۔
براﺅن صاحب کا قول ہے کہ بہت زیادہ ڈائیکوٹ ڈآب آگندہ کر کے پچکاری کرین ۸ ½ منم ایک کو ایک ہزار کا سولیوشن ا ½ اونس سے ۲ ½ اونس تک کوکین کا سولیوشن ملا کر جلدی پچکاری کرین۔ یہ قوی الاثر مانع اجرائی خون ثابت ہوا ہے ٹائی فائیڈ کے ہمریج (جریان خون) مین ایک کو ہزار کا سولیوشن ۲ منم ہر ۳ گھنٹے کے فاصلہ سے زیر جلد پچکاری کرین خون بند ہونے تک یا ۱۰ منم ہر گھنٹے کو پلاوین آنکھ۔ ناک اور کان کے اجتماع خون کو دفع کرتا ہے۔ معدہ۔ مثانہ۔ اور امعاء کے

خون کو فوری روک دیتا ہے۔

**مقدار خوراک**۔اندرونی ۵ سے ۳۰ منم تک۔

ایک کو ۵۰ ہزار یا ایک کو لاکھ کی طاقت کا سولیوشن بطور ہائی پوڈرمک استعمال کریں اسکے حسب ذیل مرکبات ہیں۔

(۱) لائیکر اڈرینی نی ہیڈرو کلوری کس۔اس میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| اڈرینالن | ۱۰،۱ حصہ |
| کلوروفارم | ۵۰، حصہ |
| سوڈیم کلورائیڈ | ۹۰، حصہ |
| ڈائیلوٹ ہیڈروکلورک ایسڈ | ۲۵، حصہ |
| ڈسٹلڈ واٹر مع ادویہ | ۱۰۰ حصہ |

(۲) اپن سٹ لے ہیٹو اڈرینالی نی کمپوزیٹا۔اس میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| اڈرینالن | ایک گرین |
| بورک ایسڈ | ایک اونس |
| کیا مقر سفوف کیا ہوا۔ | ایک اونس |
| کوکین ہیڈروکلورڈ | ایک گرین |
| منتھال | ۴۰ گرین |

| | |
|---|---|
| یوکالپٹس آئیل | ۱۰ منم |
| لائی کو پوڈیم | ۲-۱ اونس |

(۳) کمپونڈ سپرارنی نالن اشنف۔ اِس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| بورک آسِڈ | ۲۴۰ گرین |
| کیافر | ۲۰ گرین |
| کوکین ہیڈرو کلورئڈ | ایک گرین |
| سپرارنی نالن پاوڈر | ایک گرین |
| لائی کو پوڈیم | ۲-۱ اونس |
| منتھال | ۶۰ گرین |
| پوٹاسیم کلوریٹ | ۲ ڈرام |
| آئیل یوکالپٹس | ۱۰ منم |

اڈری نالن آئنمنٹ۔ اِس مرہم مین ایک حصہ اڈری نالن ہیڈرو کلورئڈ۔ اور ہزار حصہ ویازلین موجود ہے۔

اڈری نالن انڈ سپرارنی نالن ڈریسنگز۔ جراحی کے لئے اڈری نالن مین ترکی ہوئی روئی اور گاز ہے۔ گاز مین ایک فیصدی اور روی مین ½ فیصدی اڈری نالن موجود ہے چند دن تک رہنے سے اس کا رنگ بھورا ہو جاتا ہے۔ تجربے سے ثابت ہوا ہے کہ بہر حال اسکا اثر چند مہینے تک قائم رہتا ہے۔

حسب ذیل ادویات کے خواص و فوائد۔ اڈری نالن کے موافق ہین۔

| | |
|---|---|
| اڈری نال | ہی می سن |
| اڈرن | سُپرا رینن |
| اڈرا لن | پیارا نفرن |
| ای پی نفرن | لوٹوجن |
| ای پی ڈری نان | ای پی نفرن ہیڈریٹ |

**اڈری نالن اسٹری لیٹ** ADRENALIN STERELETTE ۔ اسٹری لائزڈ کیا ہوا۔ اڈری نالن کا سولیوشن ہے جس کو ہے فیوزر مین استعمال کرتے ہین۔

**اڈری نامن بائی لا** ADRENAMIN BYLA یہ ایک قسم کا اڈری نالن ہے۔

**اڈلر فلوئیڈ** ADLER FLUID ۔ یہ ایک قسم کا لنیمنٹ (روغن مالش) ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف ہیڈراسٹس

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف ہامیلس

ٹنکچر آف بنزائن

ٹنکچر آف بلاڈانہ

کاربالک آسِڈ

**اڈلر فلوئیڈ** (فرانک فرٹ) یہ ایک قسم کا لنیمنٹ (روغن مالش) ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔ ADLER FLUID

صابون۔ کافور۔ امونیا۔ اسی ٹک ایتھر۔ آئیل آف مسٹرڈ۔ آئیل آف جونی پر۔ آئیل آف ٹرپن ٹائین۔

**اڈنفرن اسپرے** ۔ سُپرارینل گلانڈ کا ایک کو ہزار کا سولیوشن جو خوشبودار تیل مین بنایا گیا ہے بطور ADNEPHRIN SPRAY اسپرے استعمال کرتے ہین۔

**اڈنفرن سپازٹیوریز** ۔ اڈنفرن۔ کے سپازٹوریز (شیافہ) ہین۔ ADNEPHRIN SUPPOSITORIES

**اڈنفرن سولیوشن** ۔ سُپرارینل گلانڈ کا ایک کو ایک ہزار کا سولیوشن جو فزیولاجک سالٹ سولیوشن ADNEPHRIN SOI UTIOH مین بنایا گیا ہے جس مین ½ فیصدی کلوریٹون بھی موجود ہے۔ بطور ہی ماسٹیٹک (مانع جریان خون) کارڈیاک اسٹیمولنٹ (محرک قلب) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۲ سے ۳۰ منم تک۔

(ملاحظہ ہو بیان سُپرارینن)

**اڈورن** ۔ ADORIN کف پا کا پسینہ جو بکثرت نکلتا ہے

اُس مین اس سفوف کو جہر کتے ہین اسمین ہڑا ئی آکسی ہیتھی لن موجود ہے۔

**اڈونائی ڈن** ۔اڈونس ورنالس سے یہ گلوکو سائیڈ حاصل کیا جاتا ہے۔

ADONIDIN
بہورے رنگ کا سفوف جو نمی کو جذب کرتا ہی اور پانی مین حل ہوتا ہے۔ بطور کارڈیاک اسٹیمولنٹ (محرک قلب) اور مدر استعمال کرتے ہین۔ کرانک انفرائی ٹس (مزمن سوزش گردہ) مین مفید ہے۔ نکوٹن کے فاد زہر کے طور پر بھی استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ $\frac{1}{25}$ سے $\frac{1}{4}$ گرین تک دن مین ۴ مرتبہ $\frac{1}{2}$ فیصدی کا سولیوشن زیر جلد استعمال کرتے ہین۔

**اڈونن** ۔اڈونس ورنالس کے گلوکو سائیڈ کا جوہر ہے۔

ADONIN
سفید مائل بسیقدر بہورے رنگ کا نمی کو جذب کرنے والا سفوف الکحل اور پانی مین حل ہوتا ہے۔ ایتھر مین حل نہین ہوتا ہے۔ بطور مدر اور محرک قلب استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ $\frac{1}{4}$ سے $\frac{1}{9}$ گرین تک۔

**اڈہائی سال** ۔انٹی سپٹک (مزیل العفونت) وارنش ہے جسکو بعوض انٹی زبی سال استعمال کرتے ہین۔

ADHAESOL

اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

کوپائل ریزن ۳۵۰ حصے

| | |
|---|---|
| بنزائین | ۳۰ حصے |
| بالسم آف ٹلو | ۳۰ حصے |
| آئل آف تھم | ۲۰ حصے |
| الفانیا فتھال | ۳ حصے |
| ایتھر | ۱۰۰ حصے |

**اڈی پیاٹم** - ADIPATUM مرہم کی زمین ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| ان ہیڈرس لیانولن | ۳۵ حصے |
| ویازلن | ۳۵ حصے |
| پیارافن | ۷ حصے |
| پانی | ۵ حصے |

**اڈیوراُل** - بروم ہیڈروکوئی نون - ہے جس کو فوٹو کے - ڈے ودڈوپر کے ADUROL طور استعمال کرتے ہین -

**آراز ایتھر** - AURAU'S ETHER مترادف - ایتھی لی ڈین کلورڈ -

**آربر آئیل** - ARBOR OIL اس روغن مین حسب ذیل ادویات موجود ہین کریئی سال - فینال - ان تھراسن - اس مین ہموزن ایتھر ملا کر جلدی امراض ودرد وجع مفاصل مین استعمال کرتے ہین -

**آربُیوٹن** - یہ جوہر بیئر بری - سے حاصل کیا جاتا ہے سفید چمکدار ٹکڑے ۱۶۶ اسے ۱۶۸ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین ۸ حصے پانی ARBUTIN

اور ۱۶ حصے الکحل مین حل جاتے ہین - برائٹیس ڈزیز مین بطور مدر استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۲½ سے ۴½ گرین تک دن مین ۳ یا ۴ مرتبہ انتہا خوراک اسکی ۱۵ گرین تک ہے -

**اِرپائیل** - ERPOIL یہ ایک قسم کے کیپسلز ہین جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| اِپیال | ۵ منم |
| اِرگوٹن (رائی چوٹ) | $\frac{9}{10}$ گرین |
| گاسی پیم ریزی نائیڈ | ۲ گرین |

نقستر اور احتباس حیض مین استعمال کرتے ہین -

**آرتھرائی ٹی سن** - یہ ایک قسم کے قرص ہین جسکو گوٹ یعنی نقرس مین استعمال کرتے ہین - ARTHRITICIN

**آرتھو آئی اوڈو انی سال** - مترادف - آئی اوڈو انی سال -

ORTHO IODOANISOL

**آرتھروسان ٹیابلٹس** - فارمالڈی ہیڈ - اور سوڈیم سٹرئیٹ - کے قرص ہین جسکو گوٹ یعنے نقرس مین استعمال ARTHROSAN TABLETS

کرتے ہین۔

آرتھو آکسی بنزل الکحل۔ مترادف۔ سیالی جی نن۔

ORTHO OXY BENZYL ALCOHOL

آرتھو آکسی بنزی لی ڈن فنے ٹی ڈن۔ مترادف سلاکن۔

ORTHO OXY BENZYLIDEN PHENETIDIN

آرتھو آکسی کوی نولن میٹا سلفونک اسڈ۔ مترادف۔ ڈائی افتھال

ORTHO OXY QUINOLIN META SULPHOHIC ACID

آرتھو امیڈو سیالی سلک آسڈ۔ سبز مائل سفید رہبورا رنگ اور بے بو کا سفوف معمولی محللات مین

ORTHO.AMIDO SALICYLIC ACID

حل نہین ہوتا ہے۔ جوڑون کے وجع مفاصل مین استعمال کرتے ہین۔

آرتھو فارم۔ مترادف۔ پیارا امیڈو میٹا ہیڈراکسی بنزوائک آسڈ میتھل ایسٹر۔

ORTHOFORM

سفید بے بو اور بے مزہ چمکدار سفوف ۔ ۲ سنٹی گریڈ کی حرارت مین گداخت ہوتا ہی۔ ایک کو ۵۰۰ حصہ پانی ایک کو چھ حصے الکحل ایک کو ۱۳ حصہ اتھیر مین حل ہوتا ہے۔

آرتھو فارم نیو۔ مترادف میٹا امیڈو پیارا ہیڈراکسی بنزوائک آسڈ میتھل ایسٹر۔

اکیزیما پیچ کے زخمون مین بطور مخدر لگاتے ہین۔ ۱۰ فیصدی کا سولیوشن جو ۴۵ فیصدی الکحل سے بنایا گیا ہو بطور اسپرے (آبشار) استعمال کرتے ہین ہموزن لائی کو پوڈیم ملاکر بطور انسفلیشن (نفوخ) استعمال کرتے ہین ۱۰ فیصدی کا مرہم بھی مفید ہی ۸ سے ۱۶ گرین بطور مسکن معدہ زخم اور سرطان مین

اندرونی استعمال کرتے ہین۔ جلے ہوئے مقامون اور آتشک کے زخمون مین بطور مرہم لگاتے ہین۔ اِس کے الکحل سے بنائے ہوئے سولیوشن مین روی کا پہا ہا بھگو کر داڑھ کے درد مین رکھتے ہین جس سے فوری فائدہ ہوتا ہے۔ کارسی نوما (سرطان) گیاسٹرالسر (زخم معدہ) اور نروس ڈس پیپسیا (اعصابی بدہضمی) مین ۳ گرین کی خوراک مین مفید ہے ۵ حصہ آرتھو فارم اور ۱۰۰ حصہ الیو آئیل ملا کر حنجرہ مین لگاتے ہین۔ یہ کوکین کا بہت ہی عمدہ عوض ہے۔

**آرتھو فارم نیو** ORTHOFORM NEW ملاحظہ ہو بیان۔ آرتھو فارم۔

**آرتھو فینال سلفونک ایسڈ**۔ مترادف۔ اسپ ٹال۔
ORTHOPHENOL SULPHONIC ACID

**آرتھو کال**۔ ORTHOCOL یہ تھیو کال ہے جو آرتھو کال کے نام سے موسوم کیا گیا ہے۔ الکسیر آف آرتھو کال کمپونڈ اِس کے ہر دو ڈرام مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| تھیو کال | ۴ گرین |
| ٹرپن ہیڈریٹ | ۲ گرین |
| کوڈین فاسفیٹ | ۱/۱۲ گرین |

سران کائی ٹس مین استعمال کرتے ہین۔

**آرٹی ریوز**۔ ARTERIOSE آئرن مینیگانیز البیومی نیٹ کا الاکسیر ہے

جو بغیر الکحل بنایا گیا ہے۔ اس مین ۳ فیصدی آئرن۔ اور ایک فی صدی میگنیزا موجود ہے۔

## آرٹی می سن ARTEMISIN

مترادف۔ اکسی سیانٹونن۔

سفید چمکدار سفوف جو آرٹی می سنیا میاری ٹائی ما۔ کے تخم سے نکالا جاتا ہے۔ ۱۶۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ گرم پانی اور گرم الکحل مین حل ہوجاتا ہے۔ بطور مقوی معدہ اور مشتہی اسکے ساتھ دوسرے اجزا ملا کر استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| آرٹی می سن | ۰۰۱ء۰ گرام |
| کوا شن | ۰۰۱ء۰ گرام |
| آئرن آکسا لیٹ | ۰۱ء۰ گرام |

## آرجن ٹامن ARGENTAMIN

مترادف۔ ایتھی لین۔ ڈیامن۔ سلور فاسفیٹ۔

مترادف۔ لائیکر آرجن ٹامی نی۔

۱۰ فی صدی سلور فاسفیٹ کا سولیوشن جو ایتھی لن ڈیامن مین بنایا گیا ہے سفید سیال جو البیومن کو تہ نشین نہین کرتا ہے۔ دوسرے قسم کے سلور سالٹس کے مانند اسکو بھی استعمال کرتے ہین۔ آلات البول کے امراض مین ایک کو ۱۰۰ حصے یا ایک کو ۵۰۰ حصے کا مائی سولیوشن بنا کر پچکاری کرتے ہین۔ امراض چشم مین ۵ فیصدی کا سولیوشن مفید ہے۔ بعوض سلور نائٹریٹ استعمال کرتے ہین۔

## آرجن ٹال ARGENTOL

مترادف سلور آکسی کینو سیٹولیٹ۔
مترادف آرجنٹم کوئی ناسیٹیا لیکم۔ ارجنٹم کینا سیٹا لیکم۔ آکسی کوئی نولین سلفونیٹ آف سلور۔ سفید جل نہین ہونے والا سفوف۔ اسکے استعمال سے خراش نہین ہوتی ہے حسب ذیل طاقت کا سولیوشن بنا کر سوزاک اور آتشک مین استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| ایک کو | ۳۰۰۰ حصے کا سولیوشن |
| ایک کو | ۱۰۰۰ حصے کا سولیوشن |
| ایک کو | ۵۰ حصے کا مرہم |
| ایک کو | ۱۰۰ حصے کا مرہم |

## آرجنٹم آئی اوڈاٹم نے سنز ARGENTUM IODATUM NASCENS

یہ دوا حسب ذیل طریقے سے بنائی جاتی ہے۔

| | |
|---|---|
| سلور نائیٹریٹ | ۳۰ گرین |
| پوٹاسیم آئی اوڈائڈ | ۳۳ گرین |
| ڈسٹلڈ واٹر | ۱½ سیال اونس |

میوسلیج آف آئی رش ماس مع ادویہ ۳½ سیال اونس۔

اس سولیوشن کو آلات البول کے متعدی امراض مین پچکاری کرتے ہین۔

## آرجنٹم پروٹی نیکم ARGENTUM PROTEINIOUM

یہ ایک قسم کا چاندی کا نمک ہے۔

آرجنٹم پکرو نائٹریکم - ARGENTUM PICRONITRICUM مترادف پکرآٹال۔

آرجنٹم سٹری کم - APGENTUM CITRICUM مترادف اٹرال۔

آرجنٹم سلفوفینائی لیکم - مترادف سل بی رال۔
ARGENTUM SULPHOPHENYLICUM

آرجنٹم سولیوبل - ARGENTUM SOLUBLE مترادف کولارگال۔

آرجنٹم فلوا ورائم - مترادف - ٹاکیال۔
ARGEETUM FLUORATUM

آرجنٹم کالائیڈیل - مترادف - کولارگال۔
ARGENTUM COLLOIDALE

آرجنٹم کریڈا - ARGENTUM CREDE مترادف کولارگال۔

آرجنٹم کوی ناسپٹالیکم - مترادف - آرجن ٹال۔
ARGENTUM QUINA SEPTOLICUM

آرجنٹم کیناسپٹالیکم - مترادف آرجن ٹال۔
ARGENTUM CHINASEPTOLICUM

آرجنٹم لیا کٹیکم - ARGENTUM LACTICUM مترادف
اکٹال -

آرجن ٹوز - ۳۰ فی صدی چاندی اور زنک لیوپڑوٹیڈ کا مرکب ہے -
ARGENTOSE بطور اسٹرنجنٹ (قابض) اور جرمی سائیڈ دمنیت جراثیم
سوزاک ویجائی نائی ٹس (ورم الخاصر) اوٹائی ٹس (کان کی سوزش) رہی نائی ٹس -
(ناک کی میوکس ممبرین کی سوزش) مین استعمال کرتے ہین - سلور نائیٹریٹ کے مانند اسکے
بھی خواص و فوائد ہین -

آرجن ٹوفارمن - مترادف - ہکسا میتھی لن ٹٹرا امن سلور نائیٹریٹ -
ARGENTOFORMIN یہ ایک قسم کا انٹی سپٹیک ہے -

آرجنٹی فلورائیڈم - مترادف - ٹیا کیال -
ARGENTII FLUORIDUM

آرجی آل - ORGEOL عطر گلاب کی خوشبو ہے جو بہ ترکیب
کیمیائی بنائی جاتی ہے -

آرجی رال - ARGYROL مترادف سلور وی ٹل لن + اجی آل
سیاہ رنگ چمکدار نمی کو جذب کرنے والے ٹکڑے ہے - جو بآسانی سفوف ہو جاتے ہین -
پانی مین حل ہوتے ہین مگر ۹۰ فیصدی الکحل مین نہین - اس مین ۳۰ فی صدی چاندی ہمراہ
پروٹین موجود ہے - ۵ فیصدی کا سولیوشن اکیوٹ گنوریا (سوزاک حاد) مین مفید ہے

ایک یا ۲ قطرے ۲۰ سے ۵۰ فیصدی کا سولیوشن استعمال کیا گیا نیونیٹورم (نوزائیدہ بچہ کا آشوب چشم) میں ٹپکاتے ہیں جسکے استعمال سے خراش نہیں ہوتی ہے۔ اور بہ نسبت نائیٹریٹ آف سلور زیادہ موثر بھی ہے۔ اس دوا سے مائیکرو آرگیانزم (وہ حیوانات جو بذریعہ خوردبین نظر آتے ہیں) بہت جلد نیست و نابود ہو جاتے ہیں۔ ۲۵ فیصدی کا سولیوشن کنجنکٹیوا سے جو پیپ نکلتا ہے اُسکو فوری روکدیتا ہے۔ کیریٹائی ٹس (سوزش قرنیہ) فوٹوفوبیا (روشنی کی برداشت نہ کرسکنا) بلیفرو۔ اسپازم (پلکون کا بے اختیار بار بار زور سے بند ہونا) میں حسب ذیل مرہم استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| آرجی رال | ۱۰ گرین |
| ویازلن | ایک اونس |

ہیورولنٹ استعمال کیا (رمی آشوب چشم) میں یہ بہت مفید ثابت ہوا ہے۔ اس کو ۵۰ فیصدی کے سولیوشن سے بھی زیادہ استعمال کرسکتے ہین۔ سلور نائیٹریٹ پر اسوجہ سے ترجیح دی جاتی ہے کہ اسکے استعمال سے خراش بہت کم ہوتی ہے۔ گنوریا میں ۲ سے ۵ فیصدی اور سسٹائی ٹس (سوزش مثانہ) میں ۲۰ فیصدی کا سولیوشن پچکاری کرتے ہین کوکین ہیڈروکلورڈ اور دوسرے الکالائیڈ اس کے نقیضات ہین۔

## آرجی موُن میکسیکانا

ARGEMONE MEXICANA

بعوض مارفن اس دوا کو استعمال کرتے ہین۔ مارفیا کا بہت ہی عمدہ قادزہر بھی ہے۔

**آرسال** - آرسی نیٹ آف کیلشیم اور فاسفورس کا مرکب ہے جسکو اعصاب کی ARSOL کم قوتی مین استعمال کرتے ہین -

**آرسن پراٹائی لن** - ARSEN-PRATYLIN مترادف آرسی لن

**آرسن فراٹن** - فراٹن جسمین ۷ فیصدی آئرن اور ۳ء۰ فیصدی آرسی نس ایسڈ ARSEN FERRATIN ملایا گیا ہے -

**آرسن فراٹن ٹابلٹس** - ان قرصون مین حسب ذیل ادویات ARSEN FERRATIN TABLETS موجود ہین -

| | |
|---|---|
| آئرن | ۱/۱۲ گرین |
| آرسینک ایسڈ | ۱/۱۰۰ گرین |

**آرسن فراٹوز** - ARSEN FERRATOSE اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| فراٹن | ۰٫۵ فیصدی |
| آرسینک | ۰٫۰۰۱۵ فیصدی |

انیمیا یعنے کمی خون مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - جوانون کے لئے ۳ سے ۴ منیر کے چمچے تک بچون کیلئے ۲ ڈرام تک -

**آرسن آورو** - ARSEN AURO برومائڈ آف گولڈ اور

بروماڈ آف آرسینک کا سولیوشن ہے - جسکے ہر ا قطرے مین $\frac{1}{32}$ گرین دو نون وڈنز موجود ہین - رعشہ اور صرع مین استعمال کرتے ہین -

**آرسن ہی مال** - ARSEN HEMOL ملاحظہ ہو بیان ہی مال -

**آرسینک البیومی نیٹ** - مترادف - اکارکن -

ARSENIC ALBUMINATE

**آرسینک پیسٹ** - ARSENIC PASTE اس دوا مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| آرسی نس ایسڈ | ایک حصہ |
| کوکین ہیڈرو کلورائڈ | ایک حصہ |
| آرتھو فارم | ۸ حصّے |

دندان سازی مین استعمال کرتے ہین -

**آرسو فرن** (باربر) یہ ایک قسم کے پیاسٹلز ہین جس مین حسب ذیل دوایات موجود ہین - ARSO FERRIN

| | |
|---|---|
| آرسو فرن | $\frac{1}{2}$ گرین |
| اکسٹراکٹ جنشن | $\frac{3}{4}$ گرین |

**آرسی کوڈائیل** - اس دوا کو نیوراس ستھے نیا ملیریا - ذیابیطس اور جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین - اس کے حسب ذیل مرکبات ہین - ARSYCODILE

(۱) اس کا سیال جو کانچ کے نلیون مین فروخت ہوتا ہے اسکو زیر جلد استعمال کرتے ہین۔

(۲) گولیان جس مین ایک گرین سوڈیم کا کوڈائی لیٹ ہے۔

(۳) گولیان جسمین سوڈیم کا کوڈائی لیٹ اور آئرن موجود ہے۔ کلوروسس انیمیا (کمی خون) مین استعمال کرتے ہین۔

**آرسی لن**۔ مترادف۔ آرسن براٹائی لن۔

ARSYLIN براٹائی لن اور آرسینک کا مرکب ہے جسمین ۱۰ فیصدی آرسینک اور ۲۰٫۶ فیصدی فاسفورس موجود ہے۔ زرد مائل بہ سفید رنگ کا سفوف جو پانی مین حل نہین ہوتا ہے۔

**مقدار خوراک**۔ ۵ اگرین دن مین ۳ یا ۴ مرتبہ۔

**آرسی نل**۔ ARSINYL مترادف۔ آرہی نال۔

**آرفال**۔ مترادف۔ برستھ بیٹانیفتھولیٹ۔

ORPHOL زرد مائل کسیقدر بھورا بے بو اور بے مزہ حل نہین ہونیوالا سفوف۔ بطور انٹس ٹی ٹنل ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی امعاء) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ جوانون کے لئے ایک ڈرام بچون کے لئے نصف ڈرام استعمال کرین۔

**آرکائی پن** ORCHIPIN بیلون کے خصیون کا اکسٹرا کٹ جسکو

بطور مقوی استعمال کرتے ہین۔

**آرکاڈی ڈی نم گوی اے سی ناٹم** ORCHIDINUM GUAIACINATUM ۔ بیلون کے خصیون کا اکسٹراکٹ اور گوی اے سن کا مرکب ہے۔

گوی اے کال سلفونک آسڈ کا اثر گوی ہن پر ڈالنے سے گوی اے سن بنتا ہے۔

بہورے رنگ کا سیال۔ آرکائی ٹک گوٹ مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔۲۰ سے ۳۰ قطرے تک۔

**ارگو اپیال** ERGOAPIOL ۔ یہ ایک قسم کے کیا پسلز ہین

جس مین مرقومۃ الذیل ادویات موجود ہین۔

اپیال۔ ارگوٹن۔ آئیل آف سیوین الائین۔

احتباس اور تعسر حیض مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ایک سے ۲ کیا پسلز تک دن مین ۳ مرتبہ۔

**ارگوٹی نال** ERGOTINAL ۔ ارگٹ کا مرکب ہے جسکو امراض

نسوان مین استعمال کرتے ہین۔

**ارگوٹنز** ERGOTINS ۔ ارگٹ کی بہت سی تیاریان ہین جو ارگوٹن کے نام سے مشہور ہین۔ جو مندرجہ ذیل ہین۔

(۱) انٹی سپٹک سی کیل کارنیوٹم۔ پانی سے بنایا ہوا ارگٹ کا اکسٹراکٹ ہے جس مین اسکلی روٹنک آسڈ نکال کر نیوٹرالائیزڈ کیا گیا ہے۔ یہ ایک سال تک خراب نہین ہوتا ہے

(۲) اِرگوٹی نا۔ اِسٹیپٹیکا (اگیر) اِرگٹ کا فلوئیڈ اکسٹراکٹ جسمین ۵ فیصدی اِسٹیپ ٹی سِن موجود ہے حیض کی بیقاعدگی اور نیوروسٹر مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱ سے ۱۵ قطرے تک دن مین کئی مرتبہ۔

(۳) اُرگوٹن (بان جو) پانی سے بنایا ہوا اِرگٹ کا اکسٹراکٹ ہے جو بذریعہ الکحل صاف کیا گیا ہے اس کا ایک حصہ برابر ہے ۵ یا ۶ حصے اِرگٹ سے۔

**مقدار استعمال** ۔ ½ سے ۲ ½ گرین تک بطور گولی یا زیر جلد پچکاری کرین۔

(۴) اُرگوٹن۔ بان جو۔ ڈے ہیورام پیرو اَلکلوئن۔

اِرگٹ کا صاف کیا ہوا اکسٹراکٹ ہے جو زیر جلد پچکاری کرنے کے لئے کام آتا ہے۔

**مقدار استعمال** ۔ ½ سے ۹ گرین تک زیر جلد استعمال کرین۔

(۵) اِرگوٹن یا مر بے لن فلوئیڈ۔ مترادف کارینوئی ٹم اِرگوٹی ٹم۔

یہ سیاہ رنگ کا سیال ہے جسکو اندرونی اور زیر جلد پچکاری کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ½ چار کا چمچہ ہر ۱ منٹ کے فاصلے سے اور ۲ منم سے ۹ منم تک ۱ منم پانی ملاکر زیر جلد پچکاری کرتے ہین۔

(۶) اِرگوٹن یا مر بے لن اسیسم۔ اِرگٹ کا اکسٹراکٹ ہے جو گولیان بنانیکے لئے استعمال کرتے ہین اسکا سولیوشن ضرورت کے وقت تیار کرلیا جاتا ہے۔ یہ نسخہ بنانے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| ارگوٹن بام بے لن اسیی شم | ۱۰ حصے |
| اکوالاروسی رازی | ۷½ حصے |
| الکحل | ۲½ حصے |

**مقدار خوراک** - ۵ سے ۱۰ قطرے تک -

(۷) ارگوٹن ڈن زل فلوئیڈ ارگٹ کا اکسٹرا کٹ ہے جو جرمن کی فارماکوپیا کے مطابق ہے -

(۸) ارگوٹن فروم ے ایک حصہ اس دوا کا برابر ہے ۵ حصے ارگٹ سے -

**مقدار استعمال** - ½ گرین سے ۳ گرین تک زیر جلد -

(۹) ارگوٹن گالٹ - ہموزن گالک آسڈ اور ارگوٹن کا مرکب ہے - ۴ فیصدی کا سولیوشن ایک چار کا چمچہ ہر دو گھنٹے کے فاصلے سے استعمال کرین -

(۱۰) ارگوٹن کلر ارگٹ کا اکسٹرا کٹ ہے - اندرونی کھلاوین اور یہی مقدار زیر جلد پچکاری کر سکتے ہین - ½ سے ½ گرین تک انتہائی خوراک ۳ گرین تک ہے -

(۱۱) ارگوٹن کول میان فلوئیڈ - ۱۰ قطرے اسکے برابر ہین ۱۵ گرین ارگٹ سے -

**مقدار خوراک** - ۵ سے ۳۰ قطرے تک -

(۱۲) ارگوٹن لیپ سنس سینٹ جے کیب اسکلی روٹنک آسڈ اور اسفاسی لی نک آسڈ اس ارگوٹن سے نکال دئے گئے ہین -

(۱۳) ارگوٹن بلوبش ڈیالی سائم ورنج ڈیالائیز کیا ہوا ارگٹ کا اکسٹرا کٹ ہے

**مقدار خوراک** ۔ ۳۰ گرین ۔

(۱۴) ارگوٹن بلوس سکم و گرش ۔ خشک الکحل سے بنایا ہوا اکسٹراکٹ ہے جو ارگٹ سے تیار کیا جاتا ہے اسمین اسفاسلی نک اسڈ موجود ہے ۔ بھورے رنگ کا سفوف جو الکحل مین حل ہوتا ہے ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۳/۱ گرین سے ۱/۵ گرین تک ۔

(۱۵) ارگوٹن وان ۔ سیاہ سیال جو کسیقدر بھورا ہے جسمین اکوالا روسی رازی موجود ہے

**مقدار خوراک** ۔ ۱۰ سے ۲۰ منم اور زیر جلد ۷ منم ۔

**ارگوجی نن پوچیم** ۔ کلور وبنزاور بنوراش سے بنیا ۔ مین اس دواکو استعمال کرتے ہین ۔ ERGOGENINE POACHIM

**آرگونن** ۔ ARGONIN مترادف ۔ سلور کیازین ۔

چاندی اور کیازین کا مرکب ہے جسمین ۴،۲،۸ فیصدی فلز مذکور موجود ہے سوڈیم کیازین کا اثر سلور نائٹریٹ پر ڈالنے سے بنتا ہے ۔ سفید سفوف جو ٹھنڈے پانی مین حل نہین ہوتا ہے مگر گرم پانی مین حل ہوجاتا ہے ۔ اسکے سولیوشن پر روشنی کا اثر ہونے سے متفرق ہوتا ہے جملہ قسم کے حموضات اسکے نقیض ہین ۔ کوکین یوکین اور بروے من کے ساتھ اسکا سولیوشن ملانے سے تہ نشین ہوتا ہے ۔ وہ تہ نشین بورک اسڈ مین حل ہوجاتا ہے ۱۰ یا ۲۰ فیصدی کا سولیوشن گنوریا (سوزاک) مین بطور بیاک ٹری سائیڈ (دافع جراثیم) اور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین ۔ ۱۰ یا ۲۰ فیصدی کا سولیوشن

جو گلیسرن مین بنایا گیا ہو امراض چشم مین استعمال کرتے ہین ۲۰ فیصدی کا سولیوشن بھی گنوریا مین استعمال کیا گیا ہے -

**ارگون** ERGONE - ارگٹ کا اکسٹراکٹ جس مین اسفاسلی نک اسڈ اور کلوری ٹوٹن موجود ہے -

**آرگیانوسال** ORGANOSOL - کو لارگال کا الکحل سے بنایا ہوا سولیوشن ہے -

**آرماڈفتھےرن** ARMADIPHTHERIN - ڈائی گونذر ابری وی فولیا کا اکسٹراکٹ جو بذریعہ گلسرن بنایا گیا ہے - ڈفتھےریا بیاسی لس (خناق وبائی جراثیم) کو دفع کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین خصوصاً جبکہ ڈفتھےریا (خناق وبائی) کے مرض کا بیمار صحت پاوے تو اس کے دانتون کے سوراخون مین اس دوا کو پہونچاتے ہین تاکہ بیاسی لس (جراثیم) جو باقی رہ گئے ہین وہ دفع ہو جاوین -

**آرمورال** ORMORAL - چاندی اور البیومن کا مرکب ہے جس مین ۱۰ فیصدی اول الذکر موجود ہے -

زرد رنگ سفوف جو پانی مین حل نہین ہوتا ہے - مگر فزیولاجیکل سالٹ سولیوشن مین حل ہو جاتا ہے - ۳ فی صدی کا سولیوشن بطور غرغرہ مفید ہے - ڈفتھےریا (خناق وبائی) مین بطور ان سفلیشن (نفوخ) ہر دو گھنٹے کے فاصلے سے استعمال کرتے ہین ایک کو ۱۰ فی صدی کا سولیوشن گنوریا مین یا ۱۰ سے ۲۰ فیصدی کا مرہم زخمون مین

مفید ہے۔

**آروی نال** ARVENOL - یہ ایک قسم کا سیال مرکب ہے جو بطور ان ہے لیشن چند قطرے روئی پر ٹپکا کر استعمال کرتے ہین اِس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

منتہال۔ کیا مفر۔ تہائی مال۔ ایتھر۔

**آرہووِن** ARHOVIN - یہ دوا۔ ڈائی فنیل امن اور تہائی مال بنزوائک آسڈ ائیسٹر سے تصعید کی جاتی ہے گنوریا (سوزاک) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۴ گرین۔

**آرہی نال** ARRHENAL - مترادف۔ ڈائی سوڈیم میتھل آرسی نیٹ + آرسی ہل۔ میتھل آئی اوڈ اور سوڈیم آرسی نیت کا مرکب ہے۔ مساوی حصہ پانی مین حل ہوتا ہے۔ ٹیوبرکیولوسز۔ انمفائی سیما۔ آتشک اور جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۱/۵ سے ۳ گرین تک زیر جلد استعمال کرتے ہین یا قریب استخوان پچکاری کرتے ہین۔

**آرہی یال** ARHEOL - یہ ایک قسم کا الکحل ہے جو روغن صندل سے نکالا جاتا ہے۔ سیان ٹالال کے موافق اِسکے بھی خواص و فوائد ہین۔

**مقدار خوراک** ۳ گرین (وزن کیا ہوا) بطور کیا پسلز۔

**ارابِل لاواٹر** - یہ ایک قسم کا پانی ہے جسکو بطور مُلیّن استعمال کرتے ہین
ARABELLA WATER جس کا کیمیائی تجزیہ کرنے سے حسب ذیل
ادویات معلوم ہوئے ہین -

| | |
|---|---|
| مگنیزیم سلفیٹ | ۲ر۲ فیصدی |
| سوڈیم سلفیٹ | ۱٫۵۴ فیصدی |
| کیالسیم سلفیٹ | ۰٫۱۵ فی صدی |
| مگنیزیم کاربونیٹ | ۰٫۱۲۶ فیصدی |
| مگنیزیم کلورائڈ | ۰٫۰۸ فیصدی |

**ارسٹال** مترادف - ڈائی تھائی مال ڈائی آئی اوڈائڈ - تھائی مال آئی اوڈائڈ
ARISTOL آئی اوڈین کے سولیوشن پر (جو پوٹاسیم آئی اوڈائڈ کے ساتھ
بنایا گیا ہو) تھائی مال کے اُلکالائین سولیوشن کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے - سرخ رنگ
سفوف جو کسیقدر بہورا ہے جس مین ۴۶ر۲ فیصدی آئی اوڈین موجود ہے - پانی
اور گلیسرین مین حل نہین ہوتا ہے - ایتھر کالوڈی ین اور روغنیات مین حل ہوجاتا ہے
لیوپس سورائیسز (تقشف الجلد) اکزیما اور اوزینا (بخر الانف) مین مفید ہے اسکے ساتھ
ٹالک یعنے بلغم ۳ حصہ ملاکر بطور ڈسٹنگ پاوڈر (ذرور) پہوڑے اور جلے ہوئے
مقامون پر چھڑکتے ہین - ۵ یا ۱۰ فیصدی ویازلین یا لیانولین ملاکر بطور مرہم لگاتے ہین
یہ آئی اوڈوفارم کا خوشبودار عوض ہے -

**ارسٹال آئیل** ARISTOL OIL - ۱۰ فی صدی ارسٹال کا سولیوشن جو روغن کنجد مین بنایا گیا ہے اس کو امراض چشم مین استعمال کرتے ہین -

**ارسٹاکن** ARISTOCHIN - مترادف ڈائی کوی نن کاربونیٹ + ارسٹاکون + کوی نن کاربونیٹ بے مزہ سفوف ۱۸۷ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے الکحل اور کلوروفارم مین حل ہوجاتا ہے - مگر پانی مین نہین اس مین ۹۶ فیصدی کوی نن موجود ہے - یہ کوی نن کا بہت ہی عمدہ عوض ہے - کوی نن کے سوا اسکے بھی خواص و فوائد ہین -

**مقدار خوراک** - ۲½ سے ۱۵ گرین تک -

**ارسٹاکون** ARISTOQUIN - مترادف ارسٹاکن -

**آرنجین** ORANGEINE اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| اسٹ انی لڈ | ۳۴ حصے |
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۱۸ حصے |
| کیافین | ۱۰ حصے |

بطور انال سجے سک (مسکن اوجاع) اور انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) استعمال کرتے ہین -

**آروبرومیورلے فیوُر** - انگالی برومیڈ اور ۲۰ر۰ فیصدی گولڈ برومائڈ کا مرکب ہے۔ AUROBROMURE LEFEUVRE

**آرِسِن** ARESIN مترادف بسی ٹارن۔

**ارِی کولن** یہ ایک قسم کا انگالائیڈ ہے جو آرِی کانٹ یعنی سپیاری سے نکالا جاتا ہے دائمی قبض میں مفید ہے بطور ورمی فیوج ARECOLIN یعنی مخرج کرم امعا بھی استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک** - ۱/۱۲ گرین۔

**آریال** - AUREOL یہ ایک قسم کا خضاب ہے جس میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| ہیڈروجن پرآکسیڈ | ۵۰ حصے |
| میٹال | ایک حصہ |
| امیڈو فینال ہیڈروکلورڈ | ۳ر۰ حصے |
| مونوامی ڈوڈائی فنیل امن | ۶ر۰ حصے |
| سوڈیم سلفائیٹ | ۵ر۰ حصے |
| الکحل | ۵۰ حصے |

**ازاڈی ریاک** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جسمیں مارگوسن (درخت نیب) موجود ہے ایک کو ۱۰ حصے کا ٹنکچر یا ایک کو ۱۰ حصے کا AZADIRACH

ڈی کاکشن کرم امعاء کو خارج کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**ازائی مال۔** AZYMOL یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین

حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

ٹنکچر کرامیریا فکشن سولیوشن آف سیالی سلک آسڈ۔ سیا کارن۔ ونیا ملن۔

منتھال۔

اس مرکب کو بطور انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) منھ دھونیکے لئے استعمال کرتے ہین۔

**اس پائی رن۔** مترادف۔ اسی ٹل سیالی سلک آسڈ۔

ASPIRIN سفید بے بو چمکدار سوئی کے مانند قلمین ایک کو ۴۰۰ حصہ پانی

۵ حصہ الکحل اور ایتھر مین حل ہوتے ہین بعوض سیالی سلیٹس رومیا ٹزم (وجع مفاصل

پلوری سی (ذات الجنب) مین مفید ہے اسکے استعمال سے نہ معدے مین خراش ہوتی ہے

نہ کانون مین آواز۔ ہو پنگ کاف (ککر کہانسی) مین بھی مفید ثابت ہوا ہے اسکا اثر

آہستہ ہوتا ہے۔ بہ نسبت سوڈیم سیالی سلیٹ مگر بہت دیر تک قائم رہتا ہے

۵ اگرین دن مین ایک یا ۲ مرتبہ کہلانے سے سرطان مین بہت فائدہ مند ثابت

ہوا ہے۔ یا ۱۵ اگرین دن مین ۴ مرتبہ کوریا (رعشہ) مین استعمال کرتے ہین۔

الکالیز اور سوڈیم بائی کاربونیٹ سے نقیض ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۱۰ سے ۱۵ اگرین تک دن مین ۳ مرتبہ۔

**اس پرماتھناٹن۔** سوڈیم بیا انڈٹرا بوریٹ کے قرص ہین بطور مانع استقرار

SPERMATHANATON

حل استعمال کرتے ہین۔

**اسپرمن** SPERMIN ۔ (لوئٹل) یہ دوا جانورون کے خصیون سے نکالی جاتی ہے بہت ہی عمدہ مقوی باہ ہے ۲ فیصدی کا سولیوشن زیر جلد استعمال کرتے ہین اور ۴ فیصدی کا خوشبودار سولیوشن ۱۰ سے ۳۰ قطرے تک اندرونی استعمال کرتے ہین۔

**اسپلی نن** SPLENIN ۔ یہ ایک قسم کا اکسٹراکٹ ہے جو جانورون کی تلی سے بنایا جاتا ہے۔

**اسپلی نی فرن** SPLENIFERRIN ۔ یہ ایک قسم کا اکسٹراکٹ ہے جو جانورون کی تلی سے بنایا جاتا ہے جس مین حدید بھی موجود ہے

**آس پی ڈاس پرمن** ASPIDOSPERMIN ۔ یہ ایک قسم کا الکالائیڈ ہے جو کیوبرے یا جو سے نکالا جاتا ہے۔ چمکدار سفوف جو پانی مین حل نہین ہوتا ہے۔ ۸۰ حصہ الکحل مین حل ہوجاتا ہے ضیق النفس۔ ڈسپ نیا (دمکشی) اور استفائی سیما مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۱/۲ سے ایک گرین تک۔

**اسپی رائی ان (نیاپ)** SPIRAEIN (KNAPP) اسی ٹل سیالی سلک آسڈ یعنی آسپائی رئن کے قرص ہین۔

**اسپی روسال** SPIROSAL ۔ مترادف سیالی سلک مونوگلی کال الیسٹر۔

بے رنگ اور بے بو روغنی سیال ۱۶۹ سے ۷۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کھولتا ہے
سیماب طبع محللات مین حل ہوتا ہے۔ وجع مفاصل۔ اسکیاس نیورال جیا (عصبی درد)
پلورائیٹس (ذات الجنب) مین بیرونی استعمال کرتے ہین اسکے استعمال سے خراش
نہین ہوتی ہے۔

**اسپی رو فارم** SPIROFORM ۔ بے بو اور بے مزہ سفوف جسکو بطور انٹی نیورال جک (دافع عصبی درد) انٹی رومیاٹک (دافع وجع مفاصل)
انال جے سک (مسکن اوجاع) استعمال کرتے ہین۔ آرٹیکیولر رومیاٹزم (جوڑونکا
وجع مفاصل) سیاٹیکا (عرق النسا) ان فلوان زا۔ نیورال جیا (عصبی درد) مین
مفید ہے۔ یورک آسڈ کا محلل بھی ہے۔ امعا کے انٹی سپٹک (مزیل العفونت) کے
طور پر بھی مفید ثابت ہوا ہے۔

**مقدار خوراک** ۔ ۷½ سے ۱۵ گرین تک دن مین ۳ سے ۴ مرتبہ۔

**آسپی رو فن** ASPIROPHEN آس پائی رن اور امیڈو فنیاسٹین کا مرکب ہے۔
بطور انال جے سک (مسکن اوجاع) اور انٹی پائی رٹک
(دافع حرارت) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱۵ گرین۔

**اسپی رون** SPIRONE ۔ زرد رنگ سیال جس مین کلوروفارم پوٹاسیم آئیوڈائڈ
اور گلیسرن موجود ہے سل مین استعمال کرتے ہین۔

اسپے شل امبروسیا۔ یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین لارڈ اور ایسل آف کیاراوے موجود ہے
SPECIAL AMBROSIA
امراض نسوان مین استعمال کرتے ہین۔

اسپی نال۔ SPINOL یہ دوا اسپی ناچ یعنے پالک سے نکالی جاتی ہے۔

آسپیاراجن۔ مترادف۔ آسپیارامٹ آل فی آن+ امینڈوسکسنی نامڈ۔
ASPARAGIN چمکدار سفوف جو اسپیاراگس دلیون+مارچ اور مارش میالو (ریشہ خطمی) سے نکالا جاتا ہے پانی مین کم حل ہوتا ہے بطور ڈائی یوریٹک یعنے مدر نقرس اور کارڈیاک ڈراپسی (استسقار قلبی) مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک ۱/۵ سے ۵ اگرین تک دن مین کئی مرتبہ۔

آسپیارال۔ آسپیاراگس یعنے ہلیون کا فلوئیڈ اکسٹرا کٹ ہے آسپیاراجن کے
ASPAROL موافق اسکے بھی خواص وفوائد ہین۔

آسپیرامڈ۔ ASPARAMID مترادف۔ آسپیاراجن۔

اسپیرٹ۔ سوڈئیم کلورڈ اور سوڈئیم بنزوٹ کا مرکب ہے گوشت کو
SPIERIT محفوظ رکھنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

اسٹائی راکال۔ مترادف گوی اے کال سینامیٹ+سی نامل گوی اکال
STYRACOL سفید سوئی کے مانند قلمین جو ۳ سنٹی گریڈ کی حرارت پر

گداخت ہوتے ہین۔ الکحل مین حل ہوجاتے ہین۔ مگر پانی مین نہین۔ ٹیوبر کیولوسز مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۳ سہ ۵ سے ۵ اگرین تک

**اسٹائی راَن** - مترادف سی نامک الکحل یا اسٹائی رل الکحل۔

STYRON خوشبودار زرد رنگ سیّال یا سفید چمکدار قلمین اوٹائی ٹس میڈیا (کان کی سوزش) مین استعمال کرتے ہین اور خشک سفوف بطور ڈیوڈورینٹ (دافع بدبو) اور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**اسٹائی رل الکحل** STYRYL ALCOHOL مترادف اسٹائی راَن۔

**اسٹائی روسیاپن** - نرم صابون ہے جس مین ۲۵ فی صدی اسٹائی رولن STYROSAPON ملایا گیا ہے۔

**اسٹائی رون** - یہ ایک قسم کا سولیوشن ہے جو بالسم پیرو اور اسٹوراکس STYRONE (سلارس) سے بنایا گیا ہے جسکو خارش مین استعمال کرتے ہین۔

**اسٹاگ نن** - یہ ایک قسم کا اسپٹک یعنے مانع جریان خون ہے۔ STAGNIN جو حسب ذیل طریقے سے بنایا جاتا ہے۔ گھوڑے کی تلی لیکر اس کو صاف کرکے اسکے دو حصّے برابر فزیولاجکل سالٹ سولیوشن کے ساتھ

سحق کرین اور اسمین تہوڑا سا کلوروفارم بھی ملاوین تاکہ خمیر پیدا نہو وے - ۴۸ گھنٹے گذرنے کے بعد اسکو فلٹر کرکے اسقدر پکاوین کہ چوتہائی حصّہ باقی رہے اس اکسٹراکٹ کو الکحل کے ذریعہ سے تہ نشین کرکے فلٹر کرین بعد ازان اس فلٹر شدہ عرق کو آگ بچا کر خشک کرین - جو زرد رنگ سفوف حاصل ہو اسکو پانی مین حل کرلین - اس سولیوشن کا نام اسٹاگ نن ہے - بطور ہی ماسٹیک یعنے مانع جریان خون زیر جلد استعمال کرتے ہین

**اسٹپ ٹال** - STYPTOL مترادف کوٹارنن تھالیٹ -

جمدار سفوف جو پانی مین حل ہوتا ہے - ۳/۴ گرین کی خوراک مین دینے سے رحم سے جو خون جاری ہوتا ہے اسکو فوری بند کردیتا ہے ۳ گرین ۲۵ منم پانی مین حل کرکے زیر جلد استعمال کرنے سے جریان خون فوری بند ہوتا ہے - اسٹپ ٹی سن پر اسوجہ سے ترجیح دیگئی ہے کہ اسکے استعمال سے خراش نہین ہوتی ہے - ایک سے ۲ فیصدی کا سولیوشن اکثر یما مین مفید ہے - ۱/۲ گرین کی خوراک مین اندرونی استعمال کرتے ہین -

**اسٹپ ٹی سن** - STYPTICIN مترادف کوٹارنن ہیڈرو کلورائڈ

یہ دوا نارکوٹن کو جلانے سے حاصل ہوتی ہے - زرد رنگ حل ہونے والے قلمین بطور اسٹپٹک (حابس الدم) اناٹ جے سک (مسکن اوجاع) سیڈیٹو (مسکن) استعمال کرتے ہین - تمام ہی قسم کے جریان خون - ڈسمنوریا (تعسیر حیض) یوٹیرن سب انوولیوشن (رحم کا اپنے معمولی انداز کی نسبت بڑا ہو جانا)

اور نکسیر میں مفید ہے۔

**مقدار خوراک۔** ½ سے ¾ گرین دن میں ۵ یا ۶ مرتبہ ۱ فی صدی کا سولیوشن ۲ کیوبک سینٹی میٹر (۳۴ منم) زیر جلد استعمال کرتے ہیں۔

**اسٹپ ٹی کم۔** STYPTICUM یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| زنک سلفیٹ | ایک حصّہ |
| گم اکیشیا (صمغ عربی) | ۵ حصّے |
| ڈسٹلڈ واٹر | ۱۲۰ حصّے |

اسکو سوزاک میں استعمال کرتے ہیں۔

**آسٹرا۔** یہ ایک قسم کی پرورش کرنے والی غذا ہے جس کو بعوض شیرگاؤ بچونکو کھلاتے ہیں۔ ASTRA اس میں ۷ء۱۲ فیصدی البیومن موجود ہے۔

**اسٹرک ناسن۔** STRYCHNASSINE اس دوا میں اسٹرک نن میتھل آرسی نیٹ موجود ہے۔

**اسٹرک نن کاکوڈائی لیٹ۔** سفید چمکدار سفوف ایک کو ۵ حصے پانی اور ۱۰۰ حصہ STRYCHNINE CACODYLATE گرم الکحل میں حل ہوتا ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۲ ملی گرام (۲/۶۵ گرین)

ٹیوبرکیولوسز مین زیر جلد استعمال کرتے ہین۔ بتدریج اسکی خوراک کو بتدریج کئی گونہ ہونے تک زیادہ کرین۔

**اسٹرنجینٹ ٹیابلٹس** RINGENT TABLETS ان قرصونمین حسب ذیل ادویات موجود ہین

بورک ایسڈ کوکین ہائیڈرو کلورائڈ پوٹاسیم کلوریٹ۔

**اسٹومےسن۔** STOMACN اس مرکب مین

حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۵ حصے |
| بزمتھ سیالی سلس | ۵ حصے |
| پلوس ریہو برب | ۵ حصے |
| اروماٹک پاوڈر | ۳۰ حصے |

**اسٹومےکیک ڈوپلے کیاپسلز۔** ہر ۲ کیاپسلز مین حسب ذیل ادویات

STOMACHIC DUPLEX CAPSULES

موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سلورنائٹریٹ | ۳ گرین |
| بزمتھ سب نائٹرس | ۷۵ گرین |
| سوڈیم کاربونیٹ | ۳۰ گرین |
| سوڈیم فاسفیٹ | ۳۰ گرین |

ڈسپیپسیا یعنی بدہضمی مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ایک کیپسل دن میں ۳ مرتبہ -

**اسٹومے کیکن** (بوارنیز) ہموزن ٹنکچر آف کلاس اور سنکونہ کا مرکب ہے STOMACHICON (BOERNES) جس کے ہر ۱۰۰ گرام میں ۲ قطرے سنیمن آئل کے بھی ملائے گئے ہیں -

**اسٹومیاٹال** - STOMATOL حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے -

| | |
|---|---|
| ٹرپی نیال | ۴ حصے |
| صابون | ۲ حصے |
| الکحل | ۵۴ حصے |
| گلیسرن | ۵ حصے |
| پانی | ۲۴ حصے |

اس کو بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہیں -

**اسٹونیوسان** - STONIOSAN میتھل امن فاسفیٹ ہے جسکو گال اسٹون یعنے سنگ مرارہ کے علاج میں استعمال کرتے ہیں -

**اسٹووین** - سفید بے بو قلمیں - ایک کو ۱ ہ حصے پانی اور ایک کو ۴ حصے الکحل STOVAIN میں حل ہوتے ہیں - ایتھر میں نہیں - یہ کوکین کا سا مقامی مخدر ہے - ۲ گرین کی خوراک میں زیر جلد استعمال کیا گیا مگر سمیت کا کوئی اثر

نہین ہوا۔ ½ فی صدی کا سولیوشن جو ڈسٹلڈ واٹر یا فزیولاجک سالٹ سولیوشن
مین بنایا گیا ہو جراحی مین استعمال کرتے ہین۔ اگر ایک منم ایک کو ۱۰۰۰ حصے کا اڈرینالین
سولیوشن ۱۵ منم مین ملائین تو بہتر ہے۔ ۵ فی صدی کا سولیوشن ۱۰ فیصدی کوکین کے
سولیوشن کے برابر ہے۔

**مقدار خوراک** ⅛ سے ایک گرین تک۔

اس کے حسب مرکبات ہین۔

اسٹوڈین سولیوشن اِسمین ادویات ذیل موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اسٹوڈین | ۱۵ گرین |
| اٹروپین سلفیٹ | ½ گرین |
| مارفین ہیڈروکلورڈ | ۳ گرین |
| کلوروفارم واٹر | ایک اونس |

قے روکنے کے لئے ۵ سے ۱۰ منم تک ہر دو گھنٹے کے فاصلے سے استعمال کرین۔

اسٹوڈین آئنٹمنٹ اِس مین حسب ذیل ادویہ موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اسٹوڈین | ۴۰ گرین |
| اڈرینالن سولیوشن | ۹۰ منم |
| پیرافن آئنٹمنٹ | ایک اونس |

اس مرہم کو بواسیر اور زخمون مین لگاتے ہین۔

**اسٹوویٖن بِل لَن** STOVAIN BILLON ۔ اِس کے ہر ایک کیوبک سنٹی میٹر مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| بوریٹ آف ایپی ری نان | ۰۰۰۱۳ء گرام |
| اسٹوویٖن | ۰۰۴ء گرام |
| سوڈیم کلورائڈ | ۰۰۱۱ء گرام |

**اسٹی رال** STEROL ۔ یہ ایک قسم کی مرہم کی زمین ہے جو چربیون اور روغنون کے ساتھ نہین ملتی ہے۔ مگر پانی گلیسرین اور الکحل کے ساتھ ملجاتی ہے۔

**اسٹی ری سال** STERESOL ۔ یہ ایک قسم کا انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) وارنش ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| لاک | ۲۷ ½ ڈرام |
| بنزائن | ۲ ½ ڈرام |
| ٹولو | ۲ ½ ڈرام |
| کاربالک ایسڈ | ۲.۵ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| سنیمن آئیل | ۱ ½ ڈرام ″ |
| الکحل مع ادویہ | ۳۵ ¼ اونس ″ |

ٹیوبرکیولوسز کے پھوڑون اور جلدی امراض مین بطور وارنش لگاتے ہین۔

**اسٹی ری سال** - (اوپرمیان) اسٹری لائزد کیا ہوا نمک کا سولیوشن جس میں
STERISOL (OPPERMANN)
منتھال اور ۳۰ فیصدی
فارمالڈی ہائیڈ موجود ہے۔

**اسٹی ری سال** - (روزن برج) لیا کٹوز اور فارمک آلڈی ہائیڈ کا مرکب ہے
STERISOL (ROSENBERG)
ٹیوبرکیولوسز اور ڈفتھے ریا -
خناق وبائی میں استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک** - ۱/۲ سے ایک گرین تک۔

**اسٹی ری فارمس** - اس دوا کے دو مرکبات ہیں۔
STERIFORMS

(۱) کلورینٹڈ اسٹی ری فارم اس میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| فارمالڈی ہائیڈ | ۵ فی صدی |
| امونیم کلورائڈ | ۱۰ فیصدی |
| پیپسین | ۲۰ فی صدی |
| لیا کٹوز | ۶۵ فیصدی |

(۲) آئی اوڈائیزڈ اسٹی ری فارم - اس میں بجائے امونیم کلورائڈ امونیم آئی اوڈائڈ موجود ہے۔

**اسٹی ری لین** - یہ ایک قسم کی مرہم کی زمین ہے
STERILINE

اسٹیاٹن۔ STEATIN زنک اسٹی ریٹ اور پیاز افن کا
مرکب ہے۔

اسٹیگافر۔ یہ ایک قسم کی مانع سوزاک وآتشک دوا ہے جو کانچ کی نلیون مین
STAGOPHOR فروخت ہوتی ہے پہلی نلی مین ۲۰ فی صدی کا
پرڈ ٹانگال گلی سرال کا سولیوشن ہے اور دوسری مین ۱۰ فیصدی مرکیورک آکسی سائی نائیڈ
کا بوزی (شیاف) ہے۔

اسٹیوجن۔ سرپ فرائی ات کیالسائی فاسفیٹم کا دوسرا نام ہے۔
OSTEOGEN اس مین ۳ فی صدی کیالسیم اور ۰٫۲۶ فی صدی
فرس فاسفیٹ موجود ہے۔

آس سالن۔ OSSALIN مترادف اڈیپس آس سیم۔
یہ ایک قسم کی چربی ہے جو بیلون کی ہڈیون سے حاصل کی جاتی ہے۔ اس مین ۲۰۰
فی صدی پانی جذب کرنے کی قوت ہے اسکے استعمال سے جلد پر خراش
نہین ہوتی ہے۔

آس سوجن۔ OSSOGEN کاڈلیور آئیل جس مین ہی ماٹوجن
ملا یا گیا ہے۔

آس سولن OSSOLINE مترادف اینٹی پی ریاٹن ٹن۔

اس فگ موجی ان۔ SPHYGMOGENIN یہ دوا

الیومی نی ام بیٹا نیا فتھال ڈائی سلفونیٹ ۔ مترادف ۔ الممنال

ALUMINIUM BETA NAPHTHOL DISULPHONATE

الیومی نی ام پوٹاسیئم سیالی سلیٹ ۔ مترادف ۔ الکا سال ۔

ALUMINIUM POTASSIUM SALICYLATE

الیومی نی ام پیارا فینال سلفونیٹ ۔ مترادف ۔ سوزال ۔

ALUMINIUM PARA PHENOLSULPHONATE

الیومی نی ام ٹیا نیٹ ۔ مترادف ۔ ٹیا نال ۔

ALUMINIUM TANNATE

الیومی نی ام سب گالیٹ ۔ مترادف ۔ گالال ۔

ALUMINIUM SUBGALLATE

الیومی نی ام سلفو فینیٹ ۔ مترادف ۔ سوزال ۔

ALUMINIUM SULPHOPHENATE

الیومی نی ام سوڈیئم اسی ٹیٹ ۔ مترادف ۔ اسی ٹونال ۔

ALUMINIUM SODIUM ACETATE

الیومی نی ام سوزوائی او ڈولیٹ ۔ بے رنگ قلمیں جو پانی اور الکحل میں حل ہوتے ہیں

ALUMINIUM SOZOIO DOLATE

اس میں ۴.۷ فی صدی الیومی نی ام موجود ہے ۲ سے ۳ فی صدی کا سولیوشن

بطور انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہیں۔

**الیومی نی ام سیالی سلیٹ**۔ ملاحظہ ہو بیان سالومن۔

ALUMINIUM SALICYLATE

**الیومی نی ام کاربونیٹ**۔ چاک کے مانند سفید بے مزہ سفوف بہت ہی آسانی سے سفوف ہونیوالی

ALUMINIUM CARBONATE

دوا بیرونی اور اندرونی انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) اور اسٹرنجنٹ (قابض) ہے۔ الیومی نی ام کے دوسرے مرکبات سے بہتر ہے طبی استعمال کیلئے۔

**مقدار خوراک**۔ ۷½ سے ۱۵ گرین تک۔

**الیومی نی ام کیازی نیٹ**۔ دودھ کو ۲۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کئی مرتبہ گرم کریں

ALUMINIUM CASEINATE

یہانتک کہ اُس کا البیومن نکل جاوے۔ بعد اس دودھ مین الیومی نی ام اسی ٹیٹ کا سولیوشن ملادین اور تہ نشین کو دھو کر خشک کرلین۔ سفید زردی مائل بے بو اور بے مزہ سفوف پانی مین حل نہین ہوتا ہے۔ اِس مین ۵ فی صدی الیومی نی ام موجود ہے۔ بطور انٹسٹی ٹنل انٹی سیپٹک (مزیل العفونت (معاء) استعمال کرتے ہین۔ کبھار کی حالتون مین بھی مفید ثابت ہوا ہے۔

**مقدار خوراک** جوانون کے لئے ۲ سے ۴ گرین سے ۴½ گرین تک بچون کے لئے ½ گرین تک۔

**البومی نی ام گالیٹ** ALUMINIUM GALLATE۔ مترادف گالال

**الیومی نی ام نیا فتھال سلفونیٹ** - مترادف - آلم نال -

ALUMINIUM NAPHTHOL SULFONATE

**الیونال کمپونڈ** - جلے ہوئے مقامون اور جلدی امراض کا بیرونی علاج ہے جس مین کمپونڈ اولی ئیٹ ہو -

ALUNOL COMPOUND

**ام سیوسالٹس** - یہ ایک قسم کا الکالین ایفروی سینٹ یعنے اُبلنے والا نمک ہے -

AMSEO SALTS

**امائی رال** - یہ دوا کے خواص و فوائد سیان ٹالال کے موافق ہین - بے رنگ سیال جس کا وزن متناسبہ ۹۸۰ء سے ۹۸۴ء تک ہے - ۳۰۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کھولتا ہے -

AMYROL

**امارال** - AMAROL اس دوا مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

سولیوشن آف سلفیٹ آف مگنیزیم - سولیوشن آف سلفیٹ آف سوڈیم - سولیوشن آف سلفیٹ آف پوٹاسیم - سولیوشن آف کلورائیڈ آف مگنیزیم - سولیوشن آف کلورائیڈ آف سوڈیم - سولیوشن آف ایفروی سینٹ فرک سٹریٹ - الکحل - گلیسرن -

**اماسی را** - AMASIRA اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| آل جی ہل لیاؤ لگے رس | ۴ حصے |
| فوبی کیولم کیاب | ۵ حصے |
| سک سی سایراٹن سبز | ۷ حصے |
| اکوی لی جیاد لگے رس | ۶ حصے |
| پونیا انی سی نالس | ۲ حصے |
| اسی مم بیاسی لی کم (ریحان) | ۲ حصے |
| ستار رسا یزیلا | ۱۳ حصے |
| رہئوم (ریوند ہندی) | ۲۲ حصے |

**اِمالین** EMALLINE اِس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| ٹرا گاکیانتھر (کتیرا) | ۱۵ گرین |
| پانی | ۱۲½ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| گلیسرن | ۲½ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| الکحل | ۱½ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| سیالی سلکٹ آسڈ | ۱۵ گرین۔ |
| روز واٹر (عرق گلاب) | ۱۵ گرین (وزن کیا ہوا) |

**اِمانوسال** EMANOSOL ۔ یہ ایک قسم کے قرص ہین جس مین ریڈیم کا اثر رکھا گیا ہے ۔

ایک قرص لیکر نہانے کے پانی مین شریک کرکے استعمال کرنے سے بدن پر ریڈیم کا
اثر ہوتا ہے۔وجع مفاصل۔نقرس۔نیورالجیا(عصبی درد) کے مریضون کے لئے
استعمال کرتے ہین۔

**امبروسی نم مرکیوری ایل**۔یہ بھی ایک مرہم سیماب ہے۔جو نیز ووٹڈ لارڈ
EMBROCINUM MERCURIALE اور صابون سے
ترکیب دیا گیا ہے۔

**امپائی روفارم**۔فارمک آلڈی ہیڈ اور ٹار کی تصعید سے یہ دوا حاصل ہوتی ہے
EMPYROFORM بہورے رنگ کا سفوف جس مین
خاص قسم کی بو آتی ہے۔گرم کرنے سے فارمک آلڈی ہیڈ نکلتا ہے۔کاسٹک الکالیز
اور کلوروفارم مین حل ہوجاتا ہے۔الکحل پانی اور اسی ٹون مین حل نہین ہوتا ہے
۱۔۵۔۱۰۔۲۰ فی صدی کا مرہم ویازلین کے ساتھ بناکر جلدی امراض مین استعمال
کرتے ہین۔اسکے استعمال سے خراش نہین ہوتی ہے۔

**امپیولس بورئیز**۔خالص چال موگرے کا تیل جسکو جیا مبرلینانڈ فلٹر مین فلٹر
AMPOULES BORIES کیا گیا ہے۔جلد مین پچکاری کرنیکے لئے
استعمال کرتے ہین۔استعمال کے قبل پگھلا لین۔

**امرجن**۔ EMERGIN چاکولیٹ اندودہ قرص ہین جس مین
کاڈلیور آئیل موجود ہے۔

**امگ ڈوفی نن** - مترادف - میانڈی لک اسڈ فنے ٹی ڈن + فینل گلی کال
AMYGDOPHENIN
فنے ٹی ڈن + فنے ٹی ڈن امگ ڈالیٹ +
فنے ٹی ڈن - میانڈی لیٹ -

سفید سطح قلمین - ۴۵ء۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین - پانی مین بہت کم حل ہوتے ہین - مگر الکحل مین فوری - بطور انٹی نیورالجک (دافع عصبی درد) انٹی رہومیٹک (دافع وجع مفاصل) استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۷½ سے ۱۵ گرین تک -

**امل اسے رن** - مترادف - ٹٹرا میتھل امونیم ٹرائی آئی اوڈوڈ -
AMYLARIN
اس دوا کو بعوض آئی اوڈو فارم استعمال کرتے ہین -

**امل اسے نال** - AMYLENOL مترادف امل سیٹالی سلیٹ

**امل جن** - املشن بنانے کا مرکب ہے جس کا مشابہ حسب ذیل ادویات کے
EMULGEN
ملانے سے تیار ہوتا ہے -

| | |
|---|---|
| ٹراگا کینا تھہ (کتیرا) | ۱۰ حصے |
| اکیشیا (صمغ عربی) | ۵ حصے |
| گلوشن | ۵ حصے |
| گلیسرن | ۲۰ حصے |

| | |
|---|---|
| الکحل | ۱۰ حصے |
| پانی | ۵۰ حصے |

**اِملسن** EMULSIN - سفید بے بو اور بے مزہ سفوف - یہ دوا ۲۰ حصے روغن کو اِملشن بناتی ہے۔

**اَمِل سَیالی سلیٹ** AMYL SALICYLATE - مترادف - اَمِل ای نال۔ زرد رنگ سیال جس کا وزن متناسبہ ۱.۰۵۵ سے ۱.۰۶۵ تک ہے۔ ۲۵۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کھولتا ہے۔ اُڑ جانے والے محللات مین حل ہوجاتا ہے۔ بطور اَنٹی رومیاٹک (دافع وجع مفاصل) استعمال کرتے ہین۔ درد کے مقام پر لگا کر اَسلد سلک لپیٹ دین۔ روزانہ ۴-۳ مرتبہ لگا دین۔

**اِملشن کلن** EMULSION CLIN - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جسکے ہر ایک چاء کے چمچے مین ½ گرین فاسفوٹال موجود ہے۔

**اَمل کاربال** AMYL CARBOL - حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| پیور کاربالک ایسڈ | ۹ حصے |
| گرین سوپ | ۱۵۰ حصے |
| اَمل الکحل | ۱۶۰ حصے |

یانی ۱ ۶۸۱ حصے

بطور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔

**املگیٹس** – سبک مزہ دار سفوف جس مین روغن اور ردبورات
EMULGATES
موجود ہے حسب ذیل روغنون کے املگیٹس
فروخت ہوتے ہین۔

کیاسٹرائیل (روغن بید انجیر)
کاڈلیورآئیل (روغن ماہی)
آئی اوڈی پن
کوپے با (روغن بلسان)

**امل ہیڈرڈ** – AMYL HYDRID مترادف ہیڈرامل۔

**اموڈن** – مترادف – ٹرائی آکسی میتھل انتھراکوی نون۔
EMODIN
سُرخ رنگ سفوف الکحل اورالکالیز مین حل ہوجاتا ہے
روبرب سے حاصل کیا جاتا ہے۔ بترکیب کیمیائی بھی تیار کیا جاتا ہے۔

**مقدار خوراک** ۱/۲ گرین بطور مسہل استعمال کرتے ہین۔

**اموکیاسکیارا** – EMOCASCAR کیاسکیارا کا مرکب
ہے جس مین اموڈن موجود ہے۔

**امول** – EMOLA یہ ایک قسم کا بلغم ہے جو انگلستان مین

نکلتا ہے۔ گہرے زخموں مین استعمال کرتے ہین۔ حسب ذیل نسخہ استعمال کرین۔

| | |
|---|---|
| اِمٹول | ۱ ۳/۴ ڈرام |
| ویازلین | ۳ ۳/۴ ڈرام |
| زنک اکسیڈ | ۲ ۵ ۱/۲ گرین |
| گلی سرول | ۱۰ قطرے |
| لیانولین | ۳ ڈرام ۵۴ گرین |
| گولارڈ اکسٹراکٹ | ۱۰ قطرے |

**اِمولی اِن ٹین** EMOLLIENTINE ۔ یہ ایک قسم کا مرہم ہے جس مین آلم کاربالک آسڈ۔ اکتہیال لیڈ آکسیڈ۔ کروسیو سبلی میٹ۔ زنک سلفوکاربولیٹ موجود ہے۔ جلے ہوئے مقامون مین استعمال کرتے ہین۔

**اِمولی اوُ** EMOLEO ۔ زنک اسٹی ریٹ کا سولیوشن جو لکوڈ پٹیرولاٹم مین بنایا گیا ہے بطور مالش اور اسپرے (آبشار) استعمال کرتے ہین اس مرکب مین حسب ذیل ادویات ملاسے ہوئے بھی فروخت ہوتے ہین۔ آئی اوڈن۔ بورک آسڈ۔ ٹانک آسڈ۔ اسٹ انی لڈ۔ یوکالپٹال۔ سیالی سلک اسڈ

**اَمونال** AMMONOL ۔ حسب تحقیق کیمیائی امریکن مڈیکل اسوسی الیشن اس مین حسب ذیل ادویات پائے گئے ہین۔

اسٹ ائی لڈ ۵۰ حصے

سوڈیم بائی کاربونیٹ ۲۵ حصے

اموئیم کاربونیٹ ۲۰ حصے

بطور انال جے سک (مسکن آلام) اور انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک - ۵ سے ۱۰ گرین تک۔

امونیم اکتھیال سلفونیٹ - مترادف - اکتھیال۔

AMMONIUM ICHTHYOL SULPHONATE

امونیم اکتھیولیٹ - مترادف - اکتھیال -

امونیم الیومی نی اُم سیالی سلیٹ - ملاحظہ ہو بیان سالومین -

AMMONIUM ALUMINIUM SALICYLATE

امونیم اسے مبے لیکم - مترادف - امونیم امبی لیٹ -

AMMONIUM EMBELICUM

بھورا مائل بہ سفیدی سفوف پانی مین حل نہین ہوتا ہے - مگر ڈائیلوٹ - الکحل مین حل ہو جاتا ہے

بطور ٹی نی فیوج (مہلک کدو دانہ) استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - جوانون کے لئے ۶ گرین - بچون کے لئے ۳ گرین -

استعمال کرتے ہین ۔

**اَمونیَم اِمبی لیٹ** ۔ مترادف ۔ اَمونیَم اِمبی لیکم ۔

AMMONIUM EMBELATE

**اَمونیَم سلفو اکہتیولیٹ** ۔ مترادف ۔ اکہتیال ۔

AMMONIUM SULPHOICHTHYOLATE

**اَمونیَم سلفوبی ٹیومی نیٹ** ۔ ملاحظہ ہو بیان بی ٹیومی نال ۔

AMMONIUM SULPHOBITUMINATE

**اَمونیَم سلفولی ایٹ** ۔ اکہتیال کا عوض ہے ۔

AMMONIUM SULPHOLEATE

**اَمونیَم فینیل اکٹامڈ** ۔ مترادف ۔ فینال جن ۔

AMMONIUM PHENYLACTAMID

**اَمی اوٹن** ۔ AMEOTINE مترادف ۔ اَمی او ٹون ۔

**اَمی اوٹون** ۔ AMEOTONE مترادف ۔ اَمی اوٹن ۔ یہ ایک قسم کی پرورش کنندہ غذا ہی جو دریائی بناتات سے بنائی جاتی ہی انیمیا یعنی کمی خون مین استعمال کرتے ہین ۔

**اَمی ٹن** ۔ AMYTIN مترادف ۔ اَنی ٹن ۔

**اَمی ڈال** ۔ مترادف ۔ ڈائی اَمیڈو فینال ہیڈرو کلوریڈ ۔

AMIDOL فوٹوگرافی مین بطور ڈے ولوپر اس دوا کو استعمال

کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| امی ڈال | ۲ ½ ڈرام |
| سوڈیم سلفائیٹ | ۱۲ ½ ڈرام |
| پانی | ۳۳ ½ سیال اونس |

یہ رون کو رنگنے کے لئے بھی استعمال کرتے ہین۔

**امی کاس** AMYCOS ۔ تہائی مال بوراسک ایسڈ اور الکحل کا سولیوشن ہے جس مین کسیقدر زنک سالٹ بھی موجود ہے۔

**امی لم آئی اوڈاٹم** AMYLUM IODATUM ۔ مترادف۔ آئی اوڈائزڈ اسٹارچ + آئی وڈو اسٹارچ یہ مرکب اسٹارچ (نشاستہ) اور ٹنکچر آئی اوڈین سے بنایا جاتا ہے۔ بطور انٹی سپٹک (دافع العفونت) اور مندمل استعمال کرتے ہین۔

**امی لین کلورل** AMYLENE CHLORAL ۔ مترادف۔ ڈورمیال۔

**امی لن کلورل ہیڈریٹ سولیوشن** AMYLEN CHLORAL HYDRATE SOLUTION ۔ مساوی حصہ کلورل کا سولیوشن ہے۔ جسکو بعوض ڈورمیال استعمال کرتے ہین۔

**امی لین ہیڈریٹ** AMYLENE HYDRATE ۔ مترادف۔ ٹرٹی یری امل الکحل + ڈائی میتھل اتھیل کاربی نال

بے رنگ سیّال جس مین ایتھر کی بو آتی ہے۔ سیماب طبع محلات مین ملجاتا ہی ۹۹ سے ۱۰۳ اشتنٹی گریڈ کی حرارت پر کھولتا ہے۔ اس کا وزن متناسبہ ۱۵ سے ۲۰ ء۸ تک ہے۔ بطور منوم استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۵ سے ۹۰ منم تک اور بطور سپی ڈے یٹو ۱۵ سے ۳۰ منم تک۔

**امیڈو اسیٹ پیارا فنے ٹی ڈن ہیڈرو کلورائڈ** - مترادف فینوکال ہیڈرو کلورائڈ
AMIDO ACET PARA PHENETIDINHYDROCHLORID

**امیڈو اکسی بنزواک ایسٹر** - مترادف۔ کلورل آرہتو فارم۔
AMIDO OXY BENZOIC ESTER

**امیڈو پائی رن** - AMIDOPYRIN مترادف۔ پائی رامیڈن۔

**امیڈو پائی رن بیوٹی ریٹ** - اس کو عضو ٹرائی جی مین استعمال کرتے ہین۔
AMIDOPYRIN BUTYRATE

**امیڈو سکسی نامڈ** - AMIDO SUCCINAMID مترادف۔ آسپاراجن۔

**امیڈو فارمال ڈی ہیڈ** - ہکسا میتھی لن ٹٹرامن کا دوسرا نام ہے۔
AMIDO FORMOLDEHYD

**اَمیلو آئی اوڈو فارم**۔ نیلا مائل بہ سیاہ رنگ سفوف۔ اسٹارچ (نشاستہ) آئی اوڈین۔ اوفارمالڈی ہائیڈ AMYLOIODOFORM کا مرکب ہے۔

**اَمیلو فارم**۔ یہ دوا فارمال ڈی ہائیڈ۔ اور اسٹارچ (نشاستہ) کی تصعید سے AMYLOFORM حاصل ہوتی ہے۔ سفید بے بو سفوف۔ تمام قسم کے محللات مین حل نہین ہوتا ہے۔ بہت ہی عمدہ اینٹی سپٹک (مزیل العفونت) ہے۔ اس کے استعمال سے خراش نہین ہوتی ہے۔ زخمون پر اِس کا سفوف چھڑکتے ہین۔

**اَمیلو کاربال**۔ AMYLO CARBOL حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| کروڈ کاربالک ایسڈ | ۹ حصے |
| گرین سوپ (صابون سبز) | ۱۵۰ حصے |
| ایمل الکحل | ۱۶۰ حصے |
| پانی | ۶۸۱ حصے |

بطور ڈس اِن فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔

**اَمینال**۔ AMINOL الکالین سیّال ہے۔ جو بطور ڈس اِن فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔ اِسکے ایک لیٹر یعنی ۳۵ ۱/۲ سہم

سیال اوس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| کیاسیم ہیڈراکسٹ | ۲۲½ گرین |
| سوڈیم کلورڈ | ۵۲½ گرین |
| ٹرائی میتھل آمن | ۴½ گرین |

**امینوفارم**۔ AMINOFORM متراد ف ہکساميتھی لین ٹٹرامن۔

**انتھراپرپورن ڈائی اسی ٹیٹ**۔ مترادف۔ پرگے ٹن۔

ANTHRAPURPURIN DIACETATE

**انتھراروبن**۔ مترادف ڈائی آکسی انتھرانال + لیوکوالی زارن۔

ANTHRAROBIN زرد مائل بہ سفید رنگ سفوف پانی مین حل نہین ہوتا ہے الکالین سیال اور گرم الکحل مین حل ہوجاتا ہے۔اس دوا کو جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔ ۱۰ یا ۲۰ فی صدی کا مرہم یا الکحل سے بنایا ہوا سولیوشن استعمال کرتے ہین۔

**انتھراسال**۔ زرد رنگ روغنی سیال بطور انٹی سپٹیک (دافع العفونت)

ANTHRASOL جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔ ۵ سے ۱۰ فی صدی کا مرہم اکزیما مین مفید ہے۔ ۲۰ سے ۳۰ فی صدی کا مرہم پرورائی ٹس (خارش) مین استعمال کرتے ہین۔

**اَنتھراسال سوپس** - یہ انتھراسال سے بنائے ہوئے صابون ہین - ANTHRASOL SOAPS جو مختلف قسم کے ادویات ملائے ہوئے بھی فروخت ہوتے ہین -
انتھراسال سلفر سوپ - انتھرسال بوراکس سوپ - انتھراسال لیاک سلفر سوپ - انتھراسال ٹیروسلفال سوپ - انتھراسال ٹیروسلفال اور سلفر سوپ -

**اَن تھیان** - مترادف - پوٹاسیم پرسلفیٹ - ANTHION اس دوا کو فوٹوگرافی مین ہائی پو کا اثر زائل کرنیکے لئے استعمال کرتے ہین

**اَن ٹاسی ٹن** - ANTACETIN مترادف - کیالسیم سیاکاربیٹ یہ دوا بہت ہی عمدہ انٹاسڈ (دافع ترشی) ہے حموضی زہرخوردنی مین بطور فادزہر استعمال کرتے ہین -

**اَن ٹال جیا** - اس دوا کو بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور انال جیسک ANTALGIA (مسکن درد) استعمال کرتے ہین -

**اِن ٹر فار** - یہ ایک قسم کا بیانڈیج ہے جو ناف پر باندھنے سے پیٹ ENTERPHOR آنتون اور حمل کا درد کم ہوتا ہے -

**اِن ٹس ٹن** - INTESTIN اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| نیا فتھالین | ۵۰ حصے |
| نزمتھ نزوٹ | ۵۰ حصے |
| ونیائل لن | ½ حصہ |

بطور انٹس ٹی ٹنل۔ انٹی سپٹک (مزیل عفونت امعاء) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۷½ سے ۱۵ گرین تک۔

**ان ٹورن** - ANTORIN اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| بورک اسڈ | ۱۰ حصے |
| ٹارٹارک اسڈ | ۳ حصے |
| آئل آف ونٹرگرین | ایک حصہ |
| فروٹ اسنس | ۲ حصے |
| اسپرٹ آف روز | ۸۴ حصے |

ہاتھ اور پانون مین جو بکثرت پسینہ نکلتا ہے۔ اسکو روکنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**ان ٹی رال** - ENTEROL مترادف - انٹی ٹرکری سال۔ کری سال کا مرکب ہے۔ جو ٹرائی کری سال کے موافق ہے۔ اس کے کاربونیٹ کو بطور انٹس ٹی ٹنل انٹی سپٹک (مزیل عفونت امعاء) استعمال

کرتے ہین۔

**اِن ٹے رِن** ۔ مترادف۔ ہکسا ہیتھی لین ٹٹرا مین برو مائیڈ۔

ENTERIN

ہکسا میتھی لین ٹٹرامین کا برومائیڈ ہے جسکو بطور انٹسٹی نل اَنٹی سپٹک (مزیل عفونت امعاء) خصوصاً ٹائی فائیڈ مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱۱ ½ گرین۔

**اِن ٹی روروز** ۔ نباتی البیومن کا مرکب ہے جس مین گائے کے

ENTEROROSE

گوشت کا اکسٹرا کٹ اور ڈایاسیٹیز موجود ہین۔ ۸۰ فیصدی البیومی نائیڈز ۔ ۱۱ فی صدی چربی ۳ ر ۸ فی صدی معدنی نمکیات ۵ ر ۹ فیصدی کاربو ہائیڈریٹ موجود ہین۔ دودھ کے موافق اس مین بھی البیومن چربی اور کاربو ہائیڈریٹ موجود ہین۔

**اِن ٹی روکری سال** ۔ مترادف۔ اِن ٹی رال۔

ENTEROCRESOL

**اَن جائی نا پیا سٹلز** (ٹنومر) ہر ایک خوراک مین حسب ذیل

ANGINA PASTILS

ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| کوکین | ١/٢٥ گرین |
| انٹی پائی رن | ٣ گرین |

| | |
|---|---|
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۳ گرین |
| گم اکیشیا (صمغ عربی) | ۳ گرین |
| شکر | ۶ گرین۔ |

ڈاکٹر بلاچ ساکن باژل کا حسب ذیل نسخہ ہے۔

بوراکس۔ شکر۔ کوکین ہیڈروکلورڈ۔

دوسرے قسم کے نسخے حسب ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| نمبر (۱) کوکین | ۰٫۲ حصے |
| انٹی فرن | ۵ حصے |
| ویانلن | ۰٫۱ حصہ |
| شکر | ۹۵ حصے |
| میوسیلیج ٹراگاکینا نتھا (لعاب کتیرا) | حسب ضرورت |
| نمبر (۲) کوکین | ۰٫۲ حصے |
| انٹی پائی رن | ۲۰ حصے |
| ویانلن | ۰٫۱ حصے |
| شکر | ۸۰ حصے |
| میوسیلیج ٹراگاکینا نتھا (لعاب کتیرا) | حسب ضرورت |

## ان جس ٹال۔ INGESTAL

اس کا حسب ذیل نسخہ ہے۔

| | |
|---|---|
| مگنیزیم سلفیٹ | ۲ ½ حصے |
| سوڈیم سلفیٹ | ۱ ½ حصہ |
| پوٹاشیم سلفیٹ | ایک حصہ |
| مگنیزیم کلورائڈ | ½ حصہ |
| سوڈیم کلورائڈ (نمک خوردنی مصفی) | ۷/۱۰ حصے |
| ایلفریڈی سنٹ اسٹریٹ آف آئرن | ۱/۱۰۰ حصے |
| اسپیرٹس ایتھر | ۱/۱۰ حصے |
| گلیسرین | ۱ ½ حصہ |
| ارومیاٹک واٹر | ۱۰۰ حصے |

**ان جیونیورائسن** ۔ نائٹروگلیسرن کا دوسرا نام ہے۔

ANGIONEUROSIN

**ان ڈالین**۔ مقامی مخدر ہے جس کو دندانسازی میں استعمال کرتے ہیں۔

ANDOLIN

اس میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

بیٹا یوکین۔ اسٹوورین۔ سپرارینن ہائڈروکلورائڈ۔

یہ دوا کانچ کی نلیوں میں فروخت ہوتی ہے۔ ہر ایک نلی میں ۳۴ منم یعنی ۲ کیوبک سنٹی میٹر ہے۔ ۰ ½ سے ۷ منم تک زیر جلد استعمال کرتے ہیں۔

**اِن ڈرمال** ENDERMOL - مرہم کی زمین ہے جس مین اسٹےرک ایڈ اور ریپار افیج موجود ہے۔ جلد مین بہت جلد نفوذ کرتی ہے
زیادہ دن تک رکھنے سے خراب نہین ہوتی ہے۔

**اِن ڈوفارم** INDOFORM - مترادف۔ سیالی سلک میتھی لِن اسی ٹیٹ۔
فارمالڈی ہیڈ کا اثر اسی ٹِل سیالی سلک ایسڈ
پر ڈالنے سے بنتا ہے۔ سفید ترش مزے کا سفوف ٹھنڈے پانی مین حل نہین
ہوتا ہے گرم پانی مین حل ہو جاتا ہے۔ ۲۰۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت
ہوتا ہے۔ امعا مین جاکر اسکے دونون جزو متفرق ہوتے ہین۔ گوٹ (نقرس)
رومیاٹزم (وجع مفاصل) نیورال جیا (عصبی درد) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۷ ½ گرین بعد از غذا۔

**اِن ڈومنٹال** ENDOMENIOL - ۱۰ فی صدی نکوٹن سیالی سلیٹ کا مرہم ہے جسکو
خارش مین استعمال کرتے ہین۔

**اِن ڈی گورٹ** INDIGORIT - یہ ایک قسم کے قرص ہین جس کو پیشاب مین شکر
دریافت کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔
ایک یا ۲ قرص ۵ ۸ منم پانی مین حل کرکے تھوڑی دیر تک گرم کرین بعد از ان
۵ قطرے پیشاب جس کا امتحان کرنا منظور ہو شریک کرکے ۳ یا ۴ منٹ تک گرم
کرین۔ اگر سولیوشن نیلے رنگ کا ہو تو شکر ہے ورنہ نہین۔

**اَن ڈیونیا**۔ یہ ایک قسم کا مرکب ہے۔ جسکے خواص و فوائد انال جسک (مسکن درد) اور انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) ہیں۔ ANDUNEA

**اِن زائی مال**۔ اسٹری لائزڈ کیا ہوا گیا سٹرک جیوس کا سولیوشن ہے جو پیپٹک گلانڈ سے نکالا جاتا ہے آنکھ کان گلا ناک ENZYMOL اور آلات البول کی ریمی بیماریوں مین استعمال کرتے ہین۔

**اِن زائمیس الکسر آف**۔ سنگ دانہ اور پیپسن کا سولیوشن ہے جس مین ENZYMES ELIXER OF ۲۰ فی صدی الکحل ہے ایک حصہ اس الکسر کا ۲۰۰ حصے البیومن کو ۲½ گھنٹے مین ہضم کرتا ہے۔ ۳ ڈرام ۵ منم یہ الکسر ۱۶۔ اونس ۴ ڈرام ۲۰ منم دودھ مین ملانے سے بعد چند منٹ کے منجمد ہوجاتا ہے۔ بطور ہاضم استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ایک ڈرام ۴ منم سے ۳ ڈرام ۲۶ منم تک۔

**اَن سال**۔ ANSOL انٹی پائی رن سیالی سلیٹ کا دوسرا نام ہے۔

**اِن سی مِن**۔ مقامی مخدر ہے جسکو دندانسازی مین استعمال کرتے ہین۔ ENSEMIN اس مین ایک فی صدی کوکین کا سولیوشن و اڈرینالین اور کلوری ٹون موجود ہین۔

**اِن فلوان زن**۔ INFLUENZIN حسب ذیل ادویات کا

مرکب ہے۔
فنیاسی ٹن۔کوی ہن سیالی سلیٹ۔کیافین۔سوڈیم کلورڈ (نمک خوردنی مصفی)
**ان فی رن** ENFERIN ایک قسم کا کمپونڈ سرپ آف تھم ہے
**ان فیان ٹن**۔ INFANTIN یہ ایک قسم کی پرورش کنندہ غذا ہے
جس کے کیمیائی اجزا حسب ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| البیومن | ۱۵ حصے |
| چربی | ۰٫۰۸ حصے |
| پانی | ۴٫۲ حصے |
| کاربوہیڈریٹ | ۸۶٫۶ حصے |
| سلفیورک ایسڈ | ۳ حصے |
| راکھ | ۲٫۸ حصے |
| فاسفارک ایسڈ | ۱٫۱۵ حصے |
| کلورین | ۳۶٫۶۵ حصے |

**ان کاسٹ**۔ ANCOCIT انٹی پائی رن کیا فینوسٹریٹ کا دوسرا نام ہے۔
**ان گلووین**۔ یہ ایک قسم کی پیپسن ہے جو مرغ کے سنگدانے سے بنائی جاتی ہے۔ INGLUVIN بطور ہاضم و مقوی معدہ بدہضمی اور ایام حمل کی

قے میں استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک۔ ۵ گرین۔**

**اُن نا ز سوڈیم پرآکسیڈ سوپ**۔ حسب ذیل ادویات کا مرکب ہی۔

UNNA S SODIUM PEROXID SOAP

| | |
|---|---|
| گلوڈ ٹیرولائم | ۳۰ حصے |
| سیاپومولس (نرم صابون) | ۷۰ حصے |
| سوڈیم پرآکسیڈ | ۲ سے ۲۰ حصے |

**اِن وی کین** ENWEKAIN صاف کی ہوئی دل فیاٹ کا نام ہے۔

**اَن ہیڈرو میتھی لِن سٹریٹ ہکسا میتھی لِن ٹٹرامن**۔ مترادف۔ یوروٹروپن نیو۔

ANHYDROMETHYLENC ITRATEHEXAME THYLEN-TETRAMIN

**اَن ہیڈرو میتھی لِن سوڈیم سٹریٹ**۔ مترادف سِی ٹارِن۔

ANHYDROMETHYLEN SODIUM CITRATE

**اَن ہیڈرو گلوکو کلورل**۔ مترادف۔ کلورالوز۔

ANHYDRO GLUCO CHLORAL

**اناڈال**۔ ANADOL اَنٹی فبرِن کا مرکب ہے جسکو نقرس اور درد
میں استعمال کرتے ہیں۔

**اناکارڈک ایسڈ** - چمکدار سفوف جوکاجو سے نکالا جاتا ہے - نمی کو جذب کرتا ہے - ۲۶ سنٹی گریڈ کی حرارت ANACARDIC ACID
پر گداخت اور الکحل مین فوراً حل ہو جاتا ہے - امونیم کے ہمراہ ملا کر بطور انتھل منٹاک (مخرج کرم امعا) استعمال کرتے ہین -

**انا ئی مین** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جسمین آیرن پیپٹین سیاکاربیٹ موجود ہے انی میا مین استعمال کرتے ہین - ANAEMIN

**انا ئی موری نن** - مقامی مخدر ہے جس کو دندان سازی مین استعمال کرتے ہین اس مین حسب ذیل ادویات ANAEMORENIN.
موجود ہین -
سپرارینل اکسٹراکٹ - ٹروپا کوکین ہیڈرو کلورائڈ - سوڈیم کلورائڈ (نمک خوردنی مصفّی)

**انا ئی موز ملک** - دودھ کا حلوا ہے جس مین فرس آئی اوڈائڈ ۱۵ء فی صدی موجود ہے - انی میا یعنی کمی خون کے ANAEMOSE MILK
بیمارون کے لئے استعمال کرتے ہین - جبکہ دودھ اور فولاد کے استعمال کی ضرورت ہوتی ہے

**اناپ نائین** - ٹرائی آئی اوڈو گلیسرین کا سولیوشن ہے جس مین آئی اوڈین اور پوٹاسیم آئی اوڈائڈ اور سنائی اکسٹراکٹ ANAPNOINE
مثل لوبیلیا موجود ہین دمہ مین استعمال کرتے ہین -

**اناس پالن۔** ANASPALIN مرہم کی زمین ہے جس مین وولفاٹ
اور ٹیرولاٹم موجود ہے۔

**انال۔** ANAL. یہہ ایک قسم کا مرکب ہے جسکو بواسیر مین استعمال
کرتے ہین۔

**انال جن۔** مترادف۔ نیز انال جن + کوی نال جن۔
ANALGEN اس دوا کو بطور انال جے سک (مسکن درد) اور
انٹی نیورال جک (دافع عصبی درد) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۷ ½ سے ۱۵ گرین تک۔

**انال جن۔** ANALGEN یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین حسب ذیل
موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اسٹ انی لڈ | ۵۰ حصے |
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۵ حصے |
| سوڈیم سیالی لیٹ | ۵ حصے |
| کیامفر مونو برومیٹ | ۵ حصے |
| کیا فین سٹرس | ۲ ½ حصے |
| اکسٹراکٹ کیانی لس انڈیکا (رب قنب) | ۲ ½ حصے |
| ارومیاٹک پاؤڈر مع ادویہ | ۱۰۰ حصے |

انال جے سِک (مسکن درد) اَنٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) نرؤ سیڈیٹو کے
طور نیورال جیا (عصبی درد) مگرین (صداع) اور درد سر۔ وجع مفاصل۔ نقرس۔
عرق النسا مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۵ سے ۱۰ گرین تک۔

**انال جے سِن**۔ ANALGESIN یہ ایک قسم کا مرکب ہے
جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اَنٹی پائی رن | ۹۱٫۲۳ فیصدی |
| کیافیین | ۸٫۷ فیصدی |
| سِٹرک آسِڈ | ۰٫۰۸ فیصدی |

صداع مین اس دوا کو استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۱½ سے ۷½ گرین تک۔

اہل فرانس اسکو اَنٹی پائی رن کا مترادف کہتے ہین۔

**انال جے سِن مِنتھال**۔ اَنٹی پائی رن اور مِنتھال کا مرکب ہے۔

ANALGESINMENTHOL

**انال جیا** ANALGIA اَنٹی فبرن کا مرکب ہے۔

**انال گاس**۔ مقامی مخدر ہے جس کو دندان سازی مین استعمال کرتے ہین
ANALGOS حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| تھائی مال (جوہر اجوائن) | ۵ اگرین |
| منتھال (جوہر پودینہ) | ۵ اگرین |
| کاربالک آسڈ | ۵ اگرین |
| آس پائی رن | ۵ اگرین |
| سوڈیم کلورڈ (نمک خوردنی مصفی) | ۵ اگرین |
| کوکین ہیڈروکلورڈ | ۷ ½ گرین |
| ڈاسیلوٹ الکحل | ۲ اونس ۷ ڈرام ۵۴ گرین (وزن کیا ہوا) |

**اناملِ براٹ** ANAMYLBROT - یہ ایک قسم کی غذا ہے جو بادام سے بنائی جاتی ہے۔ اوراس مین ۲۰ فی صدی رو بوراٹ (ملاحظہ ہو بیان روبوراٹ) نمک اور خمیر موجود ہے۔ ذیابیطس کے بیمارون کو کھلائی جاتی ہے۔

**انٹ بیاکٹے رن** ENTBAKTERIN - روغنِ زیتون روغن کنجد پیپر منٹ آئیل اور امیونائڑ کا مرکب ہے۔

**انٹ کال کنگز ٹیابلیٹس** ENTKALKUNG'S TABLETS - ان قرصون مین حسبِ ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم کلورڈ (نمک خوردنی مصفی) | ۷ ½ گرین |
| سوڈیم سلفیٹ | ¾ گرین |

| | |
|---|---|
| سوڈیم فاسفیٹ | $\frac{1}{3}$ گرین |
| مگنیزیم فاسفیٹ | $\frac{1}{3}$ گرین |
| سوڈیم کاربونیٹ | $\frac{1}{3}$ گرین |
| کیالسیم گلی سروفاسفیٹ | $\frac{3}{4}$ گرین |

**انٹی اپی لیپ ٹک پاوڈر۔** (ڈاکٹر ویل) اس دوا کے کیمیائی اجزا حسب ذیل ہین۔

ANTIEPILEPTIC POWDER

| | |
|---|---|
| ہی موگلوبن اور آسیڈ البیومن | ۱۰ فی صدی |
| فرس برومد | ۸۴ فیصدی |
| اکسٹراکٹ آف جنشن (رب جنطیانہ) | ۶ فی صدی |

**انٹی اپی لیپ ٹک ٹابلٹس۔** ہر ۱۰ قرص ہین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

ANTIEPILEPTIC TABLETS

| | |
|---|---|
| ویالی ڈال | ۵ا گرین |
| ایفروی سنٹ مکسچر | ۶ ڈرام |
| پوٹاسیم برومڈ | ۷ $\frac{1}{2}$ ڈرام |
| سوڈیم برومد | ۷ $\frac{1}{2}$ ڈرام |
| امونیم برومڈ | ۳ $\frac{3}{4}$ گرین |

صرع مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی آرتھرن** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین سیالی سن - اور
ANTIARTHRIN
سیالی جی ہن ٹیا نیٹ ہموزن موجود

ہین - بطور انٹی رومیا ٹک (دافع وجع مفاصل) استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۷½ سے ۱۵ گرین تک -

**انٹی اسپازمن** - مترادف - سوڈیم نارسین سیالی سلیٹ -
ANTISPASMIN
سفیدمٹی کو جذب کرنے والا سفوف

اسمین ۵۰ فی صدی نارسن موجود ہے - پانی مین فوراً حل ہوجاتا ہے - بطور انٹی اسپازموڈک (دافع تشنج) سیڈی ٹیو (مسکن) اور ہپناٹک (منوم) استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** ۱۰ فی صدی کے سولیوشن کی ۶ مہینے کے بچون کیلئے ۳ سے ۵ قطرے تک - ایک سال کے بچون کے لئے ۵ سے ۱۰ قطرے تک زیادہ عمر کے بچون کے لئے ۱۰ سے ۲۰ قطرے تک -

**انٹی اسپورا** - حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے - درختون کے
ANTISPORA
کیڑے دفع کرنے کے لئے استعمال

کرتے ہین -

| | |
|---|---|
| ٹاک یعنی بلغم | ۸۰ حصے |
| کرڈ کاربالک ایسڈ | ۱۵ حصے |

**انٹی اسپئی روکائی ٹک سیرم** ۔ یہ سیرم گہوڑون سے نکالی جاتی ہے۔ اور ری کررنٹ فیور (باری) (۵ حصے)

ANTISPIROCHÆTIC SERUM

مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی اسٹافی لاک سک سیرم** ۔ یہ سیرم بکرون اور گہوڑون سے نکالی جاتی ہے اسمین

ANTISTAPHYLOCCIC SERUM

½ فی صدی کری سال ملانے سے محفوظ رہتی ہے۔

**انٹی اسٹریپ ٹوکاک سک سیرم** ۔ (منزنر) یہ ایک قسم کی سیرم ہے

ANTISTREPTOCOCCIC SERUM (MENZNER)

جو گہوڑون سے نکالی جاتی ہے سرح بادہ۔ بیورپی رل فیور زچاؤن کا زہریلا بخار) سپٹی سیما (تمام بدن مین زہر ہوجانا) ہران کو نیومونیا مین زیر جلد استعمال کرتے ہین۔

**مقدار استعمال** ۔ ۲۰ کیوبک سنٹی میٹر یعنی ۵ ڈرام ۲۰ منم۔

**انٹی اسٹریپ ٹوکاکسن** ۔ (آرن سنس) یہ ایک قسم کی سیرم ہے جسکو آرتہرائی ٹس

ANTISTREPTOCOCCIN (ARONSON'S)

(جوڑون کی سوزش) انجائی نا پکٹورس (وجع الفواد) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار استعمال** ۔ ۱۰ اسے ۴۰ کیوبک سنٹی میٹر (۲ ڈرام ۴۰ منم سے ۱۲ اونس تک)

**انٹی اسٹرپٹوکاک سی سیرم** - (برن) یہ ایک قسم کی سیرم ہے جو گھوڑون سے
ANTISTREPTOCOCCI SERUM (BERN)
نکالی جاتی ہے -

**مقدار استعمال** - ۱۰ سے ۲۰ کیوبک سنٹی میٹر تک (۲ ڈرام ۴۰ منم سے ۵ ڈرام ۲۰ منم تک)

**انٹی اسکارلٹ سیرم** - یہ ایک قسم کی سیرم ہے جو خرگوش سے نکالی جاتی ہے -
ANTISCARLET SERUM
اسکارلٹ فیور مین استعمال کرتے ہین - یہ دو قسم کی ہوتی ہے - قسم اول بطور مانع اسکارلٹ فیور اور قسم دوم کو بطور دافع استعمال کرتے ہین -

**انٹی اسکروفیولن** - پوٹاسیم سلفو گوی اے کولیٹ - پوٹاسیم آئی اوڈائڈ اور ہیموگلوبن کا سولیوشن ہے -
ANTISCROFULIN
بطور انٹی اسکروفیولا (دافع خنازیر) استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ½ سے ایک چار کے چمچے تک -

**انٹی اسکلی روسن** - یہ ایک قسم کے قرص ہین جس کے ہر ۲۵ مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -
ANTISCLEROSIN

| | |
|---|---|
| سوڈیم کلورائڈ (نمک خوردنی مصفی) | ۲½ درام |
| سوڈیم سلفیٹ | ۱۵ گرین |

| | |
|---|---|
| سوڈیم کاربونیٹ | ۶ گرین |
| مگنیزیم فاسفیٹ | ۶ گرین |
| سوڈیم فاسفیٹ | ۴½ گرین |
| کیلشیم گلی سروفاسفیٹ | ۱۵ گرین |

**انٹی اسکلی روسن ٹیابلٹس** ۔ ان قرصون مین حسب ذیل ادویات ANTISKLEROSIN TABLETS موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم کلورائڈ (نمک خوردنی مصفی) | ۴۰ حصے |
| سوڈیم سلفیٹ | ۱۰ حصے |
| کیلشیم فاسفیٹ | ۳½ حصے |
| مگنیزیم فاسفیٹ | ۳ سے ۵ حصے |
| سوڈیم فاسفیٹ | ۳ سے ۵ حصے |

**انٹی اسکے بن** ۔ یہ ایک قسم کا مرکب ہے جسکو خارش مین استعمال کرتے ہین ANTISCABIN. اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔
بالسم پیرو ۔ سوپ (صابون) بورک اسڈ ۔ بیٹانیا فتھال گلیسرین ۔ الکحل ۔
۲ یا ۳ مرتبہ دن مین استعمال کرین ۔

**انٹی آسماٹک پلز** ۔ ANTIASTHMATIC PILLS. دمے کی گولیان ہین جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

اشٹرامونیئم۔ (دھتورہ) لوبیلیا لیوز مینتھال (جوہر پودینہ) پوٹاسیئم نائیٹریٹ۔ (شورہ قلمی) سوڈیئم نائیٹریٹ۔

**اَنٹی اکسیوڈاٹن۔** ANTIEXSUDATIN: استسقاء کا علاج ہے۔ یہ دو قسم کے ہوتے ہین پہلی دوا مین ہمراہ اور ادویات کے الکحل بھی ہے۔ اور اسکو اندرونی استعمال کرین۔ اور دوسری دوا جس مین آئیل ہے۔ اسکو بیرونی مالش کرین۔

**اَنٹی اِیتھی لین۔** ANTIETHYLIN یہ ایک قسم کی سیرم ہے جو حیوانون سے نکالی جاتی ہے اُن حیوانون کو بجاے پانی کے الکحل پلایا جاتا ہے۔

**اَنٹی بکیس۔** ANTIBEX اِکسٹرا کٹم سیرفل لی سیا کارسے ٹم کا تجارتی نام ہے اس دوا کو ہوپنگ کاف (ککر کھانسی) مین استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی بیاسل لیر۔** ANTIBACILLARE. حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے جسکو سل مین استعمال کرتے ہین۔

کریوسوٹ۔ کوڈین۔ سوڈیئم آرسی نائٹ۔ بالسم آف پیرو۔ گلیسرن۔

**اَنٹی بیاک ٹے رڈ۔** ANTIBACTERID حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے جسکو بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال

کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| بورکس (تنکار) | ۲۵۰ حصے |
| بورک آسڈ (جوہر تنکار) | ۱۲۵ حصے |
| گلوکوز | ۲۰۰ حصے |

**انٹی بیاک ٹے رن۔** ANTIBACTERIN حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

بورک آسڈ۔ (جوہر تنکار) فرک کلورڈ۔ کلورک ایتھر۔

**انٹی بیاک ٹے ریان۔** ANTIBACTERION. اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| بورک آسڈ | ۶:۲۵ حصے |
| لائیکر فرائی کلورڈ | ۵ر۱ حصہ |
| اسپرٹ ایتھر کلورائی مع ادویہ | ۱۰۰ حصے |

بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور بیاک ٹی ری سائیڈ (ممیت جراثیم) استعمال کرتے ہین۔

**انٹی پائی اونن۔** سوڈیم پولی بورنیٹ کا نام ہے۔ جسکو آنکھ کی جراحی مین استعمال کرتے ہین۔ ANTIPIONIN.

**انٹی پائی رن اسی ٹل سیالی سلیٹ** مترادف اکوپائی رن

ANTIPYRIN ACETYL SALICYLATE.

**اَنٹی پائی رِن اَمگ ڈالیٹ** - مترادف - رِٹس سال -

ANTIPYRIN AMYGDALATE.

**اَنٹی پائی رِن بائی کلورَل** - مترادف - ڈائی کلورَل اَنٹی پائی رِن -

ANTIPYRIN BICHLORAL.

**اَنٹی پائی رِن ٹیانیٹ** - اَنٹی پائی رِن کے سولیوشن کو بذریعہ ٹیا نِن سولیوشن تہ نشین کرنے سے

ANTIPYRIN TANNATE.

بنتا ہے - زرد رنگ بے مزہ سفوف جس مین ۳۷ فی صدی اَنٹی پائی رِن موجود ہے پانی مین حل نہین ہوتا ہے - بے مزہ ہونے کے سبب سے بجاے اَنٹی پائی رِن استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - بچون کے لئے ½ سے ۲½ گرین تک جوانون کیلئے ۱۵ سے ۴۵ گرین تک -

**اَنٹی پائی رِن ری زارسی لیٹ** - مترادف رِٹی سائل جِن -

ANTIPYRIN RESORCYLATE.

**اَنٹی پائی رِن سلف اَنی لیٹ** - مترادف - سلفو پائی رِن -

ANTIPYRIN SULFANILATE.

**اَنٹی پائی رِن سیالال** - ہموزن سیالال اور اَنٹی پائی رِن کو باہم گداخت کرنے سے

ANTIPYRIN SALOL.

بنتا ہے۔ بھورے رنگ کا انٹی سپٹیک (مزیل العفونت) سیال جسکو بطور ہی ماس ٹے ٹک (حابس الدم) یوٹے رن ہموریج (رحم کا جریان خون) میں روئی کا پھاہا بھگو کر مقامی استعمال کرتے ہیں۔

**انٹی پائی رن سیالی سلیٹ**۔ مترادف سیالی پائی رن۔

ANTIPYRIN SALICYLATE

**انٹی پائی رن سیالی سلو اسی ٹیٹ**۔ مترادف پائی رو سال

ANTIPYRIN SALICYLO ACETATE.

**انٹی پائی رن کالوڈی ین**۔ ایک حصہ انٹی پائی رن اور ۲ حصہ کالوڈی ین کا سولیوشن ہے

ANTIPYRIN COLLODION

جسکو بطور ہی ماس ٹے ٹک (مانع جریان الدم) استعمال کرتے ہیں۔

**انٹی پائی رن کلورل ہیڈریٹ**۔ مترادف ہپ نال۔

ANTIPYRIN CHLORALHYDRATE.

**انٹی پائی رن کیافین سٹریٹ**۔ اس مرکب میں حسب ذیل ادویا موجود ہیں

ANTIPYRIN CAFFEIN CITRATE

| | |
|---|---|
| انٹی پائی رن | ۹۰ حصے |
| کیافین | ۹ حصے |
| سٹرک آسڈ | ایک حصہ |

سبکو باہم ملاکر بعد ازان اتنا پانی ملا دین کہ سولیوشن ہوجاوے اور پہر حرارت پر خشک کرلین۔

**انٹی پائی رن کیا فینو سٹریٹ**۔ مترادف۔ مگرے نن۔

ANTIPYRIN CAFFEINO CITRATE.

**انٹی پائی رن میا نڈی لیٹ** مترادف۔ لٹس سال۔

ANTIPYRIN MANDELATE.

**انٹی پائی ریٹک کمپونڈ**۔ اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔ ANTIPYRETIC CO

انٹی پائی رن۔ کیا فین۔ سٹرک آسڈ۔

سبکو باہم گداخت کرلین۔ اس دواکو مگرین رصداع ہین) استعمال کرتے ہین۔

**انٹی پازی ٹن**۔ ANTIPOSITIN اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

ٹارٹارک آسڈ۔ سٹرک آسڈ۔ سوڈیم کلورڈ (نمک خوردنی مصفی) سوڈیم بائی کاربونیٹ

**انٹی پان**۔ ANTIPON. اس دوا مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سٹرک آسڈ | ۴ ½ اونس |
| بنزواک آسڈ (جوہر لوبان) | ۷ ½ گرین |
| سیاکارن | ۷ ½ گرین |

| | |
|---|---|
| روز واٹر (عرق گلاب) | ۲ ½ ڈرام |
| ٹنکچر کوچینیل | ۳ ¾ ڈرام |
| آئیل آف ونٹر گرین | ½ قطرہ |
| ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) | ۴۵-۴ اونس ۲ ڈرام ۵۰ گرین (وزن کیا ہوا) |

اس دوا کو فربہی کم کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ایک چاء کا چمچہ -

**انٹی پیار اسی ٹن** - ایک فی صدی ڈائی نائٹروکری سال پوٹاشیم کا سولیوشن ہے - خارش مین استعمال کرتے ہین -
ANTIPARASITIN

**انٹی پی ریاس ٹن** - مترادف - آس شولن -
ANTIPERIOSTIN

۳۰ فی صدی کینتھاری ڈین ٹ آف مرکیورک آئی اوڈائڈ کا سولیوشن ہے - اکس آس ٹو سس (نئی ہڈی کا پیدا ہونا) اور پیرولی فیرسن (نئی جلد کا پیدا ہونا) مین استعمال کرتے ہین -

**انٹی پیوٹال** - ANTIPUTOL. بھورا مائل بہ زرد رنگ گاڑھا سیال جس مین فینال کی سی بو ہے بطور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین - کول ٹار سے حاصل کیا جاتا ہے -

**انٹی تھائی سن (کلبس)** مترادف - سول بیوموز -
ANTIPHTHISIN (Klebs.)

ٹیوبرکیولوسی ڈن کا سولیوشن ہے جو خاص طریقے سے بنایا جاتا ہے بطور ہائی پوڈرمک یا بذریعہ اینما (حقنہ) سل میں استعمال کرتے ہیں۔

**اَنٹی تھائی سِن** - (ڈاکٹر ڈوبرا) صاف اور اسٹری لائیزڈ کیا ہوا الکوڈ ٹیرولا ٹم ANTIPHTHISIN. ہے جس میں ½ فی صدی کری سال بھی موجود ہے۔ ٹیوبرکیولوسز میں زیر جلد استعمال کرتے ہیں۔

**اَنٹی تھرمال** - ANTITHERMAL. یہ ایک قسم کا دافع بخار ہے۔

**اَنٹی تھرمن** - مترادف - آشڈ فینیل ہیڈرازن بیلے یولی نک۔ ANTITHERMIN بے رنگ بے مزہ قلمیں جو ۸۰ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہیں۔ پانی میں کم حل ہوتے ہیں مگر الکحل میں فوری بطور دافع بخار استعمال کرتے ہیں۔ ٹیوبرکی تھائی سز پر انٹس ڈرزیز میں بھی مفید ہے

**مقدار خوراک** - ۳ گرین۔

**اَنٹی تھرمولن** - یہ ایک قسم کا کیٹا پلازما ہے۔ اسکے ہر ۱۳ اونس ۲ ڈرام ANTITHERMOLIN. میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| کائی اولن | ۱۷ - اونس ۲ ڈرام ۵ ا گرین |
| بورک اسڈ | ۳۰ - گرین |
| یوکالپٹس آئیل | ۳۰ گرین |

مِنتھال (جوہر پودینہ) ۳۰ گرین

تھائی مال (جوہر اجواین) ۳۰ گرین

گلیسرین ۱۰ ۱/۲ سیال اونس

نیوموینا (ذات الریہ) براں کائی ٹس۔ نیورال جیا۔ (عصبی درد) رومیا ٹیزم (وجع مفاصل) اری سیپ لاس (سرخ بادہ) مین استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی تھرمیالن** ANTITHERMALINE مترادف۔ اَنٹی فلوجسٹ ٹن۔

**اَنٹی ٹائی فس اکسٹراکٹ**۔ یہ ایک قسم کی سیرَم ہے۔ ANTITYPHUS EXTRACT

**اَنٹی ٹرانس پائی رِن**۔ اِس مرکب مین سولیوشن آف فارمالین اور اسپرٹ ANTITRANSPIRIN لاونڈر موجود ہے۔ زیادہ پسینہ نکلنے کو روکتا ہے۔

**اَنٹی ٹس سِن**۔ یہ ایک قسم کا مرہم ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔ ANTITUSSIN

ڈائی فلوڈائی فنیل ۵ حصے

ویازلین ۱۰ حصے

لیانولین ۸۵ حصے

برأن کائی ٹس - ہوپنگ کاف (کگر کہانسی) پرٹیوسز یعنے گلمہ کہانسی مین بیرونی لگا کر پالش کرتے ہین

**اَنٹی ٹس سن** (ورویج) یہ ایک قسم کا مرکب ہے۔ جس کو بطور مخرج بلغم استعمال کرتے ہین۔ ANTISUSSIN (VERWEIJ)

**اَنٹی ٹی ٹانس سیرم** - یہ ایک قسم کی سیرم ہے جسکو ٹی ٹانس (کزاز) مین استعمال کرتے ہین۔ ایک انجکشن کرنے سے ANTITETANUS SERUM ۵ یا ۶ دن تک آرام رہتا ہے اس کو بطور مانع اور دافع استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی ٹی ٹانک ڈسٹنگ پاوڈر** - ہموزن کلوریٹون اور خشک اَنٹی ٹی ٹانک سیرم کا ANTITETANIC DUSTING POWDER مرکب ہے جسکو ٹی ٹانس (کزاز) مین استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی ٹی نن** - ANTITAENIN کدو دانون کا علاج ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اکسٹراکٹ میل فرن | ۹ حصے |
| کستو فلور (گل کسو) | ایک حصہ |
| یا ڈوفل لن | $\frac{3}{4}$ حصے |

**اَنٹی ٹیوبرکیولس آئیل** - اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔ ANTITUBERCULOUS OIL

| | |
|---|---|
| کریاسوٹ | ۱۵-۰ منم |
| بیٹانیفتھال | ۴۵ گرین |
| آئیوڈین | ۲ ½ گرین |
| کاڈلیورآئیل (روغن ماہی) | ۶-اونس |

ٹیوبرکیولوسز مین ایک منرکا چمچہ دن مین تین مرتبہ استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی جرمن** - سبز کسیقدر بہورا رنگ گاڑہا سیال - آرگیانک کاپرسالٹ سے ANTIGERMIN بنایا جاتا ہے ۲۰۰ حصے پانی مین حل ہوتا ہے مگر گرم پانی مین حل جاتا ہے - بطور ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی ڈاٹ** - کلوروفارم الکحل اور اسٹیک ایتھر کا مرکب ہے جسکو سُرخ رنگ بھی ANTIDOT دیا گیا ہے۔

**اَنٹی ڈال** - ANTIDOL یہ ایک قسم کا دافع عفونت ہے جسمین فارمال ڈی ہیڈ موجود ہے۔

**اَنٹی ڈال** - ANTIDOL یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

سٹرک ایسڈ - کیفین - سیالی سلک ایسڈ - انٹی پائرن۔

بطور انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) اور انٹی نیورال جک (دافع عصبی درد) ۱۵ گرین کی خوراک مین استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی ڈیپسن ٹیبلٹس** - حسب ذیل ادویات کے قرص ہین۔ ANTIDEPSIN TABLETS

شکر۔ سٹرک آشڈ۔ مالک آشڈ۔

**اَنٹی ڈِپ شو۔** ANTIDEPSO حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| پوٹاسیم برُومِیڈ | ۲۵ فی صدی |
| مِلک شُگر | ۷۵ فی صدی |

نشہ کو اُتارنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی ڈفتھے رِن۔** یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین حسب ذیل ادویات ANTIDIPHTHERIN موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| پوٹاشیم کلوریٹ | ۹۱ حصے |
| فِرِک کلورُائڈ | ۴ حصے |

**اَنٹی ڈفتھے رِن** ۔ (کلبز) یہ سیرُم ڈفتھے ریا کے بیاسی لَس (جراثیم خناق وبائی) کو ANTIDIPHTHERIN بونے سے بنتی ہے۔

**اَنٹی ڈفتھے رِن** ۔ خشک سفوف ہے۔ آگ پر ڈال کر جسکو ڈفتھے ریا کے ANTIDIPHTHERIN بیمارون کو بخارات دیتے ہین۔ اِس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

رِیزِن آسِڈ آف اوبی بانَم۔ سیالی سِلک آسِڈ۔ سِنِتھال (جوہر لیو دینہ) فینال (کاربالک آسِڈ)۔

**انٹی ڈفتھے رِی ٹی کن** - ذبوکائی حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

ANTIDIPHTHERITICON (BOKAI)

پوٹاسیم کاربونیٹ - پوٹاسیم سلفڈ - آئیل آف برچ - آئیل آف پیچ - الکحل - ڈفتھے ریا (خناق وبائی) مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی ڈولورِن** - ANTIDOLORIN ایتھل کلورائڈ کا دوسرا نام ہے۔

**انٹی ڈی سن ٹری کم** - حسب ذیل ادویات ہر سو گولیون مین موجود ہین ANTIDYSENTERICUM جسکو ڈی سن ٹری (پیچش) مین استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| پلی ٹے ژن | ۱½ گرین |
| مائی رابولن انڈی کم | ۷½ گرین |
| اکسٹرا کٹ آف پوموگرانیٹ | ۲۲½ گرین |
| اکسٹراکٹ روز | ۲۲½ گرین |

**انٹی ڈی سن ٹرک سیرم** - یہ ایک قسم کی سیرم ہے جسکو ڈی سن ٹری - ANTIDYSENTERIC SERUM (پیچش) کالرا ان فیانٹم (بچون کا اسہال) مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی ڈی یا بے ٹک فلوئیڈ** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین حسب ذیل

ANTIDIABETIC FLUID

ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| فلوئیڈ اکسٹراکٹ ہسنی سٹیوپنس نکسٹی | ۸۷ء۹۷ فی صدی |
| الکالی | ۲ فی صدی |
| سیالی سلک آشڈ | ۰۰۲ء فی صدی |
| ٹرپ سن | ۰۰۲ء فی صدی |

ذیابیطس مین ایک میز کا چمچہ استعمال کرین -

**انٹی ڈیابے ٹیکم** - ANTIDIABETIKUM مترادف - گلی کوسال وال - ذیابیطس کا علاج ہے جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین - پیپسن ٹرپ سن سوڈیم تھیوبر ومیٹ - اکسی ٹریبونک آشڈ -

**انٹی ڈیابے ٹن** - ANTIDIABETIN شکر کا عوض ہے جسکو ذیابیطس کے بیمارونکو کھلاتے ہین اس مین سیاکارن اور میانٹ نائیٹ موجود ہے -

**انٹی ڈیاریا ٹیابلٹس** - ANTIDIARRHOEA TABLETS ان قرصون مین ۳ ہے گرین البنیومن ٹیانیٹ اورچاکولیٹ موجود ہے -

**انٹی رن** - ANTIRIN یہ ایک قسم کی ناس ہے جس مین کوکین اور بلاوک آسڈ موجود ہے - کوری نازر کام مین استعمال کرتے ہین -

**انٹی رومیاٹن** - ANTIRHEUMATIN اس نام کے تین ادویات ہین - نمبر ا میتھی لین بلوا ورسوڈیم سیالی سلیٹ کا مرکب ہے عضلاتی وجع مفاصل مین

استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۵/۱ گرین سے ۱۵ گرین تک۔

نمبر(۲) حسب ذیل ادویات کا مرہم ہے جس کو وجع مفاصل مین استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| ہیڑولائٹم | ۱۰ حصے |
| ول فیاٹ | ۸۵ حصے |
| فلورفینی ٹال | ایک حصہ |
| ڈائی فلور ڈائی فینل | ۴ حصے |

نمبر(۳) سیالٹ (ملاحظہ ہو بیان) کے پنسل ہین جو بعوض تھیال پنسل استعمال کرتے ہین۔

**انٹی رومیاٹی کم** ANTIRHEUMATICUM سیاہ رنگ منشور نما تکڑے جس کا مزہ تلخ ہے۔ سوڈیم سیالی سلیٹ اور میتھی لن بلو کا مرکب ہے وجع مفاصل مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۵/۱ سے ۱/۲ گرین تک۔

**انٹی ری نال** ANTIRHINO[illegible] اس نام کے ۲۔ادویات ہین۔

نمبر ا سیالال ٹیانن اور آئیل آف صندل کا مرکب ہے۔

نمبر(۲) سیالال اور ٹیانو البیومی نیٹ کا مرکب ہے۔

**انٹی ربے بک سیرم** ANTIRABIC SERUM یہ ایک قسم

کی سیرم ہے جبکو رئے بیز (سگ گزیدہ) مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی سپ ٹال** - مترادف - سنکونن آئی اوڈو سلفیٹ - سنکونن ہیرا پاتہت - **ANTISEPTOL** بہورا مائل بہ سرخ رنگ سفوف پانی مین حل نہین ہوتا ہے مگر الکحل اور کلوروفارم مین حل ہوجاتا ہے جس مین ۵۰ فی صدی آئی اوڈن موجود ہے ۱/۲ سے ۴ گرین کی خوراک مین بطور انٹی سپٹک (دافع العفونت) اندرونی اور بعوض آئی اوڈوفارم بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**انٹی سپٹک پلز کمپونڈ** (وارنر) **ANTISEPTIC PILLS CO** ان گولیون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم سلفیٹ | ۱/۲ گرین |
| سیالی سلک آسڈ | ۱/۲ گرین |
| کیا لیسی گم (مرچ) | ۱/۱۰ گرین |
| پیپسن | ۱/۴ گرین |
| اکسٹرکٹ آف اپیکیاک | ۳/۲۵ گرین |

**انٹی سپٹک توتھ واش** - **ANTISEPTIC TOOTH WASH** دانتون کو صاف کرنے کا انٹی سپٹک (دافع العفونت) عرق ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| فارمالین (۴۰ فی صدی کا) | ۲ حصے |

| | |
|---|---|
| ٹنکچر سنکونہ | ۶۰ حصے |
| گلیسرن | ۶۰ حصے |
| آئیل آف پیپرمنٹ | ۲ حصے |
| آئیل آف انیس | ۱½ حصے |
| آئیل آف کلوز | ایک حصہ |
| آئیل آف سینمن | ایک حصہ |
| الکحل | ۱۰۰ حصے |

**انٹی سپٹک سوپ** ANTISEPTIC SOAP - یہ ایک قسم کا انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور ہاتھ دہونے کا صابون ہے۔ معمولی صابنکو گداخت کرکے زنک پر اکسیڈ ملادین۔

**انٹی سپٹک وارنش** ANTISEPTIC VARNISH - اِس وارنش مین حسب ذیل ادویات موجود ہین جس کو بعوض کالوڈین استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| لاک سفوف کی ہوئی | ۶۰ حصے |
| بالسم آف ٹولو | ۵ حصے |
| تہائی مال | ۱½ حصہ |
| الکحل | ۵۰ حصے |

اُتیھر ۱۰ حصے

**اَنٹی سِیپٹن**۔ ANTISEPTIN حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| زنک سُلفیٹ | ۸۵ حصے |
| زنک آئی اوڈائیڈ | ۲۰۵ حصے |
| تھائی مال | ۲۰۵ حصے |
| بورک ایسڈ | ۱۰ حصے |

**اَنٹی سِیپٹن**۔ (شوار رلوز) ANTISEPTIN یہ ایک قسم کا سولیوشن ہے جس مین ۴۰ فی صدی زنک سلفیٹ اور ۴ فیصدی آلم موجود ہے۔

**اَنٹی سِپ ٹوفارم**۔ ANTISEPTOFORM فارمالڈی ہیڈ کا سولیوشن ہے۔

**اَنٹی سِپ ٹی کم**۔ (کوہ لر) ANTISEPTICUM (KOEHLER) سوڈیم سلفائیٹ۔ اور ڈائی آکسی بیتھائی لین کا مرکب ہے۔ بطور مانع تخمیر اور دافع عفونت اور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی سِپٹک سالیڈ**۔ ANTISEPTIQUE SOLIDE غذا کو محفوظ رکھنے کے لئے استعمال کرتے ہین جس مین سوڈیم فلوا وسلی کیٹ موجود ہے۔

**انٹی سپ سن۔** مترادف اسیپ شن+ اسیٹ انی لڈ برومے ٹڈ + بیارا برومو اسیٹ انی لڈ ANTISEPSIN بے رنگ چمکدار ٹکڑے ۱۶۵ سے ۱۶۶ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ پانی مین کم حل ہوتے ہین۔ الکحل مین حل ہوجاتے ہین۔ بیرونی بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) مفید ہے۔ اندرونی بطور انٹی پائی رٹک (دافع حرارت) انٹی نیورالجک (دافع عصبی درد) سیڈیٹو (مسکن) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۱/۲ سے ۱ ۱/۲ گرین تک۔

**انٹی سپ سن۔** ANTISEPSIN اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

مرکیورک کلورڈ سولیوشن (ایک کو ہزار حصے کا) ایک حصہ

الکالی شلی کو فلورڈ ۲ حصے

**انٹی سپ سن۔** (دی کوی واٹ) ANTISEPSIN (VIQUEVAT) یہ ایک قسم کی لنف ہے جس مین تہوڑا سا ٹرائی کلور آئی اوڈ ڈبہی موجود ہے

**انٹی سڈرن۔** ANTISUDRIN حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے جسکو زحمون پر چھڑکتے ہین۔

بلغم سفید گل ارمنی۔ ٹیا نو فارم۔

**انٹی سل ٹن۔** ANTICELTIN یوریا اور مرکیوری کا مرکب ہے۔ آئی رائی ٹس (سوزش آئی رس) کراٹائی ٹس (سوزش قرنیہ) مین بطور انٹی سپٹک

(دافع العفونت) استعمال کرتے ہین۔ ایک کو ۲۰۰۰ کا سولیوشن بنا کر نجکیشنوا مین پچکاری کرین۔

**انٹی سلٹس ٹابلٹس۔** ANTICELTS TABLETS ان قرصون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

سوڈیم بائی کاربونیٹ ۰٫۵ فیصدی

ڈائی جیسٹو فرمنٹ ۱٫۲۵ فیصدی

بطور ہاضم استعمال کرتے ہین۔

**انٹی سل لائیڈ۔** ANTICILLOID احلیل مین رکھنے کے بوژنر ہین جس مین کاکو بٹر اور ۱۰ فی صدی پروٹار گال موجود ہے۔ سوزاک مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی سیان گوین۔** ANTISANGUIN اسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

الیومی نی اَم سلفیٹ ۳۰ حصے

سیالی سلک ایسڈ ۰٫۲۵ حصہ

پانی ۷۰ حصے

بطور انٹی سپٹک (دافع العفونت) اسٹرنجنٹ استعمال کرتے ہین۔

**انٹی سوڈار۔** ANTISUDOR یہ ایک قسم کا سولیوشن ہے

جس مین سیالی سلک ایسڈ موجود ہے۔

**اَنٹی سیوڈارن (ہیل وِگ)** ANTISUDORIN (HELLWIG) یہ ایک قسم کا سولیوشن ہے جس مین بورک ایسڈ سیالی سلک میتھل ایسٹر سیالی سلک فنیل ایسٹر موجود ہے۔

**اَنٹی فائی ٹوسن** ANTIPHYTOSIN ۔ یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس کے خواص و فوائد ٹیوبرکیولن کے موافق ہین۔

**اَنٹی فائی مور** ANTIPHYMORE ۔ فزیولاجکل سیالائن سولیوشن ہے جسکو ٹیوبرکیولوسز مین زیر جلد استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی فارمن** ANTIFORMIN ۔ الکالین ہائی پوکلورائٹ کا سولیوشن ہے جس مین ۲۰۴ فی صدی کلورین موجود ہے۔

**اَنٹی فرمنٹ ٹیبلٹس** ANTIFERMENT TABLETS ۔ ان قرصون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

بزمتھ سب نائیٹرس ۔ روبرب ۔ سوڈیم بائی کاربونیٹ ۔ میگنیشیم کاربونیٹ ۔ اولیوکارب سیلیسیلیٹ ۔ آئل آف پیپرمنٹ ۔

بطور ہاضم استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی فلوجسٹین** ۔ مترادف ۔ اَنٹی تھرمیالین۔

ANTIPHLOGISTINE یہ ایک قسم کی پولٹس ہے جس مین

حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

کائی اولین۔گلیسرین۔ بورک ایسڈ۔ سیالی سلک ایسڈ۔ آئی اوڈین آئیل آف ونٹر گرین

درد اور سوجن کو کم کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**انٹی فلوجن** - ANTIPHLOGIN. انٹی پائی رن کا دوسرا نام ہے۔

**انٹی کارن** - ANTICHOREN یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین ہیپٹو نائٹرئڈ۔مرکیورک کلور آئی اوڈ موجود ہے۔بہورے رنگ کی اکسٹراکٹ کے مانند پانی مین حل ہونے والی لگدی ہے۔اندرونی انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور دافع آتشک ہے۔

**مقدار خوراک** - ۲/۳ گرین بطور گولی یا ۲ فی صدی کا سولیوشن زیر جلد استعمال کرتے ہین۔

**انٹی کال** - ANTIKOL اسیٹ انی لڈ۔ٹارٹارک ایسڈ۔سوڈیم بائی کاربونیٹ کا مرکب ہے۔

**مقدار خوراک** - ۷ ۱/۲ گرین۔

**انٹی کال لامن** - ANTIKOLLAMIN یہ ایک قسم کا انٹاسڈ (دافع ترشی) ہے جو حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

سوڈیم نیٹرٹ۔سوڈیم کاربونیٹ۔سوڈیم ہپ پیورٹ۔پوٹاسیم فاسفیٹ۔

سوڈیئم فاسفیٹ۔ امونیم فاسفیٹ۔ کیلسیم فاسفیٹ۔ مگنیشیم فاسفیٹ۔ کیلسیم فلورائڈ

**انٹی کالی بیاسی لی سیرم** ANTIKOLI BACILLI SERUM۔ یہ ایک قسم کی سیرم ہے جو گھوڑون سے نکالی جاتی ہے ڈفلیائی ٹس (اندہی آنت کی سوزش) کے سبب سے جو پیری ٹونائی ٹس (پیٹ کی آبدار جھلی کی سوزش) ہوتا ہے۔ اس مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار استعمال۔** ۵ سے ۴۰ کیوبک سنٹی میٹر (۱ سے ۱/۳ سیال اونس تک)

**انٹی کالے رن** ANTICHOLERIN۔ (کلبز) یہ سیرم کالرا (ہیضہ) کے بیاسی لس (جراثیم) کو بونے سے بنتی ہے۔ کالرا (ہیضہ) مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی کامی ٹی ائیل** ANTICOMITIALE۔ پوٹاشیم بروم سائی نڈ۔ اسٹرانشیم آئی اوڈائڈ اور اکسٹراکٹ آف ولیریئن کا مرکب ہے۔ بطور انٹی اسپاز موڈک (دافع تشنج) ہسٹیریا۔ (اختناق الرحم) کوریا (رعشہ) اپی لپ سی (صراع) مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی کامنیا** ANTIKAMNIA۔ حسب کیمیائی تحقیقات امریکن میڈیکل اسوسی ایشن۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

اسٹ انی لڈ ۶۸ حصے

| | |
|---|---|
| کیافین | ۵ حصے |
| سٹرک آیسڈ | ۵ حصے |
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۲۰ حصے |

بطور انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) انوڈائن (مسکن او جاع) اناال جے سک (مسکن اوجاع) بخاروں۔ نیورال جیا (عصبی درد) دردسر انسامنیا (بے خوابی) اور رومیاٹزم (وجع مفاصل) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ایک سے ۲ قرص تک اور ۵ سے ۱۵ گرین تک۔

اسکے حسب ذیل مرکبات ہین۔

انٹی کامینا وتھ کوڈین۔ انٹی کامیناوتھ کوی نن۔ انٹی کامیناوتھ سیلالال۔

انٹی کامیناوتھ سیرائین۔

**انٹی کان جس ٹن**۔ معدنی پولٹس ہے جس مین الیومی نی اُم اور مگنیشیم سلی کیٹس۔ بورک آسڈ۔ سیالی سلک آسڈ

ANTICONGESTIN

آئی اوڈین۔ پوٹاسیم آئی اوڈڈ۔ آئرن کاربونیٹ۔ گال سٹے ریا آئیل۔ یوکالپٹس آئیل تہائی مال۔ پیپرمینٹ آئیل اور گلیسرن موجود ہے۔

**انٹی کلورپلز** ANTICHLOR PILLS ان گولیون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| فرس سلفیٹ | ۳/۴ گرین |

| | |
|---|---|
| سوڈیم کاربونیٹ | $\frac{۳}{۴}$ گرین |
| کوی نن سلفیٹ | $\frac{۳}{۴}$ گرین |
| اپکیاک | $\frac{۳}{۴}$ گرین |
| آرسی نس اسڈ | $\frac{۳}{۱۰۰}$ گرین |

**انٹی کلورن۔** ANTICHLORIN اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

بے سک فاسفیٹ آف ہرمتھ۔ گریپ شگر۔ سوڈیم کاربونیٹ۔

انی میا (کمی خون) اور کلوروسز مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی کلوروٹن۔** ANTICHLOROTIN ان گولیون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

ہی موگلوبن۔ سلفر۔ مگنیشیا۔

کلوروسز مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی کلوروز۔** ANTICHLOROSE اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| ہیوری فائیڈ سولیوبل ہی موگلوبن | ۶۰ فی صدی |
| گلیسرن | ۳ فی صدی |
| شیری وائین | ۲۰ فی صدی |

بطور ہی ماٹک (مقوی خون) استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی کیالر۔** ANTICALOR اَنٹی کال کا دوسرا نام ہے۔

**اَنٹی کیال کیولوز** ANTICALCULOSE نقرس کا علاج ہے۔

**اَنٹی کیانَ سرن۔** یہ ایک قسم کی سیرم ہے جو بکرون سے نکالی جاتی ہے۔ ANTICANCRIN سرطان اور سارکوما (رسولی) مین استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی گان۔** یہ ایک قسم کے بوزیز (شیاف) ہین جس مین ۲ فی صدی البارجن ANTIGON موجود ہے۔ سوزاک سے محفوظ رہنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی گلوکوسن۔** ڈیوڈینم (امعاء اثنا عشری) کا اکسٹراکٹ ہے جسکو ذیابیطس مین ANTIGLUCOSIN استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ایک اونس۔

**اَنٹی گونوکاکس سیرَم۔** یہ ایک قسم کی سیرم ہے جو گنی پگز سے نکالی جاتی ہے ANTIGONOCOCCUS SERUM سوزاک کے سبب سے جو وجع مفاصل ہو جاتا ہے اس مین استعمال کرتے ہین۔

**اَنٹی لیوپیا** ANTILUPIA حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

اسٹ انی لئڈ کیا فین۔ سوڈیم برومائڈ۔ لیوپی لن۔

**مقدار خوراک** - ۱/۲ گرین -

**انٹی مارفن** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جو اور ادویات کے علاوہ کلبٹو اور ڈاگ وڈ
ANTIMORPHIN بھی موجود ہے - مارفیا کی عادت ترک کرنے
کے لئے استعمال کرتے ہین - کیمیائی تحقیق سے معلوم ہوا ہے کہ اس مین تھوڑا مارفن
بھی موجود ہے -

**انٹی مگرین** ANTIMIGRAINE اس مین حسب ذیل ادویات
موجود ہین -

| | |
|---|---|
| انٹی پائی رن | ایک حصہ |
| کیافین | ایک حصہ |
| شکر | ۴ حصے |

**مقدار خوراک** - ۱/۲ سے ۳۰ گرین تک - مگرین (صداع) مین استعمال کرتے ہین -

**انٹی مے رن** - یہ ایک قسم کے قرص ہین جس مین ۳ گرین انٹی سٹھے زن
ANTIMARIN موجود ہے - سی سک نس (غثیان بحری) مین
استعمال کرتے ہین -

**انٹی میرولی ان** - ANTIMERULION سولیوبل گلاس سوڈیم کلورائڈ
اور بورک آسڈ کا مرکب ہے -

**انٹی می سن** - ANTIMECIN ناسیٹیا (متلی) السرز - ونیڑی کیولی

ہائی پراس سے ریا آف ڈی اسٹمک اور نروس ڈسپیپشیا (عصبی بدہضمی) مین استعمال کرتے ہین۔ ہر ایک قرص مین ۱/۲ گرین النش تھےرنٌن موجود ہے۔

**انٹی مل لن۔** ANTIMELLIN اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

سیائی سلک ایسڈ۔ سوڈیم کلورڈ۔ کیا لامس اکسٹراکٹ۔ فرانگیولا بارک۔ سولف۔ جنشن۔ آلڈر بارک۔ لارل لیوز۔ روزمری بلاسم۔ جونی پر بیرِیز۔ انٹی مل لن (جامن کا گلوکو سائیڈ) لعاب السی۔

**انٹی نا سی کا۔** ANTINAESICA یہ ایک قسم کے قرص ہین جس مین کوکین اور انٹی پائی رِن موجود ہے سی سک نس (غثیان بحری) مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی نان نن** ANTINONNIN حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| آرتھو ڈائی نائٹرو کری سال سوڈیم یا پوٹاشیم | ۵۰ فی صدی |
| صابون | حسب ضرورت |
| گلیسرن | حسب ضرورت |

درختون کے کیڑون کو دفع کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین کھجلی اور حیوانون کے جلدی امراض مین بھی مفید ہے۔

**اَنٹی نروِن** - ANTINERVIN مترادف - سال برومیالڈ -

اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| امونیم برومیڈ | ۲۵ حصے |
| سیالی سلک ایسڈ | ۲۵ حصے |
| اَسیٹ انی لڈ | ۵۰ حصے |

بطور انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۷ ½ گرین دن مین ۳ یا ۵ مرتبہ -

**اَنٹی نوسن** - مترادف - سوڈیم نوسوفن + سوفن سوڈیم + ٹٹرا آئی اوڈو فینال تھا ئی ان سوڈیم - ANTINOSIN

نیلے رنگ کا سفوف جو پانی اور الکحل مین حل ہوتا ہے بطور انٹی سپٹک اور دافع عفونت - ۱ء، سے ۲ء، فی صدی کا سولیوشن استعمال کرتے ہین -

**اَنٹی نیوراس تھن** - اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین جسکو بطور مقوی اعصاب استعمال کرتے ہین - ANTINEURASTHIN

بیضہ مرغ کی خشک کی ہوئی زردی

لیا کٹوز - گلوٹن - اشٹارچ - ڈکسٹرن - ارومیاٹکس (افادیہ)

**اَنٹی نیوموکاکسی نا** - یہ ایک قسم کا سولیوشن ہے جسکو ٹیوبرکیولوسز مین استعمال کرتے ہین - یہ حسب ذیل ادویات کا ANTIENEUMOOCCINA

مرکب ہے۔

کیا لسیم فارمی ایٹ۔ البیومن سلفیوکان ڈرا سے پی ٹنک آنڈ۔

**انٹی وامم۔** ANTIVOM انس ہتے زن کے قرص ہین۔ ہائی پراس تھےزیا آف وی اشٹک گیاسٹرک السرز (زخم معدہ) نروس وامی ٹنگ (عصبی قے) مین استعمال کرتے ہین۔

**انٹی وی نن۔** ANTIVENIN مترادف۔

سیرم اسینک پائی زن۔

**انٹی ہرپن۔** ANTIHERPIN یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ہرپیز (نملہ) اوراسی قسم کے جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| ٹار | ۱۰۰ حصہ |
| ریپ آئیل | ۱۰۰ حصہ |
| بائسمتھ نیٹرو | ۱۰ حصہ |

**انٹی ہمی کرانن۔** ANTIHEMICRANIN حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| انٹی پائی رن | ایک حصہ |
| کیفینن | ۲ حصہ |

شکر ۲ حصے

دردسر کا علاج ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۲/۱ ۷ سے ۳۰ گرین تک۔

**انرجن۔** ENERGIN چاکولیٹ اندودہ قرص ہین جس مین کاڈلیور آئیل موجود ہے۔

**انرجی ٹینز۔** ENERGETENES فرانس کے بنے ہوئے فلوئیڈ اکسٹراکٹ ہین جو بغیر الکحل کے بنائے گئے ہین حسب ذیل ادویات کے اکسٹراکٹ فروخت ہوتے ہین۔

کان ولے ریا۔ کالچیکم۔ ڈیجی ٹیلس۔ ولیرین۔

**انس تہائیل۔** ANAESTHYLE مترادف۔ انس تہال۔

**انس تہال۔** ANAESTHOL مترادف۔ انس تہن۔

**انس تہال۔** (مے ار) ANAESTHOL (Meyer)

اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اتھیل کلورڈ | ۱۷ حصے |
| حسب ذیل مرکب کے | ۸۳ حصے |
| ایتھر | ۴۷ گرام |
| کلوروفارم | ۱۹٫۵ گرام |

اسکو بطور مخدر استعمال کرتے ہین۔

**انس تہال** - (میے ار) ANESTHOL (Meyer) حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| کلوروفارم | ۲۵ء۳۴ حصہ |
| ایتھر | ۷۵ء۵۶ حصہ |
| ایتھل کلورڈ | ۱۵ء۲ حصے |

**انس تہال** (وے۔ڈگ) ANESTHOL (Weidig) حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| کلوروفارم | ۲ حصے |
| ایتھر | ۵ء۲ حصے |

اسکو بعوض کلوروفارم سنگہاتے ہین۔

**انس ہتن** - ANAESTHIN مترادف انس تہال + انس تہائیل-

حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| ایتھل کلورڈ | ۵ حصے |
| میتھل کلورڈ | ایک حصہ |

بطور مقامی مخدر بذریعہ اسپرے (آبشار) استعمال کرتے ہین۔

**انس ہتھے ٹک مکسچر** - (رے نیز) حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے-
ANAESTHETIC MIXTURE (Reynes)

بہر حال صراع مین یہ دوا بہت ہی مفید ثابت ہوئی ہے جس بیمار کو کہ بروم ائین استعمال کرتے ہین۔ اسکے قارورے کا تجزیہ کرنے سے تہوڑا سا بروم ئن پایا گیا ہے۔

## بروموپی نم سالی ڈم سیاکہارا ٹم۔ بروم ئن کو منجمد کرکے قرص

BROMOPINUM SOLIDUM SACCHARATUM

بنائے گئے ہین جس کے ہر ایک قرص مین ۱۰ گرین ۳۳ ⅓ فی صدی کا بروم ئن موجود ہے۔

## بروموتہون۔ BROMETHONE۔ مترادف۔ بروم ٹون۔

## بروموٹون۔ مترادف۔ برومی تہون ٹرائی بروم ٹرٹی بری بیوٹل الکحل

BROMETONE سفید قلمین جس مین کافور کی بو آتی ہے اِس مین ۷۷ فی صدی بروم ئن موجود ہے۔ ۷۶ اِسنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے الکحل کلوروفارم اور ایتھر مین حل ہو جاتا ہے۔ مگر پانی مین نہین۔ بعوض برومائڈز استعمال کرتے ہین۔ اسکے استعمال سے برومیزم نہین ہوتا ہے حسب ذیل امراض مین مفید ثابت ہوا ہے۔

سی سک نس (غثیان بحری)

ہسٹے ریا (اختناق الرحم)

ایپی لپسی (صراع)

بطور ہپناٹک (منوم) انال جے سک (مسکن اوجاع) اور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) بھی

استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۴ ½ سے ۹ گرین تک۔

**برومی ڈیا**۔ BROMIDIA اس کے ہر ایک ڈرام مین ادویات ذیل موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| کلورل ہیڈرس | ۱۵ گرین |
| پوٹاسیم برومائڈ | ۱۵ گرین |
| اکسٹراکٹ کنابیس انڈیکا | ⅛ گرین |
| اکسٹراکٹ ہن بین | ⅛ گرین |

**مقدار خوراک**۔ ½ سے ایک چار کے چمچے تک۔

برٹش فارماسیوٹیکل کاڈکس فارمیولاری مین اسکا مماثل بنانے کے لئے حسب ذیل نسخہ درج ہے۔ اسکا نام لائیکر بروموکلیوزی ٹس رکھا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| کلورل ہیڈرس | ۱۶۰۰ گرین |
| ٹنکچر آف انڈین ہمپ (الکحلی سیال قنب) | ۴۰۰ منم |
| ٹنکچر آف فرش آرنج پیل (الکحلی سیال قشر) | ۴۰۰ منم |
| ہن بین جوس (افشردہ خراسانی اجواین) | ۱۶۰۰ منم |
| سرپ (شربت نارنج) | ۲ ¾ اونس |
| لکوئڈ اکسٹراکٹ آف لکوریش (سیال رب اصل السوس) | ½ اونس |

سب کو حل کر کے حسب ذیل ادویات ملا دین۔

| | |
|---|---|
| پوٹاسیئم برومائڈ | ۲۰۰ گرین |
| ڈسٹلڈ واٹر | ۷۔ اونس |

سبکو فلٹر کر کے اتنا ڈسٹلڈ واٹر ملا وین کہ جملہ ۲۰۔ اونس ہو جاوے۔

**مقدار خوراک**۔ ½ سے ۲ ڈرام تک حسب ذیل امراض مین استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| سفیپ لس نس | (بیخوابی) |
| نیورالجیا | (عصبی درد) |
| ہیڈیک | (درد سر) |
| ایپی لپ سی | (صراع) |

**برومی لن**۔ BROMELIN یہ دوا انناس کے عرق سے نکالی گئی ہی جس کے خواص و فوائد پیپن اور پےپین کے ویسے ہی ہین۔ بطور ہاضم استعمال کرتے ہین۔ بمقدار زائد اسکے عرق مین نمک ملانے سے یہ حاصل ہوتی ہے۔

**برومی نال**۔ BROMINOL مترادف۔ برومی این۔

**برومی نولیئم**۔ BROMINOLEUM مترادف۔ برومی این

**بزفارماسال**۔ BISFORMASOL بزمتھ میتھی لن سیالی سلک کا

نام ہے۔

بے بو حل نہین ہونے والا سفوف۔ بطور ان لٹس ٹی نل۔ انٹی شپٹک (مزیل عفونت امعاء)
اور اسٹرنجنٹ (قابض) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۷½ سے ۳۰ گرین تک۔

**بزمال**۔ مترادف۔ بزمتھ میتھی لن ڈائی گالیٹ۔

BISMAL

بھورا رنگ اور شبک سفوف۔ الکالیز مین حل کرنے سے
زرد مائل بہ سرخ رنگ ہوتا ہے۔ یہ سی ٹیپیٹ بزمتھ ہیڈر اکسڈ میتھی لن ڈائی
گالک آشڈ سے بنتا ہے۔ کرانک ڈیارئیا (مزمن اسہال) مین بطور اسٹرنجنٹ
(قابض) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۱½ سے ۴½ گرین تک۔

**بزمالن پیسٹ**۔ اس مین ۱۰ فی صدی بزمتھ آکسی کلورائڈ موجود ہے۔

BISMALIN PASTE

**بزمان**۔ کولائڈل بزمتھ آکسائڈ۔ جس مین ۲۳ر۲۲ فی صدی بزمتھ آکسائڈ

BISMON

اور سوڈیم لائی سالبن
اور سوڈیم پروٹال بی نیٹ موجود ہین۔ پانی مین حل ہوتا ہے۔ ۲۵ فی صدی کا
سولیوشن شفاف اور زرد مائل بہ سرخ رنگ ہوتا ہے۔ اس سے زیادہ طاقت کا
سولیوشن گاڑھا یا فالودے کے موافق ہوتا ہے۔

ہئیڈروجن سلفائڈ۔ کا اثر بزمائل کے سولیوشن پر نہین ہوتا ہے۔ اس دوا کا سولیوشن اس طریقے سے بنایا جاتا ہے۔ ۱۰ منٹ تک پانی مین ڈال رکھین۔ بزمائن۔ خراش نہین پیدا کرنیوالی دوا ہے۔ ہاضمہ کے لئے استعمال کرتے ہین خصوصاً بچون کیلئے ۱۰ فی صدی کا سولیوشن ۵ سے ۸ بنم دودھ مین ملاکر استعمال کرین۔

**بزمتھ آئی اوڈو رزارسن سلفونیٹ۔ مترادف۔ انوسال۔**

BISMUTH IODO RESORCIN SULPHONATE

**بزمتھ آئی اوڈو سب گالیٹ۔ مترادف۔ ایئرال۔**

BISMUTH IODO SUBGALLATE

**بزمتھ آئی اوڈو سیالی سلیٹ۔ مترادف۔ آئی اوڈائی لن۔**

BISMUTH IODO SALICYLATE

**بزمتھ آئی اوڈو گالیٹ۔ مترادف۔ ایئرال۔**

BISMUTH IODO GALLATE

**بزمتھ آکسی آئی اوڈو گالیٹ۔ مترادف۔ ایئرال۔**

BISMUTH OXY IODO GALLATE

**بزمتھ آکسی آئی اوڈو ٹیانیٹ۔ مترادف۔ آئی بٹ**

BISMUTH OXY IODO TANNATE

**بزمتھ آکسی آئی اوڈو میتھل گالال۔ مترادف۔ آئی اوڈو گالی سن۔**

BISMUTH OXY IODO METHYL GALLAI.

**بزمتھ آکسیڈکولائیڈل** - مترادف - کولائیڈل بزمتھ آکسیڈ -

BISMUTHOXID COLLOIDAL

**بزمتھ البیومی نیٹ** - بھورا رنگ سفوف جس مین ۹ فی صدی بزمتھ

BISMUTH ALBUMINATE

موجود ہے - ہیضہ مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۴/۱ سے ۵ اگرین تک دن مین ۳ مرتبہ -

**بزمتھ اولی ایٹ** - حل نہین ہونے والا سفید سفوف جلدی

BISMUTHOLEATE

امراض مین بطور ای مولی اینٹ (مرخی)، اور اسٹرنجنٹ (قابض) استعمال کرتے ہین -

**بزمتھ بائی ٹیانیٹ** - زرد رنگ اور سبک سفوف جس کا ترش مزہ ہے

BISMUTH BITANNATE

اور اس مین ۲۵ فی صدی بزمتھ آکسڈ موجود ہے - ڈیاریا (اسہال) اور ڈسنٹری (پیچش) مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۱۰ سے ۳۰ گرین تک -

**بزمتھ بائی سیالی سلیٹ** - نارمل بزمتھ سالٹ کا ان سیالی سلیٹ پر ڈالنے سے بنتا ہے - نیوٹرل یعنی
BISMUTH BISALICYLATE

بین بین سفوف پانی کے ساتھ پکانے سے اسکے دو اجزا متفرق ہو جاتے ہین -
اس مین ۷،۰۔۵ فی صدی بزمتھ آکسائڈ موجود ہے -
بطور انٹی سپٹیک (مزیل العفونت) اور انٹی رومیاٹک (دافع وجع مفاصل) استعمال کرتے ہین - معدہ اور امعا مین جو ایک قسم کا مادہ تخمیر پیدا ہوتا ہے - اسکو دفع کرنیکے لیے یہ بہت ہی مفید ثابت ہوا ہے -

**بزمتھ بنزوٹ** - سفید حل نہین ہونے والا سفوف انٹی سپٹیک (مزیل العفونت) گیا سٹروانٹسٹی نل (معدہ اور
BISMUTH BENZOAT

امعا) امراض مین اندرونی استعمال کرتے ہین - بیرونی بعوض آئی او ڈو فارم مستعمل ہے -

**مقدار خوراک** - ۵ سے ۲۰ گرین تک -

**بزمتھ بوروفی نیٹ** - مترادف - مارکاسال -
BISMUTH BOROPHENATE

**بزمتھ بیٹا نیا فتھولیٹ** - مترادف - آرفال -
BISMUTH BETANAPHTHOLATE

**بزمتھ پائی روگالیٹ** - مترادف - ہلی کوسال -
BISMUTH PYROGALLATE

زرد رنگ بے بو اور بے مزہ سفوف جس مین ۸۴ فی صدی بزمتھ آکسائڈ موجود ہے۔ پانی اور الکحل مین حل نہین ہوتا ہے۔مگر ڈائیلوٹ ہائڈرو کلورک آسڈ مین تھوڑا سا سیال اور ڈاکٹر سے تال کے موافق اسکو بھی بطور انٹی سپٹک دافع العفونت اندرونی و بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۵ سے ۱۵ گرین تک۔

**بزمتھ پروٹی نیٹ**۔مترادف۔بزمیولوز۔

BISMUTH PROTEINATE

**بزمتھ ٹرائی برومفینال**۔مترادف۔زیرو فارم۔

BISMUTH TRIBROM PHENOL

**بزمتھ ڈائی تھیوسیالی سلیٹ بے سک**۔مترادف تھیوفارم۔

BISMUTH DITHEOSALICYLATE

**بزمتھ ڈائی لیاکٹو مونو ٹیانیٹ**۔مترادف۔لیاکٹینن۔

BISMUTH DI LACTO MONO TANNATE

**بزمتھ ریزارسی نیٹ**۔بزمتھ آکسائڈ اور ریزارسین کا مرکب ہے۔

BISMUTH RESORCYNATE

سیاہ مائل بہ زرد رنگ سفوف معدہ کے تخمیر اور گیاسٹرک کتہار (زکام معدہ) مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک - ۳ سے ۷½ گرین تک -

**بزمتھ سب گالیٹ** - مترادف - ڈرمے ٹال -

BISMUTH SUBGALLATE

**بزمتھ سلفوفی نیٹ** - مترادف - بزمتھ سلفو کاربولیٹ -

BISMUTH SULPHOPHENATE

**بزمتھ سلفو کاربولیٹ** - مترادف - بزمتھ سلفوفی نیٹ -

BISMUTH SULPHOCARBOLATE گلابی رنگ سفوف جو پانی مین کم حل ہوتا ہے - معدہ کے مادہ تخمیر کو دفع کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۳ سے ۷½ گرین تک -

**بزمتھ سی نامیٹ** - مترادف - ہی ٹو فارم -

BISMUTH CINNAMATE

**بزمتھ فارمک آئی اوڈڈ** - زرد رنگ سفوف جو پانی مین حل نہین ہوتا ہے حسب ذیل

BISMUTH FORMIC IODID

ادویات کا مرکب ہے -

فارمال ڈی ہیڈ - جیلاٹن - بورک ایسڈ - بزمتھ سب گالیٹ - آلم - آئی اوڈن ایسٹ انی لڈ -

بطور انٹی سپٹک - ڈسٹنگ پاوڈر (ذرور) پھوڑون پر چھڑکتے ہین - اسکا مرہم بھی

ہوتا ہے جس میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| بزمتھ فاربک آئی اوڈائڈ | ۶۰ گرین |
| پیرو بالسم | ۲۰ گرین |
| لوبان سے لبسا ہوا پیٹرولاٹم | ایک اونس |

**بزمتھ فاسفیٹ سولیوبل۔ مترادف۔ بی ژال۔**

BISMUTH PHOSPHATE SOLUBLE

**بزمتھ فی نیٹ۔ مترادف۔ فینال بزمتھ۔**

BISMUTH PHENATE

**بزمتھ کولائی ڈل۔ ملاحظہ ہو بیان بزمان۔**

BISMUTH COLLOIDAL

**بزمتھ کاربولیٹ۔ مترادف۔ فینال بزمتھ۔**

BISMUTH CARBOLATE

**بزمتھ کرائی سوفیا نیٹ۔ مترادف۔ ڈرسال۔**

BISMUTH CRYSOPHANATE

**بزمتھ گالیٹ۔ مترادف۔ ڈرمے ٹال۔**

BISMUTH GALLATE

**بزمتھ گیامما۔** BISMUTH GAMMA

ریڈیم بزمتھ کے

شعاع کا اثر بزمتھ سب نائٹریٹ پڑ ا لنے سے بنتا ہے۔ سرطان کے علاج مین استعمال کرتے ہین۔

**بزمتھ لارن ٹی نیٹ**۔ زرد رنگ سفوف جو پانی مین حل نہین ہوتا ہے
BISMUTH LORENTINATE
بطور اسٹرنجنٹ (قابض) اور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔ ٹیوبرکیولوسز مین جو ڈیاریا (اسہال) ہوتا ہے۔ اس مین ۷ ½ گرین دن مین کئی مرتبہ استعمال کرتے ہین۔ ایک ۵ احصہ کا مرہم بناکر پھوڑون اور پھنسیون پر استعمال کرتے ہین۔

**بزمتھ لیاکٹیٹ**۔ یہ مرکب اس طریقے سے بنایا جاتا ہے۔ ۶ حصے بزمتھ
BISMUTH LACTATE
سب نائٹریٹ ایک آتشی شیشے مین ڈالین اور اس مین ۵ حصے سولیوشن امونیا اور ۱۰ حصے پانی شریک کرین۔ تھوڑی دیر کے لئے اسکو رکھ چھوڑین۔ بعد ازان پریسی پیٹیٹ یعنی تہ نشین کو دھو دین اس تہ نشین مین ۵ حصے لیاکٹک آسڈ ملا کر ۱ حصے الکحل مین فلٹر کرلین۔ اس طریقے سے جو کچھ تہ نشین حاصل ہو اسکو جمع کرکے خشک کرلین۔

**بزمتھ لیاکٹو گالیٹ**۔ بزمتھ سب گالیٹ کے موافق اسکے بھی
BISMUTH LACTOGALLATE
خواص و فوائد ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۷ ½ سے ۱۵ گرین تک۔

**بزمتھ لیاکٹو مونوٹیانیٹ**۔ مترادف۔ لیاک ٹے ٹن۔
BISMUTH LACTO MONOTANNATE

**بزمیوتھال** - اسکا دوسرا نام - لیاک بزمتھ کم پیپٹین بھی ہے - اسہال بچپش ضعف قصور ہاضمہ اور معدہ کے زخم مین اس دوا کو استعمال کرتے ہین -
BISMUTHAL

**بزمیوٹال** - سولیوبل بزمتھ فاسفیٹ - اور سوڈیم سیلیسیلیٹ کا مرکب ہے بلغم اسکے ساتھ ملا کر بطور ڈسٹنگ پاوڈر -
BISMUTOL

(ذرور) پھوڑون پر چھڑکتے ہین - یا اسکا مرہم بھی مفید ہے -

**بزمیوٹان** - مترادف - آئی سیوٹان -

یہ ایک قسم کا مرکب ہے جسمین بزمتھ ریزارسی نال
BISMUTAN

اور ٹیانن موجود ہے - زرد رنگ اور بے بو شیرین پانی مین حل نہین ہونیوالا سفوف - انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) اور اسٹرنجنٹ (قابض) ہے - ۲ سے ۲½ فیصدی میوسلیج (لعاب) کے ہمراہ ملا کر استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک اطفال** - ایک چاء کا چمچہ ہر دوسرے گھنٹے کے فاصلے سے -

**مقدار خوراک** - ۷½ سے ۱۵ گرین تک دن مین کئی مرتبہ اسہال مین استعمال کرتے ہین -

**بزمیوٹان بائی ٹیانیٹ** - اس دوا کو امعا کی سوزش مین بطور اسٹرنجنٹ (قابض) استعمال کرتے ہین
BISMUTAN BITANNATE

**بزمیوٹوز** - مترادف - بزمتھ پیپٹونیٹ -

**BISMUTOSE** سفید سفوف جس مین ۲۲ فی صدی بزمتھ اور ۶۶ فیصدی البیومن موجود ہے - پانی اور الکحل مین حل نہین ہوتا ہے - الکالیز مین حل ہو جاتا ہے ہوا کا اثر ہونے سے بھورا رنگ ہو جاتا ہے -

معدہ او رامعا کے امراض مین استعمال کرتے ہین خصوصاً بچون کے لئے -

**مقدار خوراک** - ۶ ماہ کے بچے کے لئے ۱۵ سے ۳۰ گرین تک ہر گھنٹے کے بعد اور زیادہ عمر والے بچون کے لئے ۴۰ گرین سے ایک ڈرام تک - بیرونی اسکو بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) پھوڑون پر چھڑکتے ہین -

**بل لوفارم** - فارمالڈہائی ہیڈ اور ہیڈرو کاربنز کو تقطیر کرنے سے بنتا ہے

**BELLOFORM** سرخ رنگ خوشبو دار سیال جو پانی اور الکحل مین بخوبی حل ہوتا ہے - کریولین اور لائی سو فارم کے موافق اسکو بھی بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین -

**بلاڈرریک کمپونڈ ٹیبلٹس** - ہر ایک قرص مین حسب ذیل ادویات

**BLADDERWRACK COMPOUND TABLETS** موجود ہین -

| | |
|---|---|
| اکسٹراکٹ آف بلاڈرریک (دمرک) | $\frac{9}{10}$ گرین |
| اکسٹراکٹ آف کیاسکیارا سگریڈا (بے مزہ) | ۱ $\frac{1}{2}$ گرین |
| اکسٹراکٹ آف فرانگ گیولا | ۱ $\frac{1}{2}$ گرین |

ملک شگر مع ادویہ ۷ ½ گرین

مقدار خوراک - ۲ سے ۳ قرص تک روزانہ -

**بلاکی ٹیٹز** - یہ ایک قسم کا ڈس اِن فکٹنٹ (دافع سم وبائی) ہے جس مین مینتھال BLACKETTES اور ۱۲ فی صدی ریزن سوپ موجود ہے -

**بلانڈ ڈین کمپونڈ** - BLANDINE CO اس کے ہر ایک سیال اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| مینتھال (نمک پودینہ) | ⅕ گرین |
| تھائی مال (نمک اجواین) | ⅕ گرین |
| یوکالپٹال | ⅖ گرین |
| کافور | ۱ ⅓ گرین |
| آئیل آف ونٹر گرین | ۱ ½ منم |
| ہیڈراسٹن ہیڈرو کلورائڈ | ¼ گرین |
| بلانڈ ڈین (جو ایک قسم کا ہیڈرو کاربن ہے) | ایک سیال اونس |

ناک اور نیزوفے رنکس اور لے رنکس (حنجرہ) کے کنہار (زکام) مین استعمال کرتے ہین - جلے ہوئے مقامون مین بھی بطور اسٹرنجنٹ (قابض) اور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) فائدہ مند ثابت ہوا ہے -

**بلن - نورسان** - BLENNORSAN یہ ایک قسم کے

قرص ہین جس ہین رن جن فلوئیڈ اکسٹراکٹ موجود ہے۔ سوزاک ہین استعمال کرتے ہین۔

**بلن نوسیالل** - کا واصندل وڈ آئیل (جو ایک قسم کا روغن صندل ہے) جس ہین اکسٹراکٹ سیالی سبس نگرائی موجود ہے۔
BLENNOSALYL

**بلن نوس ٹاسن** - مترادف۔ سنکونی ڈن۔ ڈائی ہائیڈرو برومائڈ۔ زرد رنگ سے بے بو منشور نما قلمین جسکو ہوا مین کہلا رکہنے سے سفوف ہوجاتے ہین۔ پانی مین حل ہوتے ہین۔ حاد زکام اور گلے کے خراش مین استعمال کرتے ہین۔
BLENNOSTASINE

**مقدار خوراک** - ۹ سے ۷½ گرین تک

**بلوٹان** - آیرن اور میانگنیز کا آشڈ البیومی نیٹ اور ببٹیونیٹ ہے۔ جس مین ۰.۶ فی صدی آیرن اور ۰.۱ فی صدی میانگنیز موجود ہے۔
BLUTAN

**بلی نال** - سیان ٹالال کا کاربانک آشڈ ایسٹر ہے۔ جو بذریعہ فاسجین گیاس بنایا جاتا ہے۔ زرد رنگ کا روغنی سیال جس مین صندل کی خوشبو آتی ہے۔ سیماب طبع محلولات مین حل ہوتا ہے۔ روغن صندل کے استعمال کرنے سے جو نقصانات ہوتے تھے
BLENAL

اِس دوا کے استعمال سے ہون گے۔

**مقدار خوراک** - ۵ امنم دن مین تین مرتبہ۔

**بنزاسی ٹن** - مترادف۔ فیناسٹین کاربونیٹ + آسٹڈ اسی لڈامیڈ وسیالی سلک

BENZACETIN بے رنگ سوئی کے مانند قلمین۔ ۸۹ ا سے ۱۹۰ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور الکحل مین فوراً حل ہوتے ہین۔

مگر پانی مین بہت کم۔ بطور انٹی نیورال جاک (دافع عصبی درد) اناڈ لجے سک (مسکن او جاع) اور سڈے ٹیو (مسکن) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۷ ½ سے ۱۵ گرین تک۔

**بنزا۔ نال جن** - BENZANALGEN مترادف۔ انال جن۔

**بنزا۔ نی لڈ** - مترادف۔ بنزال انی لڈ + فینیل بنزامڈ۔

BENZANILID بے رنگ ٹکڑے۔ ۱۶۰ سے ۱۶۲ اسنٹی گریڈ کی حرارت پہ گداخت ہوتے ہین۔ پانی مین حل نہین ہوتے ہین۔ مگر الکحل مین حل ہوجاتے ہین بطور انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - چھوٹے بچون کے لئے ۱ ½ سے تین گرین تک زیادہ عمر کے بچون کے لئے ۳ سے ۶ گرین تک۔ جوانون کے لئے ۱۵ سے ۴۵ گرین تک۔

**بنزال۔ انی لڈ** - BENZOLANILID مترادف۔ بنزانی لڈ۔

بنزل مارفن ہیڈرو کلورائڈ - مترادف - پیرونن -

BENZYLMORPHINHYDROCHLORID

بنزوآئی اوڈوہیڈرن - ای پی کلورہیڈرن اور بنزوائل آئی اوڈائڈ کو گرم کرنے سے بنتا ہی - چمکدار سفوف جسمین ۳۰ فیصدی آئی اوڈین موجود

BENZOIODOHYDRIN

الکحل ایتھر اور کلوروفارم مین حل ہوجاتا ہی - اسکا فائدہ پوٹاسیم آئی اوڈائڈ کے موافق ہی بہ نسبت پوٹاسیم آئی اوڈائڈ اسکی خوراک بہت کم ہی اور اسکے استعمال سے آئی اوڈزم نہین ہوتا ہے -

مقدار خوراک - ۱۵ ½ گرین - جو برابر ہے ۵ ۱ گرین پوٹاسیم آئی اوڈائڈ سے -

بنزواک ایسڈ کمپونڈ ٹابلٹس - ان قرصون مین حسب ذیل ادویات

BENZOIC ACID CO TABLETS موجود ہین -

| | |
|---|---|
| بنزواک ایسڈ | ½ گرین |
| منتھال (نمک پودینہ) | ۱/۱۰ گرین |
| کوڈئین | ۱/۱۰ گرین |
| اپیکیاک | ۱/۱۰ گرین |
| کوکین ہیڈرو کلورائڈ | ۳/۱۲۵ گرین |

بنزواک امیڈو ایتھل ایسٹر - اینستھیزن کا دوسرا نام ہے -

BENZOIC AMIDO ETHYL ESTER

بنزواک سلفی نائڈ - BENZOIC SULFINID سیاکارن کا

دوسرا نام ہے۔

**بنزوآل الکل امی نوایتھانالز**۔ اس دواکو بطور مخدر استعمال کرتے ہین۔

BENZOYL ALKYL AMINO AETHANOLS

**بنزو۔ آل۔ اسی ٹل پرآکسیڈ**۔ مترادف۔ اسی ٹوزون۔

BENZOYL ACETYL PEROXID

**بنزوآل امیڈوفینل اسٹیک آسڈ**۔ بنزوآل کلوریڈ کا اثر۔ امیڈوفینل اسٹیک آسڈ

BENZOYL AMIDO PHENYL ACETIC ACID

پر ڈالنے سے یہ دوا بنتی ہے۔ سفید سوئی کے موافق قلمین بطور انٹس ٹی نل انٹی سپٹک (دافع عفونت امعاء) استعمال کرتے ہین۔

**بنزوآل بیٹانیا فتھال**۔ مترادف۔ بنزو مارفو

**بنزو۔ آل پرآکسیڈ**۔ بنزوآل کلورڈ پر سوڈیم پرآکسیڈ کا اثر ڈالنے سے

BENZOYL PEROXID

یہ دوا تیار ہوتی ہے۔ سفید بے بو قلمین جو ۱۰۳،۵ اینٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ پانی مین کم حل ہوتے ہین۔ مگر الکحل مین فوراً حل ہوجاتے ہین۔ ۲ سے ۳ فی صدی کا سولیوشن روغن زیتون مین بہت ہی عمدگی سے بنتا ہے۔ جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔ بطور روغنی سولیوشن یا ۱۰ فی صدی کا مرہم جلے ہوئے

مقامون اور زخمون کے لئے استعمال کرتے ہین۔

# نسخہ

| | |
|---|---|
| بنزوال پر آکسائڈ | ایک حصہ |
| دیازلین | ۵ حصے |
| لیانولین | ۵ حصے |

**بنزوال ٹروپین۔** BENZOYL TROPEIN یہ دوا بطور مخدر استعمال کیجاتی ہے۔

**بنزوال سکسی نل پر آکسائڈ۔** مونو بے سک پر آکسائڈ آف بنزواک آسڈ اور BENZOYL SUCCINYL PEROXIDE سکسی نک انہائڈرائڈ کا مرکب ہے۔ بے رنگ خوشبودار قلمین جس کے چکھنے سے زبان جلتی ہے۔ کلوروفارم بنزال اور الکحل مین حل ہو جاتے ہین۔ پانی کے ساتھ ملنے سے بنزواک آسڈ اور سکسی نک آسڈ متفرق ہوتے ہین۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**بنزو ال سیلی سلک میتھل ایسٹر** - مترادف - سال ہیپ نائن -

BENZOYL SALICYLIC METHYL ESTER

**بنزو ال سیوڈو ٹروپین** - مترادف - ٹروپا کوکین -

BENZOYL PSEUDO TROPEIN

**بنزو - ال - کری - سال** - مترادف - کری سال بنزوٹ + کریوسول بنزائیکم -

BENZOYL CRESOL

بے رنگ قلمین جو ۷۰ سے ۷۱ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور پانی مین حل نہین ہوتے ہین - مگر گرم الکحل مین حل ہو جاتے ہین - بطور انٹس پٹک
انٹی سپٹک (مزیل عفونت امعا) استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** ۳ سے ۵ گرین -

**بنزو ال گوی - اے کال** - BENZOYL GUAIACOL مترادف - بنزوسال

**بنزو ال - وائی نل ڈائی اسی ٹون ال کامن** - یوکین بیٹا کا کیمیائی نام ہے - BENZOYL VINYL DIACETON ALKAMIN

**بنزو ال یوجی نال** - BENZOYL EUGENOL مترادف - بنزو یوجی نال

**بنزو - ان** - مترادف - بٹر اسنڈ کیا مفرد +

BENZOIN

بے رنگ قلمین جو گرم پانی اور الکحل مین حل ہوتے ہین
۲۰ فی صدی کا مرہم بنا کر بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین

**بنزو۔زون۔** BENZO ZONE مترادف۔ اسی ٹونزون۔

**بنزوسال۔** مترادف۔ گوی۔ اے کال بنزوئٹ بنزوال گوی اے کال

BENZOSOL بنزوگوی اے کال۔

بے بو اور بے مزہ چمکدار سفوف جو ۵۹ سے ۱۶ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ پانی مین حل نہین ہوتا ہے۔ مگر گرم الکحل مین ہو جاتا ہے۔ امعاء مین داخل ہوکر اسکے دو اجزا یعنے گوی اے کال اور بنزواک ایسڈ متفرق ہوتے ہین اسکے استعمال سے ہاضمہ مین فرق نہین ہوتا ہے سل کے اسہال مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۳ ۳ گرین بعد از غذا۔

**بنزوسالین (روش)** بنزوال سیالی سلک ایسڈ کا میتھل ایسٹر ہے

BENZOSALIN (ROCHE) سفید بے مزہ سوئی کے مانند قلمین جو الکحل اور کلوروفارم مین حل ہوتے ہین اور ایتھر مین تھوڑا سا۔ ۸۵ سے ۸۲ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ بطور انٹس ٹی نل انٹی سیپٹک (دافع عفونت امعاء) استعمال کرتے ہین۔ رومیاٹزم (وجع مفاصل) اور آرتھرائٹس (جوڑون کی سوزش) مین بہت ہی فائدہ مند ثابت ہوا ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۷ ۱/۲ سے ۱۵ گرین تک دن مین ۳ یا ۴ مرتبہ۔

بنزو فارمال کمپونڈ - لائیکر انٹی سپٹی کس (ملفرڈ) کا تجارتی نام ہے - اسکے ہر ایک سیال اونس مین حسب ذیل ادویات BENZOFORMOL CO موجود ہین -

| | |
|---|---|
| بوروگلی سی رائیٹ | ۳۹ گرین |
| سوڈیم بوریٹ (سہاگہ تنکار) | ۱۲ گرین |
| سوڈیم بنزوئٹ | ۱ $\frac{۱۱}{۱۲}$ گرین |
| سوڈیم فینال سلفونیٹ | $\frac{۲۷}{۵۰}$ گرین |
| سولیوشن فارمال ڈی ہیڈ | $\frac{۱}{۳}$ گرین |
| کافور | $\frac{۱}{۴}$ گرین |
| یوکالپٹال | $\frac{۱۷}{۵۰}$ منم |
| منتھال (ست پودینہ) | $\frac{۱}{۴}$ گرین |
| آئیل ونٹر گرین | $\frac{۸۷}{۲۰۰}$ منم |

بطور انٹی فلوجسٹک (دافع اورام) انٹی سپٹیک (مزیل العفونت) اور اسٹرنجنٹ (قابض) بیرونی استعمال کرتے ہین -

ناک اور گلے کی بیماریون مین بطور غرغرہ استعمال کرتے ہین - ایک اونس اس دوا مین پانی اسقدر شریک کرین کہ جملہ ۱۶ $\frac{۲}{۳}$ سیال اونس ہو جاوے -

بعد ازان اسکو بطور واش (غسول)، ڈوش (غسول) یا اسپرے (آبشار)
استعمال کرتے ہین۔

**بنزو۔گوئی۔اے کال۔** BENZOGUAIACOL مترادف
بنزوسال۔

**بنزولی نائر۔** ایتھر ایک حصہ۔ بنزول ۴ حصے۔ کا مرکب ہے۔ جسکو
BENZOLINAB کپڑون کے دہبے صاف کرنے کے لئے
استعمال کرتے ہین۔

**بنزومارفن** BENZOMORPHIN پیرونین کا دوسرا نام ہے۔

**بنزونیافتھال۔** مترادف بنزوال۔ بیٹا نیافتھال + نیافتھال بنزوئٹ۔
BENZONAPHTHOL بے رنگ قلمین جو ۱۱۰ اسنٹی گریڈ کی حرارت
پر گداخت اور پانی مین کم حل ہوتے ہین۔ ایتھر اور کلوروفارم مین بخوبی
حل ہوجاتے ہین۔ بطور انٹس ٹی ٹک انٹی سپٹک (مزیل عفونت امعاء)
استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** جوانون کے لئے ۳ ۳/۴ سے ۷ ۱/۲ گرین تک
دن مین کئی مرتبہ۔

**بنزو۔یوجی نال۔** مترادف۔ یوجی نال بنزوئٹ + بنزوال۔
BENZOEUGENOL یوجی نال۔

بے بو چمکدار سفوف جو ۶۸ سے ۷۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ الکحل اور ایتھر میں حل ہو جاتا ہے۔ مگر پانی میں کم۔ بعوض ایوجی نال سل کی کھانسی میں استعمال کرتے ہیں۔ اور عصبی دردسر میں بھی فائدہ مند ثابت ہوا ہے۔
مقدار خوراک۔ ۷ ½ گرین سے ایک ڈرام تک۔

**بنگویز بالسم** BENGUES BALSAM اس مرکب میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| منتھال (نمک پودینہ) | ۱۰ حصے |
| میتھل سیالی سلیٹ (مصنوعی آئل آف ونٹر گرین) | ۱۰ حصے |
| لیانولن | ۱۲ حصے |

اس کا مثل حسب ذیل ادویات کے ملانے سے تیار ہو سکتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ان ہیڈرس دل فیاٹ | ۱۰۰ حصے |
| ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) | ۲۵ حصے |
| لیوپٹرولاٹم | ۷۵ حصے |
| آئل آف ونٹر گرین | ۴۰ حصے |
| منتھال (جوہر پودینہ) | ۳۶ حصے |

## نسخہ دیگر

| | |
|---|---|
| منتھال (جوہر پودینہ) | ۵ حصے |

مینتھل سیالی سلیٹ (مصنوعی آئل ونٹر گرین) ۲۵ حصے

لیا نولین ۹۰ حصے

نیورالجیا (عصبی درد) لمبے گو (درد کمر) وجع مفاصل اور میگرین (صداع) مین استعمال کرتے ہین۔

**بنگوینہ منتھال ڈراجیز۔** اس مین منتھال اور بوراکس موجود ہے۔

BENGUES MENTHOL DRAGEES

**بوائیٹ جرس فریکل سالو** ۔ یہ حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

BOETGERS FRECKLE SALVE

| | |
|---|---|
| بالسم پیرو | ایک حصہ |
| روغن زیتون | ایک حصہ |
| موم | پانچ حصے |
| ویازلین | پچیس حصے |
| لیا نولین | ۲ حصے |
| بنزائین (لوبان) | ایک حصہ |

**بورال** ۔ مترادف۔ الیومی نی ام۔ بورو ٹارٹریٹ۔

BORAL

الیومی نی ام سلفیٹ کے سولیوشن پر بوراکس کے سولیوشن کا اثر ڈالنے سے جو تہ نشین کے حاصل ہو اسکو ٹارٹارک آسڈ مین حل کرنیسے

بنتا ہے۔ سفید چمکدار سفوف اس دوا کو بطور اسٹرنجنٹ (قابض) اور ڈِس اِن فِکٹنٹ (دافع سم وبائی) خشک سفوف یا سولیوشن بنا کر استعمال کرتے ہین۔

**بُورا لِڈ۔** BORALID حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے جسکو بطور ڈسٹنگ پاوڈر (ذرور) اکزیما مین استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| بورک ایسڈ (حموض تنکار) | ایک حصہ |
| اسیٹ انی لڈ | ایک حصہ |

**بُورُسِیا۔** BORUSSIA اِس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم کلورائڈ (نمک خوردنی) | ۸۰ فی صدی |
| سوڈیم بنزوئیٹ | ۱۰ فیصدی |
| کریم آف ٹارٹار | ۱۰ فی صدی |

**بوورِل۔** BOVRIL گائے کے گوشت کا شوربا ہے جسکو بطور پرورش کنندہ غذا استعمال کرتے ہین۔

**بُورُول۔** BOROL اِس مرکب کے ہرایک سیال اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم بوریٹ (سہاگہ تنکار) | ۱۲ گرین |
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۱۲ گرین |

| | |
|---|---|
| سوڈیئم بنزوئیٹ | ۵ گرین |
| گلیسرین | ۹۰ منم |
| یوکالپٹال | ۱/۴ منم |
| تھائی مال (جوہر اجوائین) | ۱/۲ ۵ گرین |
| منتھال (جوہر پودینہ) | ۱/۲ گرین |
| آئیل پائی نس پومی لو | حسب ضرورت |

اِس دوا کو بطور انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) غرغرہ منھ دہونے اور پچکاری کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔ مقامی اجتماع خون اور خراش مین بھی فائدہ مند ہے۔ جلے ہوئے اور ضرب کھائے ہوئے مقامون مین بھی مفید ہے۔ جل بلین (احتراق السرما)، ری نائی ٹس (ناک کے میوکس ممبرین یعنی لعابدار جہلی کی سوزش)، کنجنکٹی وائی ٹس (آشوب چشم)، اور ٹائی ٹس (کان کی سوزش) مین بھی استعمال کرتے ہین۔ بیرونی استعمال کے لئے صرف اس دوا کو اور غرغرے کے لئے ۵ سے ۱۰ حصے پانی ملا کر استعمال کرین۔

**مقدار خوراک**۔ ایک چار کا چمچہ نصف گلاس پانی مین ملا کر اندرونی استعمال کرین۔

**بورول** POROL۔ سفید چمکدار سفوف بطور انٹی سپٹک واش (مزیل عفونت غسول) استعمال کرتے ہین۔ بورک ایسڈ اور الکالی سلفائیٹ کو

باہم ملا کر گداخت کرنے سے بنتا ہے۔

**بوکارال۔** BOCAROL حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

بورک ایسڈ۔ آلم (زاج) کاربالک ایشڈ۔ یوکالپٹال۔ آئیل آف ونٹر گرین۔ منیتھال۔ تھائی مال۔

بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔ مختلف قسم کے کہتاررز کام مین بطور اسپرے (آبشار) مفید ثابت ہوا ہے۔

**بوکال۔** BOCOL حل ہونے والا الیومی نی ام کا مرکب ہے جسکو منھ دہونے کیلئے استعمال کرتے ہین۔

**بومانڈز۔ یو۔ ڈنٹی فرائیس۔** حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔ BEAUMOND'S EAU DENTIFRICE جس کو دانت صاف کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| ٹنگچر آف مر (الکحلی سیال مر) | ۲۰ حصے |
| ٹنگچر آف اوپیم (الکحلی سیال افیون) | ۵ حصے |
| ٹنگچر آف سنیمن (الکحلی سیال دارچینی) | ۵ حصے |
| اسپرٹ آف کیامفر (شراب کافور) | ایک حصہ |
| اسپرٹ آف پیپر منٹ (شراب پودینہ) | ۶۰ حصے |
| الکانٹ | رنگ دینے کے موافق |

**بُونال** BONAL مترادف۔ بائی رُولن۔

**بُونال** BONAL ۔ یہ ایک قسم کا محافظ غذا ہے جسکی کیمیائی تحقیق کرنے سے حسب ذیل ادویات دریافت ہوئے ہین۔

سوڈیم سلفیٹ۔ سوڈیم کلورڈ۔ سوڈیم فاسفیٹ۔ فارمال ڈی ہیڈ۔ لیا کٹوز۔

**بُو۔ وی۔ نن** BOVININE ۔ یہ ایک پرورش کنندہ غذا ہے۔ جو جانورون کے خون سے حاصل کی جاتی ہے۔ پرفسر میانڈل کے کیمیائی تحقیقات ظاہر کرتے ہین کہ اس کے کیمیائی اجزا حسب ذیل ہین۔

| | |
|---|---|
| الکحل | ۴ر۸ فی صدی |
| پروٹینز | ۱۷ر۴ فی صدی |
| اکسٹر اکٹیو | ۴ر۶ فی صدی |
| فاسفارک آسڈ | ۰ر۰۳۴ فیصدی |
| ہی موگلوبن | ۰ر۳ فی صدی |
| فرک آکسڈ | ۰.۰۵ فی صدی |

**بورٹارٹرال** BORTARTRAL ۔ یہ ایک قسم کا انٹی سپٹک واش (دافع عفونت غسول) ہے جس مین نیوٹرل سوڈیم ٹارٹریٹ اور بورک اسڈ موجود ہے۔

**بُورسیالل** BORSALYL حسب ذیل ادویات کا

مرکب ہے۔

بورک آشڈ (حموض تنکار) ۲۵ حصے

سیالی سلیٹ آف سوڈیم ۳۲ حصے

بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**بورمی۔لن۔** BORMELIN یہ ایک قسم کا مرہم ہے۔ جسکو ناک مین استعمال کرتے ہین۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

بورک اسڈ۔ منتھال۔ ویازلن۔

**بورنل۔ ویالی ریٹ۔** BORNYLVALERATE مترادف بورنی وال۔

**بورنی۔ وال۔** مترادف۔ بورنل ویالی ریٹ۔

BORNYVAL بے رنگ خوشبودار سیّال پانی مین حل نہین ہوتا ہے مگر الکحل اور ایتھر مین مل جاتا ہے۔ ۲۵۵ سے ۲۶۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کہولتا ہے بعوض ویلیرک آسڈ استعمال کرتے ہین۔ کارڈیاک نیوروسس ہسٹیریا (اختناق الرحم) اور نیوراشٹینیا مین مفید ثابت ہوا ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۴ تا ۵ گرین بعد از غذا۔

**بور۔نیولن۔** بورنیو کیمفر کا سولیوشن جو سیماب طبع روغنیات مین BORNEOLIN بنایا گیا ہے۔

**بورُوجن** - مترادف - اتھل بوریٹ -

BOROGEN ناک گلے اور شُش کے میوکس ممبرین (لعابدار جھلی) کی بیماریون مین استعمال کرتے ہین - جو ایک خاص آلے کے ذریعے سے اسکے بخارات سُنگھائے جاتے ہین -

**بورُوسال** - حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے - آلم بوراکس گلیسرین

BOROSAL سیالی سلک آیسڈ - کف پا - کا پسینہ روکنے کے لئے استعمال کرتے ہین -

**بوروسٹرک آیسڈ** - سفید سفوف جو پانی مین حل ہوتا ہے - گوٹ (نقرس)

BOROCITRIC ACID مین جو فاسفیٹس - یوریٹس - اور کیال کیولی (پتھری) ہوتا ہے - اُسکو حل کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۲۰ سے ۵ اگرین تک -

**بوروفارمالین** - یہ دوا اس طریقے سے بنائی جاتی ہے - ایلومی نیم

BORO FORMALIN ہیڈراکسیڈ کو دو حصے فارمک آیسڈ اور ایک حصہ بورک آیسڈ مین حل کرکے گرمی پر اڑا کر منجمد کرین بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) دافع بدبو اور محافظ استعمال کرتے ہین -

**بوروفینالک آیسڈ** - مترادف - فینل بورک آیسڈ -

BORO PHENYLIC ACID کاربالک آیسڈ اور بورک آیسڈ کا اثر

فاسفورس آکسی کلورائڈ پر ڈالنے سے بنتا ہے۔ سفید سفوف پانی مین بہت کم حل ہوتا ہے
بطور محافظ (پری زرویٹو) ایک کو ۵۰۰ کی قوت کا استعمال کرتے ہین۔ بطور
انٹی سپٹک (مزیل العفونت) بھی استعمال کرتے ہین۔

**بورو کلوری ٹون** - بورک ایسڈ ۳ حصے اور ایک حصہ کلوری ٹون کا
BORO CHLORETONE
مرکب ہے۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت)
اور انس تھے ٹک (مخدر) جراحی کے وقت استعمال کرتے ہین۔ جلے ہوئے مقامون
اور اکسزیمہ پر بھی چھڑکتے ہین۔ یہ مقامی مخدر بھی ہے۔ اسکو زخمون پر لگاتے ہین تو
درد کم ہوجاتا ہے۔

**بوروگلیسرن لیانولن** - مترادف - بائی رولن -
BORO GLYCERIN LANOLIN

**بورو - ورٹن** - مترادف ہکسامیتھی لین ٹٹرامین ٹرائی بوریٹ -
BOROVERTIN
۵۱ فی صدی یوروٹروپین اور بورک ایسڈ کا
مرکب ہے سفید تلخ سفوف ۱۱ حصے پانی مین حل ہوتا ہے۔ گرم پانی مین ملانے سے
اس کے اجزا متفرق ہوتے ہین۔ تھوڑے سے سلفیورک ایسڈ اور الکحل مین تر
کرکے جلا دین تو سبز رنگ کا شعلہ ہوگا۔ اس مین ڈائیلوٹ سلفیورک ایسڈ
ملا کر پکانے سے فارمالڈی ہائڈ کا گیاس اور امونیا نکلے گا۔ مثانہ اور آلات بول

کی بیماریون مین بطور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۱۵ سے ۶۰ گرین تک روزانہ

**بی ٹا آل** - مترادف نیافتھالال ۔ نیافتھو سیالال سیالی نیافتھال۔

BETOL

سیالاک - بیٹا نیا فتھال اور فاسفورس اکسی کلورائڈ کو ۲۰۰ سے ۲۱۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت کرنیسے بنتا ہے سفید جمیدا سفوف جو ۹۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے پانیمین حل نہین ہوتا ہے۔ گرم الکحل و ایتھر مین حل ہوجاتا ہے بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔ سوزاک کے سبب سے جو سسٹائی ٹس (سوزش مثانہ) ہوجاتا ہے آرٹی کیولر رومیاٹزم (جوڑون کا درد) اور امعائکے امراض مین بھی مفید ہے۔ اسکے بوز نیز (شیاف) بھی بناکر احلیل مین رکھتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۴ سے ۱۵ گرین تک۔

**بی ٹل - آل** - میتھل اولیو سیالی سلیٹ (ونٹر گرین آئیل) اور منتھال کا

BETULOL

مرکب ہے۔ رومیاٹزم (وجع مفاصل) گوٹ (نقرس) نیورآل جیا (عصبی درد) اور سیاٹی کا (عرق النسا) کے دردون مین بیرونی استعمال کرتے ہین۔ اس دوا مین مارفن ہے نہ کوکین۔

**بی ٹین ہیڈر و کلورڈ** - مترادف اسی ڈال۔

BETAIN HYDROCHLORID

**بی ٹیو لی نار** - BETULINAR انٹی سپٹک (مزیل العفونت)

سولیوشن جس مین منہال سیالی سلک آسڈ کیو میازن بوراکس اور گلیسرن موجود ہے۔

## بی ٹیومی نا ٔل۔ BITUMINOL

امونیم سلفو بی ٹیومی نیٹ ہے جس کو بعوض اکہتیال استعمال کرتے ہین۔

## بی جینس گوٹ ریمیڈی۔ BEGEAN'S GOUT REMEDY

ڈاکٹر ہانٔ اور ہال فرٹ کی کیمیائی تحقیقات ظاہر کرتی ہے کہ یہ حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| اکسٹراکٹ آف جنشن (رب جنطیانا) | ۵ حصے |
| پوٹاسیم آئی اوڈڈ | ۴ حصے |
| سوڈیم سیالی سلیٹ | ۴ حصے |
| پانی | ۸۰ حصے |
| الکحل | ۲۰ حصے |
| آئیل آف ونٹر گرین | حسب ضرورت |

اسکو گوٹ (نقرس) مین استعمال کرتے ہین۔

## بی زال۔ BISOL

مترادف۔ سولیوبل۔ بزمتھ فاسفیٹ۔ سفید بے بوسفوف پانی مین حل ہوتا ہے۔ حموضات اور الکالیز ملانے سے تہ نشین ہوتا ہے۔ ۲۰ فی صدی بزمتھ اکسائڈ سوڈا

اور فاسفارک ایسڈ کا مرکب ہے معدہ اور امعاء کے کھتار (پچیش) اور بچون کے موسم گرما کے اسہال مین استعمال کرتے ہین۔ غذا کی نالی کے لعاب دار جھلی کے التہاب اور خراش مین فائدہ مند ثابت ہوا ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۳ سے ۷½ گرین تک۔

**بی۔ نی۔ سال۔** BENESOL یہ ایک قسم کا مقامی مخدر ہے جو دندانساز استعمال کرتے ہین۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

بیٹا یوکین۔ کوکین ہیڈرو کلورڈ۔ کاربالک ایسڈ۔ منتھال۔ یوکالیپٹال۔ امل نائٹریٹ ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر)

**بی ہی نک ایسڈ۔** BHENIC ACID مترادف سیاجوڈن۔

**بیاریوٹن۔** BARUTIN بیریم اور سوڈیم تھیو برومن سیالی سلیٹ کا مرکب ہے۔ سفید چمکدار سفوف جو پانی مین حل ہوتا ہے۔ گردے کے امراض مین حسب ذیل نسخہ استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| بیاریوٹن | ۳۷½ گرین |
| ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) | ۶ اونس ۲ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

**مقدار خوراک۔** ایک میز کا چمچہ دن مین ۲ وقت۔

**بیاسال۔** BASOL یہ ایک قسم کا مرکب ہے۔ جسکے خواص و فوائد

لائی سالٹ کے موافق ہین۔ اس مین ۵ فی صدی کرہی سالٹ موجود ہے۔

**بَیاوَارالؔ** - سرخی مائل کسیقدر بہوراسیال ۵ فی صدی کا سولیوشن بطور BAVAROL وُہس اِن فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔

**بیاپ ٹی سِن** - یہ ایک قسم کا اکسٹرا کٹ ہے جو بیاپ ٹی سیا ٹنگچوریا سے BAPTISIN نکالا جاتا ہے۔ بطور مُلیّن استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ½ سے ۴½ گرین تک بطور گولی یا سفوف۔

**بَیازی ڈوسانؔ** - یہ ایک قسم کی سیرم ہے۔ جو ان بکرون کے خون سے BASEDOWSAN نکالی جاتی ہے۔ جن کا کہ تہائی رائیڈ گلانڈ نکال دیا گیا ہو۔ اس مین ½ فی صدی کاربالک ایسڈ محفوظ رکھنے کے لئے ملایا گیا ہے۔ ۱۵ قطرون کی معتاد مین بیاسی ڈوز زین استعمال کرتے ہین ۸½ سے ۱۵ منم تک زیر جلد استعمال کیا جاتا ہے۔

**بَیاسی سِن** - مترادف۔ کارٹی سن۔

BASICIN اس مین ۶۲٫۶ فی صدی کوی نین ہیڈرو کلورائڈ اور ۳۰٫۳ فی صدی کیافین موجود ہے۔ یہ دوا پانی مین حل ہوتی ہے۔ اور باعتبار اثر بہ نسبت کوی نین زیادہ طاقتور ہے۔

اسکے استعمال سے وہ نقصانات نہین ہوتے جو کہ کوی نین کے استعمال سے ہوتے ہین۔ خالص اسکا سولیوشن یا دوسرے قسم کے الکالائیڈز ملا کر بطور

انجکشن استعمال کرتے ہین۔ ملیریا کرانک آرتھرائی ٹس (مزمن جوڑونکی سوزش) گوٹ (نقرس) مین استعمال کرتے ہین۔ اور بطور سفوف دردسر۔ مگرین (صداع) ان سامینا (بے خوابی) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۱ سے ۳ گرین تک۔

**بیاسی سی نال**۔ BASICINOL بیاسی سن کا سولیوشن ہے جو اس طریقے سے بنایا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| بیاسی سن | ۵ حصے |
| کلوروفارم | ۳۷٫۵ حصے |
| الکحل | ۱۲٫۵ حصے |
| روغن زیتون | ۴۵ حصے |

اسکو بیرونی استعمال کرتے ہین۔ ذیل کے مرکبات زیر جلد پچکاری کرنے کے لئے استعمال کئے جاتے ہین۔

| | |
|---|---|
| نمبر (۱) اٹروپین سلفیٹ | $\frac{1}{100}$ گرین |
| بیاسی سن | ۱۰ گرین (وزن کیا ہوا) |
| ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) | ۱۰ گرین " |
| نمبر (۲) اٹروپین سلفیٹ | $\frac{1}{250}$ گرین " |
| بیاسی سن | ۵ گرین " |

ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) ۱۰ گرین (وزن کیا ہوا)

بچون کے ڈفتھیریا (خناق وبائی) مین استعمال کرتے ہین -

نمبر ۳) اسکو بلامن ہیڈ رو بروئڈ $\frac{۲}{۱۰۰}$ گرین

بیاسی سن ۱۰ گرین (وزن کیا ہوا)

ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) ۱۰ گرین (وزن کیا ہوا)

نمبر ۴) ہایوسیامی نی (مرک) $\frac{۶}{۱۰۰۰}$ گرین

بیاسی سن ۱۰ گرین (وزن کیا ہوا)

ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) ۱۰ گرین (وزن کیا ہوا)

نمبر ۵) لائیکر یوٹاسی آرسی نائی ٹس ۶ گرین (وزن کیا ہوا)

بیاسی سن ۹ گرین (وزن کیا ہوا)

ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) ۳ گرین (وزن کیا ہوا)

نمبر ۶) اسٹرکنن نائیٹریٹ $\frac{۶}{۱۰۰}$ گرین

بیاسی سن ۹ گرین (وزن کیا ہوا)

ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) ۹ گرین (وزن کیا ہوا)

نمبر ۷) فی سا س ٹگ من سیالی سلیٹ $\frac{۱}{۱۰۰}$ گرین

بیاسی سن ۱۰ گرین (وزن کیا ہوا)

ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) ۱۰ گرین (وزن کیا ہوا)

نمبر (۸) پی لوکارپن ہیڈروکلورائڈ ۱/۱۰ گرین

بیاسی سن ۷ ۱/۲ گرین (وزن کیا ہوا)

ڈسٹلڈ واٹر (آب مقطر) ۷ ۱/۲ گرین (وزن کیا ہوا)

**بیاک ٹوفارم** BACTOEORM - بیارا فارمال ڈی ہیڈ- صابون اور ہیڈرو کاربن کا مرکب ہے-

**بیٹا آکسی نیا فتھل آرتھو آکسی میٹا ٹولواک ایسڈ** BETA-OXYNAPHTHYL-ORTHO OXY METATOLUIC ACID - مترادف- ای پی کیارن

**بیٹا ایگن** BETA EIGO N - ملاحظہ ہو بیان ایگنیز-

**بیٹا سلفو ہائی ڈرن** BETA SULFOHYDRIN - ڈاکٹر زرنک صاحب بیان کرتے ہین کہ یہ حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے- اِن فلوان ذا (زکام نزلی) مین استعمال کرتے ہین-

سوڈیم سلف ائی لیٹ ۵۰ حصے

اکٹی ہائی ڈرن ۴۵ حصے

سلف انی لک ایسڈ ۵ حصے

**بیٹا لائی سال** BETALYSOL - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس کے خواص و فوائد لائیکر کری سوس کمپونڈ (یو ایس- پی) کے برابر ہین-

**بیٹا نیفتھال لیاکٹیٹ** - مترادف - لیاکٹال -

BETA NAPHTHOL LACTATE

**بیٹا یوکین** - BETA EUCAINE ملاحظہ ہو بیان یوکین -

**بیوٹل کلورل انٹی پائی رن** - مترادف - بیوٹل ہپ نال -

BUTYL CHLORAL ANTIPYRIN

**بیوٹل ہپ نال** - مترادف - بیوٹل کلورل انٹی پائی رن -

BUTYL HYPNOL بیوٹل کلورل اور انٹی پائی رن کا مرکب ہے -

بے رنگ سوئی کے مانند قلمین - ۷۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور ۳۰ حصے پانی مین حل ہوتے ہین - مگر الکحل مین بخوبی - ہپنال کے موافق اسکے بھی خواص و فوائد ہین -

**بیوٹی پائی رن** - پائی رامیڈن اور بیوٹل کلورل ہیڈریٹ کا مرکب ہے

BUTIPYRIN بطور انٹی نیورال جک (دافع عصبی درد) استعمال کرتے ہین - ٹرائی جی مین کے موافق اس کے بھی خواص و فوائد ہین -

# باب باے فارسی

**پاوڈر۔ اسپیس۔** فرک اکٹ سلفر اور ہڈیون کی راکھہ کا مرکب ہے جسکو POWDER SPIES'S جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔

**پاوڈر۔ امریکن۔** POWDER AMERICAN حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| پوٹاسیم کلورٹ | ۲ حصے |
| پوٹاسیم فروسائی نائیڈ | ایک حصہ |
| شکر | ایک حصہ |

**پاوڈر۔ کٹنوز۔** POWDER KUTNOW'S حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

سلفیٹ آف سوڈیم۔ سلفیٹ آف پوٹاسیم۔ کاربونیٹ آف کیلسیم۔ کاربونیٹ آف لی تھیم۔ کاربونیٹ آف اسٹرانشیم۔

اس دوا کو امراض ذیل مین استعمال کرتے ہین۔

ذیابیطس۔ گوٹ (نقرس) رومیاٹزم۔ (وجع مفاصل) ہموررائیڈز (بواسیر)

**مقدار خوراک۔** جوانون کے لئے ۲ ڈرام ایک گلاس پانی مین ملاکر استعمال کرین۔ بارہ سال کے بچون کے لئے ایک چارکا چمچہ نصف گلاس

پانی مین ملا کر استعمال کرین۔

**پاوڈر۔ موری سنز۔** POWDER MORISON'S حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| کریم آف ٹارٹار | ۲۰ حصے |
| شکر | ۵۰ حصے |
| دارچینی | ۷½ حصے |
| سونٹھ | ۴ حصے |

**پاوڈر۔ ہانس** POWDER HAHN'S حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| پوٹاسیم کلورائڈ | ۳۶۷ حصے |
| انٹی مونی سلفائڈ | ۱۶۸ حصے |
| کوئیلہ | ۱۰ حصے |
| اسیرمیاسیٹی | ۴۶ حصے |

**پاوڈر ڈے۔ آئی رو۔** POWDRE IROE حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

جیالپ (بیخ جلابہ) کریم آف ٹارٹار۔ روبرب (ریوند چینی) گل ارمنی۔ دارچینی۔

**پاؤڈرے۔ ایل ہاڈ** POUDRE AILHAUD حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

ملوس جیالپ (بیخ جلاّبہ) گوائیک۔ اسکاموتی (سقمونیا) آلوز (ایلوا) گیامبوج (عصارۂ ریوندچینی) سنا۔

**پاؤڈرے۔ پس ٹو یا** POUDRE PISTOIA یہ ایک قسم کا سفوف ہے جسکو گوٹ (نقرس) سے محفوظ رہنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| کالچی کم روٹ۔ (بیخ سورنجان) | ۲۰ گرین |
| برائی اونیا روٹ | ۸ گرین |
| بی ٹونی | ۵۰ گرین |
| جنشن (جنطیانا) | ۸ا گرین |
| کیاموما ئیل (بابونہ) | ۱۰ گرین |

اس کی ۳۶۵ پوڑیان بنا کر روزانہ ایک پوڑیہ ایک گلاس ٹھنڈے یا گرم پانی مین ملا کر ایک سال تک استعمال کرین۔

**پاؤڈرے۔ ریاوی سیانٹی** POUDRE RAVISSANTE زنک آکسائڈ اور بلغم کا مرکب ہے۔

**پائی۔ اک ٹیانن بلو** PYOKTANIN BLUE مترادف

میتھل وائیولٹ۔

نیلے رنگ کا چمکدار سفوف جو ۷۵ حصے پانی ۲۰ حصے ۹۰ فی صدی الکحل مین حل ہوتا ہے۔ ضرورت کے وقت اس کا سولیوشن تیار کرلیا جاتا ہے۔ اسکو سیاہ رنگ کے شیشیون مین رکھنا چاہیئے۔ کیونکہ روشنی کے اثر سے اس کے اجزا متفرق ہوتے ہین۔ ایک کو ۵۰۰ حصے کا سولیوشن بطور پچکاری یا ایک فی صدی کا سولوشن میالگننٹ گروتھس (ایذارسان رسولیان) مین استعمال کرتے ہین۔ کارڈیاک ڈراپسی (استسقاء حجاب القلب) مین ایک گرین دن مین تین مرتبہ اندرونی استعمال کرنے سے فائدہ ہوا ہے اسکے استعمال سے پسینہ زیادہ نکلتا ہے۔ اور پیشاب کا ادرار بھی ہوتا ہے۔ پیوری لینٹ اوٹائی ٹس میڈیا (کان سے پیپ کا بہنا) مین یہ نسخہ استعمال کرین۔

| | |
|---|---|
| پائی اک ٹیانن بلو | ایک حصہ |
| بورک ایسڈ | ۹ حصے |

یا اسکا سولیوشن بنا کر کان مین ٹپکاوین۔ یا خشک سفوف بذریعہ ان سف لے ٹر (آلہ نفوخ) پہونچاوین۔ جلد پر اگر اس کا دھبہ لگجاوے تو تھوڑا سا الکحل اسجگہ لگانے سے نکل جاتا ہے۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور انال جی سک (مسکن اوجاع) ایک ہزار یا ایک کو ۱۰۰ حصے کا سولیوشن بنا کر آنکھ۔ ناک۔ کان۔ گلے کے امراض اور سوزاک زخمون اور السرز مین استعمال کرتے ہین

معدہ اور مثانہ کے سرطان مین ایک کو ۵ گرین کا کیاپسل اندرونی استعمال کرتے ہین۔

**پائی آک ٹیانن مرکیوری** PYOKTANIN MERCURY بنفشی رنگ سفوف جو پانی اور الکحل مین حل نہین ہوتا ہے۔ اس مین ۹ فیصدی سیماب موجود ہے۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ایک کو دو ہزار کا سولیوشن سوزاک مین استعمال کرتے ہین۔ جلے ہوئے مقامون مین ہموزن نشاستہ ملاکر استعمال کرین۔ سفے وس (ایک قسم کا جلدی مرض) مین ایک کو ۱۰۰ حصے کا سولیوشن مفید ہے۔

**پائی آک ٹیانن یلو** PYOKTANIN YELLOW ۔ زرد رنگ سفوف جو پانی اور الکحل مین حل نہین ہوتا ہے امراض چشم اور جلد مین بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔ ایک کو ۲ فی صدی کا ڈسٹنگ پاؤڈر (ذرور) ۲ سے ۱۰ فی صدی کا سولیوشن مفید ہے۔ ہیضہ اور معدے کے سرطان مین اندرونی استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** $\frac{1}{6}$ سے $\frac{1}{2}$ گرین تک۔

**پائی اؤ۔لیو۔این** PYOLUENE ۔ مترادف اکسی میتھل۔ الل سلفو کاربی مڈ۔ یہ ایک قسم کا انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ہے جسکی طاقت مرکیورک کلورائڈ کے برابر ہے۔ پانی الکحل ایتھر اور گلیسرین مین

بخوبی حل ہو جاتا ہے۔ بہ نسبت مرکیورک کلورائڈ اس مین سمیت کم ہے۔ اور مادہ اکال بھی بہت ہی کم ہے۔

**پائی پیرای ڈین گوئی اے کولیٹ** - مترادف - گوئی اے کال پائی پیراے ڈین + گوئی اے پی رال PIPERIDIN GUAIACOLATE

چمکدار سوئی کے مانند قلمین جو ۹ ے سے ۸ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین الکحل ایتھر اور ۳۰ حصے پانی مین حل ہوتے ہین۔ الکالی (القلی) اور منرول آسڈس (معدنی حموضات) سے ملنے سے اسکے دو اجزا یعنے گوی اشے کال اور پائی پیرے ڈن جدا ہوتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۴½ سے ۳۰ گرین تک -

**پائی پیراے زن** - مترادف - ہکسا ہیڈرو - پائی رازن + ڈائی ایتھی لن ڈیامن + پائی پیراسے زی ڈن - PIPERAZIN

بے رنگ قلمین جنکو ہوا مین کہلا رکھنے سے پانی ہو جاتے ہین۔ پانی مین بخوبی حل ہوتے ہین۔ ایتھی لن برومائڈ یا کلورائڈ پر امونیا کا اثر ڈالنے سے بنتے ہین نقرس۔ رومیاٹزم (وجع مفاصل) کے سبب سے جو آرتھرائی ٹس (جوڑون کی سوزش) ہوتا ہے۔ ری نل کیال کیولی (سنگ گردہ) اور کالک (قولنج) مین مفید ہے۔ یورک آسڈ اور یوریٹس کا بہت ہی قوی محلل ہے۔ یورک آسڈ یا سکے ہمز کے سبب سے گوٹ (نقرس) رومیاٹزم (وجع مفاصل) اور یوری نری کیال کیولی

(سنگ مجری البول) ہوجاتا ہے۔اُس مین بھی بہت فائدہ مند ثابت ہوا ہے۔
بیان کیا جاتا ہے کہ یہ مبہی بھی ہے۔اسکے استعمال سے پیشاب کا ادرار بہت ہوتا ہی۔
اور اُسکی حموضیت اور وزن تمناسبہ بھی کم ہوجاتا ہے۔یہ دوا بہ نسبت لی تھیم سالٹ
بارہ حصے یورک آسڈ کو حل کرتی ہی۔ اسکو لیمونیڈ یا سوڈے مین ملاکر استعمال کرتے ہین
اس کے حسب ذیل ادویات نقضیات ہین۔
نائیٹرائیٹس۔ اسٹ ائی لڈ۔معدنی نمکیات۔ فیناسٹین۔ پکرک آسڈ۔ الکالائیڈل سالٹس
ٹانک آسڈ۔

## مقدار خوراک۔ ۵ سے ۱۵ گرین تک

اس کے حسب ذیل مرکبات ہین۔
ایفروسنٹ پائی پراشے زن۔ ابلنے والا پائی پراشے زن کا نام ہے۔
اس کے ہر ایک ڈرام مین ۵ گرین پائی پراسے زن موجود ہے۔

## مقدار خوراک۔ ایک ڈرام۔

ایفروسنٹ پائی پراسے زن مع فینوکال اسکے ہر ایک ڈرام مین ۵ گرین
پائی پراسے زن موجود ہے۔
ٹیابلیٹ آف پائی پراسے زن۔ ۵۔ اور ۱۵ گرین کے قرص ہوتے ہین۔

## پائی پراسے زن۔ اکہتیولیٹ۔ مترادف۔ اکہتیولائی ڈن۔

PIPERAZIN ICHTHYOLATE

**پائی پَراے زِن سیالی سلیٹ** PIPERAZIN SALICYLATE - ایک حصہ پائی پَراشے زِن ۲ حصے سیالی سلک آسڈ کو گداخت کرنے سے بنتا ہے ۲۱۵ سے ۲۱۸ شتفی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ نقرس مین اسکو بعوض پائی پراے زِن استعمال کرتے ہین۔

**پائی پَرِ اے زِن کوی نیٹ** PIPERAZIN QUINATE - مترادف سی ڈوناٗل۔

**پائی پَراے زی ڈِن** - PIPERAZIDIN مترادف پائی پراے زِن۔

**پائی ڈو تھیان** - I AEDOTHEAN مالٹ اکسٹراکٹ اور ہی مالٹوجن کا مرکب ہے

**پائی رازِن** PYRAZIN انٹی پائی ٹرِن کا دوسرا نام ہے۔

**پائی رازولِن کمپونڈ** - PYRAZOLIN CO. مگرے نِن کا دوسرا نام ہے۔

**پائی رازولان** - PYRAZOLON انٹی پائی رِن کا دوسرا نام ہے۔

**پائی راسی ٹوسیالل** - PYRACETOSALYL انٹی پائی رِن

اور اسیٹل سیالی سلیٹ کا مرکب ہے۔ بطور انٹی نیورائل جک (دافع عصبی درد) استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک۔ ۵ اگرین۔**

## پائی رالاکسن۔ مترادف۔ آسڈ پائی روگالک اکسی ڈائزڈ۔

PYRALOXIN بھورا مائل بہ سیاہ رنگ سفوف جو پانی مین حل ہوتا ہے۔ اومونیم پائی رو گالیٹ کو اکسی ڈائزڈ کرنے سے بنتا ہے اس مین سمیت بہت کم ہے۔ اور اس کے استعمال سے ڈرماٹائیٹس (جلد کا التہاب) نہین ہوتا ہے لیوپس اری تھی ماٹوسس مین فائدہ مند ثابت ہوا ہے۔ سوریاسز (تقشف الجلد) مین کری سارو بن کا ساہی مفید ہے۔ اکیوٹ (حاد) حالتون مین اسکو استعمال نہین کرنا چاہئے۔ حسب ذیل طریقے کا مرہم یا سولیوشن بناکر استعمال کرین۔

### نسخہ مرہم

| | |
|---|---|
| پائی رالاکسن | ½ ڈرام |
| ویاز لین | ایک اونس |
| سیالی سلک آسڈ | ۱۰ گرین |

### نسخہ سولیوشن

| | |
|---|---|
| پائی رالاکسن | ۱ حصے |

| | |
|---|---|
| بنزائل | ۲۰ حصے |
| اسی ٹون | ۸۰ حصے |

لیوپس اری تھی ماٹوسشس مین یہ نسخہ استعمال کرتے ہین۔

| | |
|---|---|
| زنک آکسیڈ | ۱۰ حصے |
| کائی اولین | ۲ حصے |
| پائی رالاکسن | ۵ حصے |
| ویازلین | ۲۸ حصے |

بچون کے چہرے کے اکزیما مین بہت مفید ثابت ہوا ہے۔ مقام ماؤف پرا ہتوڑے سے لیاسارزپیسٹ مین ۱۰ اگرین یہ دوا ملا کر موہوم سا لگائین۔ لیاسارزپیسٹ کا نسخہ بنانیکے لئے ملاحظہ ہو بیان دیاسٹالیاسارز بچون کے سر کی داد ونکو استیصال کرنیکے لئے یہ نسخہ استعمال کرتے

| | |
|---|---|
| پائی رالاکشن | ۱۰ اگرین |
| سلفرری سے پٹیڈ | ½ ڈرام |
| اموفی اٹ ے ٹڈمرکیوری | ۱۵ اگرین |
| ویازلین | ایک اونس |

**پائی رامیڈن** PYRAMIDON مترادف۔ ڈائی میتھل امیڈو انٹی پائی رن + امیڈو پائی رن زرد مائل بہ سفید رنگ بے مزہ حمیدار سفوف جو پانی اور ۹ فی صدی الکحل مین حل ہوتا ہے۔ بطور اناں جے سک (مسکن درد

۱۰ گرین کی خوراک مین مفید ہے۔ ۳ سے ۵ گرین کی خوراک مین بطور انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) استعمال کرتے ہین۔ دمہ مین ۵ گرین کی خوراک مین فائدہ مند ثابت ہوا ہے۔ ٹائی فائیڈ فیور مین ۵ سے ۶ گرین تک ہر دوسرے گھنٹے کے فاصلے سے حرارت کم ہونے تک استعمال کرتے ہین۔ بہرحال یہ ٹائی فائیڈ فیور مین بہت ہی مفید ثابت ہوا ہے۔

**پائی رامیڈن۔ اسڈ کیامفوریٹ** PYRAMIDON ACID CAMPHORATE ۔ سفید چمکدار سفوف جو ۸۰ سے ۹۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ ۲۰۰ حصے پانی اور ۴ حصے الکحل مین حل ہوتا ہے۔ سل مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۱۵ گرین۔

**پائی رامیڈن سیالی سلیٹ** PYRAMIDON SALICYLATE ۔ سفید چمکدار سفوف جو ۷۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے ۱۶ حصے پانی اور ۶ حصے الکحل مین حل ہوتا ہے۔ بطور انالجےسک (مسکن اوجاع) وجع مفاصل مین استعمال کرتے ہین۔ بطور انٹی سٹیپٹک (مزیل العفونت) بھی مفید ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۷½ سے ۱۱½ گرین۔

**پائی رامیڈن نیوٹرل کیامفوریٹ** PYRAMIDON NEUTRAL CAMPHORATE ۔ سفید چمکدار سفوف جو ۸۰ سے

۹۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ اسکو بطور انٹی ہیڈروٹک (مانع عرق) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۱۱ ½ گرین۔

**پائی رائن** - PYRON مترادف - پائی ری ناٹال۔

**پائی رانٹن** - مترادف - فینوسکسن۔

PYRANTIN فیناسٹین اور سکسی نک آسڈ کا مرکب ہے۔ بے رنگ سوئی کے مانند قلمین جو ۱۴۰۰ حصے پانی مین حل ہوتے ہین۔ بطور انٹی پائی ریٹک دافع حرارت استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۵ سے ۱۵ گرین تک۔

**پائی رو - اکس ٹنگٹر** - PYROEXTINCTOR کیا لشیم کلورائڈ کے سولیوشن کا نام ہے۔

**پائی روڈال** - PYRODOL اس دوا مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اکی - نے شیا - انگس - ٹی - فولیا | ۲ ½ اونس |
| کریوسوٹ | ۵۰ منم |
| سوڈیم پائی رو - فینال - سلفونیٹ | ۲ ڈرام |
| آربرـ وی ٹائی | ۱۰ ڈرام |

| | |
|---|---|
| فائی ٹولیاک کا۔ ڈی کیان ڈرا | ½ اونس |
| پوٹاسیم۔ گلائی کومیوریٹ | ۵ اونس |
| ارومیاٹکس (افادیہ) | ۲۰ منم |
| سکس وی لسٹ ڈی ٹی فیرامع ادویہ | ۲۰ اونس |

امراض سشش کھانسی وکتھار مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۲ سے ۴ چاء کے چمچے تک دن مین ۴ مرتبہ۔

**پائی روڈن** - PYRODIN مترادف۔ ہیڈراسی ٹن۔

**پائی روسال** - مترادف۔ انٹی پائی رن سیالی سلواسی ٹیٹ۔

PYROSOL بے رنگ قلمین جو ۸۵ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور پانی مین حل نہین ہوتے ہین۔ ۵۰ فی صدی انٹی پائی رن ۳۶ فیصدی سیالی سلک آسڈ اور ۱۴ فی صدی اسٹیٹک آسڈ کا مرکب ہے۔ پولی آرتھرائی ٹس (تمام جوڑون کی سوزش) رومیاٹزم (وجع مفاصل) ان فلوان زا اور سردرد (صداع) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۷½ گرین۔

**پائی روفارم** - پائی رالاگن اور بزمتھ اکسی آئی اوڈڈ کا مرکب ہے۔ PYROFORM جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔

**پائی روکیاٹی کن ڈائی میتھل ایسٹر** - مترادف۔ ویراٹ رال۔
PYROCATECHIN DEMETHYL ESTER

**پائی روگالال ڈائی سیالی سلیٹ** - مترادف - سیالی گالال -

PYROGALLOL DI SALICYLATE

**پائی روگالال مونو آسی ٹیٹ** - ملاحظہ ہو بیان یوگالال -

PYROGALLOLMONO ACETATE

**پائی روگالال ٹرائی آسی ٹیٹ** - مترادف - لی نی گالال -

PYROGALLOL TRIACETATE

**پائی رولن** - PYROLIN یہ ایک قسم کا ڈس ان فکٹنٹ (دافع سمیت) بائی ہے - جو اسیٹک اسڈ اور مگنیشیا بنایا جاتا ہے -

**پائی ری ٹن** - PYRETIN اسٹ انی لڈ کیا فین کیا لسیم - چاک - اور سوڈیم بائی کاربونیٹ کا مرکب ہے - بخار اور اسہال مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۵ سے ۱۵ گرین تک -

**پائی ری نال** - مترادف - پائی راڈن سیالی سلک آسڈ -

PYRENOL تہائی مال اور بنزواک آسڈ کا کیمیائی مرکب ہے - سفید چمکدار شیرین مزہ کا سفوف جو نمی کو جذب کرتا ہے - بطور دافع تشنج دمہ - برانکائی ٹس اور پرٹیوسز (کالی کہانسی) مین استعمال کرتے ہین - بطور مسکن اوجاع - وجع مفاصل نیورالجیا (عصبی درد) اور عرق النسا مین اور بطور مخرج بلغم - نیومونیا (ذات الریہ) مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۰ سے ۱۵ گرین تک دن مین تین مرتبہ -

**پائی می لین** - PIMELEINE ویازلن کا دوسرا نام ہے -

**پاپا پین** - PAPINE افیون کا مرکب ہے - جو نشی مادے سے مبرا ہے - اسکا ہر ایک ڈرام برابر ہے ۱/۸ گرین مارفن سے بعوض افیون اور مارفن استعمال کرتے ہین - اس کے استعمال سے متلی اور قبض نہین ہوتا ہے بہت عمدہ افیون کا عوض ہے - جو بچون کو استعمال کرانے کے قابل ہے -

مقدار خوراک - جوانون کے لئے ایک چاء کا چمچہ - ایک سال کے بچون کے لئے ۲ سے ۱۰ قطرے تک -

**پاٹا برگز کیپسلز** - PAUTABURG'S CAPSULES ان کیپسلز مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| آئی اوڈو فارم | ۱/۳ گرین |
| کیاکسیم فاسفیٹ | ۲ ۱/۸ گرین |
| کریوسوٹ | ۳/۸ گرین |

**پارزلی کیامفر** - PARSLYCAMPHOR ملاحظہ ہو بیان اپیال -

**پال مائی رہی نا** - PALMYRINA اسٹارچ کافی کوکوا ورشکر کا مرکب ہے -

**پال مو پاوڈر** - PALMO POWDER حسب ذیل ادویات کا

مرکب ہے۔

زنک پال می ٹیٹ ۵۰ حصے

زنک اسٹی ریٹ ۴۲ حصے

مگنیزیم ہیڈرا کسائڈ ۷۵ء۱ حصہ

آئیل آف برگاموٹ حسب ضرورت

**پال میاکال** PALMIACOL ۔ مترادف ۔ سی ٹیاکال ۔

**پیپ ٹو برومی ایگن** PEPTO BROM EIGON ۔ ملاحظہ ہو بیان ایگن ۔

**پیپ ٹو جی نک ملک پاؤڈر** PEPTOGENIC MILK POWDER ۔ اس مرکب کو گائے کے دودہ مین شریک کرنے سے شیر نسائی کے موافق بنتا ہے ۔

**پیپ ٹو لیا کٹن** PEPTO LACTIN ۔ حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے ۔

پیپ سن ۔ پیان کریاٹن ۔ مالٹوز ۔ ڈیاس ٹیز ۔ لیاکٹک ایسڈ ۔ ہیڈرو کلورک ایسڈ ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۷ سے ۱۵ گرین تک

**پیپ ٹونائیزڈ گلی سرو فاسفیٹ** PEPTONIZED GLYCERO PHOSPHATE ۔ اس دوا کے ہر ایک سیال اونس مین حسب ذیل ادویات

| | |
|---|---|
| کیلسیم گلی سرو فاسفیٹ | ۶ گرین |
| مگنیزیم گلی سرو فاسفیٹ | ۲ گرین |
| پوٹاسیم گلی سرو فاسفیٹ | ۲ گرین |
| سوڈیم گلی سرو فاسفیٹ | ۲ گرین |
| آئرن گلیسرو فاسفیٹ | ایک گرین |
| ٹنکچر آف نکس وامیکا | ایک منم |
| پپسین | ۸ گرین |
| کولانٹ (تازہ) | ۱۲ گرین |

**پیپ سارتھن - PEPSORTHIN -** حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

پپسین۔ مگنیزیم پرآکسائڈ۔ نبزوسیاٗمتھائل۔ سوڈیم بائی کاربونیٹ۔

بطور اسٹمکیک یعنی مقوی معدہ استعمال کرتے ہیں۔

**پیپ سی نال - PEPSINOL -** پپسین کا خوشبودار مرکب ہے۔

**پیپ سی نیکا - PEPSENICA -** پپسین کا مرکب ہے۔ جسکو بطور ہاضم استعمال کرتے ہیں۔

**پیٹ۔ ٹی کا۔ سوپ - PETTIKA SOAP -** پوٹاشش کا صابون ہے جسمیں پیٹ ٹائی لن موجود ہے۔

پٹ جیکر۔ PITJÆCOR آئل آف اشے بزکناڈرن سبزاور روغن ماہی کا سولیوشن ہے۔

پٹ۔راکس۔ PETROX ویازوجن کا عوض ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| پیارافن آئیل | ۱۰۰ حصے |
| اولی اک ایسڈ | ۵۰ حصے |
| الکحل ملایاہوا امونیا | ۲۵ حصے |

پٹروجن۔ مرہم کی زمین ہے۔ آئی اوڈن۔ کریوسوٹ۔ گوئی اشے کال PETROGEN وغیرہ اسکے ساتھ ملاکربطور مرہم استعمال کرتے ہین۔

پٹروسلفال۔ PETROSULPHOL مترادف اکہتیال آسٹرین۔ اسکے خواص و فوائد اکہتیال کے موافق ہین۔

پٹروسیاپال۔ مترادف۔ پٹرولان۔ PETROSAPOL بہوری بے بوکی لگدی بطور مرہم کی زمین استعمال کرتے ہین۔

پٹرو۔کلاش ٹٹ۔ PETROKLASTIT حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| پوٹاسیم نائٹریٹ | ۷۴ فی صدی |

| | |
|---|---|
| سلفر (گندک) | ۱۰ فی صدی |
| اتیج | ۱۵ فی صدی |
| پوٹاشیم ڈائی کرومیٹ | ایک فی صدی |

**پٹرولان** - PETROLAN مترادف - پٹرو سیاپال -

**پٹرولین** - PETROLINE حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے -

| | |
|---|---|
| کوئی نن سلفیٹ | ۱ ½ ڈرام |

ارد و سیا ٹک اسیٹک آسڈ ایک ڈرام (وزن کیا ہوا)

| | |
|---|---|
| ٹنکچر کیانتھا ریڈیز | ۷ ½ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| ٹنکچر سنکونہ کمپونڈ | ۷ ½ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

اسپرٹ آف روزمری ایک اونس ۷ ڈرام (وزن کیا ہوا)

| | |
|---|---|
| ملسنا واٹر | ۲-اونس ۶ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| بے رم | ۳-اونس ۶ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| الکحل | ۴-اونس ۵ ½ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| پانی | ۱۳-اونس ۲ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

**پٹرولین** - PETROLINE ایک حصہ پٹرولیم اور ۳ حصے روغن بادام کا مرکب ہے -

**پٹرو - ویازال** - PETROVASOL ۱۰ حصے پٹرو سلفال اور ۹۰ حصے

الکوڈیپٹرولائٹم کا مرکب ہے۔

**پٹرو۔ویازاُل سیالی سلیٹ۔** مترادف۔رُومیا سال۔

PETROVASOL SALICYLATE

**پٹرو۔ویاژن۔** PETROVASINE یہ ایک قسم کا ویازلن ہے۔جو حموضات اور ریزن سے مبرا ہے۔

**پچی سیالاُل پلز۔** PICHI SALOL PILLS حسب ذیل ادویات کی گولیاں ہیں۔

| | |
|---|---|
| اکسٹراکٹ پچی اُمریکن سکم | ½ ڈرام |
| سیالاُل | ½ ڈرام |
| مگنیشیا اِٹ سیرا آلبا | حسب ضرورت |

اسکی ۳۰ گولیاں تیار کرین

**مقدار خوراک۔** ایک سے ۳ گولی تک۔

**پچی۔سیانٹل پلز۔** حسب ذیل ادویات کی گولیاں ہین۔

PICHI SANTAL PILLS

| | |
|---|---|
| اکسٹراکٹ پچی اُمریکن سکم | ½ ڈرام |
| روغن صندل | ½ ڈرام |
| مگنیشیا اِٹ سیرا آلبا | حسب ضرورت |

اسکی ۳۰ گولیان تیار کرین۔

**پرآکسیڈ ٹوتھ پاؤڈر۔** پرآکسیڈ کا منجن ہے جس مین حسب ذیل ادویات PEROXID TOOTH POWDER موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| پریسی پیٹیڈ چاک | ۹۲ حصے |
| پلویس سوپ | ۳ حصے |
| کیلسیم پرآکسڈ | ۵ حصے |
| رنگ اور خوشبو | حسب ضرورت |

"کیلاکس" نامی منجن مین کیلسیم پرآکسڈ موجود ہے۔

**پرآکسوکاپ۔** کدو دانون کا علاج ہے جسکی ۵ ٹکیان ہوتی ہین PEROXOCOP ہر ایک ٹکیہ مین ۱ ۴/۵ گرین ہلاک آکسڈ آف کاپر موجود ہے۔

**پرآکسی ڈال۔** یہ ایک قسم کا مرہم ہے جس مین لائی کوپوڈیم زنک آکسڈ PEROXYDOL لیانولن۔ پیرو بالسم اور ہیماٹے لس موجود ہے۔

**پربولن۔ سالو۔** یہ ایک قسم کا مرہم ہے جس مین پربوریٹ PERBOLIN SALVE یا پرآکسڈ موجود ہے۔

**پرٹسن۔** PERTUSSIN تھیم کا کمپونڈ سیرپ ہے۔ ہونپنگ کاف

دگرکہانسی، مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - بچون کے لئے ایک چار کا چمچہ۔

**پرجلا** - فینائل تہالی اِن کا مرکب ہے جسکو بطور ملیّن استعمال کرتے ہین۔ اسمین PURGELLA حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| فینائل تہالی اِن | ۳ ۳/۴ گرین |
| سوڈیم ٹارٹاریٹا | ۲ اونس - ۵ ڈرام |
| سوڈیم بائیکاربونیٹ | ۶ ۱/۴ ڈرام |
| فرٹ اُولیو سیاکاربیٹ | ۳ اونس ایک ڈرام |
| ٹارٹارک آسڈ | ۶ ڈرام ۱۵ گرین |

**پرجن** - PURGEN ملاحظہ ہو بیان فینائل تہالی اِن۔

**پرجِن** - PURGIN یہ ایک قسم کا منیرل واٹر ہے جسکو بطور مسہل استعمال کرتے ہین۔

**پرڈی نامن** - حدید کا مرکب ہے جس مین البیومن بھی ملایا گیا ہی۔ PERDYNAMIN بطور پرورش کنندہ غذا استعمال کرتے ہین۔

**پرڈی نامن کوکو** - کوکوا اور ہیموگلوبن کا مرکب ہے۔

PERDYNAMIN COCO

**پرسوڈائین** - PERSODINE ایک کو ۵ حصے سوڈیم پرسلفیٹ کا

سولیوشن ۹ آئی سوٹانک سالٹ سولیوشن ۱۰ سالیوٹو سیالینا۔

اس کا نسخہ حسب ذیل ہے۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم کلورائڈ | ۹۵ر۰ حصے |
| پانی مع سوڈیم کلورائڈ | ۱۰۰ر۰۰ حصے |

پانی کو گرم کرکے ٹھنڈا کرلین بعد ازان سوڈیم کلورائڈ کو حل کرین۔ اس سولیوشن کی بمقدار زائد جلدی وریدی اور امعا مستقیم مین پچکاری کرتے ہین۔ جب کہ جسم کا خون جریان خون یا اکیوٹ ڈیاریا (حاد اسہال) مین زائل ہوگیا ہو پچکاری کرتے وقت اسکی حرارت ۱۰۰ سنٹی گریڈ کی ہونا چاہیے۔ یوری میا (پیشاب کا زہر) ڈیابے ٹک کوما (سبات سہری بسبب ذیابیطس) مین استعمال کرتے ہین۔ یہ عمدہ بدرقہ ہے الکالائیڈز کا سولیوشن بنانے کے لئے جس کو کہ بطور ہائی پوڈرمک انجکشن استعمال کرتے ہین۔ اب ڈوہن (ہیڑو) کی جراحی مین پری ٹونیم کی کیاوی ٹی کو دہونے کے لئے استعمال کرتے ہین۔ اس سے بہتر نسخہ جس مین کیلسیم پوٹاسیم اور الکالی بھی موجود ہو حسب ذیل ہے۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم کلورائڈ | ۹۵ر۰ حصے |
| پوٹاسیم کلورائڈ | ۰۲۵ر۰ حصے |
| کیلسیم کلورائڈ | ۰۲ر۰ حصے |

سوڈیم بائی کاربونیٹ ۵ء۱۰ حصے

پانی مع ادویہ ۱۰۰ حصے

**فسٹوفارم** FESTOFORM - مینجمہ فارمال ڈی ہیڈ ہے جو ۳ حصے ۴۰ فی صدی فارمال ڈی ہیڈ کا سولیوشن اور ایک حصہ سوڈہ سوپ ملانے سے بنتا ہے یا صابون کے سولیوشن مین فارمیالڈ گیاس گذارنے سے بنتا ہے۔ سفید لگدی جو پانی مین حل ہو کر غیر شفاف نیوٹرل یعنے بین بین سیال بنتا ہے۔ جس کو بطور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سمیت وبائی) استعمال کرتے ہین۔ اسکے قرص یا پاسٹلز اور اسملنگ سالٹ (نمک مشموم) فروخت ہوتے ہین۔ خصوصًا اسملنگ سالٹ ناک کے میوکس ممبرین (لعاب ارجھلی) کے ان فلامیشن (التہاب) مین سنگھاتے ہین

**فلموجن**۔ FILMOGEN مترادف۔ کال لوسن۔

**فلموجن لائیکر۔ اڈ ہے سی وس** FILMOGEN LIOUOR ADHESIVUS - مترادف۔ اسی ٹون کالوڈی ئیم

**فلمے رن** FILMARON - میل فرن کا قوی الاثر جوہر فعال ہے۔ گلابی کسیقدر بھورا رنگ سفوف ۶۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ پانی مین حل نہین ہوتا ہے۔ الکحل اور بنیزن مین کم حل ہوتا ہے۔ مگر دوسرے قسم کے محللات مین حل ہوجاتا ہے

فل سے رن ایک کو. ا حصے کیاسٹر آئیل مین حل کیا ہوا فروخت ہوتا ہے۔ کدو دانوں کے لئے ایک گرام یعنے ۵ اگرین فل سے رن اور دس گرام یعنے ۲ ½ ڈرام کیاسٹر آئیل کا سولیوشن بنا کر اس کا نصف حصّہ صبح کے ۷ بجے دین بعد ازان بقایا نصف گھنٹہ کے بعد استعمال کرادین۔ ۹ بجے نصف اونس کیاسٹر آئیل پلاوین

**فل میارونال** FILMARONAL - فل سے رن تھوڑے دن رہنے سے خشک ہو جاتا ہے یا لگدی بنجاتا ہے۔ اس لئے ۱۰ فی صدی کا سولیوشن جو کیاسٹر آئیل مین بنایا گیا ہو فل میارونال کے نام سے فروخت ہوتا ہے۔

**فلاٹیولین پلز** FLATULINE PILLS - سوڈیم بائی کاربونیٹ کے گولیان ہین جس مین روبرب میاگنیزیم کاربونیٹ رائیل آف انیس (روغن انیسون) آئیل آف کیاراوے (روغن کراویہ) آئیل آف پیپرمنٹ (روغن پودینہ) موجود ہے۔ قصور ہاضمہ مین استعمال کرتے ہین۔

**فلواورو فارم** FLUOROFORM - مترادف۔ ٹرائی فلو اورمی تھین۔ اس کے کیمیائی اجزا رکلوروفارم سے مماثل ہین مگر بجائے کلورین فلو اورین استعمال کیا گیا ہے۔ سلور فلورائڈ کا اثر آئی او ڈو فارم پر ڈالنے سے جو گیاس حاصل ہوا وسکو کاربانک آکسائڈ کے ذریعہ سے صاف کر کے کیرٹس کلورائڈ کے سولیوشن مین سے

گذارنے سے بنتا ہے۔ اس فلواورڈو فارم گیاس کی تحقیقات کرنے سے معلوم ہوا ہے کہ کلوروفارم کے موافق اسکے بھی خواص و فوائد ہین۔

تجارتی طور سے جو فلواورڈو فارم فروخت ہوتا ہے وہ ۲۰ فیصدی فلواورڈو فارم گیاس کا مائی سولیوشن ہے اور اسکو اسی حالت مین طب مین استعمال کرتے ہین۔ یہ سولیوشن فلواورڈو فارمال کے نام سے فروخت ہوتا ہے۔ اس مین کسی قسم کی بو اور مزہ نہین ہے اور یہ زیادہ خوراک مین بھی استعمال کرنے سے مضر ثابت نہین ہوا ہے۔ تھائی ہیڑ دسل لیوپس اور جوڑون کے ٹیوبرکیولس امراض مین استعمال کرتے ہین

**مقدار خوراک** ۔ ایک سے ۳ چار کے چمچہ تک تھوڑا سا پانی ملاکر دن مین ۴ یا ۵ مرتبہ استعمال کرین۔

**فلو۔ اوڑ۔ رہومن** FLUORRHEU MIN ۔ یہ ایک قسم کا مرہم جس مین ۱۰ فی صدی دیاژلین اور ۸۵ فی صدی لیا نولین ۴ فیصدی ڈائی فلوئرڈائی فینل اور ایک فی صدی فلورفینی ٹال موجود ہے۔

حاد جوڑون کے وجع مفاصل لمبنے گو (دردکمر) وعرق النسا مین بطور مسکن اوجاع مالش کرتے ہین

**فلو۔ اوڑ۔ سلور** FLUOR SILVER ۔ مترادف۔ ٹیاکیال۔

**فلوڈارٹ** PHLODARITT ۔ گوشت کا محافظ ہے جس مین سوڈیم

سلفیٹ اور آہنی سلفایٹ موجود ہے۔

**فلوروز**۔ PHLOROSE گلوکوز کا دوسرا نام ہے۔

**فلورسال**۔ یہ ایک قسم کی پرورش کنندہ غذا ہے، جو بیل کے خون سے بنائی جاتی ہے۔ PHLORSAL اس کے کیمیائی اجزا حسب ذیل ہیں

| | |
|---|---|
| البیومن | ۸۷٫۵ فی صدی |
| فیرک آکسائڈ | ۰٫۶۳ فی صدی |
| فاسفورس | ۰٫۲۵ فی صدی |
| راکھ | ۳ فی صدی |

انی میا (کمی خون) اور کلوروسز میں استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک**۔ ۵ سے ۷½ ڈرام تک روزانہ۔

**فلوریسن**۔ یہ ایک قسم کا لینمنٹ اور مرہم کی زمین ہے جو FLORICIN ۳۰۰ سنٹی گریڈ پر روغن بید انجیر کو مقطر کرنے سے بنتی ہے۔ معدنی روغنیات میں مل جاتی ہے۔ موم اور ویازلین بھی اسکے ساتھ ملجاتا ہے۔ الکحل اور اسیٹک ایسڈ میں حل نہیں ہوتی ہے۔ لینولین کے موافق یہ بھی پانی جذب کرتی ہے۔

**فلے وو۔ آئی اوڈن**۔ یہ دوا کوینولین سے مستخرج FLAVOIODIN ہے جو مانع ملیریا ہے۔

**فلےوو۔روں۔** لیاکٹک آسڈ کے عزمری کیڑون کی دودھ مین افزائش کرتے ہین۔ FLAVORONE

اس دودھ کو خشک کرکے سفوف کرلیا جاتا ہے۔ اس سفوف کو دودھ مین ڈالنے سے بالائی زیادہ ہوتی ہے۔ اور یہ دودھ فوری مکھن بنانے کے قابل ہوتا ہے۔ یہ سفوف جیلاٹن کے کیاپسلز مین فروخت ہوتا ہے۔

**فنتھوزان۔** FENTHOZAN یہ ایک قسم کا دافع عفونت اور ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اسیٹک آشڈ | ۶ ½ ڈرام |
| فینال | ½ ڈرام |
| منتھال | ¼ ڈرام |
| یوکالپٹال | ¼ ڈرام |
| کیامفر | ¼ ڈرام |
| آئیل آف لاونڈر | ⅛ ڈرام |
| آئیل آف وربے نا | ⅛ ڈرام |

**فن کی زن۔** PHENCHIZINE اورکسن کا دوسرا نام ہے۔

**فورٹائین۔** FORTOIN مترادف میتھی لن ڈائی کوٹائین۔

زرد رنگ قلمین یا چمکدار سفوف جو ۱۱۲ سے ۱۳۲ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ جس مین دار چینی کی بو آتی ہے۔ پانی مین حل نہین ہوتا ہے الکحل ایتھر اور بنزال مین کم حل ہوتا ہے۔ کلوروفارم اسی ٹون اور اسیٹک ایسڈ مین حل ہو جاتا ہے۔ ڈیاریا (اسہال) مین بہت ہی مفید ثابت ہوا ہے۔

**مقدار خوراک** ۳ ۳/۴ سے ۷ ۱/۲ گرین تک۔

**فورٹوز** FORTOSE ۔بے بو اور بے مزہ سفید سفوف جو گوشت سے تیار کیا جاتا ہے۔ پانی مین حل ہوتا ہے۔ اس کے کیمیائی اجزا حسب ذیل ہین۔

| | |
|---|---|
| آرگیانک میاٹر | ۸۵/۹۳ فی صدی |
| نائیٹروجن | ۱۸/۷ فی صدی |
| اِن آرگیانک میاٹر | ۰/۷۳ فی صدی |
| پانی | ۴/۳/۶ فی صدی |

بہت ہی عمدہ پرورش کرنے والی مقوی غذا ہے۔ ایک سے ۲ چار کے چمچہ تک دودھ یا شوربہ مین ملا کر استعمال کرین۔ یہ سریع الہضم ہے۔

**فورٹوسان** FORTOSAN ۔بچون کی پرورش کنندہ غذا ہے جس مین نباتاتی فاسفیٹ فائی ٹن اور ملک شگر موجود ہے۔

اس کے قرص فروخت ہوتے ہین ۔

**فوسوٹ** ۔ مترادف ۔ فاسفوٹ + کریوسوٹ فاسفیٹ ۔
PHOSOT
کریوسوٹ کا فاسفارک آیسڈ ایسٹر ہے ۔جسمین ۹۰ فیصدی
کریوسوٹ ہے ۔یہ امعاء مین جاکر متفرق ہوتا ہے ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱ ½ ڈرام ۔

**فونکسن** ۔ PHOENIXIN ٹٹرا کلورائڈ آف کاربن کا
دوسرا نام ہے ۔

**فی ٹی نا** ۔ فاسفورس کا آرگیانک مرکب ہے جو نباتاتی تخمون سے
FITINA
نکالا جاتا ہے ۔نیوراستھینیا ہسٹریا (اختناق الرحم)
اور ذیابیطس مین استعمال کرتے ہین ۔

**فی سن** ۔ بے بو اور گلابی رنگ سفوف ۔جس کے چکھنے سے
PHESIN
زبان پر سوزش ہوتی ہے ۔ انٹی فبرن اور
فیناسیٹن کا عوض ہے ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۷ ½ گرین ۔

**فی گال** ۔ FEIGOL اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین
اکسٹراکٹ فرانگ گیولا ئٹ کیاری کی ۱۵ ڈرام
پیپرمنٹ ۴۳/۴ ڈرام

سرپ سنا کمپونڈ ۴ ۱/۲ ڈرام

الکسر ارومیاٹک ۱/۲ ڈرام

اسکو بطور ملین استعمال کرتے ہین۔

**فی لان۔تھروپن۔ PHILANTHROPIN** اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

آئرن سفوف کیا ہوا ۱۲ ڈرام

آرپس روٹ ۳ ۱/۲ ڈرام

ٹری نو لیئم ۶ ڈرام

کوشی نئل ۱/۲ ڈرام

شنا ۲ ڈرام

کیلشیم اور سوڈیم ہائی پوفاسفیٹ ۱ ۱/۲ ڈرام

**فی لوڈرمن۔ PHILODERMINE** یہ ایک قسم کا مرہم ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

شلفر۔آکسی کے ٹڈ فیرس سلفیٹ۔مگنیشیا۔

**فی لورل۔تھروٹ پیاسٹلز۔ PHILORAL THROAT PASTILLS** ان پیاسٹلز مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

اکسٹراکٹ آف سٹیرایری ائل کیاپسل۔اکنس تھے رن۔کافی اکسٹراکٹ۔

گلے اور حنجرہ کے بیماریون مین بطور مسکن استعمال کرتے ہین۔

**فیاگیوسال** FAGUSOL ۔گویٰ اسے کال کا نمک بیان کیا جاتا ہے مگر فی الواقع جھوکا ل ہے۔ جس کا رنگ سرخ کر دیا گیا ہے۔

ٹیوبرکیولوسز پران کائی ٹش گیاسٹرو ان ٹس ٹی نل فرمن ٹے سٹن (امعار اور معدہ کی تخمیر) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ۴ ۱/۲ سے ۱۵ گرین تک۔

**فیاگیولن** FAGULINE ۔ یہ ایک قسم کا مرکب ہے۔ جسکو آلات تنفس کے بیماریون مین استعمال کرتے ہین۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| پیاراگوی اسے کال سلفونیٹ | ۱۵ حصے |
| پوٹاسیئم سلفیٹ | ایک حصہ |
| شکر | ۸۴ حصے |
| الکحل | ۳۶ر۵ فی صدی |

**فیناٹال** PHENATOL ۔ حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

اینٹی فبرن۔ کیافین۔ سوڈیئم بائی کاربونیٹ۔

**فینازون** PHENAZONE اینٹی پائی رن کا دوسرا نام ہے۔

**فینازون سیالی سلیٹ** ۔ مترادف ۔ سیالی پائی رن۔

PHENAZONE SALICYLATE

**فیناسیٹن آئی اوڈائڈ۔** PHENACETIN IODID مترادف۔ آئی اوڈوفی نن۔

**فیناسیٹن کاربونیٹ** PHENACETIN CARBONATE مترادف۔ بنزاسی ٹن۔

**فیناسیٹن یورےتھین** PHENACETIN URETHANE مترادف۔ تھرموڈن۔

**فینال برمتھ۔** مترادف۔ برمتھ فی نیٹ ۔ برمتھ کاربولیٹ۔

PHENACETIN BISMUTH برمتھ نائیٹریٹ یا برمتھ کلورڈ کے سولیوشن مین فینال (کاربالک ایسڈ) کا الکالین سولیوشن ملانے سے جو کچھ تہ نشین حاصل ہو اسکو دہوکر خشک کرنے سے بنتا ہے۔ اس مین ۸ ۲ ر ۹ فیصدی برمتھ آکسائڈ موجود ہے۔ بہورا مائل بہ سفید رنگ سفوف پانی اور الکحل مین حل ہوجاتا ہے۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل عفونت امعا) اندرونی استعمال کرتے ہین۔ اسکو زخمون پر چھڑکتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۵ سے ۲۰ گرین تک۔

**فینال تھالی ان۔** مترادف۔ ڈائی ہیڈراکسی ڈائی فینیل تھالائڈ۔ ڈائی ہیڈراکسی تھالوفینان۔

PHENOLPHTHALEIN

۱۰ حصے فینال ۵ حصے تھالک انہیڈرائڈ اور ۴ حصے سلفیورک ایسڈ کو

۱۰ یا ۱۲ گھنٹے ۱۲۰ درجے کی حرارت پر گرم کرین بعد ازان سوڈیم ہیڈراکسائڈ کے
سولیوشن مین حل کرکے فلٹر کرکے اسیٹک ایسڈ سے تہ نشین کرین۔ اس تہ نشین کو الکحل
مین حل کرکے حیوانی کوئلہ سے صاف کرین۔ سفید یا گلابی مائل بہ زرد رنگ چمکدار
سفوف حاصل ہوگا۔ جو پانی مین بہت ہی کم حل ہوتا ہے۔ ایک کو ۱۰ حصے الکحل
مین حل ہو جاتا ہے۔ ۲۵۰ سے ۳۲۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے
اس کا سولیوشن بنا کر الکائی کے کیمیائی تحقیقات کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین
اسکو اندرونی استعمال کرنے سے بہت ہی عمدہ مسہل ثابت ہوا ہے۔ یہ اپنا اثر
۴ یا ۶ گھنٹے مین کرتا ہے۔ اکثر اسکے استعمال سے گردہ اور امعاء مین خراش
اور کمر مین درد نہین ہوتا۔ اسکا سفوف کیاشے مین بھر کر استعمال کرتے ہین
یہ بہت ہی عمدہ ہیڈراگاگ پرگیٹو (دافع) مسہل ہے۔ مگر بعض وقت اسکے
استعمال سے بواسیر کا خون جاری ہو جاتا ہے۔ بچون کیلئے ½ گرین جوانونکے لئے
۲ سے ۳ گرین۔ فربہ بیمارون کے لئے ۶ سے ۸ گرین تک استعمال کرتے ہین

**مقدار خوراک** ۔ ایک سے ۸ گرین تک۔

اس دوا کے قرص فروخت ہوتے ہین۔ جن کا نام پرجن ہے۔ پرجن کے ۳ اقسام
ہین۔ ان فنٹ یعنے بچون کے پرجن مین ½ گرین فینا ل تھالی ان ہے۔ اڈلٹ
یعنے جوانون کے پرجن مین ۱½ گرین ہے۔ اسٹرانگ پرجن یعنے قوی پرجن مین
۷½ گرین ہے۔

**فیناْل۔ٹرائی کلورڈ** PHENOL TRICHLORID مترادف۔اڈناْل۔

**فیناْل جن۔** PHENALGIN مترادف۔اَمونیَم فینیْل اکٹامڈ۔

حسب کیمیائی تحقیقات امریکن میڈیکل الیسوسی ایشن۔اس مین حسب ذیل دوئیان موجود مین

| | |
|---|---|
| اسیٹ انی لڈ | ۷۔۶۰ حصے |
| سوڈیم بائی کارَبونیٹ | ۲۹ حصے |
| اَمونیَم کارَبونیٹ | ۱۰ حصے |

سفید سفوف جو ۲۰۰ حصے پانی مین حل ہوتا ہے۔ ۹۰ فی صدی الکحل مین بخوبی حل ہو جاتا ہے۔بطور انٹی پائی رِیٹک (دافع حرارت) انٹی ملیرِیَل (دافع ملیریا) اَنال جیسک (مسکن اوجاع) اور ہپنا ٹک (منوم) استعمال کرتے ہین۔

**مقدارِ خوراک۔** ۵ سے ۲۰ گرین تک۔

**فیناْل سِل لیو لائیڈ۔** پائی راکسی لن کا سولیوشن جو فیناْل اور کیافر مین بنایا گیا ہے۔ PHENOL CELLULOID

**فیناْل سوڈیم سلفو ری سی نیٹ۔** ۲۵ یا ۳۰ فی صدی فیناْل کا PHENOL SODIUM SULFORICINATE سولیوشن جو سوڈیم سلفو ری سی نیٹ مین موجود ہے۔گارڈ ہاسپیٹال ٹیوبرکیولوسز گلے اور ناک کے مزمن بیماریون۔ڈفتھیریا۔لیارَنجل پاپِل لوما مین بیرونی استعمال کرتے ہین ۲۵ فی صدی کا سولیوشن ۱۔۲۔۳ حصے پانی مین ملا کر اوزنی نا (بخرالانف) مین

لگاتے ہین ۔

**فینال سیالی سلیٹ** ۔ مترادف ۔ سیالال ۔

PHENOL SALICYLATE

**فینال کیامفر** ۔ PHENOL CAMPHOR مترادف ۔ کیامفر فینی لیٹڈ

کاربالک ایسڈ ۲۵ حصے

کیامفر ۷۵ حصے

دونون کو ملاکر اسقدر سحق کرین کہ سیال ہو جاوے ۔ یہ مرکب الکحل ایتھر کلوروفارم اور روغنیات مین حل ہو جاتا ہے ۔ مگر پانی اور گلیسرین مین حل نہین ہوتا ہے ۔ داڑھ کے درد مین بطور مخدر استعمال کرتے ہین ۔ سروکس یوٹے ری یعنے عنق الرحم مین بھی لگاتے ہین ۔

**فینال مونو کلورو** ۔ روغنی سیال جو ۱۹۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کھولتا ہے ۵ر ۰ فی صدی کا سولیوشن PHENOL MONOCHLORO بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین ۔

**فینالین** ۔ یہ ایک قسم کے ملین قرص ہین جس مین $\frac{3}{4}$ گرین فینال تھالی ان (ملاحظہ ہو بیان) موجود ہے ۔ PHENALIN

**فیناڈ** ۔ PHENA KID انٹی فبرن ۔ امونیئم بائی کاربونیٹ اور سوڈیئم بائی کاربونیٹ کا مرکب ہے ۔ بطور انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت)

استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک** ۔ ۵ گرین۔

**فینامن** ۔ PHENAMIN مترادف۔ فینوکائل ہیڈرو کلورائڈ۔

**فینل اسیٹ امائڈ**۔ PHENYL ACETAMID انٹی فبرن کا دوسرا نام ہے۔

**فینل بنزامائڈ**۔ PHENYL BENZAMID مترادف۔ بنزانی لائڈ۔

**فینل بورک ایسڈ**۔ مترادف۔ ایسڈ بورو فینائی لک۔

PHENYL BORIC ACID

**فینل پرو۔ پیولیٹ سوڈیم**۔ ملاحظہ ہو بیان سوڈیم فینل پروپیولیٹ۔

PHENYL PROPIOLATE SODIUM

**فینل پی لوکارپن** PHENYL PILOCARPIN مترادف۔

**فینل ڈائی میتھل پائی رازولان**۔ انٹی پائی رن کا دوسرا نام ہے۔ اسیٹ ٹوئن

PHENYL DIMETHYL PYRAZOLAN

**فینل ڈائی ہیڈرو کوئی نازولن**۔ مترادف اورکسن۔

PHENYL DIHYDROQUINAZOLIN

**فینل سیائی سلیٹ**۔ مترادف سیالال۔

PHENYL SALICYLATE

**فینیل فارمامڈ** - PHENYL FORMAMID - مترادف - فارمانی لڈ -

**فینیل گلی کال انٹی پائی رن** - مترادف - ٹس سال -
PHEML GLYCOL ANTIPYRIN

**فینیل گلی کال سفنے ٹی ڈن** - مترادف - اگب ڈوفی ہن -
PHENYL GLYCOL PHENETIDIN

**فینیل گلی کال میتھی لین اسی ٹیٹ** - مترادف - جیاس مال -
PHENYL GLYCOL METHYLENE ACETATE

**فینیل میتھل کی ٹون** - مترادف - ہپنال -
PHENYL METHYLKETONE

**فینیل ہیڈرازن لے ویولی نک آسڈ** - مترادف - انٹی تھرمن
PHENYL HYDRAZIN LEVULINIC ACID

**فینوبرومیٹ** - PHENOBROMATE - اسٹ انی لڈ اور پوٹاسیم برومیڈ کا مرکب ہے -

**فینوپائی رن** - PHENOPYRIN - حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے -

فیناِل (کاربالک آسڈ) ۴۹ حصے

| انٹی پائی رن | ۱۰۸ حصے |
|---|---|

روغنی بے بو اور بے مزہ سیال بطور مسکن بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**فینوسال۔** PHENOSAL مترادف پیرا فنے ٹی ڈن سیالی سل

اسی ٹیٹ + سیالی سل اسیٹک فنے ٹی ڈن۔

بے رنگ قلمین پانی مین حل نہین ہوتے ہین۔ بطور انالجےسک (مسکن

اوجاع) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۷ ½ گرین۔

**فینوسکسن۔** PHENOSUCCIN مترادف۔ پائی رانٹن۔

**فینوسیالل۔** PHENOSALYL اسمین حسب ذیل ادویات

موجود ہین۔

| کاربالک آشڈ | ۹۰ حصے |
|---|---|
| لیاکٹک آشڈ | ۲۰ حصے |
| سیالی سلک آشڈ | ۱۰ حصے |
| منتھال۔ | ایک حصہ |

ترکیب۔ بذریعہ حرارت کاربالک آشڈ کو گداخت کرکے دوسرے

ادویہ ملادین۔

**فینوکال سیالی سلیٹ۔** مترادف۔ سیالوکال۔

PHENOCOLL SALICYLATE

**فینو کال ہیڈرو کلورڈ** ۔ مترادف فینامن + امیڈو اسٹ

PHENOCOLL HYDROCHLORID

پیاراسفنے ٹی ڈن ۔ ہیڈرو کلورڈ + گلی کو کال ۔ پیاراسفنے ٹی ڈن ہیڈرو کلورڈ + کلوراسٹیل کلور آئیڈ کا اثر سفنے ٹی ڈن پر ڈالنے سے بنتا ہے ۔ سفید چمکدار سوئی کے مانند قلمیں یا سفوف ایک کو ۶ حصے پانی مین حل ہوتا ہے ۔ مگر گرم پانی اور الکحل مین بخوبی حل ہو جاتا ہے ۔ اس دوا سے بخار کی حرارت کم ہوتی ہے ۔ فیناسیٹن کے موافق اسکا بھی عمل ہے مگر بہ نسبت فیناسیٹن اسکا اثر فوری ہوتا ہے ۔ اسکو رو سیاٹاک فیور اکیوٹ رہ میاٹزم ( حاد وجع مفاصل ) ملیریا اور متعدی انفلوانزا مین استعمال کرتے ہین ۔ پائی پرا سے زن کے ساتھ ملا کر رہ میاٹک آرتھرائی ٹس مین استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۲ سے ۱۵ گرین ۔

**فینولڈ** ۔ PHENOLID ۔ اسٹ انی لڈ اور سوڈیم بائی کاربونیٹ کا مرکب ہے بطور انٹی پائی رٹیک ( دافع حرارت ) استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۴ ½ سے ۹ گرین تک ۔

**فینولیا کٹن** ۔ PHENOLACTIN ۔ مترادف ۔ لیا کٹو فی نن ۔

**فینی ڈن** ۔ PHENEDIN ۔ فیناسیٹن کا دوسرا نام ہے ۔

**فینی لان** ۔ PHENYLON ۔ انٹی پائی رن کا دوسرا نام ہے ۔

**فینی ٹی ڈڈ کوی نن کاربونیٹ** ۔مترادف ۔ کی نا فی نن ۔

PHENETIDID QUININE CARBONATE

**فینی ٹی ڈڈ کیامفوریٹ** ۔مترادف ۔کیامفر فینے ٹی ڈڈ ۔

PHENETIDID CAMPHORATE

فینا سیٹن مین اسیٹک آسڈ موجود ہے مگر اسمین بعوض اسیٹک آسڈ ۔ کیامفورک آسڈ ملایا گیا ہے بطور مانع عرق اور دافع بخار استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ½ سے ۵ اگرین تک ۔

**فینی ٹی ڈن ۔ اگےری سی نیٹ** ۔ فینی ٹی ڈن اور اگےری سنک آسڈ کی

PHENETIDIN AGARICINATE

تصعید سے حاصل ہوتا ہے ۔ اگےری سک آسڈ اور فینا سیٹن کے ویسے ہی خواص و فوائد ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ½ سے ۵ اگرین تک ۔

**فینی ٹی ڈن امگ ڈالیٹ** ۔مترادف ۔ امگ ڈو فی نن ۔

PHENETIDIN AMYGDALATE

**فینی ٹی ڈن ٹارٹریٹ** PHENETIDIN TARTRATE مترادف ٹارٹروفن ۔

**فینی ٹی ڈن سیالی سل اسی ٹل** ۔ مترادف ۔ تھرمال ۔

PHENETIDIN SALICYL ACETYL

**فینی ٹی ڈن ۔ میانڈی لیٹ** ۔ مترادف ۔ اگک ڈروفی نون ۔

PHENETIDIN MANDELATE

**فیوران** FUROL خشک کیا ہوا بیٹر کا خمیر ہے ۔ فیورن کیولوسز اور ڈس پیپسیا (بدہضمی) مین استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۷½ سے ۳۰ گرین تک ۔

**فیورن کیولن** ۔ FURUNCULIN مترادف ۔ فیورون کیولن ہے خشک کی ہوئی خمیر کی تیاری ہے ۔ اکزیما اور فیورن کیولوسز میں استعمال کرتے ہین

**مقدار خوراک** ۔ ۱۵ سے ۳۰ گرین تک ۔ بدہضمی میں بھی مفید ہے ۔

**فیورون کیولن** FUROUNCULINE مترادف ۔ فیورن کیولن ۔

# باب کاف عربی

کاپر۔ اسپٹال۔ مترادف۔ کپری سلفو کاربولس۔ COPPER ASEPTOL ہلکے سبز رنگ سوئی کے مانند قلمیں۔ پانی اور الکحل میں حل ہوتے ہیں۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ½ سے ایک فی صدی کا سولیوشن استعمال کرتے ہیں۔ سوزاک میں ½ سے ۱½ فی صدی کا سولیوشن پچکاری کرتے ہیں۔

کاپر سٹریٹ۔ COPPER CITRATE مترادف۔ کپرو سٹرول

کاپر۔ نک لی نیٹ COPPNR NUCLINATE مترادف کپرال

کاپر۔ ہی مال۔ COPPER HEMOL ملاحظہ ہو بیان ہی مال

کاڈاسال CODASOL ویا ئز جیمن ۲۰ فی صدی آئیل آف کیڈ ملایا گیا ہے۔

کاڈرینن۔ یہ ایک قسم کا مرکب ہے۔ جس کے ہر ایک کیوبک CODRENIN سنٹی میٹر (۱ سنم) میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| کوکین ہیڈرو کلورائڈ | ۰۰۲ر۰ گرام |
| اڈرینالن ہیڈرو کلورائڈ | ۰۰۰۰۶ر۰ گرام |

بطور ہیمو سٹیٹک (حابس الدم) اور مقامی بے حس کنندہ و ندان سازی
مین استعمال کرتے ہین - مختصر جراحی مین مذکورۃ الصدر طاقت کا سولیوشن
۵ ر . کیوبک سنٹی میٹر (۸ ½ منم) زیر جلد پچکاری کرین - یا اگر زیادہ حصہ کو
بے حس کرنا منظور ہو تو ایک حصہ کا کاڈری ہن سولیوشن کے ہمراہ ۹۰ حصہ
فزیولاجیک سالٹ سولیوشن ملاوین -

**کاربال لائی سوفارم** - یہہ ایک قسم کا ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم
وبائی) ہے جسمین ۲ حصے لائی سو CARBALLYSOFORM
فارم اور ایک حصہ کروڈ کریٹی سال موجود ہے -

**کاربوسیاپال** - یہہ ایک قسم کا ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم
وبائی) ہے - جس مین حسب ذیل ادویات CARBO SAPOL
موجود ہین -

| | |
|---|---|
| فینال | ۵۰ حصے |
| سوڈا سوپ | ۲۵ حصے |
| پوٹاش سوپ | ۲۵ حصے |

یہہ پانی مین بخوبی حل جاتا ہے - اور ایک فی صدی کا سولیوشن بناکر بطور
ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین -

**کاربولائی سن** - CARBOLYSIN یہہ ایک قسم کے قرص ہین

جس میں فینال (کاربالک ایسڈ) موجود ہے۔ پانی میں حل ہوتے ہیں۔
ڈاکٹر اوریشس کی تحقیقات سے حسب ذیل ادویات کا مرکب ثابت ہوا ہے۔

| | |
|---|---|
| فینال (کاربالک ایسڈ) | ۵۱۸ فی صدی |
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۴۷،۲۲ فی صدی |
| کریم آف ٹارٹار | ۳۴۶ فی صدی |

**کاربیوٹانال** CARBUTANOL - یہہ ایک قسم کا منوم ہے جو اس طریقہ سے بنایا جاتا ہے اسی ٹون کا اثر کلوروفارم پر ڈالیں۔ اندرونی بطور سفوف یا کیپسلز استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک** - ۴½ سے ۲۲½ گرین تک سولیوشن کو محفوظ رکھنے کے لئے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔

**کارپین** CARPAINE - پپوئی کے پتون کے الکالائیڈ کا نام ہے بے رنگ چمکدار تلخ قلمین۔ ۱۲۱ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہیں بعوض ڈیجی ٹالین استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک** - ⅙ سے ⅓ گرین تک زیر جلد استعمال کریں۔

**کارپیولن** CORPULIN - یہہ ایک قسم کے قرص ہیں جس میں اکسٹراکٹ فیوکس وی سی کیولوسز اور اکسٹراکٹ اڈونائی ڈن موجود ہے بطور مانع فربہی استعمال کرتے ہیں۔

**کارٹی سن۔** CORTICIN مترادف بیاسی سن۔

**کارڈال۔** مترادف۔ کارڈال۔ Cardol. ٹرائی بروم سیالال CORDOL چمکدار سفوف جو ۹۵ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے اور پانی میں حل نہیں ہوتا ہے۔ مگر الکحل اور ایتھر میں حل ہو جاتا ہے بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور انٹی رومیاٹک (دافع وجع مفاصل) استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک۔** ۷½ سے ۲۲½ گرین تک۔

**کارڈال۔** یہ روغن اناکارڈیم آکسی ڈنٹیل سے یعنی کاجو کے چھلکوں سے CARDOL نکالا جاتا ہے۔ اسکو بطور آبلہ انگیز استعمال کرتے ہین۔

**کارڈال۔** CARDOL مترادف کارڈال۔ Cordol

**کارڈل۔** مترادف۔ اسی ٹل ٹرائی بروم سیالال۔ CARDYL سفید چمکدار سوئی کے مانند قلمین۔ ۱۰۸ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ پانی مین حل نہیں ہوتے ہین۔ الکحل مین حل ہو جاتے ہین۔ کارڈال۔ Cordol کے موافق اسکے بھی خواص فوائد ہین

**کارگن۔** KARGON حسب تحقیقات امریکن میڈیکل اسوسی ایشن اس مین پوٹاسیم اسی ٹیٹ اور فلوئیڈ ایکسٹراکٹ آف بکو موجود ہے۔

**کارنو۔** KARNO گوشت کا ایکسٹراکٹ ہے۔ جو بہت ہی

رقیق ہے۔ اسمین ۲۵فی صدی البیومن موجود ہے۔ بطور غذا استعمال کرتے ہین

## کارنی فرال

مترادف۔ لائیکر کارنس۔ فرو پیپٹونا ٹس

CARNIFEEROL گوشت کا اکسٹراکٹ ہے جسمین۔ پیپٹونیٹ آف آئرن موجود ہے۔

## کارنی فرن

مترادف۔ آئرن فاسفوسار کولیٹ۔

CARNIFERRIN سرخ مائل کسیقدر بھورا رنگ بے مزہ سفوف پانی مین حل نہین ہوتا ہے۔ مگر الکالین آئسڈ سے ملے ہوئے پانی مین حل ہوجاتا ہے۔ گوشت کے فاسفو آئسڈ کا آئرن سالٹ ہے۔ کلوروسز مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ۳ سے ۴ ½ گرین تک۔ جوانون کے لئے ۱½ گرین۔

## کارنیوٹن

یہہ ایک قسم کا الکالائیڈ ہے جو ارگٹ سے نکالا جاتا ہے۔ پانی مین کم حل ہوتا ہے۔ CORNUTINE یہہ آلات البول کے جریان خون کا بہت ہی عمدہ مانع ہے۔

**مقدار خوراک۔** ½ گرین روزانہ۔ اس کا ہیڈرو کلورائڈ جو پانی مین حل ہوتا ہے۔ اس کی مقدار خوراک ⅙ سے ¼ گرین تک روزانہ۔

## کارنیوٹن سٹریٹ

CORNUTINE CITRATE ۔ بھورے رنگ کا سفوف جو پانی مین کم حل ہوتا ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۱/۱۲ سے ⅙ گرین تک یا اسی خوراک کے موافق زیر جلد

استعمال کرتے ہین -

**کارواکرال** - CARVACROL - آئیل آف اوری گانم کا قوی الاثر جوہر فعال ہے گاڑہا بیرنگ کا روغن - یہہ بہت ہی عمدہ طاقتور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ہے - اسکے آئی اوڈوڈ کو بعوض آئی اوڈوفارم استعمال کرتے ہین -

**کارواکرال آئی اوڈوڈ** - CARVACROL IODID مترادف - آئی اوڈوکرال -

**کاروسال** - CORROSOL حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے -

مرکیوری سکسی نیٹ - کاکوڈائی لیٹ - نووکین -

کیوبک سنٹی میٹر (۳۴ منم) کے شیشیون مین فروخت ہوتا ہے جس مین ۱/۶ گرین مرکیوری موجود ہے - آتشک مین استعمال کرتے ہین ہر دوسرے روز سرین کی مچھلیون مین زیر جلد پچکاری کرین -

**کاروسکسن** - COROSUCCIN یہہ ایک قسم کا انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ہے جس مین ہموزن حسب ذیل ادویات موجود ہین -

سکسی نک آیسڈ سولیوشن (۵ر۱ فی صدی کا)

کروشیو سبلی میٹ سولیوشن (ایک کو دس ہزار کا)

**کارونا** - CORONA یہہ ایک قسم کا مقامی بے حس کنندہ ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

کوکین۔ آب مقطر۔ پکرک آشڈ۔ نائٹرک آشڈ۔ آئیل آف ونٹر گرین۔ آئیل آف تھیم۔ آئیل آف منتھا آروِن سز۔ یوکالپٹس آئیل۔ بنزوائک آشڈ۔ بورک آشڈ۔ دانتون کے نکالنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**کارونل لن** CORONILLINE ۔ یہہ ایک قسم کا الکالائیڈ ہے جو کارونل لا انکا ریپوڈیز سے نکالا جاتا ہے۔ زرد رنگ اور تلخ سفوف پانی اور الکحل مین حل ہوتا ہے۔ ایتھر مین حل نہین ہوتا ہے۔ بطور مقوی دل اور اسٹیمولنٹ (محرک) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ۳ سے ۴ ½ گرین تک۔

**کاس من** KOSMIN ۔ یہہ ایک قسم کا موتھ واشس یعنے منہہ اور دانت صاف کرنے کا عرق ہے جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| فارمال ڈی ہیڈ | ۰٫۳ فی صدی |
| الکحل | ۵۸ فی صدی |
| پانی | ۴۱ فی صدی |
| اکسٹراکٹ آف مراوررائنی | ۰٫۳ فی صدی |
| سیا کارن اور سیماب طبع روغنیات | ۰٫۰۳ فی صدی |

**کافی منٹ ٹیبلائیڈ** COFFEE MINT TABLOID ۔ اس کے ہر ایک قرص مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۲ ۱/۲ گرین |
| امونیم بائی کاربونیٹ | ۱/۱۴ گرین |
| کافی اکسٹرکٹ (رب قہوہ) | ۱/۴ گرین |
| سیریم اکسالیٹ | ۱/۵ گرین |
| آئیل آف پیپرمنٹ | ۱/۵ گرین (وزن کیا ہوا) |

معدہ اور جگر کے امراض مین استعمال کرتے ہین۔

**کاکوڈائی لک آیسڈ** CACODYLIC ACID مترادف

آیسڈ کاکوڈائی لک۔

**کاکوڈائی لیا کال** CACODYLIACOL مترادف۔

گوی اسے کال کاکوڈائی لیٹ۔

**کالائیڈیل بزمتھ اکسائڈ**۔ مترادف۔ بزمتھ آکسائڈ کالائیڈیل۔

COLLOIDAL BISMUTH OXID لائی سال بن پروٹال بن سوڈیم اور بزمتھ ہیڈراکسائڈ کا مرکب ہے۔ اس مرکب مین فلزی بزمتھ ۲۰ فی صدی موجود ہے۔ یہہ ٹھنڈے اور گرم پانی مین حل ہوتا ہے۔ اس کا سولیوشن جو ۲۵ فی صدی تک بنایا جاتا ہے۔ اس کا رنگ زرد مائل بہ سُرخی اور بے مزہ ہوتا ہے۔ اور اس سے زیادہ طاقت کا یعنے ۵۰ فی صدی کا سولیوشن گاڑہا شربت کے مانند ہوتا ہے۔ ۱۰ فی صدی کے سولیوشن مین جست کیتھل سیسہ اور فولاد ملانے سے تہ نشین

نہیں ہوتا ہے ۔ ۵ فی صدی کے سولیوشن مین سلفیورسے ہڈ ہیڈروجن گذارنے سے رنگین ہوتا ہے مگر تہ نشین نہین ہوتا ہے ۔ ڈاکٹر کن نر صاحب نے بچون کے قصور ہاضمہ مین ۱۰ فی صدی کا سولیوشن ۸۵ منم دن مین ۳ یا ۴ مرتبہ استعمال کرنے کے لئے ہدایت کی ہے ۔ اور اس خوراک کو دن مین ۳ یا ۴ مرتبہ تقسیم کرکے پلاوین

**کالائیڈیل سلور** ۔ مترادف ۔ کولارگال

COLLOIDAL SILVER

**کالائیڈیل کیالومل** ۔ مترادف ۔ کیالومیلال

COLLOIDAL CALOMEL

**کالچی سال** COLCHISAL ۔ کالچی سن سیالی سلیٹ کے کیاپسلز ہین جس مین $\frac{1}{250}$ گرین ۔ کالچی سن ہے جو میتھل سیالی سلیٹ مین حل کیا گیا ہے ۔ نقرس اور وجع مفاصل بین استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ایک کیاپسل ہر دو گھنٹے کے فاصلہ سے ۔

**کال ۔ لوسن** COLLOSIN مترادف ۔ فل موجن ۔

کالوڈی ین کا عوض ہے جو پائی راکسی لن کو اسی ٹون مین حل کرنے سے بنتا ہے ۔ اس مین تھوڑا سا کافور بھی موجود ہے ۔

**کال مِن** ۔ CALMIN آنٹی پائی رن اور ہیرائین کا مرکب ہے

جس کو حسب ذیل بیماریون مین استعمال کرتے ہین. مختلف قسم کے کھتمار

بڑان کائی ٹس ۔ کھانسی ۔ دمہ ۔

**کالوڈال** KALODAL ۔ یہہ ایک البیومن کی پرورش کنندہ غذا ہے جسکو زیر جلد یا بذریعہ حقنہ استعمال کرتے ہین ۔ یہہ گوشت سے تیار کی جاتی ہے ۔ اس مین ۹۵ فی صدی البیومی نائیڈز موجود ہے ۔ ہلکا زرد کسیقدر بھورا رنگ بے بو اور بے مزہ سفوف پانی مین حل ہوتا ہے ۔ نارمل سیالائین سولیوشن اس کے ہمراہ ملاکر زیر جلد استعمال کرتے ہین ۔ اسکا سولیوشن اس طریقہ سے بنایا جاتا ہے یہ دوا ۵ گرام یعنی ۷۵ گرین نارمل سیالائین سولیوشن مین ملاکر ۵۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گرم کرین بعد گذرنے ½ گھنٹہ کے ۳ مرتبہ فلٹر کر کے اسٹری لائیزڈ کرلین ۔

**کالوڈانٹ** KALODONT حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے

| | |
|---|---|
| پری سپی ٹیٹڈ چاک | ۲۵۰ حصے |
| مگنیشیا | ۸۰ حصے |
| گلیسرن | ۵۰۰ حصے |
| صابون سفوف کیا ہوا | ۱۵۰ حصے |
| آئیل آف سینمن (روغن دارچینی) | ۲ حصے |
| آئیل آف پپرمنٹ (روغن پودینہ) | ۲۰ حصے |

سبکو باہم ملاکر حسب ذیل ادویات سے رنگ دین۔

| | |
|---|---|
| کارمائین | ½ حصے |
| پوٹاسیم کاربونیٹ | ½ حصے |
| پانی | ۱۰ حصے |

**کالو۔ڈرما۔** KALODERMA حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے

| | |
|---|---|
| جیلاٹن | ۲۵ حصے |
| شہد | ۱۰ حصے |
| گلیسرن | ۶۰ حصے |
| آب مقطر | ۲۷½ حصے |

**کالو۔لیاکٹوز۔** CALOLACTOSE برتھ سب نائٹرس۔کیالومل اور لیاکٹوز کا مرکب ہے بطور انٹس ٹی نل۔ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی امعار) استعمال کرتے ہین۔

**کالیال** KALIAL صابون کا سفوف ہے جسمین ۱۰ فیصدی زائی آل موجود ہے۔

**کالی فارم۔** KALYFORM پوٹاسیم کلوریٹ اور لائی سوفارم کا ٹوتھ پیسٹ یعنے دانتون پر لگانے کا ضماد ہے بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) غرغرہ کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**کاوا سیان ٹل** - مترادف - گوئوسان -

KAVASANTAL

**کاوا - کاوِن - ٹیابلٹس** - ان قرصون مین کاوا کاوا اکسٹراکٹ اور یکساسنیتھیٹی لن ٹنٹرامین موجود

KAVAKAVIN TABLETS

ہے - مثانہ اور آلات البول کے امراض مین استعمال کرتے ہین -

**کاہن سک آشڈ**

CAHINCIC ACID

**کاہن اسن**

CAHINCINE

مترادف - آشڈ کین سک -

**کُپراُل** - مترادف - کاپرِ نگ لی نیٹ -

CUPROL

سبز رنگ سفوف جس مین ۶ فی صدی کاپر (تانبا) موجود ہے - پانی مین بخوبی حل ہو جاتا ہے - ۱۰ فی صدی کی طاقت کا سولیوشن امراض چشم مین استعمال کرتے ہین - بلےفرائٹس (خارش مژگان) بڑے کوما (پلکون کے اندر سرخ دانے ہو جانا) اور کنجنکٹیوا کے کرانک کیتھارڈ مزمن زکام) مین مفید ثابت ہوا ہے - ۵ سے ۱۰ فیصدی کا سولیوشن استعمال کیا جاتا ہے -

بہ نسبت کاپر سلفیٹ اس کے استعمال سے خراش نہین ہوتی ہے -

**کپروسٹ رال** - مترادف - کاپر سٹریٹ -

CUPROCI TRAL

اس دوا کا ۵ سے ۱۰ فی صدی کا مرہم امراض چشم مین استعمال کرتے ہین -

**کپرو - ہی مال** - ۲ فی صدی مس کا مرکب ہے - جو خون کے

CUPRO HEMOL

ڈائیلوٹ سولیوشن کو نیوٹرل کاپر سالٹ سے تہ نشین کرنے سے بنتا ہے - اسکروفیولا (خنازیر) کلوروسز اور انیمیا (کمی خون) مین استعمال کرتے ہیں -

**مقدار خوراک** - ۱/۲ گرین -

**کپری - ڈال** - مرکیورک آئی اوڈائڈ کا سولیوشن جو اسپٹک آئیل مین ہے

CUPRIDOL

اسمین ایک فی صدی مرکیورک آئی اوڈائڈ ہے ۳ گرین کے کیاپسل استعمال کرتے ہین - جو برابر ہین ۱/۳۲ گرین مرکیورک آئی اوڈائڈ ہے - زیر جلد استعمال کرنے کے لئے ۲ کیوبک سنٹی میٹر یعنے ۳۴ منیم لین جیساکہ دوسرے پارے کے مرکبات استعمال کرنے سے فتور ہاضمہ اور منہ آجاتا ہے - اسکے استعمال سے نہو گا -

**کپری سلفوکاربولس** - مترادف - کاپر اسپٹال -

CUPRI SULPHOCARBOLAS

**کنتھارال** - ۳ فی صدی ہائیڈروجن پر آکسائڈ کا سولیوشن ہے -

CATHAROL.

**کِتھارٹِک آسِڈ** - سیاہ رنگ سفوف جو برگ سنا سے نکالا جاتا ہے۔
CATHARTIC ACID
پانی اور ڈائیلوٹ الکحل مین حل ہوتا ہے۔
الکحل اور ایتھر مین حل نہین ہوتا ہے۔ بطور مسہل بعوض سنا استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۱½ سے ۳ گرین تک بچون کے لئے * جوانون کیلئے ۳¾ گرین سے ۶ گرین تک۔

**کُٹنوز پاؤڈر** -
KUTNOW'S POWDER
ملاحظہ ہو بیان پاؤڈر کٹنوز۔

**کرائی - اوجی - نِن** - مترادف - میٹا بنزا مینوسمی کاربازڈ۔
CRYOGENINE
سفید بے بو بے مزہ چمکدار پانی مین حل نہین ہونے والا سفوف۔ بطور اَنٹی پائی رِٹِک (دافع حرارت) اور انٹی فبرک (دافع حرارت) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۹ گرین تک۔

**کرائی - اوسٹیز** - یہہ ایک قسم کا انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ہے جس مین ہم وزن کاربالک آسڈ
CRYOSTASE
کافور سیپاپونِن اور تھوڑا ٹرپن ٹائین موجود ہے۔ گرم کرنے سے یہ مرکب سخت ہوتا ہے۔ مگر ٹھنڈا کرنے سے رقیق ہو جاتا ہے۔

**کرائی اوفِن** - مترادف - میتھاکسی اسِٹ پیپارا فنی ٹی ڈِن۔
KRYOFINE

سفید قلمین جو ۹۸ سے ۹۹ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ پانی مین
کم حل ہوتے ہین۔ سیماب طبع محللات اور غلیظ روغنیات مین حل ہو جاتے ہین۔
بطور انوڈائین (مسکن درد) انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) اور انٹی نیورال
جک (دافع عصبی درد) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۳/۴ ۳ سے ۱/۲ ۷ گرین تک دن مین ۳ مرتبہ۔

**کرائی سائی ڈن** CHRYSOIDIN مترادف۔
ڈائی امیڈو۔ آزو۔ بنزال ہیڈرو کلورائڈ۔
سرخ کسیقدر بھورا رنگ چمکدار سفوف جو پانی مین حل ہوتا ہے۔ اس کا
سولیوشن بنا کر منھہ دہونے اور غرغرہ کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**کرائی سارو بن ٹٹرا اسی ٹیٹ** مترادف۔ لی نی رو بن۔
CHRYSAROBIN TETRA ACETATE

**کرائی سارو بن ٹرائی اسی ٹیٹ** مترادف۔ یورو بن۔
CHRYSAROBIN TRIACETATE

**کرائی سو فارم**۔ زرد رنگ سفوف جو پانی مین حل نہیں ہوتا ہے بعوض
CHRYSOFORM
آئی اوڈو فارم جیو، ندن کے علاج مین استعمال
کرتے ہین

**کران اتھل**۔ نیورال جیا (عصبی درد) اور گوٹ (نقرس) کا علاج ہے
KRON ETHYL

جس کو بیرونی استعمال کرتے ہین ۵ یا ۱۰ قطرہ ایک وقت کے استعمال کے لئے کافی ہین۔

**کرمی لال** KERMI LOL اسکے ہر ۵ ۲ کیاپسلز مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اکسٹراکٹ آف میل فرن | ۱۱۲ ½ گرین |
| سیانٹونن | ۲ ¼ گرین |

**کرو۔ اے ٹال** ۔ مترادف۔ ٹرپن آئی اوڈو۔ ہیڈریٹ۔

CHROATOL سبز مائل بہ زرد رنگ قلمین پانی مین حل نہین ہوتے۔ ایتھر اور کلوروفارم مین کم حل ہوتے ہین مگر الکحل بنزال اور ایتھل اسی ٹیٹ مین فوراً حل ہوجاتے ہین۔ سورپاسز (تقشف الجلد) اور الوپے شیا مین بطور مرہم یا سفوف بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**کرورن** CRUBIN مترادف۔ کوی نولن بزمتھ سلفوسائی نائیڈ کوی نن بزمتھ سلفوسائی نائیڈ۔

زرد مائل بہ سرخ رنگ سفوف پانی اور الکحل مین حل نہین ہوتا ہے۔ ½ فیصدی کا سولیوشن سوزاک مین پچکاری کرتے ہین۔ اسکا سولیوشن اس طریقے سے بناوین = ایک حصہ کرورن ۵ حصے گلیسرن اور ۵ حصے پانی مین خوب رگڑین۔ بعدازان اس قدر پانی ملادین کہ جملہ ۲۰۰ حصے ہوجاوے پیپ

پڑے ہوئے مقامون مین ۲۰ سے ۵۰ فی صدی نشاستہ ملاکر چھڑکتے ہین۔

**کریاٹن** - مترادف۔ میتھل گوانی ڈن اسی ٹک ایسڈ۔

CREATIN

نیم شفاف سفید ٹکڑے، جو پانی مین حل ہوتے ہین بطور مسکیولر اور کارڈیاک ٹانک (مقوی قلب وعضل) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۱ ½ گرین دن مین ۳ مرتبہ۔

**کری۔آلبن** - مترادف۔کریولن البیومی نیٹ۔

CREALBIN

کریولن اور البیومن کا مرکب ہے۔ بطور اسفوف جس مین ۵۰ فی صدی کریولن موجود ہے جس وقت کریولن کی اندرونی استعمال کی ضرورت ہو اوسوقت اسکو استعمال کرین۔

**مقدار خوراک** - ½ سے ۱۵ گرین تک۔

**کری سائی لک ایسڈ** - مترادف۔کری سائل۔

CRESYLIC ACID

**کری سائی لون** - یہہ ایک قسم کا انٹی سپٹک (مزیل العفونت) سولیوشن ہے جس مین ۵۰ فی صدی

CRESYLONE

کری سائل موجود ہے۔

**کری سائی لیاٹن** - گہرا بھورے رنگ کا روغنی سیال جس مین نیا فتھالن اور کری سائل موجود ہے بطور

CHRESYLATIN

انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہیں۔

**کری سامن** ۔ بہت ہی طاقتور جرمی سائیڈ (ممیت جراثیم) اور انٹی سپٹک
CRESAMIN
(مزیل العفونت) ہے جس مین اچھی لن ڈیا مین اور کری سال موجود ہے۔

**کری سال** ۔ مترادف آسیڈم کری سائلکم + کری سائلک آسڈ ۔
CRESOL
بے رنگ یا خفیف زرد رنگ سیال جو القطرہ سے نکالا جاتا ہے ایک کو ۵۰ حصے پانی مین حل ہوتا ہے۔ الکحل گلیسرن کلوروفارم اور روغن زیتون مین مل جاتا ہے۔ بطور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) اور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔ ہوپنگ کاف (کالی کھانسی) اور ہوا کے نالیون کے امراض مین سنگھاتے ہین۔ اس کے حسب ذیل مرکبات ہین۔

لائکر کری سول کمپوزیٹس۔

| | |
|---|---|
| کری سال | ۵۰ حصے |
| لنسیڈ آئیل (روغن السی) | ۲۵ حصے |
| پوٹاسیم ہیڈرا کسڈ | ۸ حصے |
| پانی مع ادویہ | ۱۰۰ حصے |

سب ادویہ وزن کر کے لین۔

برٹش فارماسیوٹیکل کا ڈکس کا یہ نسخہ ہے۔

| | |
|---|---|
| کری سائی لک آنڈ (وزن کیا ہوا) | ۵۰ حصے |
| لنسیڈ آئیل (روغن السی)(وزن کیا ہوا) | ۳۵ حصے |
| پوٹاشیم ہیڈر اکسائڈ | ۸ حصے |
| الکحل | ۴ حصے |
| ڈسٹلڈ واٹر مع ادویہ | ۱۰۰ حصے |

## کری سال آئی اوڈائڈ۔ مترادف۔ ٹرا ماٹال۔

CRESOL IODID

## کری سال بنزوئیٹ۔ مترادف۔ بنزوال کری سال۔

CRESOL BENZOATE

## کری سال سیالال۔ مترادف۔ کری سیالالز۔

CRESOL SALOL

## کری سال سیالی سلیٹ۔ مترادف۔ کری سیالالز

CRESOL SALICYLATE

## کری سلفال

KRESULFOL

اس میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| کروڈ کری سال | ایک حصہ |

کروڈ سلفیورک آیسڈ ۔ ½ حصہ

۳ فی صدی کا سولیوشن بطور ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین

**کریسن** CRESIN ۔ ۲۵ فی صدی کریسال کا سولیوشن جو سوڈیم کریسو آکسی اسی ٹیٹ مین بنایا گیا ہے ۔ ½ سے ایک فی صدی کا سولیوشن بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین ۔

**کریسوٹینک آسڈ** CRESOTINIC ACID ۔ گلابی رنگ سفوف جو پانی مین کم حل ہوتا ہے ۲۔۰ فی صدی کا سولیوشن بطور ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین ۔

**کریسوکن** CRESOCHIN ۔ یہہ ایک قسم کا ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) ہے جس مین نیوٹرل کوی نولین ٹرائی کریسل سلفونیٹ کوی نولین اور ٹرائی کریسال موجود ہے ۔ اس کا ہلکا سولیوشن بنا کر جراحی ہتھیار کو ڈس انفکٹ (دافع سم وبائی) کرتے ہین ۔

**کریسولین** CRESOLIN ۔ کریسال کا صابونی مرکب ہے جو کریولین کے موافق ہے بطور ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین ۔

**کری۔سیالالز۔** CRESALOLS مترادف۔ کری سال شیالال۔ کری سال سیالی سلیٹس۔

اس دوا کے ۳۔اقسام ہین۔ آرتھو کری سیالال۔ میٹا کری سیالال۔ پیارا کری سیالال۔

سیالال کے موافق یہ بھی بنائے جاتے ہین۔ ان ادویات کا سفید ہلکا سفوف ہوتا ہے۔ یہ ادویات پانی مین حل نہین ہوتے ہین۔ مگر الکحل ایتھر اور روغنیات مین حل ہوجاتے ہین۔ آرتھو کری سیالال ۳۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ میٹا کری سیالال ۷۴ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے پیارا کری سیالال ۳۹ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ سیالال کے موافق اسکے بھی خواص و فوائد و خوراک ہین۔ بیرونی بطور انٹی سپٹک ڈسٹنگ پاؤڈر (مزیل العفونت ذرور) استعمال کرتے ہین۔

**کری۔لیوشن۔** KRELUTION کری سال کا سولیوشن ہے جو صابون سے بنایا گیا ہے۔ لائیکر کری سولس کمپونڈ (حسب قرابادین متحدہ امریکہ) کے موافق ہے۔ اسمین ۶۶ فی صدی کری سال موجود ہے پانی مین ملانے سے سبز رنگ کا سولیوشن ہوتا ہے۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**کری ملشن۔** KREMULSION کری سال کا صابونی مرکب ہے جسمین کری سال

بذریعہ زیزن سوپ ملا یا گیا ہے۔ جانوروں کے علاج مین استعمال کرتے ہین۔

**کریو۔ اسپی نال** KREOSPINOL ۔ کریوسوٹ اور اسپی نال کا مرکب ہے۔ سبز مائل کسیقدر بھورا رنگ سفوف جس کی گولیان اور قرص تیار ہو سکتے ہین۔ سل مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ½ سے ۱½ گرین تک۔ دن مین کئی مرتبہ

**کریو۔ ٹرپن کمپونڈ** CREO TERPIN CO اسکے ہر ایک سیال اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| کریوسوٹ | ۴ منم |
| ٹرپن ہیڈریٹ | ۴ گرین |
| کیلسیم گلی سرو فاسفیٹ | ۸ گرین |
| سوڈیم گلی سرو فاسفیٹ | ۴ گرین |
| ہیرائین ہیڈرو کلورائڈ | ½ گرین |

اسکے علاوہ اسمین ۲۶ فی صدی الکحل موجود ہے۔

سل۔ دمہ۔ زکام۔ نیوموینا (ذات الریہ) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ایک سے ۲ چارکے چمچہ تک ہر ایک یا ۳ گھنٹہ کے فاصلہ سے۔

**کریوسال**۔ CREOSAL مترادف۔ کریوسوٹ ٹیانیٹ۔

کاربن آکسی کلورائڈ کا اثر ٹانک ایسڈ اور کریوسوٹ پر ڈالنے سے بنتا ہے بھورے رنگ کا سفوف۔ پانی گلیسرین اور الکحل میں حل ہوتا ہے۔ اس میں خفیف سی کریوسوٹ کی بو آتی ہے۔ اندرونی استعمال کرنے سے معدہ میں متبدل نہیں ہوتا ہے۔ مگر امعاء میں جا کر متفرق ہو کر انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور اسٹرنجنٹ (قابض) کا اثر کرتا ہے۔ خصوصاً سل کے اسہال میں مفید ہے

**مقدار خوراک۔** ۵ا سے ۷۵ گرین تک روزانہ۔

**کریوسال** CREOSOL زرد رنگ خوشبودار سیال جس کا وزن متناسبہ ۱٫۰۸۹ ہے بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہیں۔

**کریوسوٹ آئی اوڈڈ**۔ مترادف۔ کریوسوٹائیڈ۔

CREOSOTE IODID

**کریوسوٹائیڈ**۔ مترادف۔ کریوسوٹ آئی اوڈڈ۔

CREOSOTOID بھورے رنگ کا سفوف جس میں ۲۵ فیصدی آئی اوڈین موجود ہے۔ بطور انٹی ٹیوبرکیولر (دافع ٹیوبرکیولوسس) اور آلٹریٹو (مبدل) استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک۔** $\frac{3}{10}$ سے $\frac{9}{10}$ گرین تک۔

**کریوسوٹال**۔ مترادف۔ کریوسوٹ کاربونیٹ۔

CREOSOTAL

فاس جین گیاس کا اثر کریوسوٹ کے سولیوشن پر ڈالنے سے بنتا ہے۔ جو
سوڈیم ہیڈرا آکسیڈ کے سولیوشن مین بنایا گیا ہو۔اس ترکیب سے حاصل شدہ
روغنی سیال کو ہلکے اکالین سولیوشن سے دہو کر پانی سے بخوبی صاف
کرین بے رنگ وکہربائی رنگ کا گاڑہا سیال ہایی گلیسرن اور ہلکے درجے
کے الکحل مین حل نہین ہوتا ہے۔ الکحل۔ ایتھر۔ کلوروفارم۔ بنزن۔ ایل الکحل
سیماب طبع اور غلیظ روغنیات مین حل ہوجاتا ہے۔ اسکا وزن متناسبہ
۱۶۵ء۱ سے ۱۶۸ء۱ تک ہے۔ سرد جگہہ پر رہنے سے اسمین گوی اسے کاأل
کاربونیٹ علحدہ ہوتا ہے۔ یہ دوا معدہ مین متفرق نہین ہوتی ہے۔
مگر امعاء مین جاکر متفرق ہوکر کریوسوٹ نکلتا ہے۔ اسلئے یہ کریوسوٹ کا
عمدہ عوض نہین ہے۔ اس وجہ سے کہ معدہ مین حل نہین ہوتا ہے سشش
کے مزمن امراض اور ہوا کی نالیون کی بیماریون مین مفید ہے۔ بیان
کیا جاتا ہے۔ کہ اس مین ۹۰ فی صدی کریوسوٹ موجود ہے اور اسکے
استعمال سے خراش نہین ہوتی ہے۔ نیوموینا مین بھی مفید ثابت ہوا ہے۔

**مقدار خوراک۔ ۵ سے ۲۰ گرین تک۔**

## کریوسوٹال۔ اکتھیال۔ CREOSOTAL ICHTHYOL یہ

حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے

کریوسوٹال ۱۵ حصے

| | |
|---|---|
| اکہتھیا ل | ۵ اسحصہ |
| گلیسرن | ۴۰ سے حصے |
| پپرمنٹ واٹر | ۱۰ اسحصے |

سشمش کے پیٹھ پر کیو لوشن میں استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک۔** ۲۰ سے ۳۰ قطرے۔ اس میں ۲۰ فی صدی کریوسوٹال موجود ہے۔

**کریوسوٹ اولی اک ایسٹر**۔ مترادف۔ اولیو کریوسوٹ۔

CREOSOTE OLEIC ESTER

**کریوسوٹ اولی ایٹ**۔ مترادف۔ اولیو کریوسوٹ۔

CREOSOTE OLEATE

**کریوسوٹ ٹیانیٹ**۔ مترادف۔ کریوسال۔

CREOSOTE TANNATE

**کریوسوٹ فارمالن**۔ مترادف۔ کریوفارم۔

CREOSOTE FORMALIN

**کریوسوٹ فاسفائیٹ**۔ مترادف۔ فاسفوٹال۔

CREOSOTE PHOSPHITE

**کریوسوٹ فاسفیٹ**۔ مترادف۔ فوسوٹ۔

CREOSOTE PHOSPHATE

**کریوسوٹ کاربونیٹ** ۔مترادف ۔کریوسوٹال۔

CREOSOTE CARBONATE

**کریوسوٹ کیامفر** ۔گاڑہا روغنی سیال جس مین کریوسوٹ اور کیامفر موجود ہے ۔پانی مین حل

CREOSOTE CAMPHOR

نہین ہوتا ہے ۔مگر الکحل ایتھر اور گلیسرین کے ساتھ حل ہوجاتا ہے بطور رشڈے ٹیٹو (سکن) استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۳ گرین ۔

**کریوسوٹ میاگنی سال** ۔یہہ ایک قسم کاسفوف ہے۔ جسمین ۸۰ فی صدی

CREOSOTE MAGNESOL

کریوسوٹ اور قدرے کاسٹک الکالی اور کیا لسائیڈ مگنیشیا موجود ہے کریوسوٹ کو بطور گولی استعمال کرنیکے لئے اس مرکب کو استعمال کرتے ہین

**کریوسوٹ ویالی ریٹ** ۔مترادف ۔انی اوسوٹ ۔

CREOSOTE VALERATE

**کریوسوٹوسال** ۔ ۲۰ فی صدی کریوسوٹ کا شولیوشن جو ویاز وجن مین بنایا گیا ہے۔

CREOSOTOSOL

**کریوسوفارم** ۔

CREOSOFORM

مترادف۔ کریوفارم ۔

**کرئیوسولم بنزائیکم** ۔ مترادف ۔ بنزوال کرئی سال ۔
CREOSOLUM BENZOICUM

**کرئیوسیاپال** ۔ یہہ ایک قسم کا ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) ہے ۔
CREOSAPOL

**کرئیوفارم** ۔ مترادف ۔ کرئیوسوفارم + کرئیوسوٹ فارمالن ۔
CREOFORM
فارمال ڈی ہنڈیا اور کرئیوسوٹ کی تقعید سے حاصل ہوتا ہے ۔ سبز مائل بہ زرد رنگ اور بے مزہ سفوف الکالین سولیوشن الکحل اور کلوروفارم مین حل ہوجاتا ہے ۔ گوئی اسے کال کرئیوسوٹ اور ڈیواوٹال کے ویسا ہی استعمال کرتے ہین ۔

**کرئیولن** ۔ یہہ ایک قسم کا ٹار آئیل ہے ۔ جس مین کرئی سال موجود ہے
CREOLIN
پانی ملانے سے دودہ کا رنگ ہوجاتا ہے ۔ بطور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین ۔ کرئیولن کے ویسے ہی مرکبات بنانے کے لئے حسب ذیل نسخہ استعمال کرین ۔
نمبر ایک (ڈکل میان) کروڈ کرئی سال (۲۰ سے ۲۵ فیصدی کا) ..۵ گرام اولی ایک آئنڈ. ۲۵ گرام ۔ اکوا امونیا (۱۰ فی صدی کا) ۱۶۰ گرام ۔ مذکورۃ الصدر ادویات کو ملا کر اسقدر پانی شریک کرین کہ جملہ ... اکیوئک سٹنٹی ٹیٹر ہوجاوے ۔

نمبر ۲، ریزن گداخت کیا ہوا ۲۰۰ حصے ٹار آئیل ۷۰ حصے دونون کو باہم ملاکر ۹۰ حصے کاسٹک سوڈا سولیوشن جس کا وزن متناسبہ ۱،۳۳ ہو ملاکر ۱۰۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گرم کرین۔

نمبر ۳، ہیجمہ کریولن (باروئی) وسینے سٹین ٹرپن ٹائن ۷۰ حصے ریزن ۶۰ حصے چربی ۸۰ حصے کاسٹک سوڈا سولیوشن (جسکا وزن تناسبہ ۱،۳۳ ہو) ۹۰ حصے ٹار آئیل ۷۵۰ حصے

**کریولن۔ البیومی نیٹ** ۔ مترادف۔ کری۔ آلبن۔

CREOLIN ALBUMINATE

**کگ لائیڈز** ۔ یہ ایک قسم کے کیاپسلز ہین جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

KUGLOIDS

| | |
|---|---|
| کریوسوٹ نبزوٹ | ایک منم |
| یوکالپٹال نبزوٹ | ایک منم |
| کوی ننگلی سترو فاسیفنٹ | ½ گرین |

ٹیوبرکیولوسز ان لگلوان (تپ دق) لارن جائی ٹس (التہاب الحنجرہ) برآن کائی ٹس مین استعمال کرنے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ایک کیاپسل دن مین ۲ یا ۳ مرتبہ۔

**کلارن** ۔ یہ ایک قسم کا انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) ہے جس مین اسیٹ انی لڈ اور کیافین موجود ہی **مقدار خوراک** ۔ ۷ ½ گرین۔

KALARINE

**کلورال** یہ ایک قسم کا ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) ہے جس مین

CHLOROL

حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| مرکیورک کلورڈ | ایک حصہ |
| سوڈیم کلورڈ | ایک حصہ |
| کاپر سلفیٹ | ۳ حصے |
| ہیڈرو کلورک آسڈ | ایک حصہ |
| پانی | ...۱ حصے |

**کلوران** CHLORAN - مترادف ۔ کلورل اسی ٹونی کلورو فارم ۔

**کلورالوز** CHLORALOSE ۔ مترادف ۔ ان ہیڈرو گلوکو کلورل ۔ ہموزن ان ہیڈرس کلورل اور گلوکوز باہم ملانے سے بنتا ہے ۔ بے رنگ سوئی کے مانند تلخ مزہ کے قلمین بطور منوّم اور سڈیٹیو (مسکن) استعمال کرتے ہین ۔ مگر اسکی خوراک کو بہت ہوشیاری سے دین ۔ ان سا ہُیتا یعنے سہر مین استعمال کرتے ہین ۔ اس دوا کو بطور منوّم بہت ہی کم استعمال کرتے ہین ۔ اسوجہ سے کہ اسکے استعمال سے عادت ہو جاتی ہے ۔ ۲ سے ۸ گرین کی خوراک مین ۔ صرع مین استعمال کرتے ہین ۔ بے خوابی اور راتون کو جو پسینہ نکلتا ہے اوس مین بہت ہی فائدہ مند ثابت ہوا ہے ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۲ سے ۱۰ گرین تک ۔

**کلورالیا** CHLORALIA ۔ یہ ایک قسم کا سولیوشن ہے جس کے ہر ایک فلوئیڈ

اوس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | | |
|---|---|---|
| کمارئن | | ۵ گرین |
| کلورل | | ۹۶ گرین |
| اکسٹرکٹ کونیئم | (رب شوکران) | ایک گرین |
| اکسٹراکٹ ہائیوسیامس | (رب اجوائن خراسانی) | ایک گرین |
| اکسٹراکٹ کنابس انڈیکا | (رب قنب ہندی) | ایک گرین |

بطور منوم استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۳۰ سے ۶۰ منم تک ۔

**کلور ایتھوفارم** CHLORAETHOFORM حسب تحقیقات کمسٹ انڈ ڈرگسٹ اس مین کلوروفارم اور ۲۵ء۰ فی صدی ایتھل کلورائڈ موجود ہے ۔

**کلور بیوٹال** ۔ CHLOR BUTOL مترادف کلوری ٹون ۔

**کلور بیوٹل الکحل** ۔ CHLORBUTYL ALCOHOL مترادف ۔ کلوری ٹون ۔

**کلور بیوٹانال** ۔ CHLOR BUTANOL مترادف ۔ کلوری ٹون ۔

**کلورل** مترادف ۔ کورل ۔

CHLORYL

یہ ایک قسم کا بے حس کنندہ مرکب ہے جس مین ایتھل اور میتھل کلورائڈ موجود ہے ۔

**کلورل - آرتھوفارم** - مترادف اُتیڈہ - آکسی بنزواک ایتھر - اسکے ساتھ کلورل ہیڈرس ملاکر
CHLORAL ORTHOFORM

بطور اینٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور مقامی مخدر استعمال کرتے ہین - زرد رنگ ٹکڑے پانی مین کم حل ہوتے مگر گرم الکحل اور ایتھر مین حل ہوجاتے ہین

**کلورل - اسی ٹوفینانکسم** - بے رنگ منشور نما قلمین جو ۸۱ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور الکحل
CHLORAL ACETOPHENONOXIM

وایتھر مین حل ہوجاتے ہین - حموضات سے ملنے سے اسکے اجزا متفرق ہوتے ہین مرگی اور ٹی ٹانس (کزاز) مین استعمال کرتے ہین -

**کلورل اسی ٹون کلوروفارم** - مترادف - کلوران -
CHLORAL ACETONE CHLOROFORM (کلوری ٹون) ملاحظہ ہو بیان جسکو

بطور منوم و مخدر استعمال کرتے ہین مگر اس مین یہ قابل اعتراض صفت ہے کہ یہ پانی اور ڈائیلوٹ الکحل مین حل نہین ہوتا ہے - اسلئے اسکا استعمال بہت ہی کم ہوگیا ہے - اگر کلوری ٹون اور کلورل ہیڈرس کو تصعید کرین تو ایک مرکب جسکا نام کلورل اسی ٹون کلوروفارم ہے حاصل ہوتا ہے اور یہ ایک فیصدی ٹھنڈے پانی اور آب آگندہ الکحل مین بخوبی حل ہوجاتا ہے اور اس کے استعمال سے سوزش بھی نہوگی - سفید رنگ سوئی کے مانند قلمین جو ۶۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین - اسکے استعمال سے فوری

نیند آتی ہے اور بہت ہی عمدہ مقامی مخدر بھی ہے -

**مقدار خوراک** - ½ سے ۱۵ گرین تک -

## کلورل امڈ - CHLORALAMID

مترادف - کلورل امیڈم ؛ کلورل فارمامیڈم ؛ کلورل فارما ئڈ -

کلورل ان ہیڈرو اور فارما ئڈ کا کیمیائی مرکب ہے - بے رنگ اور بے بو قلمیں - کہربائی رنگ اور کانچ کے ڈانٹ کے شیشوں میں رکھنا چاہئے ایک کو ۱۲ حصے پانی میں حل ہوتے ہیں - ۲ حصے ۹۰ فی صدی الکحل میں بھی حل ہو جاتے ہیں - بطور منوم استعمال کرتے ہیں بہ نسبت کلورل اسکا اثر قلب پر بہت کم ہوتا ہے - اسلئے قلبی امراض میں مستعمل ہے - تمام ہی قسم کے انسامنیا یعنے سہر میں استعمال کرتے ہیں - قلبی امراض کے سہر میں بہت ہی عمدہ منوم ثابت ہوا ہے - ۲۰ سے ۳۰ گرین کی خوراک میں تھوڑے سے اسپرٹ کے ساتھ بطور منوم برائیٹش ڈوزیز میں استعمال کرتے ہیں اسکے ساتھ پوٹاسیم برومائڈ ملا کر سی سک نس یعنے غثیان بحری میں بھی دینے سے مفید ثابت ہوا ہے - اسکو پانی یا گم ٹراگا کینتھا (کتیرا گوند) کے ساتھ ملا کر پلاتے ہیں

**مقدار خوراک** - ۲۰ سے ۵۰ گرین تک - اسکے حسب ذیل مرکبات ہیں

(۱) پاشش کلورل امیڈی - کلورل امڈ کا جرعہ - کلورل امڈ ۳۰ گرین -

میوسلیج مکسچر ایک اونس۔ ایک خوراک فوری پلادیں۔

(۲) کلورل ہائڈریٹ ۳۰ گرین۔ الکحل ۳۰ منم۔ ٹنکچر کارڈیمم کمپونڈ ۳۰ منم۔ کلوروفارم واٹر مع ادویہ ایک سیال اونس۔ ایک خوراک

(۳) مسچیورا کلورل امیڈی کلورل ہائڈریٹ ۴۰ گرین۔ ٹنکچر آف آرنج ایک سیال ڈرام۔ اسپرٹ آف کلوروفارم ۱۵ منم۔ گلیسرن ۴ سیال ڈرام سینمن واٹر مع ادویہ ایک سیال اونس

**مقدار خوراک** ۔ ۳ سے ۶ فلوئیڈ ڈرام تک استعمال کریں۔

(۴) مسچیورا کلورل امیڈی کمپوزیٹا۔ امونیم برومائڈ ۳۰ گرین۔ کلورل ہائڈریٹ مکسچر ایک سیال اونس۔

(۵) برٹش فارماسیوٹکل کا ڈکس کا حسب ذیل نسخہ ہے۔

| | |
|---|---|
| کلورل ہائڈریٹ | ۳۰ گرین |
| پوٹاسیم برومائڈ | ۳۰ گرین |
| الکحل | ۲۰ منم |
| ڈسٹلڈ واٹر مع ادویہ | ایک سیال اونس |

**مقدار خوراک** ۔ $\frac{1}{2}$ سے ایک اونس تک استعمال کریں۔

**کلورل۔ امونیا** ۔ بے رنگ سوئی کے مانند قلمیں جو ۱۷ سینٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور پانی

CHLORAL AMMONIA

ہین حل نہین ہوتے ہین - پانی کے ساتھ پکانے سے اسکے اجزار کلوروفارم اور امونیم فارمیٹ جدا ہوتے ہین بطور ہپناٹک (منوم) اور انالجیسک (مسکن الالم) استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۱۵ سے ۳۰ گرین تک -

**کلورل - امیڈم** - CHLORAL AMIDUM مترادف - کلورل امڈ -

**کلورل - انٹی پائیرن** - مترادف - ہپ نال -

CHLORAL ANTIPYRIN

**کلورل - ای مڈ** - بے رنگ سوئی کے مانند قلمین جو ۱۵۵ CHLORAL IMID سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور پانی مین بہت کم حل ہوتے ہین - مگر الکحل اور ایتھر مین حل ہوجاتے ہین - انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) انوڈائین (مسکن الالم) اور منوم استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۱۵ سے ۴۵ گرین تک -

**کلورل - باسڈ** - مترادف - کلوروالبیومن -

CHLORAL BACID زرد رنگ سفوف جو پانی مین حل ہوتا ہے ضعف معدہ مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ا سے ۲۰ گرین تک دن مین ۳ مرتبہ -

کلورل تھائی مال - مرکب ہے کلورل اور تھائی مال کا مرکب ہے -

CHLORAL THYMOL

کلورل - فارمائڈ - CHLORAL FORMAMID مترادف - کلورل امائڈ -

کلورل - فارمامیڈم - CHLORAL FORMAMIDUM مترادف - کلورل امائڈ

کلورل - فینال - CHLORAL PHENOL حسب ذیل ادویات کا

مرکب ہے -

| | |
|---|---|
| کلورل ہئیڈریٹ | ایک حصہ |
| کاربالک ایسڈ | ایک حصہ |

کلورل - یوری تھین - مترادف - یورےلن -

CHLORAL URETHANE

کلورمیتھل منتھل ایتھر - مترادف - فارمان -

CHLOR METHYL MENTHYL ETHER

کلورو - البیومن - مترادف - کلورل باسٹڈ -

CHLORO ALBUMIN

کلورو - بروم - CHLOROBROM غثیان

بحری کا علاج ہے - جس میں چھ سے حصے

کلورل ہائڈ۔ ۶ حصے پوٹاسیئم برومائڈ اور ۸۵ حصے پانی موجود ہے۔

**کلوروبرومن** ۔ ہائی پوبرومائیٹ آف لائیم کا سولیوشن ہے جس مین پانی ملاکر بطور جرمی سائیڈ
CHLOROBROMON
(ممیت جراثیم) اور انٹی سپٹیک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**کلوروجینن** ۔ مترادف ۔ آل اسٹونن۔
آل اسٹونیا کنس ٹرکٹا کے بیج
CHLOROGENINE
سے یہ الکالائیڈ نکالا جاتا ہے بصورت سفوف ۔ الکحل اور کلوروفارم
مین حل ہوجاتا ہے۔ کوئی نن اور اسٹرکنن کے فوائد ہین ۔ بطور انٹی پائی رٹیک
(دافع حرارت) اور اسٹیمولنٹ (محرک ) ان ٹرمٹی ٹنٹ فیور
(تپ لرزہ) اور ٹائی فس (تپ محرقہ ہذیانی) مین استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱½ سے ۷½ گرین تک ۔

**کلوروسونن** ۔ کلورل ہیڈریٹ اور ہیڈرا کٹنن امن کا مرکب
ہے پانی کے ساتھ ملنے سے اس کے
CHLOROSONIN
اجزا متفرق ہوتے ہین ۔

**کلورومنتھال** ۔ یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس کے بخارات
زکام مین سنگھاتے ہین ۔ اس مین حسب
CHLOROMENTHOL
ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| منتھال (جوہر پودینہ) | ۱۰ حصے |
| الکحالک امونیہ | ۳۰ حصے |
| کلوروفارم | ۷ حصے |

**کلوریٹون** - مترادف - کلوربیوٹیانال + کلوربیوٹل الکحل + اسی ٹون کلوروفارم + ٹرائی کلور ٹرٹی

CHLORETONE

یری بیوٹل الکحل + کلوربیوٹال -

اسی ٹون کلوروفارم ور کاسٹک پوٹاش کو گرم کرنیسے بنتاہی - سفید چمکدار ٹکڑے جسمین کافور کی سی خوشبو اور مزہ ہے - ایک کو ۱۲۵ حصے پانی مین حل ہوتا ہے - الکحل ایتھر کلوروفارم گلی سرن غلیظ اور فرار روغنیات بنزن اور اسی ٹون مین حل ہوجاتا ہے - بطور مقامی بے حس کنندہ اور مسکن درد اور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین - بطور منوم ۱۵ سے ۲۲½ گرین یا ۳۰ گرین کھلاتے ہین - کلورل ہیڈرٹس کے ویسا ہی ہے - مگر اس کے استعمال سے قلب پر پستی کم ہوتی ہے - گم اکیشیا (صمغ عربی) کے ساتھ املشن بناکر پلاتے ہین یا بطور کیاپسلز استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۵ سے ۲۰ گرین تک -

کلوریٹون الکسر - کلوریٹون ۱۰ گرین - اسپرٹ آف پپرمنٹ ۱۰ منم ٹنکچر کارڈیمم کمپونڈ ایک ڈرام گلی سرن مع ادویہ ۲ فلوئیڈ ڈرام ضرورت کے

کے وقت ایک اونس پانی ملاکر ایک خوراک کرین ۔

کلوریٹون ۔ اِنْ ہےلنٹ ۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| کلوری ٹون | ۱۵ گرین |
| کیامفر (کافور) | ۳۷ ½ گرین |
| منتھال (جوہر پودینہ) | ۳۷ ½ گرین |
| سنیمن آئیل (روغن دارچینی) | ۷ ½ گرین |
| لکوئڈ پٹرولاٹم | ۲۔اونس ۷ ڈرام ۲۲ ½ گرین |

اس سلیوشن کو بطور اسپرے (آبشار) آلات تنفس کی بیماریون مین استعمال کرتے ہین ۔

اور ایک قسم کا ۔ اَسِیٹون کلوروفارم ہے ۔ جو کلوروفارم پر اَسِیٹون کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے ۔ اسلئے اس اَسِیٹون کلوروفارم اور کلوری ٹون مین مغالطہ نکرین ۔ اس وجہ سے کہ کلوری ٹون کا دوسرا نام اَسِیٹون کلوروفارم بھی ہے ۔

**کلورِی ڈِن** - CHLORIDEN مترادف ۔ اِیتھی لی ڈِن کلورائڈ ۔

**کلوری ۔ نی اَم** CHLORINIUM ۔ یہ ایک قسم کا ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) ہے جس کے دو جزو ہین ۔

جزو اول سفوف ہے جسمین ایک حصہ نمک اور ایک حصہ بلاک آکسیڈ آف میانگانیز موجود ہے ۔ جزو ثانی جو سیّال ہے اوس مین سلفیورک آسڈ ایک حصہ موجود ہے جب دونون جزو ملتے ہین تو اسمین کلورین گیاس نکلتا ہے جس کو بطور ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین ۔

**کلی ونس ۔ اپی ری انٹ پلز** ۔ یہہ ایک قسم کی ملین گولیان ہین جس مین حسب ذیل KLEEWINS APERIENT PILLS ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| اکسٹراکٹ آف رُوبرب (رب ریوندچینی) | ۵۰۴ گرین |
| اکسٹراکٹ آف کیاسکیارا سگریڈا | ۴۵ گرین |
| پاڈو فل لن | ۳/۴ گرین |
| اکسٹراکٹ آف بلاڈانہ | ۳/۴ گرین |
| کیاسکیارا سگریڈا کے پیچ کا سفوف | حسب ضرورت |

سبکو باہم ملاکر ۵۰ گولیان بنادین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ایک سے ۲ گولیون تک ۔

**کما کوسن** ۔ KAMAKOSIN کدو دانون کا علاج ہے جسمین کمیلا اور کسین موجود ہے ۔

**کمپرسڈ ٹیابلٹس نمبر ۴۰۶** ۔ شکر اندودہ قرص ہین جس مین حسب COMPRESSED TABLETS No. 406

ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اسٹرکنین سلفیٹ | ۱/۵۰ گرین |
| پلوبن اپیکیاک | ۱/۴ گرین |
| کیاپسیکم (مرچ) | ۱/۴ گرین |
| روبرب اکسٹراکٹ (رب ریوندچینی) | ۱/۴ گرین |
| جنشن اکسٹراکٹ (رب جنطیانہ) | ۱/۲ گرین |
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۱ ۴/۵ گرین |

ان قرصون کو بطور ہاضم استعمال کرتے ہین۔

**کمپرسڈ ٹیابلٹس نمبر ۴۰۷** یہہ ایک قسم کے قرص ہین جسمین حسب ذیل ادویات

COMPRESSED TABLETS No. 407

موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اکسٹراکٹ ہایوسیامس (رب اجوائن خراسانی) | ۱/۲ گرین |
| اکسٹراکٹ اوپیم (رب افیون) | ۱/۸ گرین |
| اکسٹراکٹ ہامیلس | ۱/۲ گرین |
| بلوبنس اکسٹراکٹ | ۱/۴ گرین |
| ٹیانن | ۱/۲ گرین |
| تہائی مال (جوہر اجوائن) | ۱/۵۰ گرین |

| | |
|---|---|
| شیائی سلک آسڈ | ۱/۲ گرین |
| بورک آسڈ | ۳ ۱/۴ گرین |
| آلم (زاج ابیض) | ۱/۲ گرین |
| یوکالپٹال | ۱/۲۵ گرین |

ان قرصون کو بعوض وی جائی نل سپازی ٹورمی یعنے فرزجہ لیوکوریا یعنی سیلان رحم مین استعمال کرتے ہین ۔

**کوابین** ۔ QUABAIN مترادف ۔ یوآبین ۔

اسٹروفیانتھس کے بیجون سے یہ گلوکوسائیڈ نکالا جاتا ہے ۔ ٹھنڈے پانی مین کم حل ہوتا ہے ۔ گرم پانی اور الکحل مین حل ہوتا ہے ۔ اسٹروفیانتھن کے ویسے ہی خواص و فوائد ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱/۱۰۰۰ گرین دن مین سہ مرتبہ ۔

**کوارٹونال ٹیابلٹس** ۔ QUORTONOL TABLETS ملاحظہ ہو بیان ٹونالز ۔

**کوپاہی ڈا** ۔ COPAHIDA یہہ ایک قسم کے قرص ہین جس مین ۵ اگرین بالسم کوپے با خشک کیا ہوا موجود ہے ۔

**کوٹائین** ۔ COTOIN کوٹو کی چھال سے یہ دوا نکالی جاتی ہے ۔ زرد رنگ قلمین جو ۱۳۰ سے ۱۳۱ سنٹی گریڈ کی حرارت پر

ڈاکٹر کوچ صاحب کے کیمیائی تحقیقات بیان کرتے ہین۔ کہ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

پوٹاسیم کاربونیٹ ۔ سوڈیم بنزوئٹ ۔ سوڈیم سیالی سلیٹ ۔ بوراکس ۔ تہائی مال منتھال گلیسرن ۔ الکحل ۔

**گلی کوٹن کمپونڈ** ۔ اسکے ہر دو چار کے چمچے مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔ GLYCOTINE CO

| | |
|---|---|
| گلی سرو فاسفیٹ آف لائیم | ۴ گرین |
| گلی سرو فاسفیٹ آف سوڈیم | ۴ گرین |
| گلی سرو فاسفیٹ آف میانگانیز | ۴ گرین |
| گلی سرو فاسفیٹ آف اسٹرکنین | ۱/۶۴ گرین |

**گلی کوجن** ۔ یہ ایک قسم کا کاربوہیڈریٹ یعنے حیوانی نشاستہ ہے GLYCOGEN جو جانورون کے گوشت خون جگر اور اسکے علاوہ خمیر مین موجود ہے۔ فرانس کے ایک ڈاکٹر نے اسکو دوا۔ استعمال کیا ہے سفید رنگ بے بو اور بے مزہ پانی مین حل ہونے والا سفوف۔ الکحل مین حل نہین ہوتا ہے۔ کیا گٹ سٹیا۔ ٹیوبرکیولوسز۔ ورنیوراس تھنیا مین استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱/۲ سے ۲ ۱/۲ گرین تک ۔

**گلی کوجینال** GLYCOGENAL - زرد رنگ سفوف جو پانی مین حل ہوتا ہے۔ الکحل مین حل نہین ہوتا ہے۔ بطور ٹانک (مقوی) اور بیاکٹری سائیڈ (مہیت جراثیم) معتدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۴ ½ سے ۷ ½ گرین تک دن مین ۲ مرتبہ اندرونی استعمال کرین اور بطور زیر جلد ⅗ گرین تک ۔

**گلی کورونک ایشڈ** GLYCURONIC ACID - گاڑھی لگدی شکر کو جلانے سے بنتی ہے ۱۲ ½ ڈرام یہ دوا ۱۶ ½ سیال اونس پانی مین حل کرکے سوڈیم کاربونیٹ سے نیوٹرل یعنے معتدل کرکے بذریعہ حقنہ وہ ذیابطیس جسکے ساتھ سل بھی ہو استعمال کرتے ہین۔

**گلی کوزون** GLYCOZONE - بے رنگ گاڑھا سیال جسمین گلی سرن اور بمقدار زائد اوزون موجود ہے۔

**مقدار خوراک** - ۶۰ منم سے ۱۰۲ منم تک۔ ڈسپیپسیا (بدہضمی) مین تھوڑا سا پانی ملاکر استعمال کرتے ہین۔

**گلی کوسال** GLYCOSAL - مترادف۔ گلی سرن سیالی سلائیڈ + سیالی سالک گلی سرن ایسٹر۔

سفید چمکدار سفوف جو ۱۹۶ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ گرم پانی مین فوراً حل ہوتا ہے۔ مگر ٹھنڈے پانی مین ایک فی صدی سے زیادہ

حل نہین ہوتا ہے۔ کلورد فارم اور ایتھر مین کم حل ہوتا ہے۔ الکالائیڈز
اور کاربونیٹس کے ملنے سے اسکے اجزا متفرق ہوتے ہین۔ سیالی سلک ایسڈ اور
سیالی سلیٹس کے عوض مین استعمال کرتے ہین بطور مرہم ۵ سے ۱۰ فیصدی استعمال کرین
**مقدار خوراک** ۔ ۳۰ سے ۶۰ گرین تک ۔

**گلی کوسال وال** ۔ مترادف ۔ اینٹی ڈیابے ٹیکم ۔
GLYCOSALVAL

**گلی کو فارمال** ۔ گلی سرن جس مین فارمال ڈی ہیڈ موجود ہے۔ بطور
GLYCOFORMAL
انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور
ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین

**گلی کو فی نن** ۔ GLYKOPHENIN سیٹا کارن کا دوسرا
نام ہے ۔

**گلی کو کال پیرافنے ٹی ڈن ہیڈرو کلورڈ** ۔ مترادف ۔
GLYCOCOLL PARAPHENETIDIN فی نو کال
ہیڈرو کلورڈ ۔

**گلی کو ہیرائین** ۔ گلی سرن کا سولیوشن جسمین ۱/۱۶ گرین ہیرائین ہائیڈروکلورائیٹ
GLYCO HEROIN
پائین بارک امونیہ ہائی پو فاسفائیٹ
اور بالسم ٹلو موجود ہے شش کے مزمن امراض سیان کائی ٹس سل اور کھانسی

مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ جوانون کے لئے ایک چار کا چمچہ۔ ۱۰سال کے بچون کیلئے ½ سے ¼ چار کا چمچہ ۳ سال بچون کے لئے ۵ سے ۱۰ قطرے تک۔

**گوٹن**۔ GOUTTIN سوڈیم آف ہیڈروسیتھی لین سٹرٹیٹ کا دوسرا نام ہے۔

**گوڈروسال**۔ یہ ایک قسم کا وینٹوئی مٹ (ملاحظہ ہو بیان) ہے GOUDROSOL جس مین ۲۵ فی صدی ٹار یعنے قطران معدنی موجود ہے۔

**گوڈی رن**۔ پیپٹونیٹ آف آئرن اور میاگنانیز کا سولیوشن ہےجسمین GUDERIN حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| آئرن | ۱۴ر۰ فی صدی |
| میاگنانیز | ۱ر۰ فی صدی |
| البیومن | ۵ر۳ فی صدی |
| شکر | ۵ فی صدی |
| وائین | ۱۰ فی صدی |

گلیسرن اور ارومیاٹکس (افادیہ) حسب ضرورت۔

**گورٹ**۔ GORIT زرد رنگ سفوف پانی مین کم حل ہوتا ہے

اسکو پانی مین حل کرتے ہی آکسیجن گیاس نکلتا ہے۔بطور انٹاسڈ (دافع ترشی) اور ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) اسٹڈ ڈس پیپسیا (حموضی بدہضمی) اور بچون کے سمرڈیاریا مین استعمال کرتے ہین۔یہ اکثر منجنون مین بھی ملایا جاتا ہے۔

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۱۰ گرین تک۔

**گولڈ ہامرس پلز** - ان گولیون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

GOLDHAMMER'S PILLS

| | |
|---|---|
| بزمتھ سیالی سلیٹ | ۰۱ حصہ |
| آئیل پیپرمنٹ | ۰.۰۷ حصہ |
| روبرب | ۰.۰۳ حصہ |
| کوئیلا | ۰.۰۴ حصہ |
| زیرہ | ۰.۰۳ حصہ |
| اکسٹراکٹ آف جنشن | ۰.۰۵ حصہ |
| جیلاٹن | ۰.۰۲ حصہ |

انٹسٹی ٹنل کتھارز (زکام امعاء) مین بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔

**گومی نال** - GOMENOL میلالین کاوری ڈی فلوزا کا سیماب طیبع روغن ہے جسین ۶۰ فی صدی سی نیال موجود ہے۔آلات تنفس کی بیماریون

مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۳ سے ۴ گرین بطور کیاپسلز دن مین ۴ یا ۱۰ مرتبہ استعمال کرین۔ ہوننگ کاف (کالی کہانسی) مین بطور انہے لیشن یا اسپرے (آبشار) ۴ حصے روغن زیتون ملاکر استعمال کرین۔

**گوناپیپسن**۔ واقع سوتراک انجکشن ہے جس مین پیپسن بورک اسٹاڑان عینوشن GONAPEPSIN آف کرین بری اور پانی موجود ہے۔

**گونوراڈل**۔ مترادف سیانٹالال۔

GONOROL دوا نشہ روغن صندل ہے۔ بے رنگ شفاف روغنی سیال جسمین خفیف سی صندل کی بو آتی ہے۔ ۵ا سنٹی گریڈ کی حرارت پر اسکا وزن متناسبہ ۷۹۰ء سے ۹۸۰ء تک ہوتا ہے۔ ۳۰۳ سے ۳۰۶ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کہولتا ہے۔ ۳ حصے ۷ فی صدی الکحل مین حل ہوتا ہے۔ بہ نسبت روغن صندل یہ زود ہضم اور موثر ہے۔

**گونوسان**۔ مترادف۔ کاؤاسنٹل۔

GONOSAN بے رنگ شفاف روغنی سیال جسمین اکسٹراکٹ آف کاوا۔ کاوا اور روغن صندل موجود ہے۔ اسمین بہت ہی خوشبو ہے الکحل۔ ایتھر۔ کلوروفارم مین حل ہوجاتا ہے سوزاک مین بطور کیاپسل استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک - ۴/۱ سے ۲/۱ گرین تک -

گونوگلوبیولی - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس میں ۰۔۳ گرین اشٹری لائزڈ
GONOGLOBULI
کی ہوئی شکر اور ۰۔۳ گرین ترائی من موجود ہے -

گوئی اسے پی رال - مترادف - ہائی پرایے ڈین گوئی اسے کولیٹ
GUAIAPERAL

گوئی اسے تہال - مترادف - ای تہا کال -
GUAIATHOL

گوئی اسے ٹانک - گوئی اسے کال - کریوسوٹ - کوئی نن اشٹرکینن
GUAIATONIC
اور ہائی پوفاسفائیٹس کا مرکب ہے -

گوئی اسے ٹیانن - مترادف - گوئی اسے کال ٹیانوشیا مائی لیٹ -
GUAIATANNIN
باریک سفوف جو پانی اور دوسرے
محللات میں حل نہیں ہوتا ہے - القالیز میں حل کرنے سے زرو مائل بہ سرخ رنگ
عرق ہوتا ہے - پھر حموضات شریک کرنے سے تہ نشین ہوتا ہے - بطور گولی
استعمال کرتے ہیں - ہر ایک گولی میں ۴/۳ گرین دوا مذکور موجود ہے -

گوئی اسے سل - مترادف - کیالسیم - گوئی اسے کال آرتھوسلفونیٹ
GUAIACYL
بھورا رنگ سفوف پانی اور الکحل میں
فوراً حل ہوتا ہے - اسکے مائی سولیوشن کا بنفشی رنگ ہوتا ہے - زیر جلد بطور مخدر

استعمال کرتے ہین۔

**مقدار استعمال** - ۰ا سے ۲۵ا منم تک ۵ فی صدی کا سولیوشن پچکاری کرین۔ اس سے ۶ منٹ تک بے حسی رہتی ہے۔

**گوئی اسے سیانال** - مترادف۔ ڈائی ایتھل گلی کو کال ہ گوئی اکال GUAIASANOL ہیڈرو کلورائڈ۔

سفید منشور نما قلمین جو ۱۸۴ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور پانی مین حل ہوتے ہین بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) دافع عفونت اور مخدر استعمال کرتے ہین اسکے استعمال سے خراش نہین ہوتی۔ سم نہ ہونے کی وجہ سے اسکی خوراک کو بتدریج زیادہ کر سکتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۱۵ سے ۴۵ گرین تک دن مین کئی مرتبہ زیر جلد ۴۵ گرین سے ایک ڈرام تک استعمال کرتے ہین۔ ۱۰ سے ۲۰ فیصدی کا سولیوشن بنا کر اوزینیا (بخر الانف)، اسٹومے ٹائیٹس (سوزش دہن) سسٹائی ٹس (سوزش مثانہ) اور السرز مین استعمال کرتے ہین۔

**گوئی اسے سی ٹن** - مترادف۔ سوڈیم پائی روکیا ٹکن مونو اسی ٹیٹ GUAIACETIN سفید بے بو چمکدار سفوف جو ۱۳۰ سے ۱۳۱ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ ۱۴۰ سے ۱۵۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر متفرق ہوتا ہے سل مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۷ ½ گرین ۱۵ ایک کو ۵ا حصے پانی ملا کر بطور سولیوشن استعمال کرتے ہین۔

**گوئی اسے فارم** - مترادف - جنیو فارم۔

GUAIAFORM

فارمالڈی ہیڈ گوئی اے کال ہے جسکا سفید چمکدار سفوف ہے جسکی بو ونیلا کے موافق ہے۔ الکحل اور الکالیز مین حل پانی اور ایتھر مین حل نہین ہوتا ہے۔

**مقدار خوراک** - ۴ ½ سے ۵ اگرین تک - بلیوتری ٹیوبرکیولوسز اور ٹائی فائیڈ وغیرہ مین استعمال کرتے ہین۔

**گوئی اسے کال** - لکڑی کے کریوسوٹ کو مقطر کرنے سے یہ بنتا ہے

GUAIACOL

بے رنگ روغنی سیال جسکے چکھنے سے جلن ہوتی ہے۔ ایک کو ۸۰ حصے پانی مین حل اور الکحل ایتھر گلی سرین اور روغنیات مین بخوبی حل ہو جاتا ہے۔ اسکا وزن متناسبہ ۱۲۴ را ہے۔ یہ دوا انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) اور دافع عفونت ہے اسلئے اسکو بجاے کریوسوٹ سل مین اندرونی استعمال کرتے ہین۔ بہ نسبت کریوسوٹ زود ہضم ہے۔ مگر انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) طاقت مین کم ہے۔ اسکو روغن بادام مین حل کرکے جیلا ٹن کے کیپسولز مین ایک سے ۵ منم بھرکے دیتے ہین۔ کاڈلیور آئیل کے ساتھ یہ اکثر ملا کر دیا جاتا ہے۔ اسکی گولیان بنانا منظور ہو تو صابون یا ملٹھی کے سفوف

کے ہمراہ بنا دین۔ اسکو بطور انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) بھی استعمال کرتے ہین۔
فینا سٹین اور سوڈئیم سیلی سلیٹ کے مانند یہ بھی بخار کی حرارت کو کم کرتا ہے۔
ایک کو ۵ یا ۱۰ حصے روغن یا لیانولین کے ساتھ ملا کر وجع مفاصل آرکائی ٹس (خصیہ کی سوزش) اور نیورال جیا (عصبی درد) مین بیرونی استعمال کرتے ہین۔ ۵ فی صدی کا سولیوشن روغن زیتون مین بنا کر سل مین زیر جلد اور حنجرے مین پچکاری کرتے ہین۔ زیر جلد استعمال کرنے سے بعض وقت تشنج ہوتا ہے اسلئے اسکو اندرونی ہی استعمال کرین۔

**مقدار خوراک** - ایک سے ۵ منم تک۔

اسکے حسب ذیل مرکبات ہین۔

مسٹچیورا گوی اے کال۔

| | |
|---|---|
| گوئی اے کال | ۴ منم |
| الکحل | ۴۰ منم |
| گلی سرن | ۳۰ منم |
| آئیل سنیمن | ایک منم |
| پانی | ایک اونس |

**نمبر (۲)** ڈیو رنڈز انجکشن

| | |
|---|---|
| گوئی اے کال | ۵ حصے |

| | |
|---|---|
| آئی اوڈین | ایک حصہ |
| پوٹاسیم آئی اوڈائڈ | ۱۰ حصے |
| روغن زیتون (اسٹری لائزڈ کیا ہوا) | ۱۰۰ حصے |

یک مونری ہتائی سنز میں اسکی جلدی پچکاری کرتے ہیں

**نمبر (۳) وسے پر گوی اسے کال کمپونڈ۔**

| | |
|---|---|
| گوئی اسے کال | ۲ حصے |
| ٹرپے ہین | ۲ حصے |
| منتھال | ایک حصہ |
| ہتائی مال | ایک حصہ |
| اسپرٹ آف کلوروفارم | ۳ حصے |

۵ یا ۱۰ منم ان ہیلر (آلہ شموم) میں ڈال کر ریل کے بیمار کو سنگھا وین۔
گوئی اسے کال کی اور ایک قسم ہے جسکے قلیں ہوتے ہیں جسکو بذریعہ حل و عقد کیمیائی بناتے ہیں۔ بہ نسبت سیال گوئی اسے کال یہ کم استعمال کیا جاتا ہے۔

**مقدار خوراک۔** ایک سے ۵ گرین تک۔

**گوئی اسے کال آئی اوڈوفارم** GUAIACOL IODOFORM ۔ اس مرکب میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| گوئی اسے کال | ۴ حصے |

آئی اڈوڈو فارم ‏ ‏ ‏ ‏ ایک حصہ

روغن بادام ‏ ‏ ‏ ‏ ایک حصہ

ٹیوبرکیولوسز اور پلورسی (ذوات الجنب) مین زیر جلد پچکاری کرتے ہین -

**گوئی اسے کال ایسی ٹیٹ** - مترادف - یوکال -

GUAIACOL ACETATE

**گوئی اسے کال ایتھی لی نیٹ** - مترادف - ایتھل ڈائی گوئی اسے کولیٹ -

GUAIACOL ETHYLENATE

چمکدار سوئی کے مانند قلمین جو ۱۳۸ سے ۱۳۹ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور الکحل مین حل ہوتے ہین - مگر گرم پانی مین کم - سِل مین استعمال کرتے ہین -

گوئی اسے کال کے مرکبات کے مانند اسکے بھی خواص و فوائد ہین -

**مقدار خوراک** - ۲ سے ۵ اگرین تک دن مین ۳ مرتبہ -

**گوئی اسے کال بنزوئٹ** - مترادف - بنزوسال -

GUAIACOL BENZOAT

**گوئی اسے کال - پائی پراسے ڈن** - مترادف - پائی پراسے ڈن گوئی اسے کولیٹ -

GUAIACOL PIPERIDIN

**گوئی اسے کال - پرڈائی نامن** - گوئی اسے کال اور پرڈائی نامن کا مرکب ہے

GUAIACOL PERDYNAMIN

جس مین ۵ فی صدی پوٹاسیم سلفو گوی اے کولیٹ موجود ہے۔

**گوی اے کال ٹیا نو سینا مائی لیٹ** - مترادف - گوی اے ٹیانین

GUAIACOL TANNO CINNAMYLATE

**گوی اے کال سلفو نیٹ آف پوٹاسیم** - ملاحظہ ہو بیان - تھیو کال -

GUAIACOL SULPHONATE OF POTASSIUM

**گوی اے کال سوماٹوز** - مترادف - گوی اے کوز -

GUAIACOL SOMATOSE

**گوی اے کال سیالال** - مترادف - گوی اے کال سیالی سلیٹ -

GUAIACOL SALOL

سوڈیم سیالی سلیٹ اور سوڈیم گوی اے کولیٹ پر فاسفورس آکسی کلورائڈ کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے - سفید چمکدار بے مزہ سفوف جسمین سیالال کی سی بو آتی ہے - پانی مین حل نہین ہوتا ہے مگر الکحل ایتھر اور کلوروفارم مین حل ہوجاتا ہے ۶۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے - بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور انٹی رومیاٹک (دافع وجع مفاصل) استعمال کرتے ہین سل کے اسہال پیچش مرازمس (غذا کی کمی کے سبب سے قوائے جسمانیہ کا باطل ہونا) اور رعشہ مین مفید ہے -

**مقدار خوراک** : ۱۵ گرین -

## گوئی اسے کال سیپالی سلیٹ - مترادف - گوئی انے کال سیپالال -

GUAIACOL SALICYLATE

## گوئی اسے کال سینامیٹ - مترادف - اسٹائی راکال -

GUAIACOL CINNAMATE

## گوئی اسے کال فاسفائیٹ - مترادف - گوئی اشے کال فاسفال

GUAIACOL PHOSPHITE

سفید سفوف - پانی کلوروفارم

گلی سرن اسی ٹون اور غلیظ روغنیات مین حل اور ۵ ر ۷ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے - فیرک کلورائڈ ملانے سے اس کا سولیوشن سُرخ رنگ ہوتا ہی ٹیوبر کیولوسز مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۵ گرین تک -

## گوئی اسے کال فاسفال - مترادف - گوئی اشے کال فاسفائیٹ

GUAIACOL PHOSPHOL

## گوئی اسے کال فاسیفٹ - فاسفورس آکسی کلورائڈ کا اثر گوئی اکالے سوڈیم پر ڈالنے سے بنتا

GUAIACOL PHOSPHATE

ہی - سفید چمکدار سفوف - الکحل کلورو فارم اور اسی ٹون مین حل ہوتا ہے - مگر پانی مین نہین - ۹۸ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے - بعوض گوئی اکال سل اور ٹانی فائیڈ فیور مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۱-۱/۲ سے ۳ گرین تک -

## گوئی اے کال کاربونیٹ - مترادف - ڈیو اوٹال -

GUAIACOL CARBONATE

## گوئی اے کال کاربونیٹ کمپونڈ - نرم حل ہونے والے کیاپسلز

GUAIACOL CARBONATE CO.

جسکے ہر ایک مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| گوئی اے کال کاربونیٹ | ۱-۱/۴ گرین |
| کیالسیم ہائی پو فاسفائیٹ | ۱/۴ گرین |
| اکہتیال | ۱/۴ گرین |
| اسٹرانشیم آرسی نائیٹ | ۱/۱۲۰ گرین |
| الیوائیل | مع ادویہ ۵ منم |

مقدار خوراک - ایک سے ۲ کیاپسلز تک ابتدائی ٹیوبرکیولوسز اور کرانک نیو مونیا (مزمن ذات الریہ) مین استعمال کرتے ہین -

## گوئی اے کال - کاکوڈائی لیٹ - مترادف - کاکوڈائی لیاکال -

GUAIACOL CACODYLATE

سفیدمٹی کو جذب کرنے والا سفوف ۲۰ حصہ پانی مین حل ہوتا ہے - الکحل گلی سرین اور غلیظ روغنیات مین فوری حل ہو جاتا ہے - سلور نائٹریٹ ملانے سے سیاہی مائل کسیقدر بہورا رنگ تہ نشین

ہوتا ہے مگر بعد تھوڑی دیر کے بھورے رنگ کا تہ نشین ہو جاتا ہے۔ گرم کرنے سے
پھر تہ نشین حل ہوتا ہے۔
ہائی پو کلورائٹ ملانے سے سرخ رنگ کا تہ نشین ہوتا ہے۔ ٹیوبرکیولوسز
مین روغنی سولیوشن بنا کر زیر جلد استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔ ½ سے ایک گرین تک۔**

**گوئی اشے کال کیامفوریٹ۔ مترادف۔ گوئی اشے کیامفال۔**

GUAIACOL CAMPHORATE

**گوئی اشے کال گلی سرل ایسٹر۔ مترادف۔ گوئی اسے مر۔**

GUAIACOL GLYCERYL ESTER

**گوئی اشے کال ویالی ریٹ۔ مترادف۔ جیوسوٹ۔**

GUAIACOL VALERATE

**گوئی اشے کوز۔ مترادف۔ گوئی اشے کال سوما ٹوز۔**

GUAIACOSE

سیال سوما ٹوز ہے جس مین ۵ فی صدی
کیاشیم گوئی اشے کال سلفونیٹ موجود ہے۔ گہرا بھورا رنگ خوشبودار سیال
پانی کے ساتھ مل جاتا ہے۔ سل کے بیمار دن کو بطور غذا دیتے ہین۔ یہ پرورش کنندہ
بھی ہے اور دافع سل بھی ہے۔

**گوئی اشے کولائیڈ۔** GUAIACOLOID کافوراور

گوئی اسے کال کا مرکب ہے۔جراحی کے وقت ہاتھون کو لگا کر دستکاری یعنے
اپریشن کرتے ہین۔

**گوئی اسے۔کوئن** ۔مترادف۔کوئی نن گوئی اسے کال بائی سلفونیٹ۔
GUAIAQUIN زرد رنگ اور تلخ سفوف جس مین ۳۶،۱۱ فیصدی
کوئی نن اور ۳۴،۴۳ فی صدی گوئی اسے کال موجود ہے۔بطور انٹی پیریاڈک
(دافع امراض نوبتی)، اور انٹس ٹی ٹنل انٹی سپٹک (مزیل عفونت امعاء) استعمال
کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔۴½ سے ۹ گرین تک۔

**گوئی اسے کوئی نال** ۔مترادف۔کوئی نن ڈائی برومو گوئی اسے کولیٹ۔
GUAIAQUINOL زرد رنگ منشور نما قلمین پانی مین حل ہوتے ہین
بطور دافع ٹیوبرکیولوسس اور انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔۷½ سے ۱۹½ گرین تک۔

**گوئی اسے کیا مفال** ۔مترادف۔گاکیا مفال یا گوئی اسے کال
GUAIACAMPHAL کیامفوریٹ۔
گوئی اسے کال اور کیامفورک ایسڈ کا مرکب ہے بے رنگ قلمین یا سفید بے بو
اور بے مزہ سفوف پانی مین حل نہین ہوتا اور الکحل اور کلوروفارم مین حل ہوجاتا
ہے۔سل کے اسہال اور سل مین جو راتون کو پسینہ نکلتا ہے اس مین استعمال

کرتے ہین۔

**مقدار خوراک ۔ ۵ سے ۱۰ گرین تک ۔**

**گوی اسے لن۔** بنزواک میتھی لن ڈائی گوی اسے کال کا الیسٹر ہے
GUAYALIN جو فاربک آلڈنی ہیڈ کا گیاس ذیل کے مرکب
مین گذارنے سے بنتا ہے۔
بنزواک اسنڈ۔ گوی اسے کال۔ فاسفورس آکسی کلورائڈ۔
سبز مائل کیقدر بھورا رنگ سفوف۔ گوئی اسے کال کی طرح اسکو بھی استعمال
کرتے ہین۔

**گوی اسے مر۔** مترادف۔ اورنی سان + اورمی سال + گوئی اسے کال
GUAIAMAR گلیسرل الیسٹر۔
سفید چمکدار سفوف جو ۵۷ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ ۱۰ حصہ
پانی مین حل ہوتا ہے۔ الکحل ایتھر کلوروفارم اور گلی سرن مین بخوبی حل ہوجاتا ہے
ٹائی فائیڈ سسٹائی ٹس (سوزش مثانہ) اور تہائی سرد سل، مین بطور انٹی ٹی ٹل
انٹی سپٹک (مزیل عفونت امعاء) استعمال کرتے ہین۔ آرٹی کیولر رہیاٹزم (جوڑو کا
وجع مفاصل) اور آتشک مین بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک ۔ ۳ سے ۱۵ گرین تک ۔**

**گوی اسے نی ڈین ٹرائی فی نل۔** یہ ایک قسم کا انٹی سپٹک
GUANIDIN . TRIPHENYL

(مزیل العفونت) ہے جو الکحل اور ایتھر مین حل ہوتا ہے۔ ۳۴ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔

**گیارن ٹال** GARANTOL - بیضۂ مرغ کو محفوظ رکھنے کے لئے استعمال کرتے ہین جس مین جلا ہوا چونا شریک ہے۔

**گیارٹن ٹوز** GARANTOSE - سیاکارٹن کا دوسرا نام ہے۔

**گیاس ٹرن ڈائی جسٹیو ٹیابلٹس** GASTRIN DIGESTIVE TABLETS - ان قرصون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| چارکول | ایک حصہ |
| گیاسکیارا سگریڈا بارک | ایک حصہ |
| مگنیزیم کاربونیٹ | ایک حصہ |

**گیاسٹرو۔اسٹی نن** GASTROSTENIN - اُڈری نالین کا الکحل سے بنایا ہوا سولیوشن ہے

**گیاسٹروسال** GASTROSOL - پیپسن ایسڈ البیومن کا الکسر ہے جسکے ہر ۱۰ حصے مین ایک حصہ پپسن اور ایک حصہ ایسڈ البیومن موجود ہے۔

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۷ ½ گرین تک دن مین ۳ مرتبہ۔

**گیاسٹروفان** GASTROPHAN - یہ ایک قسم کا ہاضم اور مشتہی مرکب ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

ٹنکچر آف کواسشیا۔ ٹنکچر کارڈیمم کمپونڈ۔ ٹنکچر آرنج۔ ٹنکچر آف گیا بن گال۔ ٹنکچر اینس۔ آئیل آف آرنج۔

گیاس ٹری سن۔ اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

GASTRICIN

| | |
|---|---|
| امونیم کاربونیٹ | ایک فیصدی |
| امونیم کلورائڈ | ایک فیصدی |
| کریم آف ٹارٹار | ۲ فی صدی |
| روشل سالٹ | ۲ فی صدی |
| کرابز آئیز | ۵ فی صدی |
| کاربونیٹ آف مگنیزیم | ۳ فی صدی |
| سٹریٹ آف مگنیزیم | ۱۰ فیصدی |
| لیاکٹیٹ آف مگنیزیم | ۵ فی صدی |
| سوڈیم کلورائڈ | ۳ فی صدی |
| سوڈیم سلفیٹ | ۳ فیصدی |
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۱۰ فیصدی |

گیاس سٹے رن۔ شفاف بامزہ پپسن کا سولیوشن ہے۔ جو کتون کے GASTERIN پنیکریٹک جیوش سے بنایا جاتا ہے۔

**مقدار خوراک** - ایک سے ۴ چار کے چمچے تک -

**گیاس ٹی روجن** - یہ ایک قسم کا ہاضم و مشتہی مرکب ہے جسمیں کتوں کے معدے کے پپٹک جیوس کے علاوہ ۵ فی صدی GASTEROGEN رڈوبہ ٹپ ۵ فی صدی اسپکونہ بارک موجود ہے -

**مقدار خوراک** - ایک سے ۴ چار کے چمچے تک شوربہ شریک کرکے استعمال کریں -

# باب لام

**لائی تھال** - یہ ایک قسم کا انٹی سپٹیک (مزیل العفونت) سولیوشن ہے
LYTHOL
جسمین بو کا لپٹا ال بہتائی مال آئیل آف ونٹر گرین اور
بورک ایسڈ موجود ہے -

**لائی ٹرال** - بے ضرر لائی سال کا عوض ہے جس مین ۲۰ فی صدی بیٹا نیفتال
LYTROL
کا سولیوشن جو الکحالک پوٹاش سوپ مین بنایا گیا ہے -

**لائی سارجن** - کالائیڈیل سلور ہے جسمین ۲۰ فی صدی نقرہ موجود ہے - نیلے ٹکڑے
LYSARGIN
جو پانی مین حل ہوتے ہین اسکا سولیوشن ہوا مین قائم رہتا ہے
مگر روشنی مین متغیر ہوتا ہے یہ جلد مین جلد نفوذ کرتا ہے - اسکو بطور مرہم استعمال
کرتے ہین - ورید ون مین پچکاری کرنے سے اسکا اثر جلد ہوتا ہے - بہ نسبت زیر جلد
استعمال کرنے سے سوزاک مین ½ سے ایک فی صدی کا سولیوشن مفید ہے -

**لائی سال** - یہ ایک قسم کا انٹی سپٹیک (مزیل العفونت) ہے - جو کریسالز اور
LYSOL
الکالی کا مرکب ہے - ۲۰۰ درجہ کی حرارت پر کھولتا ہے -
بھورا رنگ روغنی سیال جو پانی الکحل کلوروفارم بنزن بنزال اور گلیسرن مین
حل جاتا ہے - بہت ہی عمدہ ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) ہے - ایک سے

۲ فی صدی کا سولیوشن ہاتھون کو ڈس اِن فکٹ (دافع سم وبائی) کرنے کے لیے اور ۳ سے ۵ فی صدی کا سولیوشن جرّاحی اوزارات کو اسٹری لائزڈ کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**لائی سال پلز** LYSOL PILLS - شکر اندودہ گولیان ہین جس مین آئرن اور اپلے گرین لائی سال موجود ہے۔ بطور مشہی اور ہاضم استعمال کرتے ہین کلوروسز مین بھی مفید ہے۔

**لائی سال لائی سوفارم** LYSOL LYSOFORM - ۵ حصے لائی سال اور ایک حصہ لائی سوفارم کا مرکب ہے۔

**لائی سان** LYSAN - فارمال ڈی ہیڈ اور ٹرپینز کا مصعد ہے پانی گلیسرن اور الکحل مین حل ہوتا ہے۔ جرّاحی اوزارات کو اسٹری لائزڈ کرنیکے لئے استعمال کرتے ہین۔

**لائی سلفال** LYSULFOL - لائی سال جسمین ۱۰ فیصدی سلفر ملایا گیا ہے سیاہ مرہم کے مانند لگدی جسکو جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔

**لائی سوپاسٹ** LYSOPAST - اس مین حسب ذیل ودیات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| لائی سال | ۹۰ حصے |
| نیوٹرل سوپ | ۱۰ حصے |

لائی سوفارم۔ فارمال ڈی ہیڈ کا صابونی سولیوشن ہے جو ۱۰ یا ۱۵ حصے
LYSOFORM
فارمال ڈی ہیڈ (۰.۵ سنٹی گریڈ کی حرارت کا)
حسب ذیل سولیوشن مین ملانے سے بنتا ہے۔

| | |
|---|---|
| سافٹ سوپ (نرم صابون) | ۶۰ حصے |
| پانی | ۲۴ حصے |

بے ضرر بے بو اور کم قیمت قوی انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ہے یہ اسقدر قوی
بیاک ٹری سائیڈ (ممیت جراثیم) ہے جو ۲ سے ۵ فی صدی کا سولیوشن موثر ہے
یہ البیومن کو متفرق نہین کرتا ہے۔ پانی اور الکحل مین بخوبی مل جاتا ہے۔ یہ جراحی کیو قت
استعمال کرنے کے قابل ہے اور اوزارون کو بھی ڈس ان فکٹ (دافع سم وبائی)
کرتے ہین۔ ۵ فی صدی کا سولیوشن ذیل کے نامی بیاسی لی یعنے جراثیم کو ۲۴ گھنٹے
مین نیست ونابود کر دیتا ہے۔

نمبر (۱) بیاسی لی۔ ٹائی فی۔ اب ڈومی نالی۔

نمبر (۲) بیاسی لی۔ کولی۔ کم میونس۔

نمبر (۳) اسٹافی لوکاکس۔ پائی اوجی نیز آریس۔

۳ فی صدی کا سولیوشن بیاسی لی انتھراسز کو ۲۴ گھنٹے مین برباد کر دیتا ہے۔
۲ فی صدی کا سولیوشن عام طور سے استعمال کرتے ہین۔ ۴۰ سے ۵۰ سنٹی گریڈ کا
گرم پانی مین اس کا سولیوشن بناکر بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت)

اندام نہانی رحم اور درد مامیل دہوتے ہین۔ اس سولیوشن مین اور پانی ملا کے سوریاسز (تقشف الجلد)
لیوپس اکزیما مین استعمال کرتے ہین ۔
ایسی بی گو مین ۵ فی صدی کا مرہم جس مین تھوڑا سا کاربالک آسڈ اور امونی ایٹڈ
مرکیوری بھی ہو استعمال کرتے ہین۔ اسی طاقت کے مرہم مین تھوڑا سا زنک آکسڈ ملا کے
اکزیما مین استعمال کرتے ہین۔ ۲۵ سے ۵۰ فی صدی کا مرہم جو لیا نولن کے ساتھ
بنایا گیا ہو داد اور ایلوپے شیا ارے ٹا یعنے داء الثعلب مین مفید ہے۔ ۱۰ فیصدی کا
مرہم سوریاسز یعنے تقشف الجلد مین لگاتے ہین۔ ۱۰ فی صدی کا مرہم اور ۵ فی صدی بی نی ٹرسن
ملا کر سی بوریا یعنے لفا مین استعمال کرتے ہین۔ ۱۰ سے ۱۵ فی صدی کا مرہم گال آئنٹمنٹ
مین بنا کر بواسیر مین استعمال کرتے ہین یہ پیپ پڑے ہوئے مقامون کو صاف
کرتا ہے اور وہان کے خون کو روکتا ہے۔ اسی طاقت کا سولیوشن بھی جانورون
کے کاٹے ہوئے مقامون اور جلے ہوئے مقامون مین استعمال کرتے ہین ۔
ہاتھون کو ڈس ان فکٹ (دافع سم وبائی) کرنے کے لئے ایک سے دو فیصدی کا
سولیوشن استعمال کرتے ہین۔ جسوقت کہ ہاتھون کو ملتے ہین تو اس مین سے صابون
کا جھاگ بھی نکلتا ہے۔ اور یہ ایک تری سائڈ (ممیت جراثیم) اثر بھی کرتا ہے مکانونکو
ڈس ان فکٹ (دافع سم وبائی) کرنے اور ازالۂ بدبو اور صاف کرنے کے لئے
بہت ہی عمدہ شئے ہے اسکے حسب ذیل مرکبات ہین۔
لائی سو فارم موتھ واش یعنے لائی سو فارم سے بنایا ہوا منھ دہونے کا عرق لائی سو فارم ٹوتھ پیسٹ

یعنی لائی سوفارم سے بنایا ہوا دانت صاف کرنے کا ضماد ہے۔

لائی سوفارم توتھ پاؤڈر یعنی لائی سوفارم سے بنایا ہوا منجن۔

لائی سوفارم ڈسٹنگ پاؤڈر یعنی لائی سوفارم سے بنایا ہوا ذرور جسکو بڈسور (زخم بستر) بیپ پڑے ہوئے مقامون اور آتشک کے زخمون مین چھڑکتے ہین۔

لائی سوفارم ٹائیلٹ سوپ یعنی لائی سوفارم سے بنایا ہوا صابون جو سنگار کے لئے کام آتا ہے۔

لائی سوفارم لیسنرز یعنی لائی سوفارم کا قرص جسمین آئیل آف بٹیو بروما اور ۲ گرین لائی سوفارم موجود ہے۔

## لائی سی ٹال۔ مترادف۔ ڈائی میتھل پائی پرا سے زن ٹارٹریٹ۔

LYCETOL سفید بے بو اور بے مزہ سفوف جو پانی مین حل ہوتا ہے۔ ۲۴۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ یورک ایسڈ ڈیاتھے سز کا بیش قیمت علاج ہے بعوض پائی پرا سے زن استعمال کرتے ہین۔ مزمن نقرس اور وجع مفاصل مین مفید ثابت ہوا ہے۔ اسکے استعمال سے معدہ مین کوئی فتور نہین ہوتا ہے۔ اسکو زمانہ تک کھلانے سے بیمار برداشت کرسکتا ہے۔ یہ الکالین کاربونیٹس کے ساتھ نقیض ہے

**مقدار خوراک**۔ ۱۵ سے ۳۰ گرین تک۔ زیادہ پانی مین حل کرکے یا اگر ضرورت ہو تو شکر بھی ملا دین یا لمونیڈ یا سوڈہ وغیرہ مین استعمال کرتے ہین۔

لائی سی ڈائن - مترادف - ایتھی لین امیی نل ڈایامین - ایتھیل گلی اکسالی ڈائن -

LYSIDIN

سرخ رنگ کی چمکدار لگدی جو نمی کو جذب کرتی ہے - اسلئے اس کا ۵۰ فی صدی کی طاقت کا سولیوشن فروخت ہوتا ہے - یورک ایسڈ کا بہت عمدہ محلل ہے - پائی پرا سے زائن سے بہتر بیان کیا جاتا ہے - گوٹ (نقرس) لی تھیاسز اور یورک ایسڈ ڈیاسیتھے سز (خون مین یورک ایسڈ کا زیادہ ہوجانا) مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ سے ۲۵ منم تک زیادہ پانی مین ملاکر یا لیمونیڈ یا سوڈہ مین شریک کرکے استعمال کرتے ہین -

لائیکر ارجن ٹامی نی - مترادف - ارجن ٹامین -

LIQUOR ARGENTAMINI

لائیکر امونیا ارگوٹی نی - بہورے رنگ کا سیال جسکے ہر ۱ منم مین ۴ ½ گرین امونیم ارگوٹینیٹ موجود ہے - جو برابر ہے ۵۴ گرین ارگٹ سے -

LIQUOR AMMONIA ERGOTINI

مقدار خوراک - ۱ سے ۳۰ منم تک -

لائیکر انتھراسس کمپونڈ - حسب ذیل ادویات کا سولیوشن ہے

LIQUOR ANTHRACIS CO.

کول ٹار ۱۰۰ حصے

| | |
|---|---|
| بنزال | ۲۰ حصے |
| الکحل | ۲۰۰ حصے |

باہم ملاکر سلفرس زنارشن اور سیالی سلک آشٹہ تھوڑا سا شریک کرین بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین -

**لائیکر انٹی سپٹیکس (وولک مان)** - یہ ایک قسم کا انٹی سپٹک (مزیل العفونت) سولیوشن ہے LIQUOR ANTISEPTICUS (VOLKMAN) جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| تہائی مال | ایک حصہ |
| الکحل | ۱۰ حصے |
| پانی | ۱۰۰ حصے |
| گلیسرین | ۲۰۰ حصے |

**لائیکر بورو بنزوایٹس** - یہ ایک قسم کا منہ دہونے کا عرق ہے جس مین حسب ذیل LIQUOR BORO BENZOATIS ادویات موجود ہین -

یوکالپٹس - تہائی مال - بوراکس - بنزوئٹ آف سوڈا -

**لائیکر تہائی مال آلکالی نس** - یہ ایک قسم کا انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور دافع عفونت LIQUOR THYMOL ALKALINUS سولیوشن ہے جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

تھائی نال مینتھال ۔یوکالپٹال ۔سوڈیم بنزوئٹ ۔بوراکس ۔

ناک اور گلے کے میوکس ممبرین (عابدار جھلی) کے کتھار مین استعمال کرتے ہین ۔

لائیکر تھیو فاسفی نی ۵ فی صدی پوٹاسیئم گوئی اسے کال سلفونیٹ کا

LIQUOR THIOPHOSPHINI

مرکب ہے جسمین لائیم اور فاسفارک ایسڈ موجود ہے ۔

مقدار خوراک ۔ ۱/۲ سے ۲ ۱/۲ ڈرام تک ۔

لائیکر ٹرائی ٹی سی ۔یہ ایک قسم کا سولیوشن ہے جسکے ہر ایک ۷ اونس مین

LIQUOR TRITICI

۲۶ ۱/۲ گرین ٹرٹی کم ری پینز موجود ہے ۔

مقدار خوراک ۔ ایک سے ۴ سیال ڈرام تک ۔

لائیکر ٹونگی سیالی سیلاٹس ۔مترادف ۔ٹونگالن ۔

LIQUOR TONGI SALICYLATUS

لائیکر سپرارینالس ۔سپرارینل گلانڈ کا مائی رب ہے جس مین ۸ ر۰

LIQUOR SUPRARENALIS

فی صدی کلوری ٹون شریک کیا گیا ہے ۷ اونس برابر ہین ۵۰ گرین تازے گلانڈ سے ۔

لائیکر سیالال کمپونڈ ۔ سیالال ۔روغن بلسان روغن صندل اور

LIQUOR SALOL CO.

روغن کباب چینی کا مرکب ہے جسکو

سوزاک گلیٹ (مزمن سوزاک) اور سسٹائی ٹس (سوزش مثانہ) مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک - ۵ سے ۱۰ قطرے تک۔

لائیکر سیالی آئی اوڈ ڈز ہن ری مترادف ہین ہنریٹرائی آئی اوڈ ڈز۔

LIQUOR SALI IODIDES HENRY

لائیکر سیڈ ٹنس - اس مرکب کے ہر ایک اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

LIQUOR SEDANS

| | |
|---|---|
| بلاک ہا | ۶۰ گرین |
| ہیڈرا سٹس | ۶۰ گرین |
| جماکا ڈاگ وڈ | ۳۰ گرین |
| ارومیاٹکس (افادیہ) | حسب ضرورت |

احتباس حیض اور سوزش رحم مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک - ½ سے ایک چار کے چمچے تک۔

لائیکر فارمال ڈی ہیڈ سیاپو نالٹس - یہ مرکب حسب ذیل طریقے سے بنایا جاتا ہے

LIQUOR FORMALDEHYD SOPONATUS

اولین ۲۰ حصے الکحل ۱ حصے باہم ملا کر حسب ذیل ادویات کے مرکب مین ملا دین۔

| | |
|---|---|
| پوٹاسیم لیڈ آکسائیڈ سولیوشن | ۲۶ حصے |
| فارمال ڈی ہیڈ | ۴۴ حصے |

اسکے ۲ ۲ ڈرام مین ۳ قطرے لاونڈر آئیل شریک کرین ملائی سو فارم کے مانند یہ بھی انٹی سپٹک ہے۔

لائیکر فراٹی نی۔ LIQUOR FERATINI مترادف۔ فِراٹونز۔

لائیکر فرّی کمپونڈ۔ کیا سکو فِرّن کا دوسرا نام ہے۔

LIQUOR FERRI CO.

لائیکر فرّی وی ٹِل لی نی۔ زردی بیضۂ مرغ کا مرکب ہے جس مین آئرن موجود ہے۔ LIQUOR FERRI VITELLINI بطور پرورش کنندہ غذا اور ٹانک بومن کا ڈلیور آئیل استعمال کرتے ہین۔

لائیکر کارنس فِرّو پیپٹونا ٹس۔ مترادف۔ کارنی فِرال۔

LIQUOR CARNIS FERRO PEPTOMATUS

لائیکر لیان تھرالی سیاپونی ناٹس۔ لیان تھرال۔

LIQUOR LANTHRALI SAPONINATUS جس مین کوپل لایانگیچر موجود ہے۔ لائیکر کاربونس کے سے اسکے بھی خواص و فوائد ہین۔

لائیکر ہی می نوالبیومی ناٹس۔ مترادف۔ ہی مال بیومن سولیوشن۔

LIQUOR HEMINO ALBUMINATUS

لائیکر یوٹے رنس۔ LIQUOR UTERANS اسکے ہر ایک

اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| بلاک ہا | ۵۵ گرین |
| بلوکوہاش | ۲۸ گرین |
| جماکاڈاگ وڈ | ۲۵ گرین |
| ہنیڈراس ٹس | ۵۵ گرین |
| آرومیاٹکس (افادیہ) | حسب ضرورت |

بیقاعدگی حیض مین استعمال کرتے ہین۔

**لائیکریو کالپٹس کمپونڈ۔** مترادف۔

تہب ٹال۔ LIQUOR EUCALYPTUS CO

**لائی کوپاشٹ۔** اسمین ۹۰ فی صدی لائی سال اور ۱۰ فی صدی نیوٹرل سوپ موجود ہے۔ LYCOPAST

**لائی کورن۔** لائی کورنس رسے ڈیاٹا کا الکلائیڈ ہے۔ بے رنگ قلمین پانی مین کم حل ہوتے ہین۔ الکحل اور ایتھر مین فوری حل LYCORIN ہوجاتے ہین۔ اسے ٹین کے مانند اسکے بھی خواص وفوائد ہین۔

**لائی گوسن۔** LYGOSIN مترادف۔ سوڈیم لائی گوسی نیٹ۔ سیالی سل آلڈی ہیڈ اور اسی ٹون کا مصدر ہے سبز رنگ قلمین جو ۱۲ حصے پانی مین حل ہوتے ہین۔ اس کا سولیوشن نبتا ہے وہ سرخ ہوتا ہے اور اس سولیوشن کو

گرم کرنے سے اسکے اجزا متفرق نہین ہوتے ہین۔ بعوض نائیٹریٹ آف سلور سوزاک مین
استعمال کرتے ہین اور اسکے استعمال سے خراش نہین ہوتی ہے۔ اسلئے زیادہ طاقت کا
سولیوشن استعمال کرسکتے ہین۔ عموماً اسکا ۵ فی صدی کا سولیوشن استعمال کیا جاتا ہے۔

**لارجن** ۔ مترادف ۔ ارجنٹال بن سلور پروٹالبن سلور پروٹالبن ۔
LARGIN چاندی اور البیومن کا مرکب ہے جسمین ۱۱ فی صدی فلز مذکور
موجود ہے۔ ۱۰ حصے پانی مین حل ہوتا ہے۔ گلی سرن مین بھی بخوبی حل ہوجاتا ہے
الکحل اور ایتھر مین حل نہین ہوتا ہے۔ بطور اسٹرنجنٹ (قابض) اور بیاکٹری سائیڈ
(ممیت جراثیم) سوزاک اور امراض چشم مین استعمال کرتے ہین۔ امراض چشم مین ایک
دو اور ۱۰ فی صدی کا سولیوشن مفید ہے۔ اور انجکشن کے لئے ¼ سے ½ فی صدی
کا سولیوشن استعمال کرتے ہین۔

**لاری ٹن** ۔ بے بو اور بے مزہ زرد رنگ قلمین پانی اور الکحل مین کم حل ہوتے ہین
LORETIN اس مین ۲۶ ۳۶ فی صدی آئی اوڈین موجود ہے۔ اسکو
بعوض آئی اوڈو فارم مرہم بنا کر یا خشک سفوف استعمال کرتے ہین۔

**لاری سن** ۔ LARICIN مترادف ۔ اگے رسن ۔

**لاری نال** ۔ LAURENOL حسب ذیل ادویات کا سولیوشن ہے
الیومی نی ام کلورائڈ ۔ زنک سلفیٹ ۔ کاپر سلفیٹ ۔ بطور ڈس انفکٹنٹ
(دافع سمیت وبائی) استعمال کرتے ہین۔

لاری نٹ - LORENIT لاری ایٹ کے موافق اسکے بھی خواص و فوائد ہین -

لازے رن - یہ و بائشم - بورک آسٹڈ - ڈرماٹال - چربی فینال LAZARIN زنک آکسائڈ اور الکحل کا مرکب ہے -

لازی ما - یہ ایک قسم کے قرص ہین جسمین سوڈیم کولی نیٹ کاڑوس میاری لیتھ LAZYMA ڑاکسی کم ماس ٹریٹم اور سنکونا موجود ہے سنگ مرارہ کے علاج مین استعمال کرتے ہین -

لامن یہ ایک قسم کا الکالائیڈ ہے - جولامی نم آلبم سے نکالا جاتا ہے بطور LAMINE حابس الدم استعمال کرتے ہین -

لامولین - LAMOLEIN ول فیاٹ کا دوسرا نام ہے -

لاوڈرما - طبی صابون ہے جسکو بطور پیاراسی ٹی سائڈ دمیت جراثیم جلد LAVODERMA استعمال کرتے ہین - اسمین ۲ فی صدی مرکیوری کیا زی نیٹ موجود ہے -

لپ ٹال - کوی نوسال - اسنس آف پیپرمنٹ یوکالپٹس اور الکحل کا سولیوشن LYPTOL ہے جسکو بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین -

لیپرا اسیرم - LEPRA SERUM ملاحظہ ہو بیان - لیپرولن -

**لیپ رن** - گلی سرین کا املشن جو ٹیوبرکیولن کے برابر ہے - بیاسی لی ہانسن
LEPRINE
کو پرورش کرنے سے بنتا ہے - جذام مین استعمال کرتے ہین - ۰.۷ اسنم لیکر زیر جلد استعمال کرین -

**لیپ رولن** - یہ ایک قسم کا انٹی ٹاکسن ہے جسکو جذام مین استعمال
LEPROLIN
کرتے ہین - شہر رنگون کے ایک دواساز نے تیار کیا ہے - لپرابیاسی لی یعنے جذام کے جراثیم کو ۲ ہفتے تک بغیر نمک کے شوربے مین پرورش کرتے ہین - بعد ازان اس سولیوشن کو پیاسیٹور فلٹر مین چھان کر اس عرق کا دسوان حصہ رہنے تک پکاتے ہین - ٹیوبرکیولن کی طرح اسکی بھی زیر جلد پچکاری کرتے ہین - اسکے استعمال سے حرارت زیادہ ہوتی ہے اور نبض تیز ہو جاتی ہے - مگر چند دن پچکاری کرنے سے حرارت بھی کم ہوجاتی ہے اور نبض بھی برابر چلتی ہے اور مرض بھی زائل ہو جاتا ہے -

**لیپ سن** - زنک آکسی ایتھل امیڈ وسلفونیٹ اور ڈائی آئی اوڈو فینال
LEPSIN
سوڈیم کا سولیوشن ہے - جسکو سوزاک مین استعمال کرتے ہین -

**لکوڈ - آکسی ہی موگلوبن** - مترادف - ہی موفسرم -
LIQUID OXY HEMOGLOBIN

**لکوڈ - انٹی پائی رٹیک** - یہ ایک قسم کا انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت)
LIQUID ANTIPYRETIC

اثال بے سک (مسکن اوجاع) اور انو ڈائن (مسکن الم) ہے۔ جسکے ہر ایک
سیال ڈرام مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| فینا سیٹین | ایک گرین |
| سیا لال | ½ گرین |
| کیا فین سٹرس | ½ گرین |
| انٹی فیبرن | ½۱ گرین |
| ٹارٹارک اسڈ | ½ گرین |
| سودہ بائی کاربونس | ½۱ گرین |

اسکے استعمال سے قلب پسپتی کم ہوتی ہے۔ ان فلوان زا۔ نیوموینا (ذات الریہ)
درد شقیقہ۔ ٹائی فائیڈ فیور۔ وجع مفاصل۔ نیورال جیا (عصبی درد) عرق النسا اور
لمبے گو (درد کمر) مین استعمال کرتے ہین۔

**لکوڈ پپٹونائیڈ۔** LIQUID PEPTONOID ہلکا بھورا رنگ سیال جس کا وزن تناسب ۷ء۱۰۴ سے ۹ء۱۰۴ تک ہے۔

**مقدار خوراک۔** ½ سے ایک اونس تک۔

**لکوڈ ٹیاکا ڈیاس ٹیز۔** LIQUID TAKA DIASTASE اسکے ہر ایک اونس مین ۲۰ گرین ٹیاکا ڈیاسٹیز موجود ہے۔

**لکووزون۔** LIQUOZONE یہ ایک قسم کا انٹی سپٹک

(دافع العفونت) اور جرمی سائیڈ (ممیت جراثیم) ہے جسکو استعمال کرنے سے آکسیجن اور اوزون نکلتا ہے۔ پانی صاف کرنے اور دودہ کو اسٹری لائزڈ کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔ اسکے کیمیائی تحقیقات کرنے سے معلوم ہوا ہے کہ اسمین سلفیورس اور سلفیورک آسڈ موجود ہے۔

**لگنوسلفٹ** ۔ LIGNOSULFIT مترادف۔ لگنوسلفن۔

**لگنوسلفن** ۔ مترادف۔ لگنوسلفٹ۔

LIGNOSULFIN یہ دوا سلولوز کے بناتے وقت حاصل ہوتی ہے اس مین موثر جزو سلفیورس آسڈ موجود ہے۔ اسکی ناگوار بو کو دفع کرنے کے لئے چند خوشبودار چیزین ملائی گئی ہین اسکے بخارات کو بطور اتہ ہے لیش ملکیو نزی ہیوبہ کیولوسز مین استعمال کرتے ہین۔

**لمفال** ۔ کاڈلیور آئیل کا خوشبودار املشن ہے جسمین کی ناسینال موجود ہے LYMPHOL کی ناسینال مین اکسٹراکٹ آف سنیمن اکسٹراکٹ آف سنکونہ بارک اور ایک فی صدی ہی ٹال موجود ہے۔ لمفال مین ایک فیصدی سیالی سلک آسڈ اور ایک فی صدی سلی کن کیالسیم لیاکٹو فاسفیٹ بھی ملایا ہوا فروخت ہوتا ہے۔

**لم کو** ۔ LEMCO یہ ایک قسم کا گوشت کا رب ہے جو ناتوانون کو کھلاتے ہین۔

**لمکیز الکٹرک لینیمنٹ** - اسکے ہر ایک اونس مین ۳ منم کلورڈو فارم ۸ منم ایتھر ایک گرین افیون اور
LEMKE'S ELECTRIC LI. IMENT

۶۲ فی صدی الکحل موجود ہے -

**لین ٹن** - مترادف - پیٹا فینی لین ڈیا من ہیڈرو کلورڈ -
LENTIN
اس دوا کو اسہال مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - بچون کے لیئے ½ گرین دن مین کئی مرتبہ اور جوانون کے لیئے ۱½ سے ۲½ گرین تک اس کے استعمال کے وقت پیشاب سیاہ مائل کسیقدر بھور ا رنگ ہوتا ہے -

**لوسوفان** - مترادف - ٹرائی آئی اوڈو میٹا کری سال -
LOSOPHAN
بے رنگ قلمین جو پانی مین حل نہین ہوسکتے ہین - روغنیات اور چربیون مین حل ہو جاتے ہین - مگر الکحل مین کم - اس مین ۸۰ فی صدی آئی اوڈین موجود ہے - اس کا نقطہ گداخت ۱۲۱ سنٹی گریڈ ہے - بطور اسٹرنجنٹ (قابض) اور انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) جلدی امراض مین ۲ یا ۱۰ فی صدی کا مرہم استعمال کرتے ہین -

**لوفوٹال** - یہ ایک قسم کا روغن ماہی ہے جسمین کاربانک ایسڈ گیاس بھر گیا ہے - اس روغن پر آکسیجن کا اثر کم ہوتا ہے اسلیئے
LOTOTOL
لزوجیت کم پیدا ہوتی ہے - یہ بامزہ اور سریع الہضم ہے -

**لوفلرز سولیوشن** - اس سولیوشن مین حسب ذیل ادویات
LOEFFLER'S SOLUTION
موجود ہین اسکو ڈفتھے ریا
(خناق وبائی) مین بیرونی استعمال کرتے ہین -

| | |
|---|---|
| منتھال | ۳۷½ گرین |
| ٹولوآل | ۲ ڈرام ۱۵ گرین |
| فرک کلورائڈ سولیوشن | ۱۵ گرین |
| ایبسولیوٹ الکحل | ۳ ڈرام ۴۵ گرین |

**لھسینز آئی اوڈو فرریٹڈ کاڈلیور آئیل** - مترادف -
LAHUSEN'S IODOFERRATED CODLIVER OIL
آئی اوڈ -
ال لا -

**لی بانال** - یہ سیماب طبع روغن سڈرس اٹلانٹکا سے نکالا جاتا ہے -
LIBANOL
زرد رنگ بامزہ اور خوشبودار سیال - الکحل ایتھر
اور پانی مین حل نہین ہوتا ہے - بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور ڈسن انفکٹنٹ
(دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین - بطور اکسپکٹورنٹ (مخرج بلغم) آلات تنفس
کی بیماریون مین مفید ہے - وجع مفاصل مین بھی استعمال کرتے ہین - بعوض روغن
صندل سوزاک مین استعمال کرتے ہین - زخمون اور جلے ہوئے مقامون
پر مرہم بناکر لگاتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ سے ۴ گرین دن مین کئی مرتبہ بطور قرص یا کاڈلیور آئیل کے اِملشن کے ساتھ -

**لی پاناال** - LEPANOL روغن ماہی کا عوض ہے -

**لی پانن** - روغن زیتون جس مین ۶ فی صدی اولی اک ایسڈ موجود ہے - LIPANIN جسکو بعوض روغن ماہی استعمال کرتے ہین -

**لی بن** - LEBINE یہ ایک قسم کا انٹی سپٹک (مزیل العفونت) سولیوشن ہے جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| مرکیورک کلورائڈ | ۱/۵ گرین |
| فیناال (کاربالک ایسڈ) | ۱ ۱/۴ گرین (وزن کیا ہوا) |
| سیلی سلک ایسڈ | ۱ ۱/۲ گرین |
| بنزائیک ایسڈ | ۳/۴ گرین |
| کیالسیم کلورائڈ | ۳/۴ گرین |
| برومین | ۱/۴ گرین |
| کوی نن ہیڈرو برومائڈ | ۲ گرین |
| کلوروفارم | ۳ گرین (وزن کیا ہوا) |
| پانی | ۲- اونس ایک ڈرام (وزن کیا ہوا) |

**لی پیوڈاال + لی پیوبروماال** - آئی اوڈین اور برومین ملے ہوئے LIPIODOL LIPIOBROMOL

روغنیات ہین جنکو زیر جلد استعمال کرتے ہین۔ لی یوڈال مین ۴۰ فی صدی
آئی اوڈن موجود ہے۔ شفّاف بے رنگ سیّال جسکو زیر جلد استعمال
کرتے ہین۔ لے یوبرومال مین ۳۳½ فی صدی برومن موجود ہے۔ شفّاف
بے رنگ سیّال جو الکحل مین حل نہین ہوتا ہے۔ سیماب طبع روغنیات مین
حل ہوجاتا ہے۔ اسکو بھی زیر جلد استعمال کرتے ہین۔ ۵ اگرین برابر ہے
۷½ گرین پوٹاسیم برومڈ سے۔

**لی تھال۔** LITHOL الکی کنجی کے ثمر کا اکسٹراکٹ ہے جس مین لی تھیم بھی موجود ہے
وجع مفاصل اور نقرس مین استعمال کرتے ہین۔

**لی تھال۔** LYTHOL یہ ایک قسم کا انٹی سیپٹک (مزیل العفونت) سولیوشن ہے۔ جسمین
تھائی مال یو کالپٹال بورک ایسڈ اور آئیل آف ونٹرگرین
موجود ہے۔

**لی تھال۔** LITHOL اکتھیال کا عوض ہے۔

**لی تھوسان۔** LITHOSAN مترادف۔ کولوسان۔
سنگِ مرارہ کا علاج ہے۔ جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| لی تھی اے مڈ پیرمنٹ واٹر | ۷۵ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| گلی سرن | ۱۰۰ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| مائی ٹنکچر روبرب | ۱۰۰ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

| | |
|---|---|
| کولا وائین | ۲۰ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| کوناک | ۵ اونس (وزن کیا ہوا) |
| سوڈیم بائی کاربونیٹ | ۱۰ ڈرام |
| الکسٹر آف آرنج | ۱۰ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| کی بی ڈوینیسم | ۱ ڈرام |
| اکسٹراکٹ میوری پواما | ۲ ڈرام |
| ٹنکچر وبی ریٹین | ۵ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| ٹنکچر کیاسٹر | ۲ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

**لی تھی ای تھیوبرومن سیالی سیلاٹس** - مترادف - یوروفی رن LITHII THEOBROMIN SALICYLATUS سیالی سلیٹ -

**لی تھی اے ٹڈ ہیڈرانجیا دلامیرٹ**) - یہ ایک قسم کا LITHIATED HYDRANGIA انٹی لی تہک یعنے مانع تولید حصاۃ ہے - جسکے ہر ایک ڈرام مین ۳ گرین تازہ ہیڈرانجیا اور ۳ گرین نجزو سیالی سلیٹ آف لی تہیا موجود ہے - سنگ مثانہ - نقرس - وجع مفاصل اور برائیٹس ڈزیز مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ایک سے ۲ چار کے چمچے تک -

**لی تہیان** - LITHION لی تہیم سٹریٹ - مگنیزیم سلفیٹ اور سوڈیم سلفیٹ کا

دانہ دار مرکب ہے۔ وجع مفاصل اور نقرس مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک - ½ سے ایک چا ء کے چمچے تک کسی قدر گرم پانی مین ملا کر استعمال کرتے ہین۔

لی تھیَم اسگے ری سی نیٹ - حل ہونے والا سفوف - سل مین جو

LITHIUM AGARICINATE

راتون کو پسینہ آتا ہے اسمین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک - ۱½ سے ۳ گرین تک۔

لی تھیَم بائی ٹارٹریٹ - مترادف - ٹارٹارلی تھین۔

LITHIUM BITARTRATE

لی تھیَم بائی پَیرا سے زن - لی تھیَم اور پائی پَیرا سے زن کا مرکب ہے

LITHIUM PIPERAZIN

جو پانی مین حل ہوتا ہے نقرس مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک - ۱۵ سے ۴۵ گرین تک۔

لی تھیَم ڈائی یوری ٹن - مترادف - یوروفی رِن سیالی سلیٹ۔

LITHIUM DIURETIN

لی تھیَم سٹروکوی نیٹ - یوروشن کا عوض ہے۔

LITHIUM CITRO QUINANE

مقدار خوراک - ۲ ½ سے ۵ اگرین تک -

لی تھیم سوزو آئی اوڈولیٹ - چمکدار تکڑے جو پانی مین کم حل ہوتے ہین بعوض سیالی سلیٹس استعمال کرتے ہین -
LITHIUM SOZOIODOLATE

لی تھیم فارمیٹ - بے رنگ قلمین جو پانی مین فوری حل ہوتے ہین - کاربونیٹ آف لی تھیم اور فارمک آسڈ سے بنائے جاتے ہین - وجع مفاصل اور نقرس مین استعمال کرتے ہین -
LITHIUM FORMATE

مقدار خوراک - ½ اونس ایک فی صدی کا سولیوشن استعمال کرین -

لی تھیم کی نیٹ - مترادف - یورٹروپن -
LITHIUM CHINATE

لی ٹال بن - مترادف - لی سی تھن البیومی نیٹ -
LETALBIN

زرد رنگ سفوف جسمین ۲۰ فی صدی لی سی تھن موجود ہے - قرصون پیاسٹلز کو کا اور انفنٹ فوڈس (بچون کی غذا) مین مقدار زیادہ کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین -

لی ٹولن - اس دوا کو جو ہے اور جینو ٹیان دفع کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین - اسمین ایلی کیاک وسلے رتین - اسٹائج لائی کو پوڈیم اور جار موجود ہے -
LETOLIN

**لی سیتھ نروِن** - LECITHNERVIN اسمین لی سی تھن - پوٹاشیم برومڈا اور سوڈیم برو مڈ موجود ہے -

**لی سی تھن** - نیم شفاف زرد مائل بہ سفید رنگ نمی کو جذب کرنے والی LECITHIN موم کے مانند لگدی جو کلوروفارم مین بخوبی حل ہوجاتی ہے - زردی بیضۂ مرغ سے یہ دوا نکالی جاتی ہے - نیوراستھنیا اور ٹیوبرکیولوسز مین استعمال کرتے ہین - ½ سے ۲ گرین تک روغن مین حل کرکے جلدی پچکاری کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ایک سے ۵ گرین تک بطور گولی -

**لی سی تھن البیومی نیٹ** - مترادف لی ٹال ہن -

LECITHIN ALBUMINATE

**لی سی تھن سیرپ** - LECITHIN SYRUP اس شربت مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| زردی بیضۂ مرغ | ۷½ ڈرام |
| پانی | ۱۰۲ منم |

دونون باہم ملاکر حسب ذیل ادویات ملاوین -

| | |
|---|---|
| سوڈیم کلورائڈ | ۲۲½ گرین |
| شکر | ۵ ڈرام |

گلی سیرن ۱۰ ڈرام

سٹر آمنڈ واٹر ۱۲۷ امنم

لی سی تھن کاڈلیور آئیل ۔ حسب ذیل ادویات کا سولیوشن ہے ۔

LECITHIN CODLEVER OIL.

لی سی تھن ۲ ڈرام

کاڈلیور آئیل ۵۰۰ ڈرام

راکائی ٹس دالکسلح، مین استعمال کرتے ہین ۔

لی سی تھن کوکو ۔ مترادف ۔ لی سی ٹوجن ۔

LECITHIN COCOA.

لی سی تھن ۔ گرانیولیٹڈ ۔ اس طریقے سے بنایا جاتا ہے

LECITHIN GRANULATED

کہ ۵ ڈرام لی سی تھن ۰۲۵

ڈرام وینائلن ۔ ۴۰ ڈرام ۹۰ فی صدی الکحل مین تر کرکے ۴۴۰ ڈرام دانہ دار شکر ملاکر گرمی پر خشک کرلین ۔

لی سی ٹوجن ۔ مترادف ۔ لی سی تھن کوکو ۔

LECITOGEN

اس مرکب کی ہر خوراک مین ۴۵ گرین لے سی تھن ہمراہ کوکو موجود ہے ۔

لی نا ڈن ۔ LIENADEN سیاہ سفوف مختلف اقسام جانورونکے

طحال سے بنایا جاتا ہے۔ ملیریا کیاکیک سیما اور طحال کے سکڑ جانے مین استعمال کرتے ہین۔ ایک حصہ اسکا برابر ۴ حصے تازہ سے۔

**مقدار خوراک** - ۱۰ سے ۲۵ گرین تک۔

**لی نوجین** - وپازوجین کا عوض ہے جو روغن السی سے بنایا گیا ہے

LINOGEN اسکے حسب ذیل مرکبات ہین۔

لی نوجنیم لکوئیڈم - لنسیڈ آئیل ۳۵ حصے - اولین ۲۰ حصے اسپرٹ امونیا ارومیٹک ۸ حصے - الکحل ۲ حصے - ایتھر ۲ حصے - لی نوجنیم آئی اوڈ اٹم ۳-۶ یا ۱۰ فیصدی آئی اوڈین ملا یا ہوا فروخت ہوتا ہے۔

لی نوجنیم اسپی سم لنسیڈ آئیل کا مرہم (لنسیڈ آئیل ۳ حصے اور ۲ حصے پیرافین) ۶ حصے اولین ۲۰ حصے اسپرٹ امونیا ۱ حصے سبکو باہم ملالین۔

لی نوجنیم کیامفور اٹم اسمین ۲۵ فی صدی کیامفر موجود ہے۔

لی نوجنیم کلورل ہیڈ ریٹ۔ اس مین ۲۰ فی صدی کلورل ہیڈریٹ موجود ہے۔

**لی نوسان کیاپسلز** - ہر ایک کیاپسل مین حسب ذیل ادویات

LINOSAN CAPSULES موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| روغن صندل | ۱½ گرین |
| آئیل آف جونی پر | ۱½ گرین |

لنیڈآئل                ا ۱/۲ گرین

سوزاک مین ۶ کیاپسلز استعمال کرین مثانہ کے کہتاؤ مین ۲ سے ۵ تک۔

**لی نو نن۔** LINONIN کاڈلیور آئیل کا مرکب ہے۔

**لی نی رُو بن۔** مترادف۔ کرائی سارُوبن ٹرائسی ٹیٹ۔

LENIROBIN کرائی سارُوبن کا عوض ہے اسکے استعمال سے خراش نہین ہوتی ہے۔ جلد اور کپڑے پر دہبا نہین پڑتا ہے۔

**لی نی سٹ۔** بے سک اسی ٹیٹ آف الیومی نی ام ہے۔ بہت ہی

LENICET باریک سبک سفید سفوف پانی مین بمشکل حل ہوتا ہے۔ روشنی اور ہوا مین قائم رہتا ہے۔ اسمین ۷۰ فی صدی اسیٹک آسڈ اور ۳۰ فی صدی الیومینیا موجود ہے۔ جسوقت کہ پانی مین ملایا جاتا ہے تو بتدریج متفرق ہوتا ہے۔

اسکا الکحل سے بنایا ہوا سولیوشن بطور اسٹرنجنٹ اور انٹی سپٹک استعمال کرتے ہین۔

**لی نی گا لال۔** مترادف۔ پائی رُد گالال ٹرائی اسی ٹیٹ۔

LENIGALLOL سفید سفوف جو ۶۵ اشنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ ایک کو ۱۰ فیصدی کا مرہم یا زنک آکسائڈ ملا کر اکزیما مین استعمال کرتے ہین۔ اسکے استعمال سے خراش

نہین ہوتی ہے۔

**لے وِیُورارجِیر۔** LEVURARGYRE نکٹ لی ان مرکیوری ہے جو خمیر مین مرکیورک کلورائڈ ڈالنے سے بنتا ہے آتشک مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** $\frac{1}{125}$ سے ۱ گرین تک۔

**لے وِیُورِن۔** LEVURIN خشک کیا ہوا بیئر کا خمیر ہے۔ فیورن کیو لوسز مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ایک سے ۲ چار کے چمچے تک قبل از غذا۔

**لے ویوری ٹن۔** LEVURETIN بیئر کا خشک کیا ہوا خمیر ہے۔ ذیابیطس فیورن کیولو سز کرانک اکزیما مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ایک چاء کا چمچہ۔

**لے۔ ویُولوز۔** LEVULOSE مترادف۔ ڈیابے ٹن۔

**لے۔ ویُو لو کلورل۔** LEVULO CHLORAL کلورل اور لے ویولوز کا مرکب ہے موافق کلورل ہیڈریٹ اسکے بھی خواص و فوائد ہین۔

**لیابوڈا۔** LABODA یہ ایک قسم کے قرص ہین جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

ٹرپی نال منتھال -

کھانسی اور زکام مین استعمال کرتے ہین -

**لیاسارز پیسٹ -** LASSAR'S PASTE مترادف

پیاسٹا لیاسارز -

**لیاکٹا گال** - زرد رنگ سبک اور بے بو سفوف

LACTAGOL جس مین بنولون کا خشک کیا ہوا اکسٹراکٹ ہے

بطور مولد شیر استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ایک چاء کا چمچہ -

**لیاکٹال** - مترادف - بیٹا نیا فتھال لیاکٹیٹ + لیاکٹو نیا فتھال -

LACTOL بے رنگ قلمین پانی مین حل نہین ہوتے ہین اندرونی

استعمال کرنے سے اسکے ۲ اجزار لیاکٹک آسڈ اور بیٹا نیا فتھال متفرق

ہوتے ہین اسلئے اسکو بطور انٹس ٹی نل انٹی سپٹک (مزیل عفونت امعار)

استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۷ ½ گرین -

**لیاکٹل - پروپن** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جو لیاکٹک آسڈ کا اثر

LACTYL PROPIN ٹروپن پر ڈالنے سے بنتا ہے

سفید چمکدار قلمین - پانی - الکحل اور ایتھر مین حل اور ۴ سے ۵ سنٹی گریڈ

کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ بطور ٹانک (مقوی) اور اسیٹومیلنٹ (محرک)، استعمال کرتے ہین۔

## لیاکٹل فنے ٹی ڈن۔ مترادف۔ لیاکٹو فی نٹن۔

LACTYL PHENETIDIN

**لیاکٹو**۔ دودھ کی پرورش کرنے والی غذا ہے۔ جو کیازین اور دودھ کے سیرم سے بنائی جاتی ہے۔ LACTO ہلکے بھورے رنگ کی لگدی جس مین نانِ بریان کی خوشبو آتی ہے۔ پانی مین حل ہوتی ہے۔ اسکے کیمیائی اجزا حسبِ ذیل ہین۔

| | |
|---|---|
| پیپٹونز اور دوسرے اجزا جو البیومی نائیڈز کو حل کرتے ہین۔ | ۳۶ فیصدی |
| ثمائی روہن | ۲ فیصدی |
| لی سی تھن | ۰٫۳ فی صدی |
| چربی | ۳۶٫۷۳ فی صدی |
| لیاکٹوز | ۲٫۳ فی صدی |
| کیارائل | ۱۳٫۶ فی صدی |
| لیاکٹک آسڈ | ۰٫۷۶ فیصدی |
| حل ہونیوالے نمکیات | ۴٫۷ فی صدی |

| حل نہین ہونیوالے ترکیبات | ۸ر۵ فی صدی |
| --- | --- |
| پانی | ۲۰ر۱۳ فی صدی |

**لیاکٹوپیپٹن۔** LACTOPEPTINE یہ ایک قسم کا ہاضم ہے جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
| --- | --- |
| شکر آف ملک | ۴۰ اونس |
| پیپسن | ۸ اونس |
| پیان کریاٹن | ۶ اونس |
| ڈیاس ٹیز | ۴ ڈرام |
| لیاکٹک ایسڈ | ۵ فلوئیڈ ڈرام |
| ہیڈرو کلورک ایسڈ | ۵ فلوئیڈ ڈرام |

اسکو بدہضمی اور اسہال مین استعمال کرتے ہین۔ اسکے قرص بھی فروخت ہوتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ جوانون کے لئے ۱۰ سے ۵ اگرین تک اور بچون کے لئے ۵ سے ۸ گرین تک بعد از غذا۔

کونسل آف مڈیسن اینڈ فارماسی آف امریکن مڈیکل ایسوسی ایشن کا بیان ہے کہ امریکا کے فارماکوپیا کے سیاکارسے ہڈیپین (شکر ملی ہوئی پیپسن) کے موافق اسکا پروٹین کو حل کرنیکا اثر ہے۔

**لیاکٹوجن۔** LACTOGEN یہ ایک قسم کا موثر شیر ہے جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

اکسٹراکٹ گیالی گا آفی سی نالس - بلوکارپش - سونفت - کوکا - تھم پیٹوناٹم۔

**لیاکٹوسن۔** LACTOCIN مترادف - لیاکٹیوسن۔

**لیاکٹوسوماٹوز۔** LACTO SOMATOSE ملاحظہ ہو بیان سوماٹوز۔

**لیاکٹوفینال۔** LACTO PHENOL حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| لیاکٹک آسڈ | ۲۰ حصے |
| کاربالک آسڈ | ۲۰ حصے |
| پانی | ۲۰ حصے |
| گلی سیرن | ۴۰ حصے |

**لیاکٹوفی نن** - مترادف - لیاکٹل فنے ٹی ڈن + پیارا فنے ٹی ڈن لیاکٹ فینٹو لیاکٹن۔ LACTOPHENIN

سفید بے بو اور تلخ سفوف جو پانی مین کم حل ہوتا ہے بطور انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) انال جیسک (مسکن اوجاع) اور ہپناٹک (منوم) استعمال کرتے ہین۔ مگر یشن - سرخ بادہ اور انفلوانزا مین بھی مفید ثابت ہوا ہے۔

مقدار خوراک - ۵ سے ۱۵ گرین تک -

**لیاکٹوکری سال** - یہ ایک قسم کا ڈس ان فکٹنٹ (دافع سمیت بائی) ہے جو مشابہ کری سال کے ہے -
LACTOCRESOL

**لیاکٹو لی سی تھن** - لیاکٹوز اور لی سی تھن کا مرکب ہے جسکو راکائی ٹس (الکساح) مین استعمال کرتے ہین -
LACTO LECITHIN

مقدار خوراک - ایک چار کا چمچہ -

**لیاکٹو مالٹن** - LACTOMALTINE دودھ اور ایکسٹراکٹ آف مالٹ کا مرکب ہے -

**لیاکٹو نیا فتہال** - مترادف - لیاکٹال -
LACTONAPHTHOL

**لیاک ٹے نن** - مترادف - بزمتھ ڈائی لیاکٹو مونو ٹیانیٹ - بزمتھ لیاکٹو مونو ٹانیٹ -
LACTANIN

زرد رنگ سفوف جو پانی اور آب آمیختہ حموضات مین حل نہین ہوتا ہے - بطور انٹس ٹی نل انٹی سپٹک (مزیل عفونت امعار) اور آسٹرنجنٹ (قابض) استعمال کرتے ہین - اسہال انٹے رائی ٹس (سوزش امعار) اور بچون کے ان فلامیشن (التہاب) مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ گرین میوسلیج یا شربت کے ساتھ ملا کر استعمال

کرتے ہین۔

**لیاکٹیوکیشن** مترادف۔ لیاکٹوسشن۔

**LACTUCIN** لیاکٹیوکے ریم کا قوی الاثر جوہر فعّال ہے سفید ٹکڑے جو پانی اور الکحل مین حل ہوتے ہین۔ بطور سدیٹو (مسکن) اور منوم استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ½ سے ۲½ گرین تک۔

**لیاکسارومیاٹک۔ LAXAROMATIC** حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

اروماٹک فلوئیڈ اکسٹراکٹ کیاسکیا راسگریڈا ۲ حصے

سوڈیوفاسفیٹ کمپونڈ ایک حصہ

**لیاکسال۔ LAXOL** یہ ایک قسم کا مسہل ہے جسمین کیاسٹرائیل پیپرمنٹ آئیل اور سیاکارن موجود ہے۔

**لیاکسن۔ LAXAN** یہ ایک قسم کے قرص ہین۔ جسکے ہرایک مین ا½ گرین فینال تھالین موجود ہے۔

**لیاکسن کنفکشن۔ LAXIN CONFECTION** یہ ایک قسم کا ملین ہے جسمین سیب کا مربا اور فینال تھالین موجود ہے۔

**لیانتھرال۔ LIANTHROL** یہ دوا پانی مین حل نہین ہوتی ہے

بزن روغنیات سیماب طبع محللات مین حل ہوجاتی ہے۔ اکزیما اور رسوت یا ہمز (قشفت الجلد) مین بطور مرہم استعمال کرتے ہین۔ اسکے دوسرے مرکبات حسب ذیل ہین۔

لیانوتھرال لینمنٹ۔ لیانوتھرال پلاسٹر۔ لیانوتھرال پیسٹ۔ لیانوتھرال ایسنس۔ لیانوتھرال ایتھی ریل ٹنگچر۔ لیانوتھرال کمپونڈ ٹنگچر۔ لیانوتھرال سوپ۔

**لیانٹی نین** LANTININE ۔ لیانٹانا برازیلین سے یہ الکالائیڈ نکالا جاتا ہے۔ موافق کونین اسکے بھی خواص و فوائد ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۵ یا ۲۰ گرین بطور گولی۔

**لیانالین** LANALIN - لیانولن کا دوسرا نام ہے۔

**لیانم** LANUM - پانی ملائے ہوئے ول فیاٹ کا نام ہے۔

**لیانوجن** LANOGEN ۔ ویازلین اور صاف کئے ہوئے ول فیاٹ کا نام ہے جو پیٹنٹ ترکیب سے بنایا جاتا ہے۔ سفید بے بو مرہم کی زمین ہے۔ جلد مین بہت جلد نفوذ کرتی ہے۔ تمام قسم کے محللات مین حل ہوجاتی ہے۔ مگر پانی مین نہین۔ یہ ۳۰۰ حصہ پانی کو جذب کرتی ہے۔

**لیانوفارم** LANOFORM ۔ ول فیاٹ جسمین فارمال ڈی ہیڈ ملایا گیا ہے۔ اسکا مرہم یا صابون استعمال کرتے ہین۔ اس مین ایک فی صدی فارمال ڈی ہیڈ موجود ہے۔

لیانولین۔ (بار) گلی سرن۔ الکحل یا پانی سیالی سلک ایسڈ اور آئیل آف
LANOLIN (BAUR) والولٹ کا مرکب ہے۔

لیانولین آکسی جی نیٹڈ۔ مترادف۔ ڈرموزان۔
LANOLIN OXYGENATED

لیانولین پاؤڈر۔ ول فیاٹ کا سولیوشن ہے۔ جو ایتھر اسی ٹون
LANOLIN POWDER
اور الکحل میں بنایا گیا ہے۔ اس
سولیوشن میں زنک آکسائڈ بلفر یا مگنیشیا کاربونس ملا کر حرارت پر خشک کرلیں۔
بطور ڈسٹنگ فکٹنٹ (دافع سمّ وبائی) استعمال کرتے ہیں۔

لیانولین سلفیوریٹڈ۔ مترادف۔ تھی لانن۔
LANOLIN SULFURATED

لیانولین ملک۔ LANOLIN MILK اسمیں
حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| وول فیاٹ | ۱۰ حصے |
| صابون | ۲½ حصے |
| بوراکس (سہاگا) | ایک حصہ |
| روزواٹر (عرق گلاب) | ۱۰۰ حصے |

لیوپس رمیڈی۔ LUPUS REMEDY یہ لیوپس کا علاج ہی

جسکے دو اقسام ہین ۔

نمبر (۱) ایک ، مرہم جسمین لیڈ پلاسٹر لیا پس ہی ما لی ٹہس اور آئیل آف ٹرپن ٹائین موجود ہے ۔

نمبر (۲) لینمنٹ جس مین پانی الکحل اور آئی او ڈین پوٹاش آئرن آکسڈ اور ریٹائن موجود ہے ۔

**لیو پی ٹے زن** ۔ مترادف ۔ ڈائی میتھل پائی پرا سے زن ۔ LUPETAZIN سفید چکدار مرکب جسکے خواص و فوائد موافق پائی پرا سے زن ہین ۔ یورک آسڈ کو حل کرتا ہے ۔ اس کا نقطہ گداخت ۵۳ سے ۸۵ تک ہے ۔

**لیو۔کوالی زارن** ۔ LUCO ALIZARIN مترادف انتھرا رو بین ۔

# باب میم

**مائی اوجن** MYOGEN - یہ ایک قسم کا البیومی نائیڈ ہے جو جانورون کے خون سے بنایا جاتا ہے - بہورا سفوف جسمین سریش کی بو آتی ہے - گرم پانی مین ملانے سے پہول جاتا ہے اسمین ۸۳،۲ فی صدی البیومن موجود ہے - بطور پرورش کنندہ غذا استعمال کرتے ہین -

**مائی کوڈرمن** MYCODERMIN - یہ دوا خمیر سے بنائی جاتی ہے - اکزیما اور فیورن کیونون مین استعمال کرتے ہین -

**مارٹی نی پاسٹلز** - MARTINI'S PASTILLS مترادف - دستھے ریا سیرم پاسٹلز -

**مارسٹ ریال** MARSITRIOL - گلی سروآرسی نیٹ آف آئرن ہے - جسکو بعوض آرسینک استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۱/۲ گرین -

**مارشالز پلز** - اس کی ہر ۶۰ گولیون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

کمپونڈ اکسٹراکٹ آف کالوسنتھ ۶۰ گرین

| | |
|---|---|
| ماس آف مرکیوری | ۶۰ گرین |
| روبرب | ۶۰ گرین |
| ایلوا | ۶۰ گرین |
| صابون | ۶۰ گرین |

**مارفن اتھل ہیڈر وکلورڈ** - مترادف - ڈائی اونن -

MORPHINE ETHYL HYDROCHLORID

**مارفن بنزل ہیڈر وکلورڈ** - مترادف - پیرونن -

MORPHINE BENZYL HYDROCHLORID

**مارفن سیرم** - ملاحظہ ہو بیان - یوفارمال -

MORHHINE SERUM

**مارفی سینےٹڈ بسمتھ آئی اوڈڈ** - بسمتھ آئی اوڈڈ اور مارفن ہیڈروکلورڈ کا مرکب MORPHINATED BISMUTH IODID ہے - بطور مسکن زخمون پر لگاتے ہین -

**مارکاسال** - مترادف - بسمتھ بوروفی نیٹ -

MARCASOL

سفید سفوف جسمین کافور کی بوآتی ہے - بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین -

**مارکاسٹ** - MARKASIT یہ ایک قسم کا صابون ہے جسمین

۵ فی صدی پر منتھہ آکسی کلورائڈ موجود ہے۔

**مارو آل۔** مترادف۔ گاڈؤ آل۔

MORRHUOL روغنِ ماہی کا الکحل سے بنایا ہوا اکسٹراکٹ ہے جس میں فاسفورس آئی اوڈین اور سلفر موجود ہے۔ اس کا وزن تناسبہ ۰.۹۳۰ سے ۰.۹۴۰ تک ہے۔

**مارے ٹن۔** مترادف۔ میٹا ٹولل ہیڈرازڈ کاربامیٹ۔

MARETIN سفید چمکدار بے بو اور بے مزہ سفوف جو ۱۸۳ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ ہزار حصہ ٹھنڈے پانی۔ ۵ حصہ گرم پانی اور ۱۰ حصے الکحل میں حل ہوتا ہے۔ بطور انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) انٹی نیورال جک (دافع عصبی درد) ٹائی فائیڈ اِن فلوانزا میں استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک۔** ۱-۱½ گرین سل کے بخار میں استعمال کریں۔ اور دوسرے امراض میں ۳-۴½ گرین۔

**مالٹ زائم۔** یہ ایک خاص ترکیب سے بنایا ہوا اکسٹراکٹ آف مالٹ ہے

MALTZYME بطور پرورش کنندہ اور ٹانک استعمال کرتے ہیں یہ نشاستہ کا بہت ہی عمدہ ہاضم ہے۔ یہ حسب ذیل ادویات ملایا ہوا بھی فروخت ہوتا ہے۔

(۱) مالٹ زائیم کیاسکیاراسگریڈا۔ اس کے ہرایک اونس مین ۴۵ گرین کیاسکیاراسگریڈاموجود ہے۔

(۲) مالٹ زائیم وِتھ کاڈلیورآئیل۔ اس مین ۲۵ فی صدی کاڈلیورآئیل موجود ہے۔

(۳) مالٹ زائیم وِتھ ہائی پوفاسفائیٹس۔ اس کے ہرایک اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| کیلسیئم ہائی پوفاسفائیٹ | ۴ گرین |
| پوٹاسیئم ہائی پوفاسفائیٹ | ۴ گرین |
| فیرک ہائی پوفاسفائیٹ | ۱/۴ گرین |
| مینگنیز ہائی پوفاسفائیٹ | ۱/۴ گرین |

(۴) مالٹ زائیم فیرےٹڈ۔ اس کے ہرایک اونس مین ۸ گرین۔ آئرن پائی روفاسفیٹ موجود ہے۔

(۵) مالٹ زائیم وِتھ فاسفیٹ آف آئرن کوی نن انڈ اسٹرکنن۔ اس کے ہرایک اونس مین ۴ گرین آئرن پائی رو فاسفیٹ۔ ایک گرین کوی نن اور ۲/۷۵ گرین اسٹرکنن موجود ہے۔

(۶) مالٹ زائیم وِتھ اربا سنٹا۔ اس کے ہرایک اونس مین ۳۰ گرین اربا سنٹا موجود ہے۔

مالٹ زیم ۔ MALTZYM. کاربانک آسڈ گیاس ملا یا ہوا اکسٹراکٹ آف مالٹ ہے ۔

مالٹل ۔ MALTYL. خشک کیا ہوا مالٹ اکسٹراکٹ ہے جو بطور سفوف اور قرص فروخت ہوتا ہے ۔ اس کے علاوہ ادویاتِ ذیل ملا ہوا بھی فروخت ہوتا ہے ۔

ہائی فرن مالٹل ۔ مالٹل وِدھ کوی ہن انڈآئرن ۔ مالٹل فرس آئی او ڈ ڈ ۔ مالٹل نِتھ پیپسن ۔

مالٹوری زن ۔ MALTORIZIN خشک کیا ہوا مالٹ اکسٹراکٹ ہے جس میں ۴۰ فی صدی کیاسٹر آئیل موجود ہے ۔

مالٹوسان ۔ MALTOSAN. یہ ایک قسم کی غذا ہے ۔ یہ اُن بچّون کو کھلائی جاتی ہے جو غذا کو بخوبی ہضم نہین کر سکتے ۔

مالٹوفرن ۔ MALTOFERRIN. اس مرکب کے کیمیائی اجزا حسب ذیل ہین ۔

| | |
|---|---|
| مالٹوز | ۲۳ فی صدی |
| البیومی نائیڈ | ۱۴ فی صدی |
| آئرن | ۵ فی صدی |
| فاسفورس | ۲ر۳ فی صدی |

**مالٹوگلوبن** MALTOGLOBIN. اِس مین آئرن پیپٹونیٹ ہیموگلوبن، مالٹ اکسٹراکٹ اور آرسینک موجود ہے۔

**مالٹو لی گیومی نوز** MALTO LEGUMINOSE اس مرکب کے کیمیائی اجزا حسب ذیل ہین۔

| | |
|---|---|
| نمکیات | ۳ فیصدی |
| پانی | ۹٫۴ فیصدی |
| البیومن | ۲۰٫۲ فیصدی |
| کاربوہیڈریٹ | ۶۶٫۵ فیصدی |

**مالٹو لی ون** ۔ یہ ایک قسم کا مالٹ اکسٹراکٹ ہے جو آلیو آئیل سے بنایا جاتا ہے۔ MALTOLIVINE.

**مالٹن** MALTIN. یہ ایک قسم کا اکسٹراکٹ آف مالٹ ہے جس کو بطور غذا استعمال کرتے ہین۔ خالص بھی فروخت ہوتا ہے یا حسب ذیل ادویات ملائے ہوئے بھی فروخت ہوتا ہے۔ مالٹن وِدھ کیاسکیارا سگریڈا۔ اِس کے ہر ایک فلوئیڈ اونس ہین ۶۰ گرین کیاسکیارا سگریڈا موجود ہے۔ یہ ایک عمدہ قبض کشا ہے۔

مالٹن وِدھ کوکا۔ اسکے ہر ایک اونس ہین ۳۰ گرین کوکا کے پتّے موجود ہین بطور ٹانک اسہال اور ناتوانون کو کھِلاتے ہین۔

مالٹن وتھ کاڈلیور آئیل - اس مین ۳۰ فی صدی کاڈلیور آئیل موجود ہے سُشش کے خنازیری امراض اور ویسٹنگ ڈزیز یعنی تو نے ئیے جسمانیہ کو باطل کرنیوالے امراض مین مفید ہے -

مالٹن وتھ پیپسن انڈ پیانٹ کریاٹن - اس کے ہرایک اونس مین ۴۰ گرین پیپسن اور ۱۵ گرین پیان کریاٹن موجود ہے - یہ ایک طاقتور ہاضم ہے جس کو اسہال بدہضمی اور وہ امراض جو ہاضمے کے بگاڑ سے پیدا ہوتے ہین استعمال کرتے ہین - مالٹن وتھ ہائی پو فاسفائٹس - اس کے ہرایک اونس مین ۳ گرین ہائی پو فاسفائیٹ آف لائیم ۳ گرین - ہائی پو فاسفائیٹ آف سوڈا اور ۲ گرین ہائی پو فاسفائیٹ آف آئرن موجود ہے - اسکروفیولا (خنازیر) رکٹس (رالکساح) اور سُشش کے امراض مین استعمال کرتے ہین -

مالٹن وتھ فاسفیٹس - اسکے ہرایک اونس مین ۴ گرین فاسفیٹ آف لائیم ۴ گرین فاسفیٹ آف سوڈا اور ۳ گرین فاسفیٹ آف آئرن موجود ہے -

یہ مالٹ ملایا ہوا کیمکل فوڈ ہے جو بعوض کیمکل فود استعمال کرتے ہین -

مالٹن وتھ آئرن - اس کے ہرایک اونس مین ۸ گرین آئرن پائی روفاسفیٹ موجود ہے - انیمیا کلوروسز اسکروفیولا اور کمی باہ مین استعمال کرتے ہین -

مالٹن وتھ فاسفیٹ آف آئرن کوینن انڈ اسٹرکنن - اس کے ہرایک اونس مین

آیرن بائی برنا سیفنٹ ۴ گرین۔ کوی نن ایک گرین۔ اسٹرکینیا ۲/۵ گرین موجود ہی۔ بعوض ایسٹن سرپ استعمال کرتے ہین۔

**مالو یوریا۔** MALOUREA. مترادف۔ ورونال۔

**متھ اتھل۔** METH ETHYL. اتھل اور متھل کلورڈ کا مرکب ہے۔ بطور اسپرے یعنے آبشار بے حس کرنیکے لئے استعمال کرتے ہین۔

**میٹرامن۔** METRAMIN - یوروٹروپن کا دوسرا نام ہے۔

**مڈراٹل** مترادف آئی اوڈو متھل فنیل پائی رازولان۔

MYDROL. سفید سفوف جسکو بطور مڈریاٹک (القساع الحدقہ) ۱۰ فیصدی کا سولیوشن استعمال کرتے ہین۔

**مرکولان۔** MERCOLAN لیانولن مین بنایا ہوا پارے کا مرہم ہے۔

**مرکے ٹون۔** MERCATONE. اس کے ہر ۱ منم مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| مرکیوری بحروہٹ | ۱/۳۲ گرین |
| گولڈ بروہٹ | ۱/۳۲ گرین |
| آرسینک بحروہٹ | ۱/۳۲ گرین |

**مرکیارو۔** MERCAURO. اس کے ہر ۱ قطرے مین حسب ذیل

ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| گولڈ برومڈ | ۳۲/۱ گرین |
| آرسینک برومڈ | ۳۲/۱ گرین ۔ |
| مرکیوری برومڈ | ۳۲/۱ گرین |

آتشک مین استعمال کرتے ہین ۔

**مرکیورال** ۔ مترادف ۔ نک لی ان مرکیوری ہائیڈرارجری نک لی نس۔

MERCUROL.

نک لی نک آسڈ کا اثر مرکیورک آسڈ پر ڈالنے سے نبتا ہے ۔ اس مین ۱۰ فی صدی پارہ موجود ہے ۔ زردی مائل سفوف جو کسی قدر بھورا بھی ہے ایک کو ۵ حصے پانی مین حل ہوتا ہے ۔ ۹۰ فی صدی الکحل مین حل نہین ہوتا ہے اس کے سولیوشن سے البیومن نہین پھوٹتا ہے ۔ ۲ فی صدی کا انجکشن یوری تھرائی ٹس (سوزش مجری البول) مین استعمال کرتے ہین ۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ۲/۱ سے ۵ فی صدی کا سولیوشن ناک اور کان کے امراض مین استعمال کرتے ہین ۔ ۲ گرین کی خوراک مین دن مین ۳ مرتبہ آتشک مین استعمال کرنے سے فائدہ ہوا ہے ۔ ۲ فی صدی کا سولیوشن سوزاک مین مفید ہے ۔ جلد اور میوکس ممبرین (لعاب دار جھلی) کے امراض مین کلوری ٹون اور یورک آسڈ ملا کر استعمال کیا جاتا ہے ۔

**مرکیورال گم**۔ مترادف۔ مرکیوریال۔ MERCURALGAM

**مرکیورامن**۔ مترادف۔ مرکیوری ایتھی لن ڈیامن سٹریٹ۔ MERCURAMINE. یہ حسب ذیل ادویات کا سولیوشن ہے

| | |
|---|---|
| مرکیوری سٹریٹ | ۱۰ حصے |
| ایتھی لن ڈیامن | ۴ حصے |
| پانی | ۸۶ حصے |

۰۲ء۳ فی صدی کا سولیوشن بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔ جو برابر ہے۔ ایک کو ایک ہزار کروسیو سب لی میٹ کے سولیوشن سے۔

**مرکیوران**۔ انگوئنٹم ہیڈرارجری جو روغن قاز سے تیار کیا گیا ہے۔ MERCURAN. جس مین ایک فی صدی کاربالک آسڈ بھی موجود ہے۔ یہ ۵۰ فی صدی کی طاقت کا ہوتا ہے۔ جیلاٹن کے کیاپسلز مین فروخت ہوتا ہے۔ ہر ایک کیاپسل مین ایک ڈرام انٹمنٹ مذکور ہے۔ معمولی مرکیورک انٹمنٹ سے یہ کم خراش پیدا کرتا ہے۔

**مرکیورس ٹانیٹ** MERCUROUS TANNATE. مترادف ہیڈرارگو ٹن۔

مرکیورک سکسی نی مڈ - MERCURIC SUCCINIMID مترادف
مرکیوری سکسی نی مڈ -

مرکیورک سلفیٹ ایتھی لن ڈیا من - مترادف - سب لامن -

MERCURIC SULPHATE ETHYLINE DIAMINE.

مرکیورک میتھل آرسی نیٹ - مترادف - مرکیوری کاکوڈائی لیٹ -

MERCURIC METHYL ARSENATE

مرکیوروکریمے - ۳۳ ۱/۲ فی صدی کا سولیوشن ہے جو پوٹاسیئم
MERCURO CREME اسٹی ریٹ کے سولیوشن (جو گلی سرن مین
بنایا گیا ہو) مین بنایا گیا ہے -

مرکیوری - آئی او ڈو ٹیانیٹ - ایک حصہ آئی او ڈین کو ۱۰
MERCURY IODO TANNATE. حصے ٹیانن سے بنائے
ہوئے سولیوشن مین حل کرین - مرکیورس اسی ٹیٹ کے سولیوشن کو
گرم پانی مین بذریعہ گلوکوز بنا وین - دونون سولیوشن کو ۰ ۵ سنٹی گریڈ کی حرارت
پر سرد کرکے باہم ملانے سے جو تہ نشین کر حاصل ہو اُسکو خشک کرلین - اسکو ۱/۲
گرین کی خوراک مین دن مین ۳ یا ۴ مرتبہ آتشک مین استعمال کرتے ہین -

مرکیوری - اکتھیولیٹ - مترادف اکتھرمال -

MERCURY ICHTHYOLATE.

**مرکیوری۔ انی لی نیٹ** ۔ اس مرکب کو آتشک میں زیر جلد استعمال کرتے ہیں حسب ذیل نسخہ استعمال کریں۔
MERCURY ANILINATE

| | |
|---|---|
| مرکیوری انی لی نیٹ | ایک ڈرام |
| لکوڈ ہیڈرو لائم | ۲½ ڈرام |
| کوکین نائیٹریس | ۳ ¼ گرین |

بیرونی مالش کے لئے حسب ذیل نسخہ استعمال کریں۔

| | |
|---|---|
| مرکیوری انی لی نیٹ | ۳۰ سے ۳۷ ½ گرین |
| اسٹڈ اولی اک | ۱۵ گرین |
| رٹی نا ائرین | ۴۵ گرین |
| آئل منتھا پیپرے ٹا | ۴ ½ گرین (وزن کیا ہوا) |

یہ ایک وقت کے استعمال کے لئے ہے۔

**مرکیوری۔ ایتھی لن ڈیامن سٹریٹ** ۔ مترادف۔ مرکیوری امن۔
MERCURY ETHYLEN DIAMIN CITRATE

**مرکیوری پیارا سلفونیٹ** ۔ مترادف۔ ہیڈرا ئرجی رال۔
MERCURY PARA SULFONATE

**مرکیوری تھائی مال اسی ٹیٹ** ۔ بے رنگ قلمیں جو پانی میں حل
MERCURY THYMOL ACETATE

نہین ہوتے ہین - ۱/۴ گرین لکوڈ پیارا ئن یا گلی سرین مین حل کر کے آتشک
مین ہر تیسرے یا پانچوین روز پچکاری کرتے ہین -

**مرکیوری سَکسی نی مڈ** - مترادف - ہیڈرارجرئی سکسی نی می ڈم
MERCURY SUCCINIMID مرکیوری سکسی نی مڈ -

سکسی نک ایسڈ ایمڈ کا مرکیورک سالٹ ہے - مرکیوری کے دوسرے
مرکبات کے موافق اسکا بھی اثر ہے - ۲/۵ فی صدی کا سولیوشن ۸ سے
۱۶ امنم تک دن مین ایک مرتبہ آتشک مین جلدی پچکاری کرتے ہین ۱/۴
سے ۱/۲ گرین کی خوراک مین اندرونی کہلاتے ہین -
ہائی پوڈرمک ٹیا بلائیڈ مرکیوری سکسی نی مڈ ۱/۵ گرین کے قرص ہین جسکا
سولیوشن بناکر زیر جلد استعمال کرتے ہین -

**مرکیوری سولیوبل** - MERCURY SOLUBLE - مترادف -
مرگال -

**مرکیوری سیالی سل آرسی نائٹ** - مرکیوری سیالی سلیٹ
MERCURY SALICYL ARSENITE پری می تہل آرسی نک ایسڈ کا
اثر ڈالنے سے بنتا ہے - سفید سفوف جو پانی مین بدقت حل ہوتا ہے آتشک
مین زیر جلد استعمال کرتے ہین -

**مرکیوری کاکوڈائی لیٹ** - مترادف - مرکیورک میتھل آرسی نیٹ -
MERCURY CACODYLATE

سفید چمکدار سفوف جو پانی مین حل ہوتا ہے ½ گرین زیر جلد پچکاری کرتے ہین۔

**مرکیوری۔ کولائیڈل** ۔مترادف۔ ہرگال۔
MERCURY COLLOIDAL

**مرکیوری۔ نوسوفن** ۔مترادف۔ اپال لےچن۔
MERCURY NOSOPHEN

**مرکیوری۔ ونائل لن** ۔اسمین ۴۰ فی صدی مرکیوری موجود ہے۔
MERCURI VANILLIN
آتشک مین استعمال کرتے ہین۔

**مرکیوری۔ ہرموفینی لیٹ** ۔مترادف۔ ہرموفینل۔
MERCURY HERMOPHENYLATE

**مرکیوریال** ۔مترادف۔ مرکیوڑال گم ۱۰ مرگام۔
MERCURIOL
بہورے رنگ کا سنگین سفوف جس مین ۴۰ فی صدی مرکیوری موجود ہے۔ الیومنیم آکسائڈ۔ مگنیزیم آکسائڈ۔ چاک اور پارے کو ملانے سے یہ امال گم بنتا ہے۔ آتشک مین استعمال کرتے ہین۔

**مرکیوریال۔ آئیل** ۔یہ ایک لگدی ہے جسمین ۴۰ فی صدی مرکیوریال
MERCURIOL OIL
موجود ہے۔ لیانولین اور روغن بادام مین اسکا سولیوشن بنا کر آتشک مین استعمال کرتے ہین۔ ہر ۵ دن کو ½ سے ⅗ کیوبک سنٹی میٹر تک جلدی پچکاری کرتے ہین۔ ایسے کل ۶ یا ۱۰ پچکاری کرین

**مرگال** - ایک حصہ مرکیوری کولیٹ اور ۲ حصے البیومن ٹیانیٹ کا مرکب ہے MERGAL جو کیاپسلز مین فروخت ہوتا ہے - ہر ایک کیاپسل مین ۳/۴ گرین مرگال موجود ہے - مرگال معدہ مین حل نہین ہوتا ہے - مگر امعا مین جاکر حل ہوجاتا ہے - اور اپنا اثر خون مین پہیلا دیتا ہے - تمام قسم کی آتشک مین استعمال کرتے ہین - اسکے استعمال سے گردون مین خراش نہین ہوتی ہے

**مقدار خوراک** - ایک کیاپسل دن مین تین مرتبہ بعد از غذا تبدریج ۶ کیاپسلز ہوئے تک زیادہ کرین -

**مرگام** MERGAM مترادف - مرکیوریال -

**مرمولو** - MIRMOLO ۱۶ فی صدی فارمال ڈی ہیڈ کا سولیوشن ہے جسمین الکحل بھی موجود ہے - رحم اندام نہانی اور مقعد کے سرطان مین استعمال کرتے ہین -

**مرہی نا** - MYRRHINA حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے -

| | |
|---|---|
| گلی سرن | ۳۲ حصے |
| پلوہی مر | ۷ حصے |
| ارا روٹ | ۵ حصے |
| پیسے پریڈ چاک | ۴ ۵ حصے |
| آئیل آف سینیمن | ایک حصہ |

**مریِ نال** — یہ ایک قسم کا انٹی سپٹیک (مزیل العفونت) ہے (مانع جریان خون) اور ڈس ان فکٹینٹ (دافع سم) بائی MIRISOL ہے جسمین ۱۰ فی صدی فارمال ڈی ہیڈ اور ۲½ فی صدی فینال موجود ہے۔ سرطان اور لیوپس مین استعمال کرتے ہین۔

**مسٹرا** — MISTRA حسب ذیل ادویات کا سولیوشن ہے۔

| | |
|---|---|
| انیس آئیل | ۱۰ قطرے |
| آئیل آف آرنج فلور | ۱۰ قطرے |
| آئیل آف روز | ۵ قطرے |
| الکحل | ۱۰۰ قطرے |

**مسچیورا۔کون۔کوی۔آئی اوڈی ڈورم** — اسکے ہر ایک سیال ڈرام مین حسب ذیل ادویات MISTURA QUINOUIIODIDORUM موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| آرسینک آئی اوڈڈ | $\frac{1}{24}$ گرین |
| آئرن آئی اوڈڈ | $\frac{1}{5}$ گرین |
| مرکیورک آئی اوڈڈ | $\frac{1}{24}$ گرین |
| میانگنیز آئی اوڈڈ | $\frac{1}{5}$ گرین |
| پوٹاسیم آئی اوڈڈ | $2\frac{1}{2}$ گرین |

**مسک آرٹیفیشیل (بوئر)** یہ ایک قسم کی مصنوعی مشک ہے۔
MUSK ARTIFICIAL (BAUR) جو بذریعہ حل و عقد کیمیائی بنائی جاتی
ہی۔ اسکو بیوٹل ٹلوال سے بناتے ہین۔ خصوصًا اسکو صابون سازی مین استعمال
کرتے ہین۔ اسکے ساتھ جب تھوڑا سا الکالی ملایا جاتا ہے تو یہ اپنی خوشبو
بہت ہی عمدہ دیتی ہے۔ ۲۰ پونڈ صابون مین ۵ گرین ہمراہ دوسرے رائحہ
استعمال کرتے ہین۔

**مسکان** ۔ بے رنگ کا روغن جس مین مشک کی بو آتی ہے الکحل مین حل
MUSKAN ہوتا ہے۔ ۵۰ فی صدی کا الکحل سے بنایا ہوا
سولیوشن بھی بنایا جاتا ہے۔ یہ مشک کے خوشبودار جزو کا مرکب ہے۔
اسکی ایک کیلوگرام یعنے ۲ پونڈ ۳ ¼ اونس کی قیمت سالانہ ۳۹۰ روپیہ ہوتی ہی
جسکی خوشبو برابر ہے ۱۴ اونس ۵ ½ ڈرام مشک سے یہ مصنوعی نہین بنایا جاتا
ہے بلکہ مشک خالص سے نکالا جاتا ہے۔

**میسوٹان** ۔ مترادف ۔ میتھاکسی میتھیل ایسٹر آف سیلی سلک ایسڈ ۔
MESOTAN سیلی سلک میتھاکسی میتھیل ایسٹر ۔
شفاف خوشبودار روغنی سیال جو پانی مین بہت ہی کم حل ہوتا ہے۔ الکحل
غلیظ روغنیات اور سیاب طبع محللات مین حل ہو جاتا ہے۔

**کلورمیتھیل ایتھر کا اثر سیلی سلیٹس پر ڈالنے سے بنتا ہے۔ اسکا وزن مثنا سبہ**

۱۰۲-۱۰۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر ہے ۲۲۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کھولتا ہے -
جلد مین بخوبی جذب ہوجاتا ہے - تمام قسم کے حاد عضلاتی وجع مفاصل یعنی انسا
اور ذات الجنب مین بیرونی استعمال کرتے ہین - ایک کو ۴ حصے روغن زیتون
ملاکر برش سے لگائین -

**مسوٹان آئنٹمنٹ** - MESOTAN OINTMENT اس مین
حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| مسوٹان | ۷۵ گرین (وزن کیا ہوا) |
| پٹرولاٹم | ۲۲۵ سے ۳۰۰ گرین تک |

**مشکان** - MUSHKAN اس مرکب مین حسب ذیل ادویات
موجود ہین -
مشک - سنکوناکا الکالائیڈ - کولا - ڈیاسٹیز - اوری فن -
بطور مقوی محرک اور ہاضم نا توانون - انی میا ملیریا - اور کمی باہ مین استعمال
کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ½ سے ایک اونس تک -

**مقوی - پلاٹی نائڈز** - یہ ایک قسم کے جوف دار قرص ہین جس مین
MOO-KAVEE PALATINOIDS حسب ذیل ادویات
موجود ہین -

بیمرمن سیری بدل گرسے بنا ہوا (عصبی خاکی مادہ) مثلک جنبر سونا۔
بطور مقوی باہ بیوراش سے بیا اور نامردی مین استعمال کرتے ہین۔

**مکروسال** MIKROSOL - یہ ایک قسم کا ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) ہے جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| کاپرایسٹ | ۵ء۷ فی صدی |
| کاپرفینال سلفونیٹ | ۱۰ فی صدی |
| سلفیورک ایسڈ | ۲ء۳ فی صدی |

**مکروسی ڈن** MICROCIDIN - مترادف سوڈیم نیافتھالیٹ یہ نیافتھال سوڈیم۔
نیافتھال اور کاسٹک سوڈہ کو گراخت کرنے سے بنتا ہے سوھے پانی مین حل ہوتا ہے۔ بطور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔

**مکرونال** MIKRONAL - مفتھال اور ٹرائی ایٹی ڈی ڈن کاربونیٹ کا مرکب ہے۔
ایک فی صدی کا سولیوشن بطور ان سے لیشن استعمال کرتے ہین۔

**مک لیورس لاگرپ ٹیبلٹس** MACLURES LA GRIPPE TABLETS - ان قرصون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سوڈیم سیالی سلیٹ | ۲ گرین |

انٹی فبرن — ۱/۲ گرین

سیریئم اکسالیٹ — ۱/۲ گرین

کیافین سٹرس — ۱/۲ گرین

**مگرال** MIGROL - ہموزن سوڈیئم بائی روکیا لٹین اسی ٹیٹ اور کیافین بائی روکیائی کن اسی ٹیٹ کا مرکب ہے۔ درد سر مین استعمال کرتے ہین

**مقدار خوراک** - ۲/۱ سے ۵ اگرین تک۔

**مگرالیٹس** MIGRAELITS مگریے نن کے قرصون کا نام ہے۔

**مگروسن** MIGROSIN - حسب ذیل ادویات کا سولیوشن ہے۔

مینتھال — ایک حصہ

اسیٹک ایتھر — ۴ حصے

درد سر مین بیرونی لگاتے ہین۔

**مگروفن** MIGROFIN - ۹ فیصدی کوئی نن سلفیٹ اور ۱۰ فی صدی ڈی سی تہن کا مرکب ہے۔ بطور انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) استعمال کرتے ہین۔ نیوراس تھے نیا۔ اختناق الرحم اور انیمیا (کمی خون) کے درد سر مین مفید ہے۔

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۴ گرین اگر ضرورت ہو تو پھر ایک گھنٹے کے بعد بھی خوراک دین -

**مگری نال** - دردسر کا علاج ہے جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین

MIGRAENOL ۱۰ فی صدی منیتھال کا سولیوشن جو اسیٹک ایتھر سے بنایا گیا ہو اور اُسمین ۴ فی صدی اسپرٹ آف ڈی ز ونڈی - اسپرٹ آف کیا مفر ائیل آف لمن آئیل آف نیرولی - آئیل آف کلوز اور آئیل آف برگاموٹ موجود ہین -

**مگرے نن** - مترادف - انٹی پائی رن کیا فینو سٹریٹ -

MIGRAININ. اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| انٹی پائی رن | ۸۵ حصے |
| کیا فین | ۹ حصے |
| سٹرک آسڈ | ۶ حصے |

سبکو باہم ملاکر ایک چینی کے برتن مین گداخت کرکے سفوف کرلین - بعد ازان سلفیورک آسڈ پر خشک کرلین - سفید چمکدار سفوف ۱۰۵ سے ۱۰۷ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے - ۲ حصے پانی مین حل ہوتا ہے - حموضات الکالی اور فلزی نمکیات کے ساتھ نقیض ہے - بطور انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) اور انال جے سک (مسکن اوجاع) مگرین (صداع) نیورال جیا (عصبی درد)

اور عرق النسا مین استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خورک** ۔ ۲ سے ۵ گرین تک دن مین ۲ یا ۳ مرتبہ ۔

**مگرین ٹیابلٹس** ۔ MIGRAINE TABLETS ان قرصون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| فیناسٹین | $\frac{3}{4}$ گرین |
| کیافین | $\frac{9}{10}$ گرین |
| کوڈین | $\frac{1}{4}$ گرین |
| گیورانا | $\frac{1}{4}$ گرین |

**مگنوزان** ۔ MAGNOZAN مگنیزیم آکسائڈ جس مین ۲۰ فیصدی مگنیزیم پرآکسائڈ بھی موجود ہے ۔

**مگنیزیم اسٹیریٹ** ۔ مترادف ۔ ڈولومال ۔ MAGNESIUM STERATE

**مگنیزیم پرآکسائڈ** ۔ مگنیزیم کلورائڈ اور ہیڈروجن پرآکسائڈ کے سولیوشن سے بنایا جاتا ہے ۔ MAGNESIUM PEROXID سفید حل نہین ہونیوالا سفوف جسمین ۲۵ یا ۴۰ فی صدی مگنیزیم پرآکسائڈ موجود ہے ۔ پانی سلے ہوئے حموضات مین ملانے سے اوزون اور ہیڈروجن پرآکسائڈ حاصل ہوتا ہے ۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) تعفن معدہ مین استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۷ ½ گرین تک دن مین ۳ مرتبہ درمیان غذا - حنجرہ - گلے اور ناک کے امراض مین پانی مین ملا کر تھوڑا سا سٹرک آسنڈ شریک کرکے غرغرہ کرین -

**مگنیزیئم پرہیڈرال** MAGNESIUM PERHYDROL - یہ بھی ایک قسم کا مگنیزیئم پرآکسائڈ ہے جسکو دوسری کمپنی نے اس نام سے فروخت کرتی ہے - اس مین ۱۵ سے ۲۵ فی صدی مگنیزیئم پرآکسائڈ اور ۷۵ سے ۸۵ فی صدی مگنیزیئم آکسائڈ موجود ہے - معدہ اور امعاء کی تعفن کو دفع کرنیکے لئے استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** ½ سے ایک چار کا چمچہ پانی مین ملا کر قبل از غذا استعمال کرتے ہین -

**مگنیزیئم کاکوڈائی لیٹ** MAGNESIUM CACODYLATE - سفید سفوف جو ایک کو ۳ حصے پانی مین حل ہوتا ہے - اسکے خواص و فوائد موافق سوڈیئم کاکوڈائی لیٹ ہین -

**مقدار استعمال** - ¼ گرین کی جلدی پچکاری کرین -

**ملاکین** MALAKIN - مترادف - سیالی سل آلڈی ہیڈ پیار اسفنے ٹی ڈن ۔ ½ ارتھو آکسی بنزی لی ڈن سفنے ٹی ڈن -

سیالی سلک آلڈی ہیڈ اور پیار اسفنے ٹی ڈن کو تصعید کرنے سے بنتا ہے

زرد رنگ سوئی کے مانند باریک قلمیں یا چمکدار سفوف جو پانی اور الکحل میں حل نہیں ہوتا ہے۔ بطور اینٹی پائی ریٹک (دافع حرارت)، انال جیسک (مسکن اوجاع) اور اینٹی رومیاٹک (دافع وجع مفاصل) استعمال کرتے ہیں۔ حاد وجع مفاصل سل کا بخار۔ مگرین (صداع) اور نیورالجیا (عصبی درد) میں مفید ثابت ہوا ہے۔ فیناسیٹین اور اینٹی پائرن سے اسکا اثر کم ہے۔

**مقدار خوراک۔ ۱۰ سے ۲۰ گرین تک۔**

**ملٹی ٹاکسنز۔** MULTITOXINES حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔

| | |
|---|---|
| ٹیوبرکل الکسن | ۱۰ حصے |
| فارمال ڈی ہیڈ | ایک حصہ |
| پانی | ۱۹ حصے |

۲۵ سنٹم ٹیوبرکیولوسس میں زیر جلد استعمال کرتے ہیں۔

**مل ڈیاال۔** یہ ایک قسم کا معدنی تیل ہے جسمیں کسیقدر کریوسوٹ بھی موجود ہے بطور ڈس انفکٹنٹ (دافع سمم وبائی) MILDIOL استعمال کرتے ہیں۔

**ملک پیپٹون۔** مترادف۔ کیازین پیپٹون۔

MILK PEPTONE

**منتھال آئی اوڈول** MENTHOL IODOL - آئی اوڈول اور ایک فی صدی منتھال کا مرکب ہے - آلات تنفس کے امراض مین استعمال کرتے ہین -

**منتھال ایتھل گلی کالک ایسٹر** MENTHOL ETHYL GLYCOLIC ESTER - مترادف - کوری فن -

**منتھال ایسٹر آف بورک ایسڈ** MENTHOL ESTER OF BORIC ACID - مترادف - ایسٹورال -

**منتھال تھائی میٹ** MENTHOL THYMATE - منتھال اور تھائی مال کا مرکب ہے - بنے کا روغنی سیال جلد پر لگانے سے اسکے اجزا یعنے منتھال اور تھائی مال متفرق ہوتے ہین - داڑھ کے درد اور نیورال جیا (عصبی درد) مین استعمال کرتے ہین -

**منتھال ملک** MENTHOL MILK - حسب ذیل دویات کا املشن ہے -

| | |
|---|---|
| منتھال | ۴ گرین |
| روغن بادام | ۱ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| پیپرمنٹ آئیل | |
| گلی سرن | حسب ضرورت |
| فارمالڈی ہیڈ | |

**ملک سوماٹوز** - ملاحظہ ہو بیان سوماٹوز -

MILK SOMATOSE.

**ملک ہی ماٹوجن** - اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

MILK HEMATOGEN

| | |
|---|---|
| کنڈنسڈ ملک (منجمد دودھ) | ۱۰۰ ڈرام |
| سولیوشن آف کاسٹک سوڈا | ۳ ڈرام |
| ہی موگلوبن اکسٹراکٹ | ۹۰ ڈرام |
| وینائل لن | ایک ڈرام |

**ملے رن** - مترادف - اسی ٹوفینان سٹرنی ڈی ڈی -

MALARIN

اسی ٹوفینان اور پیارا اسیڈوفینی ٹال سے تصعید کیا جاتا ہے - زرد رنگ قلمین پانی مین حل نہین ہوتے گرم الکحل مین حل ہو جاتے ہین ۱۸۸ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین - بطور انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) اور انٹی نیورال جک (دافع عصبی درد) استعمال کرتے ہین

**مقدار خوراک** - ۷ ½ سے ۱۵ گرین تک -

**منتھاکسال** - ۳ فی صدی ہیڈروجن ڈائی آکسائڈ کا سولیوشن ہے - جس مین ایک فی صدی منتھال اور ۳۰ فی صدی الکحل موجود ہے - گلے کے ان فلامیشن مین بطور غرغرہ استعمال کرتے ہین

MENTHOXOL

**مینتھالئن۔** MENTHALON مینتھل سیالی سلیٹ اور مینتھال کا مرکب ہے۔

**مینتھل ایسٹر آف کیامفورک آسڈ۔** MENTHYL ESTER OF CAMPHORIC ACID سفید لگدی جو پانی کلوروفارم اور کاربن ڈائی سلفئڈ مین حل نہین ہوتی۔ مگر الکحل۔ ایتھر اور چربیون مین حل ہو جاتی ہے۔ ٹیوبرکیولوسز مین استعمال کرتے ہین۔

**مینتھل ویالی ریٹ** MENTHYL VALERATE مترادف ویالی ڈال۔

**مینتھوبورال۔** یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین مینتھال بورک آسڈ ایسٹر موجود ہے۔ MENTHO BOROL زکام مین استعمال کرتے ہین۔

**مینتھورال۔** MENTHORAL پیاراکلورفینال اور مینتھال کا مرکب ہے۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔ ۵ یا ۱۵ فیصدی کا سولیوشن آلات تنفس کے امراض اور لیوپس مین مفید ہے۔

**مینتھوفارم۔** ہموزن فارمان اور ویائزلین کا مرکب ہے۔ زکام مین MENTHOFORM بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**مینتھوفینال۔** MENTHOPHENOL ایک حصہ فینال اور ۳ حصے

منتھال کو گداخت کرنے سے بنتا ہے۔روغنی سیال جو پانی مین حل نہین ہوتا ہے سیماب طبع محللات مین حل ہو جاتا ہے آئی اوڈن اور آئی اوڈو فارم کو حل کر دیتا ہے۔بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور انال سجے سِک (مسکن اوجاع) استعمال کرتے ہین۔

**منتھو فینال کوکین** - MENTHO PHENOL COCAINE. مموزن کوکین ہیڈرو کلورڈ منتھال اور کاربالک آسڈ باہم ملاکر گداخت کرنے سے بنتا ہے۔بطور مقامی مخدر استعمال کرتے ہین۔

**منتھو کوکا** - MENTHOCOCA لازنجر یعنے لوزہین جس مین منتھال۔بوراکس اور کوکین موجود ہے۔

**منتھی سپٹک** - MENTHYSETIC یہ حسب ذیل ادویات کا مرکب ہی یہانی مال منتھال۔یوکالپٹال۔بورک آسڈ۔بنزائیک آسڈ میتھل سیالی سلیٹ۔

**من سالن** - MENSALIN. سفیدی کو جذب کرنے والا سفوف جس کے قرص ہوتے ہین۔بطور مبہی استعمال کرتے ہین تعسر حیض مین بھی مفید ہے۔

**من فار** - MENFOR. یہ ایک قسم کا مرہم ہے جس مین منتھال کپا مفرا اور میتھل سیالی سلیٹ موجود ہے۔وجع مفاصل مین استعمال کرتے ہین۔

**منولا۔** MANOLA. اس کے ہر ایک ڈرام مین حسب ذیل دوائیں موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| ٹنکچر۔ آف اکے نے شیا۔ | ایک منم |
| ٹنکچر سنکونہ کمپونڈ۔ | ایک منم |
| اسٹڈ فاسفارک ڈائیلوٹ (مطابق قرابادین امریکہ)۔ | ایک منم |
| فولرس سولیوشن (مطابق قرابادین امریکہ) | ۱/۲ منم |
| ٹنکچر نکسوامیکا۔ | ۱/۲ منم |
| کیالسیم۔ مگنیزیم۔ پوٹاسیم۔ سوڈیم فرم سفیٹس سب تھوڑا تھوڑا۔ | |
| ارومیاٹکس (افادیہ) | حسب ضرورت |
| الکحل | حسب ضرورت |

**مقدار خوراک** بچونکے لئے ۱/۲ سے ایک چاء کے چمچے تک۔ اور جوانون کیلئے ایک سے ۲ چمچے تک یہ بہت ہی عمدہ مقوی اعصاب ہے۔ انی میا (کمی خون)، نیوموینا (ذات الریہ) ملیریا اور وہ امراض جو قوا جسمانیہ کو باطل کرتے ہین۔ نہایت ہی مفید ثابت ہوا ہے۔

**موٹیال۔** MOTEOL. ایک حصہ کیافین اور ۲ حصے گلی سروفاسفیٹ آف کیالسیم کا مرکب ہے۔

**موساری نا۔** MOSSARINA. آردموز خام ہے جس کو بطور غذا خرابی ہاضمے مین استعمال کرتے ہین۔

موسرز انٹی اسٹریپ ٹوکاکسک سیرم - یہ سیرم گھوڑون سے نکالی جاتی ہے جسکو اسکارلٹ فیور اور
MOSER'S ANTISTREPTOCOCCIC SERUM.
پیورپی رل فیورز جاؤن کاسمی بخار، مین استعمال کرتے ہین -

مولن - MOLLIN. مترادف ۔ سیاپو انگوری نوہنر -
روغن نارجیل کاصابون ہے - جو پوٹاش سے بنایا گیاہے مرہم کی زمین کیلیئے استعمال کرتے ہین

مولی سین - MOLLISINE. ویازلن ۴ حصے اور زرد موم ایک حصے کا
مرکب ہے -

مونال - MONOL. مترادف ۔ کیالسیم پرمیانگنیٹ -

مونو آئی او ڈو بی ہی نیٹ آف کیالسیم - مترادف ۔ سیاجوڈن -
MONOIODO BEHENATE OF CALCIUM.

مونو آئی او ۔ ڈو ڈائی آکسی بنزال فارمالڈہی ہیڈ - مترادف -
MONO IODO DIOXY BENZOL FORMALDEHYD.
آئی او ڈو فان -

مونو اسی ٹل پائی روگا لال - ملاخطہ ہو بنیان یو گالال -
MONOACETYL PYROG ALLOL

مونو ایتھل مارفن ہیڈرو کلورڈ - مترادف ۔ ڈائی اونن -
MONOETHYL MoRPHIN
HYDROCHLORID.

مونوبروم انٹی پائی رن ۔ مترادف ۔ برومو پائی رن ۔

MONOBROM ANTIPYRIN.

مونوبروم فلینال (آرتھو) مترادف ۔ برومو فینال ۔

MONOBROM PHENOL.

مونوبنزوال ۔ آربیوٹن ۔ مترادف ۔ نیل لوٹروپنا ۔

MONOBENZOYL ARBUTIN.

مونوپال ۔ MONOPOL. محافظ گوشت ہی جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین

| | |
|---|---|
| پوٹاسیم نائٹریٹ | ۴۳ حصے |
| پوٹاسیم کاربونیٹ | ۱۵ حصے |
| پوٹاسیم کلورائڈ | ۱۷ حصے |
| سوڈیم کلورائڈ | ۱/۲ حصے |
| شکر | ۲۰ حصے |

۱۱ پونڈ ۲ ½ اونس گوشت مین ۱۰ ½ اونس یہ دوا ملا دین ۔

مونوٹال ۔ مترادف میتھل گلی کالک ایسڈ ایسٹر آف گوہی اے کال ۔

MONOTOL. بے رنگ روغنی خوشبودار سیال الکحل ایتھر اور کلوروفارم مین حل ہوتا ہی ۔ پانی مین مشکل حل ہوتا ہی ۔ ۶۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کھولتا ہی بطور انال جی سک دسکن وجاع، عرق النسار نیورال جیا (عصبی درد) النقرس ذات الجنب مین درد کے مقام پر

برش سے لگاتے ہین۔

مقدار استعمال۔ ½ سے ایک ڈرام تک بیرونی استعمال کرین۔

**مونوکلورفینال۔** بے رنگ قلمین جو ۳۳ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ الکحل MONOCHLOR PHENOL.

گلی سرن اور ایتھر مین حل ہو جاتے ہین۔ بطور ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔ ۲ فی صدی کا مرہم سرخ بادہ آتشک اور امراض چشم مین مفید ثابت ہوا ہے۔ ۵ یا ۲۰ فی صدی کا گلی سرن سے بنا یا ہوا سولیوشن زیر جلد حنجرہ کے خنازیر مین استعمال کرتے ہین۔

بران کائی ٹس۔ اور سل مین بطور ان ہے لیشن مفید ہے۔ ٹرپوکوکین زنک آکسائڈ اور گوبا کٹ ملا کر وندان ساز دانتون کے سوراخون مین بھرتے ہین۔

**مونوکلورل۔ انٹی پائی رن۔** مترادف۔ ہپ نال۔

MONOCHLORAL ANTIPYRIN

**مے آل۔** محافظ گوشت ہے جس مین بورک ایسڈ گلی سرن امونیم فلورائڈ اور میتھی لے ٹیڈ اسپرٹ موجود ہے۔ MAYOL.

**می ٹوزن۔** انٹی پائی رن کا دوسرا نام ہے۔ METOZIN.

می ٹوکی نان۔ یہ ایک قسم کا ڈیرے وَیٹو یر ہے جس کو فوٹوگرافی METOCHINON. مین استعمال کرتے ہین۔ اس مین ۲ حصے میٹال اور ایک حصہ ہیڈرو کی نان موجود ہے۔

مے زین۔ کارن فلور سے یہ جوہر نکالا جاتا ہے۔ سفید سفوف MAIZINE. جو پانی مین حل نہین ہوتا اسی ٹون اور الکحل مین حل ہو جاتا ہے۔ یہ ان گولیون پر لگاتے ہین جو معدے مین حل نہ ہون بلکہ امعا ر مین جا کر حل ہو جاوین۔ کریاٹن کے فائدہ کے مطابق اس کا بھی اثر ہے۔ ۴ فی صدی کا سولیوشن الکحل سے بنا کر اس کام کے لئے استعمال کرتے ہین۔

می زی۔ MEZI. ملاحظہ ہو بیان سے نیبولاٹا۔

می زی کو۔ MEZICO. ملاحظہ ہو بیان سے نیبولاٹا۔

مے سن کیا پسلز۔ یہ دوا کارن فلور مین سے بذریعہ ایل الکحل نکالی جاتی MAISIN CAPSULES. ہے۔ سفید سفوف ٹھنڈے پانی یا گرم پانی مین حل نہین ہوتا ہے۔ پیاٹن کریاٹک جیوس (عرق لبلبہ) مین حل ہو جاتا ہے۔ ۴ فی صدی کا سولیوشن بذریعہ گرئین الکحل اور ۵ فی صدی کا سولیوشن بذریعہ اسٹیک آسڈ بناوین۔ یہ سولیوشن گولیون کو لگانے کیلئے استعمال کرتے ہین اسکے گاڑھے سولیوشن سے کیاپسلز بھی بناتے ہین جسمین روغن وغیرہ بھر کر استعمال کرتے ہین۔

**می کیام کو۔** MEKAMCO. ملاحظہ ہو بیان۔ نئے بیو لاٹا۔

**می لیو فارم۔** یہ ایک قسم کا سیال ہی جسکو بطور ڈس ان فکٹنٹ (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔ اس مین حسب ذیل MELIOFORM. ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| فارمالین | ۲۵ ڈرام |
| الیومنیم اسی ٹیٹ | ۱۵ ڈرام |
| بوراکس | ۲.۵ ڈرام |
| گلی سرن | ۳۰ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| پانی مع ادویہ | ۱۰۰ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

برگاموٹا آئیل سے یہ معطر کیا گیا ہے۔

**می نیو کار۔** MENIOCAR. ملاحظہ ہو بیان۔ نئے بیو لاٹا۔

**میا ٹو لین۔** یہ ایک قسم کا وارنش ہے جس کو فوٹوگرافی مین استعمال کرتے ہین۔ اس مین حسب ذیل ادویات MATTOLEIN. موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| گم ڈامر | ۴۰ حصے |
| کوپے با | ۲۰ حصے |
| گم اشیلے می | ۵ حصے |

**میٹاری نا**۔ اسٹری لائزڈ کیا ہوا اور کاربانک آسڈ گیاس ملایا ہوا دریا کا پانی MARINA ہے جس کو بعوض فزیولاجک سالٹ سولیوشن استعمال کرتے ہین۔ بطور ملین کرانک گیاسٹروانٹس ٹی ٹنل کیتھار (مزمن نزکام معدہ وامعاء) اسہال ذیابیطس شکری مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ½ سے ¼ گلاس تک۔

**میاکروبیان**۔ MAKROBIAN. اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

**نمک**۔ ان فیوزوریل ارتھ۔ سوڈیم سلفیٹ۔ سوڈیم بائی کاربونیٹ۔ سوڈیم فاسفیٹ۔

**میاگولان**۔ لیوپی نس ارسے جی کس سے یہ دوا نکالی جاتی ہے۔ MAGOLAN. سفید چکدار سفوف ۹۸ اسنٹی گریڈ کی حرارت پہ گداخت ہوتا ہے۔ پانی مین حل ہوتا ہے۔ اس کے مائی سولیوشن مین کاپر اسی ٹیٹ ملانے سے سبز رنگ کا تہ نشین ہوتا ہے۔ بعوض فاسفورس اور فاسفیٹس ذیابیطس مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ دو گولی دن مین ۳ مرتبہ۔ اس کی گولیان فروخت ہوتی ہین۔

میاموسان - MAMMOSAN مرہم کی زمین ہے جسمین آکسیجن موجود ہے۔

میانڈلک آسڈ فنے ٹی ڈن - مترادف - امگ ڈرفی ہن -

MANDELIC ACID PHENETIDIN

میان کا کیاپسلز - ان کیاپسلز مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

MANCA CAPSULES

روغن صندل - آرٹیوپن - اکسٹراکٹ آف بکو۔

گنوریا - (سوزاک) سسٹائی ٹس (سوزش مثانہ) مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۲ سے ۴ کیاپسلز تک -

میانگینز البیومی نیٹ - یہ اس ترکیب سے بنایا جاتا ہے - ۳ عدد بیضہ مرغ کی سفیدی مین تھوڑا

MANGANESE ALBUMINATE

پانی ملاکر خوب ملا کے تھوڑی دیر تک رکھکر چھان لین بعد ازان پوٹاسیم پرمیانگنیٹ کا ۵ فی صدی کا سولیوشن اسمین ایک اونس ملا کر ۳۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر اڑا کر ٹکڑے بنالین اسمین ۳۰ و ۳ فی صدی میانگنیز موجود ہے - یہ ٹکڑے گرم پانی مین بخوبی حل ہو جاتے ہین - انی میا (کمی خون) مین استعمال کرتے ہین - خصوصاً بچون کیلئے بہت اچھی چیز ہے -

میانگانی سیا - MANGANESIA حسب ذیل ادویات کا سولیوشن ہے -

پوٹاسیم پرمیانگانیٹ ۶۷٫۸ حصے

آرسی نیٹ آف پوٹاسیم ۳۲٫۰ حصے

پانی ۱۰۰ حصے

برائیٹس ڈزیز مین استعمال کرتے ہین۔

**میتھاسی ٹن** - مترادف - پیرا اسٹ انی سی ڈن + آکسی میتھل اسٹ انی لڈ +
METHACETIN
پیرا آکسی میتھل اسٹ انی لڈ۔

بےرنگ اور بے بو قلمین جو ۱۲۷ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ پانی مین کم حل ہوتے ہین۔ مگر الکحل مین بخوبی حل ہو جاتے ہین۔ بطور انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۴ ۱/۲ سے ۶ گرین تک

**میتھا فارم** - کلوری ٹون کا دوسرا نام ہے جسکو لیف اسٹرنس کمپنی نے نامزد کیا ہے۔ ملاحظہ ہو بیان۔ کلوری ٹون
METHAFORM

**میتھاکسی اسٹ پیرا فنے ٹی ڈن** - مترادف - کرائی اوفن۔
METHOXY ACET PARA PHENETIDIN

**میتھاکسی میتھل ایسٹر آف سیالی سلک آسڈ** - مترادف میسوٹان
METHOXY METHYL ESTER OF SALICYLIC ACID

**میتھانال** - METHANAL ۴۰ فیصدی فارمالڈی ہیڈ کے سولیوشن کا نام ہے

**میتھانی لڈ** - METHANILID مترادف - اکسال جن -

**میتھل اٹروپین نائیٹرس** - مترادف - یوہڈرن -

METHYL ATROPINE NITRAS

**میتھل اسپائی رن** - METHYL ASPIRIN - مترادف میتھل رہوڈن -

میتھل سیالی سلیٹ مین اسیٹک آسڈ ملانے سے بنتا ہی بے بو اور بے مزہ قلمین پانی مین حل ہوتے ہین الکحل گلی سرن کلوروفارم اور روغنیات مین حل ہوجاتے ہین - گرم پانی مین ملانے سے اسکے واجزا اسیٹک اور میتھل سیالی سلیٹ جدا ہوتے ہین - الکالیز کے ساتھہ ملانے سے بھی اسکے واجزا متفرق ہوتے مین - ۸۴ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین - بعوض سوڈیم سیالی سلیٹ استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک -

**میتھل اسٹ انی لڈ** - METHYL ACETANILID - مترادف اکسال جن -

**میتھل پروپل کاربی نال یوری تھین** - مترادف ہیڈونال -

METHYL PROPYL CARBINOL URETHANE

**میتھل رہوڈن** METHYL RHODIN مترادف میتھل اسپائی رن -

ان سب مرکبات کو بطور مدر استعمال کرتے ہین یہہ بورک و الکالی مرکبات کے موافق ہین - ملاحظہ ہو بیان ڈائی یوری ٹن -

**میتھل زیان تھن** - METHYL XANTHIN -

**میتھل زیان تھن سوڈیم اسی ٹیٹ**

METHYL XANTHIN-SODIUM

**میتھل زیان تھن سوڈیم سیالی سلیٹ**

METHYL XANTHIN SODIUM SALICYLATE

**میتھل سلفونال** ۔ مترادف ۔ ٹرائی اونال ۔

METHYL SULPHONAL

**میتھل سیانٹل** ۔ METHYL SANTAL حسب ذیل ادویات کے کیاپسلز میں ۔

| | |
|---|---|
| میتھی لین بلو ۔ | ایک گرین |
| باسم کوپے با | ۱ ۳/۵ منم |
| اولیو ریسے زن آف کیوبب | ۲/۵ منم |
| روغن صندل | ۱ ۱/۲ منم |
| آئیل آف سینمن | ۱/۵ منم |
| آئیل آف نٹ مگ | ۱/۱۲ منم |

ایک کیاپسل سوزاک میں استعمال کرتے ہیں ۔

**مقدار خوراک** ۔ ایک سے ۲ کیاپسلز تک ۔

**میتھل کی ٹوٹرائی آکسی بنزال** ۔ مترادف ۔ گال اسی ٹوفینان ۔

METHYL KETO TRIOXY BENZOL

**میتھل کیمفوریٹ** ۔ سفید سفوف جو ۶۸ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے ۔ پانی اور کلوروفارم میں حل نہیں ہوتا ہے ۔ الکحل اور غلیظ روغنیات میں حل ہو جاتا ہے ٹیوبرکیولوسز میں

METHYL CAMPHORATE

استعمال کرتے ہین۔

میتھل گلی اکسالی ڈن ۔مترادف۔ لی سی ڈن۔

METHYL GLYOXALIDIN

میتھل گلی کالک آسڈ الیسٹر آف گوی اسے کال۔مترادف۔

مونوٹال۔ METHYL GLYCOLIC ACID ESTER OF GUAIACOL

میتھل گوانی ڈن اسی ٹک آسڈ۔مترادف۔کریاٹن۔

METHYL GUANIDIN ACETIC ACID

میتھل مارفن۔ METHYL MORPHIN کوڈین کا دوسرا نام ہے۔

میتھل وائیولیٹ ۔مترادف۔پائی آک ٹیانن بلو۔

METHYL VIOLET

میتھل یوری تھین ۔مترادف۔یوری تھی لین۔

METHYL URETHANE

میتھی لال ۔مترادف۔میتھی لین۔ڈائی میتھل ایتھر۔ڈائی میتھل اسی ٹال۔

METHYLAL یہ ایک قسم کا سیماب طبع سیال ہے جسمین کلوروفارم کی بو آتی ہے۔۴۲ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کھولتا ہے پانی مین حل نہین ہوتا ہے بطور سکن ومنوم استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ½ گرین سے ½ ڈرام تک۔

میتھی لین آکسی یووی ٹک ایسڈ۔ زرد رنگ چمکدار قلمین ۲۲۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر

METHYLEN OXY.YUVITIC ACID

گداخت ہوتے ہین۔ اور تمام قسم کے محللات مین حل نہین ہوتے ہین۔ بطور یوری نری ڈس ان فکنٹ استعمال کرتے ہین۔

میتھی لین ڈائی کوٹائین۔ مترادف۔ فورٹائین۔

METHYLENDICOTOIN

میتھی لین بائی کلورڈ۔ مترادف۔ نارکوٹل۔

METHYLENE BICHLORID

میتھی لین ٹیانن یوریا۔ مترادف۔ ٹرکسوٹان۔

METHYLENE TANNIN UREA

میتھی لین ڈائی گوئی اے کال۔ مترادف۔ پل موفارم۔

METHYLENE DIGUAIACOL

میتھی لین ڈائی میتھل ایتھر۔ مترادف۔ میتھی لال۔

METHYLENE DIMETHYL ETHER

میتھی لین کریوسوٹ۔ مترادف۔ نیومین۔

METHYLENE CREOSOTE

میتھی لین کمپونڈ کیاپسلز۔ ہر ایک کیاپسل میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

METHYLENE COMPOUND CAPSULES

| | |
|---|---|
| میتھی لین بلو | ۹/۱۰ گرین |
| بالسم کوپے با | ۱ ۲۵/۱۰۰ سنم |
| روغن صندل | ۱ ۳۵/۱۰۰ سنم |
| میتھل سیالی سلیٹ | ۱/۲ ۱ سنم |

گنوریا دسوزاک میں استعمال کرتے ہیں۔

میتھی لین گلی کال سیالی سلک ایسٹر۔ مترادف۔ جنیو فارم

METHYLENE GLYCOL SALICYLIC ESTER

میتھی لین گوی اے کال۔

METHYLENE GUAIACOL

میتھی لین کریوسوٹ۔

METHYLENE CREOSOTE

ان دونوں ادویہ کو بعوض گلیوفارم اور ٹیوبنین استعمال کرتے ہیں۔

میتھی لین ہپ پیورک ایسڈ۔ مترادف۔ ہپ پال۔

METHYLENE HIPPURIC ACID

میٹامیڈو پیارا ہیڈراکسی بنزوائک ایسڈ میتھل ایسٹر ملاحظہ ہو بیان

METAMIDO PARA HYDROXY BENZOIC ACID METHYL ESTER

آرتھو فارم -

**میٹا بنزامینو سیمی کاربازڈ** - مترادف - کرائی اوجی نن -

METABENZAMINOSEMICARBAZID

**میٹا ٹولل ہیڈرازڈ کاربامیٹ** - مترادف - مارے ٹن -

META TOLYL HYDRAZID CARBAMATE

**میٹا فینی لن ڈیامن ہیڈرو کلورڈ** - مترادف - لن ٹن -

META PHENYLEN DIAMINE HYDROCHLORID

**میٹا گلو کوسال** - اس دوا کو ذیابطیس شکری مین استعمال کرتے ہین -

METAGLUCOSOL

**میڈ اسلطان** - وجع مفاصل کا علاج ہے جسمین ریپ سیڈ آئیل اور بنزن موجود ہے -

MEDA SULTON

**میڈل لن** - MEDULLIN حسب ذیل ادویات کا سولیوشن ہی -

| | |
|---|---|
| کاڈلیور آئیل | ۵۰ ڈرام |
| شہد | ۲۵۰ ڈرام |
| پیپر و کوناک | ۶۲ ڈرام |
| ایکسٹراکٹ آف بلاک کرنٹ | ۷۰ ڈرام |
| ایکسٹراکٹ جونی پر بریز | ۵۰ ڈرام |

لیمون کا رس ۸ اڈرام

دمہ اور سُشش کے امراض مین استعمال کرتے ہین۔

**میلیا۔** MELIA خشک کئے ہوئے سیب کا سفوف ہے جسمین ½ حصے شکر بھی ملائی گئی ہے۔

**میوراسی تھن۔** یہ ایک قسم کی گولیان ہین۔ جنکو بطور مقوی باہ استعمال کرتے ہین۔ MUIRACITHIN اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔ ۰ اگرام فلوئیڈ اکسٹراکٹ میورا پواما کو (یا کم بیان رجواایک قسم کا آلہ ہے۔) مین خشک کرین جو سفوف کہ حاصل ہو اسمین ۵ گرام لی سی تھن اور لکورِس پاؤڈر حسب ضرورت ملا کر ۱۰۰ گولیان بنالین۔

**مقدار خوراک۔** ۳ سے ۴ گولی تک قبل از غذا۔

**میوسال۔** MUSOL ذیابیطس کا علاج ہے جسمین سیالال موجود ہے۔

**میوسِن** MUCIN زرد رنگ سفوف پانی مین حل نہین ہوتا مگر الکالیز مین حل ہوجاتا ہے۔ گیاسٹرک السر (زخم معدہ) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ½ گرین ہمراہ سوڈیم بائی کاربونیٹ استعمال کرتے ہین۔ ایک فی صدی کے سولیوشن مین ایک فی صدی سوڈیم بائی کاربونیٹ اور ½ فی صدی منتھال شریک کرکے بطور اسپرے (فوارہ) برمی نالی اٹش۔

زناک کے میوکس ممبرین یعنے لعابدار جھلی کی سوزش) ورفیارنن جائی ٹش (حلق کی سوزش) مین استعمال کرتے ہین ۔

**میوسن** - MUSIN اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| روغن بید انجیر | ۵۵ حصے |
| زردی وسفیدی بیضۂ مرغ اور شکر | ۴۵ حصے |

بطور کیتھارٹک (مسہل) استعمال کرتے ہین ۔

**میوکال** - MUKOL اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| سیالی سلک آسڈ | ۱۵ گرین |
| الکحل | حسب ضرورت |

دونون کو باہم حل کرکے اتنا گلی سرن ملاوین کہ جملہ ایک فلوئیڈ اونس ہوجاوے ۔ اور اس مین ہتائی مال کی خوشبو بھی دین ۔

**میوکوجن** - MUKOGEN یہ ایک قسم کا ملین ہے ۔

**مقدار خوراک** - ۱ ½ سے ۴ ½ گرین تک ۔

# باب نون

**نائی زن سولائیڈ** NIZIN SOLOID - یہ ایک قسم کے قرص ہین جس کے ہرایک مین ۲ گرین زنک سلف انی لیٹ موجود ہے - بطور اسٹرنجینٹ (قابض) اور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین - سوزاک کنجنک ٹی وائی ٹس (آشوب چشم) اور دوسرے امراضِ چشم مین مفید ہے - ایک سے ۳ قرص - ایک اونس پانی مین حل کرکے احلیل مین پچکاری کرین - ایک قرص ۲ - اونس پانی مین شریک کرکے آنکھ کیلئے استعمال کرتے ہین -

**نائی زو - لائی سال** NIZO LYSOL - خوشبودار لائی سال ہے ہاتھون کو ڈس انفکٹ (دافع سم وبائی) کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین -

**نائی ٹررس - کاڈلیور آئیل ٹابلٹس** NATTERER'S CODLIVER OIL TABLETS - ہرایک قرص مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| کاڈلیور آئیل | ۴۵ گرین |

| | |
|---|---|
| مالٹ اکسٹرا کٹ | ۵ اگرین |
| کوکا | ۵ اگرین |
| شکر | ۷۵ گرین |

**نارسل** - مترادف - اتھیل نارسین ہیڈرو کلورائڈ۔

**NARCYL** باریک منشور نما قلمین جو ۲۰۶ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اورایک کو ۱۲۰ حصہ پانی مین حل ہوتے ہین - گرم پانی الکحل اور کلوروفارم مین بخوبی حل ہوکر مرکب بنجاتے ہین - آرگیانک ایسڈ کے نمکیات اسکے ساتھ ملانے سے پانی مین حل ہوجاتے ہین - بطور دافع تشنج مختلف کھانسیون مین استعمال کرتے ہین - ونیز بطور مسکن مفید ثابت ہوا ہے۔

**مقدار خوراک** - ایک گرین زیر جلد ½ سے ¼ گرین تک استعمال کرتے ہین۔

**نارسیال** - **NARCIOL** یاسمن کی خوشبو ہے - جو بذریعہ حل وعقد کیمیائی بنائی گئی ہے۔

**نارسین سوڈیم سیالی سلیٹ** - مترادف - انٹی اسپازمین

**NARCEIN SODIUM SALICYLATE**

**نارکوٹل** - **NARCOTIL** مترادف میتھی لین بائی کلورائڈ - شفاف بے رنگ فرار وشعلہ پذیر سیال بعوض کلوروفارم استعمال کرتے ہین۔

**نارکوجن - NARKOGEN** - یہ ایک قسم کا منوم مسکن اور دافع تشنج ہے جس مین کلورل ہیڈریٹ ۱۰ گرین پوٹاسیم برومائڈ ۱۰ گرین ہایوسین ہیڈروبرومائڈ $\frac{1}{100}$ گرین - اور نارکین $\frac{1}{2}$ گرین موجود ہے -

**نارکوفارم - NARCOFORM** - مترادف - سامنوفارم

یہ حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے -

| | |
|---|---|
| ایتھل کلورائڈ | ۶۰ فی صدی |
| میتھل کلورائڈ | ۳۵ فی صدی |
| ایتھل برومائڈ | ۵ فی صدی |

۶۰ گرام یعنے ایک اونس ۷ ڈرام - کے کانچ کی نلیون مین فروخت ہوتا ہے - جسکو دندانسازی مین بے حس کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین - اس نلی کا $\frac{1}{2}$ حصہ سنگھاوین - منہہ ڈہانپنے کی ٹوپی "آئی ڈیال" نامی اسکے ساتھہ فروخت ہوتی ہے - اسکے استعمال کے وقت اگر کوئی خوفناک بات ہو تو یہ ترکیب کرین - مریض کے کپڑے وغیرہ اُتار دین - مصنوعی طور سے دم دین - بہت ہی ہلکے امونیا کے بخارات سنگھاوین - گرم فلانل دل اور چہرے پر رکھین - ٹھنڈے پانی مین تولیا بھگوکر چھاتی پر رکھین - مصنوعی دم ایک گھنٹہ تک دیتے رہین اگر ممکن ہو تو فیارادلزم کا عمل بھی کرین اور بیمار کو گرم رکھین استعمال کے وقت سانس کو بہ ہوشیاری تمام خیال رکھین - ۳ اور ۵ -

کیوبک سنٹی میٹر کے کانچ کے کیاپسلز بھی فروخت ہوتے ہین ۔

**نارگال** ۔ مترادف ۔ نک لی اِن ہسکور ۔ ہسلور نک لی نیٹ ۔

NARGOL

سلور آکسیڈ اور نکٹ لی نک آسڈ کا مرکب ہے جس مین ۱۰ فی صدی چاندی موجود ہے ۔ بھورا سفوف جو گرم پانی مین حل ہوتا ہے اسکے استعمال سے آلبشیومن نہین ہیوٹتا ہے ۔ امراض آلات البول مین ۲۵ر۰ سے ۵ فی صدی کا سولیوشن کنجنکٹیوا آئی ٹس آشوب چشم ، مین ایک کو ۵ فی صدی کا سولیوشن لارن جائی ٹس (سوزش حنجرہ) فیارنگس (حلق) کا اِن فلامیشن (التہاب) اور دامیل وغیرہ دھونے کے لئے ۲۵ر۰ سے ایک فیصدی سولیوشن استعمال کرتے ہین ۔

**نارمل سیالائین سولیوشن** ۔ مترادف ۔ فزیولاجیکل سالٹ سولیوشن ۔

NARMAL SALINE SOLUTION

**ناسٹن** ۔ گلیسرن اور ناسٹینک آسڈ کا مرکب ہے ۔ سفید پیارافن کے مانند شئے ہے ۔ لیپروسی کے بیاسل لی (جذام کے جراثیم) کو پرورش

NASTIN

کرنے سے بنتی ہے ۔ اسکو جذام مین زیر جلد استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار استعمال** ۔ ۱/۲ گرین آلیو آئیل مین حل کرکے استعمال کرین ۔

**نافاس کال** ۔ NA-PHOSKOL اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

سوڈیم فاسفیٹ ۷۰ گرین

سوڈیم نائیٹریٹ ۵ گرین

**نالی سین۔** NALICIN اِس دوا کو بطور مقامی مخدر دندان سازی مین استعمال کرتے ہین۔ موجد کا بیان ہے کہ ایک فی صدی ٹرائی نائیٹرین (نائیٹرو گلیسرن) اور ایک فی صدی کوکین ہیڈرو کلورائڈ کے علاوہ حسب ذیل ادویات بھی موجود ہین۔

اسپرٹ تہائی مولس کمپونڈ۔ الکحل

سوڈیم کلورائڈ فینائی لک ایسڈ

فارمال ڈی ہیڈ پانی

**نٹرال** NUTROL مترادف۔ نیورال۔

**نٹرن۔** NUTRIN شکر ملایا ہوا البیومی نائیڈ ہے جس مین ۵ فی صدی روغن زیتون موجود ہے۔ یہ ایک مزہ دار سریع الہضم غذا ہے جسکو بچے اور بڑے استعمال کرسکتے ہین گلائی کوسوریا ذیابطیس شکری مین بطور مخرج صفرا استعمال کرتے ہین

**نٹروز۔** مترادف۔ سوڈیم کیازی نیٹ + کیازین سوڈیم۔

NUTROSE دودھ کے کیازین کا سوڈیم سالٹ ہے جسمین ۵ء فیصدی

پرَوٹیڈ موجود ہے۔ یہ اس طریقہ سے بنایا جاتا ہے۔ تازہ کیانہ ین کو سوڈیم ہیڈرا کسیڈ
کے سولیوشن مین حل کرکے ویاکم پیانہ مین خشک کرلین اس سفوف کو الکحل
اور ایتھر سے کئی مرتبہ دہوکر خشک کرلین۔ سفید بے بو اور بے مزہ سفوف جو
پانی مین ملانے سے گاڑہا سولیوشن ہوتا ہے یہ حموضات کے ساتھ نفیقض
ہے۔ قواے جسمانیہ کو باطل کرنے والے امراض مثلاً انیمیا (کمی خون) ذیابیطس۔
نیومونیا (ذات الریہ) ٹائی فائیڈ فیور۔ ٹیوبرکیولوسس وغیرہ مین بطور غذا
استعمال کرتے ہین۔

**نٹ رو لیاک ٹس** - گیا لی گا انی سی نالس کا فلوئیڈ اکسٹراکٹ ہے
NUTRO LACTIS جسکو بطور مولد شیر استعمال کرتے ہین۔

**نٹ ری ٹیو۔ رو بور ن** - سفید سفوف جس مین حسب ذیل ادویات
NUTRITIVE ROBORIN موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| روبورن | ۱۰ فیصدی |
| سفیدی بیضہ مرغ | ۲ فیصدی |
| کوکو | تہوڑا سا |
| شکر | |
| آرد گندم | |

ایک مغز کا چمچہ دودہ کافی یا شوربے مین ملاکر بطور مغذی استعمال کرتے ہین۔

نروائی گر - مترادف - گلی سیرو فاسفیٹس سرپ (کلسی)

NER-VIGOR

**نروال -** NERVOL حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے -

| | |
|---|---|
| پیونی روٹ | ۱۰ حصے |
| ویلے رین | ۵۰ حصے |
| سنا | ۱۰ حصے |
| الڈر فلور | ۱۰ حصے |
| فینل | ۲۰ حصے |
| اینس | ۲۰ حصے |
| آرنج پیل (پوست نارنج) | ۲۰ حصے |
| اوٹ میل اکسٹراکٹ | ۵۰ حصے |
| گلی سیرن لیرن اکسٹراکٹ | ۲۰ حصے |
| | ۳۰ حصے |
| پوٹاسیم برومائڈ | ۱۰ حصے |
| سوڈیم برومائڈ | ۱۰ حصے |

**نروانن** - سفید منشور نما پانی مین حل ہونے والے قلمین - جراحی اور دندانسازی مین بطور مقامی مخدر استعمال کرتے ہین - NIR VANIN دو فی صدی کا سولیوشن بطور کوکین اور آر ہتو فارم استعمال کرتے ہین - اسکے ۵ فی صدی کے

سولیوشن کو آنکھ مین ٹپکانے سے خراش ہوتی ہے۔ ۷ گرین تک بھی زیر جلد پچکاری کرنے سے کوئی نقصان واقع نہین ہوا ہے۔ ایک فی صدی کا سولیوشن بہت ہی عمدہ ممیت جراثیم ہے۔

**نروسن** NERVOSIN اسکی ہر سو گولیون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف ولیرین | ۷۵ گرین |
| فلوئیڈ اکسٹرکٹ آف انجلیکا | ۷۵ گرین |
| اکسٹراکٹ کی نوبیدا | ۷۵ گرین |
| آئیل ولیرین | ۱۰ قطرے |
| آئیل انجلیکا | ۱۰ قطرے |
| فولیئو آرن ٹی امارا | ۲۲۵ گرین |

**نروسی ڈن** NERVOCIDIN یہ ایک قسم کا الکالائیڈ ہے۔ جو انڈین گاسوباسو سے نکالا جاتا ہے۔ زرد رنگ نمی کو جذب کرنیوالا سفوف۔ الکحل اور ایتھر مین حل ہوتا ہے۔ بطور مقامی بے حس کنندہ استعمال کرتے ہین۔ وندانسازی مین ۱۰ فی صدی کا سولیوشن مستعمل ہے قرنیہ کے لئے ۰۱ء فی صدی کا سولیوشن کافی ہے۔ چونکہ اسکا زہریلہ اثر بعض وقت ہوتا ہے اسلئے اسکو کم استعمال کرتے ہین خصوصاً وندانسازی مین استعمال کرنا موقوف

کردیا گیا ہے۔

**نروو فارم پلز۔** NERVOFORM PILLS ہر گولیون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| کوی نن لیاکٹیٹ | ۳۰ گرین |
| زنک لیاکٹیٹ | ۳۰ گرین |
| لیاکٹوز | ۰.۲ ڈرام |
| ویانل لن | ۴ ½ گرین |
| گلی سرن | ۴۵ گرین (وزن کیا ہوا) |

**نروئورا۔** NERVURA کوکا ڈامیانہ۔ کولا آئرن۔ فاسفورسس اور سنکونی ڈن کا مرکب ہے جسکو بطور مقوی استعمال کرتے ہین۔ اختناق الرحم اور اعصاب کی کم قوتی مین بھی مفید ہے۔

**نفرائی ٹیکا۔** NEPHRITICA حسب ذیل ادویات کا مرکب ہے۔ بکو۔ لی تھیم برومائڈ۔ اسی ٹیٹ آف پوٹاسیم۔ اکووا ارزئی۔ جونی پر بیریز۔ بطور مسہل۔ مدر۔ آلٹرے ٹیو یعنے مصلح استعمال کرتے ہین۔ کرانک سسٹائی ٹس (مزمن سوزش مثانہ) احلیل کی سوزش وخراش اور نفرائی ٹس (سوزش گردہ) مین مفید ہے۔

**نکل برومائڈ۔** نکل کاربونیٹ پر ہائیڈرو برومک ایسڈ کا اثر ڈالنے سے NICKEL BROMID

سبزئی کو جذب کرنے والے قلمین جو پانی اور الکحل مین بخوبی حل ہو جاتے ہین۔ پوٹاسیم برومڈ کے مانند اسکے بھی خواص و فوائد ہین۔ صراع مین ایک گرین کی گولی استعمال کرتے ہین۔ اسکے حسب ذیل مرکبات ہین -

(۱) ایفروی سنٹ نکل برومڈ۔ اسکے ہر ایک ڈرام مین ۳ گرین نکل برومڈ موجود ہے۔

(۲) سرپ نکل برومڈ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| نکل برومڈ | ۱ حصّے |
| پانی | ۱۲۰ حصے |
| گلی سرن | ۱۵ حصے |
| شکر | ۲۵۰ حصے |

**مقدار خوراک** - ایک ڈرام۔

**نک لی اِن سلور** NUCLEIN SILVER - مترادف۔ نارگال۔

**نک لی اِن مرکیوری** - مترادف - مرکیورال۔

NUCLEIN MERCURY

**نک لیو۔ پیپٹون** - NUCLEO PEPTONE اسکے ہر ایک اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| بیف جلّی | ۸ گرین |
| نک لی نک آسِڈ | ۲ گرین |
| ٹرآریج پیل | ۶ گرین |
| برانڈی | حسبِ ضرورت |

یہ ایک پرورش کنندہ غذا ہے۔ جو ناتوانون نیوموینا ذات الریہ ٹائیفائیڈ فیور کے مریضون کو کھلاتے ہین۔

**نُک لیوٹن فاسفورک آسڈ**۔ مترادف۔ سولیورال۔

NUCLEOTIN PHOSPHORIC ACID

**نکوٹن سیالی سایٹ**۔ مترادف۔ یوڈرمال۔

NICOTIN SALICYLATE

**نوسال**۔ NOSOL اِس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | | |
|---|---|---|
| یوجی نال | ۳۰ گرین | |
| آئیل آف کلوز | ۳۰ گرین | وزن کیا ہوا |
| آئیل آف یوکالپٹس | ۳۰ گرین | |
| آئیل آف ونٹر گرین | ۱۰ گرین | |
| آئیل آف کیاسیا | ۱۵ گرین | |
| تھائی مال | ۱۵ گرین | |

بطور اَنٹی سپٹیک (مزیل العفونت) اور مسکن دندان سازی مین استعمال کرتے ہین

**نوسوفن** - مترادف - ٹیٹرا آئی اوڈو فینال تھالی اِن -

NOSOPHEN زرد رنگ بے بو اور بے مزہ سفوف جس مین ۶۰ فی صدی آئی اوڈِن موجود ہے - پانی مین حل نہین ہوتا مگر کلوروفارم اور ایتھر مین بخوبی حل ہوجاتا ہے - مگر الکحل مین کم - ۲۵۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے ۴ ½ سے ۷ ½ گرین کی خوراک مین بطور انٹس ٹی نل ڈس اِن فکٹنٹ (دافع سم وبائی امعا) استعمال کرتے ہین - یہ آئی اوڈو فارم کا عمدہ عوض ہے - صرف یہ دوا یا نشاستہ ملاکر بیرونی استعمال کرتے ہین -

**نوسوفن بزمتھ** - مترادف یوڈاک سین -

NOSOPHEN BISMUTH

**نوسوفن سوڈیم** - مترادف - انٹی نوسن -

NOSOPHEN SODIUM

**نوسوفن مرکیوری** - مترادف - اپالےجن -

NOSOPHEN MERCURY

**نوواَرگن** - مترادف - سلور البیومِن -

NOVARGAN البیومن اور چاندی کا مرکب ہے جس مین ۱۰ فی صدی فلز مذکور موجود ہے - گلابی رنگ اور بے بو سفوف جو دو حصے پانی مین حل ہو

ہے۔ اسکو بعوض نائیٹریٹ آف سلور اور پروٹارگال سوزاک اور امراض چشم مین

استعمال کرتے ہین۔

**نوو ارگن نیو۔** NOVARGAN NEW یہ جدید نوو ارگن ہے جسکو بعوض قدیم نو وارگن استعمال

کرتے ہین۔ یہ چاندی اور پروٹی ناک آسڈ

کا مرکب ہے۔ اسمین ۱۰ فیصدی فلز مذکور موجود ہے۔ اسکے استعمال سے خراش کم ہوتی ہے

بہ نسبت قدیم نووارگن۔

**نو۔واس پائی رن** NOVASPIRIN یہ نو ایجاد اسپائی رن ہے۔ ان ہیڈر ہیتھیلین

سٹرک آسڈ اور سیالی سلک آسڈ کا

مرکب ہے سفید بے بو چمکدار سفوف جسکو چکھنے سے حموضی مزہ معلوم ہوتا ہے۔

الکحل مین بخوبی حل ہوتا ہے۔ مگر کلوروفارم اور ایتھر مین بمشکل۔ اس مین ۶۲

فی صدی سیالی سلک آسڈ موجود ہے۔ اسکے استعمال سے معدہ مین خراش

نہین ہوتی ہے۔ مگر یہ امعا مین جاکر سیالی سلک آسڈ اور سٹرک آسڈ مین متفرق

ہوتا ہے۔ بعوض سیالی سلیٹس اسکو استعمال کرتے ہین۔ انفلوانزا۔ زکام

ٹانسی لائی ٹس (لوزتین کی سوزش)، وجع مفاصل، نقرس اور نیورال جیا

(عصبی درد) مین مفید ہے۔

**مقدار خوراک۔** ۱۵ اگرین دن مین کئی مرتبہ۔

**نو۔ وو۔ری نال۔** NOVORENAL ۰،۱۲۵ فی صدی کے

سولیوشن مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| نووکین | ۰٫۱۲۵ گرام |
| فزیولاجک سالٹ سولیوشن | ۵ گرام |
| اڈری نالن ہیڈرو کلورائڈ | ۰٫۰۰۰۱۶۲۵ گرام |

۵٫۰ فی صدی کے سولیوشن مین نووکین اور اڈری نالن ۲ حصے موجود ہین۔

ایک فی صدی کے سولیوشن مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| نووکین | ۰٫۱ گرام |
| فزیولاجک سالٹ سولیوشن | ایک گرام |
| اڈری نالن ہیڈرو کلورائڈ | ۰٫۰۰۰۹ گرام |

۵ فی صدی کے سولیوشن مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| نووکین | ۰٫۱ گرام |
| ڈسٹلڈ واٹر | ۲ گرام |
| اڈری نالن ہیڈرو کلورائڈ | ۰٫۰۰۰۲۱۶ گرام |

ان سولیوشنون کو بطور مخدر استعمال کرتے ہین۔

## نووزان پریپریشنز

حسب تحقیقات ڈاکٹر افرش نووزان کے مرکبات مین حسب ذیل

NOVOZAN PREPARATIONS

ادویات موجود ہین۔

(۱) نوؤوزان البیومن۔ البیومن ۵۰ فی صدی۔ لیاکٹوز ۱۲ فی صدی۔ اسٹارچ ۲۰ فی صدی۔ مگنیزیئم کاربونیٹ ۱۵ فی صدی۔ مگنیزیئم پرآکسائڈ ۵ فی صدی۔

(۲) نوؤوزان پیپسن۔ پیپسن ۳ فی صدی۔ لیاکٹوز ۸۵ فی صدی۔ مگنیزیئم پرآکسائڈ ۵ء۵ فی صدی۔ مگنیزیئم کاربونیٹ ۵ء۵ فی صدی۔

(۳) ایفروی سنیٹ نوؤوزان۔ مگنیزیئم سٹریٹ ۶۵ فی صدی۔ مگنیزیئم پرآکسائڈ ۸ فی صدی۔ شکر ۲۵ فی صدی۔ البیومن ۲ فی صدی۔

**نو۔ وُوکین** NOVOCAIN ۔ سفید بے بو چمکدار سفوف جو ٹہنڈے پانی مین بخوبی حل ہو جاتا ہے۔ یہ ایک مقامی مخدر ہے جسکے خواص و فوائد کوکین کے موافق ہین مگر بہ نسبت دوسرے کوکین کے عوضات سے اسمین کم سمیت ہے۔ اسکو زیر جلد استعمال کرنے سے یہ اپنا فوری اثر ظاہر کرتا ہے۔ مگر یہ بھی زیادہ دیر تک قائم نہین رہتی ہے۔ اگر اسکے ساتھ سپرارینالین کا سولیوشن استعمال کیا جاوے تو اسکا اثر بہت دیر تک قائم رہتا ہے۔ اسکے استعمال سے خراش نہین ہوتی ہے۔ جن موقعون پر کہ کوکین کی ضرورت ہوتی ہے وہان اسکا استعمال کرنے سے بہت ہی مفید ثابت ہوا ہے۔ اِن فل ٹریشن انس تھی زیا کے لئے ذیل کا نسخہ استعمال کرین۔

| | |
|---|---|
| نوؤوکین | ۴ گرین |
| فزیولاجک سالٹ سولیوشن | ۲ء۳ سے ۶ء۱ اونس تک |

اگر ضرورت ہو تو ۵ یا ۱۰ قطرے ایپی نیفرن سولیوشن (ایک کو ایکہزار کا) ملادین۔

آنکھ مین ٹیکانے یا انجکشن کرنے کے لئے یہ نسخہ استعمال کرین۔

نووکین ۱½ گرین

فزیولاجک سالٹ سولیوشن ۵۔۷ یا ۱۰۔۱۵ گرین تک

اگر ضرورت ہو تو ۱۰ قطرے ایپی نیفرن سولیوشن (ایک کو ایک ہزار کا) ملادین

ناک اور حنجرہ کے امراض مین ۵ سے ۲۰ فی صدی کا سولیوشن ۱۶۰ منم مین ۶ سے ۸ قطرے ایپی نیفرن سولیوشن ایک کو ایک ہزار کا ملا کر استعمال کرین۔ اندرونی ۱½۔۷ گرین کی خوراک مین استعمال کرتے ہین۔ چونکہ اسکا زہریلا اثر خفیف سا معلوم ہوتا ہے۔

نووکین ہائی پوڈرمک ٹیابلیٹ۔ ہر ایک قرص مین ۳ گرین نووکین موجود ہے۔

**نے بیولاٹا**۔ یہ مختلف قسم کے سیّال ہین جبکو اٹومائیزر (جو ایک قسم کا آلہ ہوتا ہے جسکے ذریعہ سے بخارات اڑائے جاتے ہین) مین ڈالکر بطور انہےلیشن یعنے بخارات سنگھاتے ہین۔ نے بیولاٹا **NABULATA** مختلف قسم کے ہوتے ہین۔ جنکو مختلف قسم کے امراض مین استعمال کرتے ہین جنکی تصریح حسب ذیل نمبروار بیان کی جاتی ہے۔

**نمبر (۱)** بی زی۔ اسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| یوکالپٹس آئیل | ۲۲ ½ گرین (وزن کیا ہوا) |
| سینمن آئیل | ½ گرین |
| منتھال | ۱۰ گرین |
| پیرو بالسم | ایک ڈرام |
| ٹلو بالسم | ایک ڈرام |
| مر | ایک ڈرام |
| الکحل | ۲۵ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

گلے اور ناک کے کتھار میں استعمال کرتے ہیں۔

نمبر (۲) می کیام کو۔ اس میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

| | |
|---|---|
| منتھال | ۲۷ گرین |
| کافور | ۲۷ گرین |
| کوکین ہیڈرو کلورائڈ | ۱۳ گرین |
| بالسم پیرو | ایک ڈرام |
| بالسم ٹلو | ایک ڈرام |
| مر | ایک ڈرام |
| الکحل | ۲۵ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

گلے اور ہوا کی نالیوں کے ایکیوٹ انفلامیشن (حاد سوزش) میں استعمال

کرتے ہین۔

نمبر (۳) بی جو کریو۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| آئیل آف کلوز | ۱½ گرین |
| بیچ وڈ کریوسوٹ | ۲۲½ گرین |
| وڈ ٹار | ۲۲½ گرین |
| آئی اوڈین | ۲۲½ گرین |
| الکحل | ۲۵ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

شش اور گلے کے ٹیوبر کیولوسز مین استعمال کرتے ہین۔

نمبر (۴) آئی اوڈوٹائن۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| ٹیانن | ۲۷ گرین |
| آئی اوڈین | ۲۷ گرین |
| منز | ایک ڈرام |
| بالسم ٹلو | ایک ڈرام |
| بالسم پیرو | ایک ڈرام |
| الکحل | ۲۵ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

ناک اور گلے اور ہوا کی نالیون کے مزمن کتھار مین استعمال کرتے ہین۔

نمبر (۵) کی بروسیانن کو۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| کونی ئن ہیڈرو بروئڈ | ۴۶ ½ گرین |
| کیامفر مونو برومیٹا | ۲۲ ½ گرین |
| کوکین ہیڈرو کلوئڈ | ۱۳ ½ گرین |
| انٹی پائی رن | ۱۳ ½ گرین |
| مر | ایک ڈرام |
| بالسم ٹلو | ایک ڈرام |
| بالسم پیرو | ایک ڈرام |
| الکحل | ۵۲ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

دمہ کالی کھانسی اور ہے فیور مین استعمال کرتے ہین ۔

**نمبر (۶ امی نیوکائز۔** اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| آئی اوڈین | ۱۵ گرین |
| فینال | ۳۰ گرین |
| منتھال کیامفر | ۴۶ ½ گرین |
| اسیٹک ایتھر | ۲۲ ½ گرین |
| ساسافراس آئیل | ۴۶ ½ گرین |
| روغن نارجیل | ۱ ½ ڈرام |
| ٹلوآل | ۲ ½ ڈرام |

لکوڈ ہیڑ رولائم ۲اونس ۵ ڈرام ۱۵ گرین

کان سے درمیانی حصے ناک اور گلے کے کتھار مین استعمال کرتے ہین ۔

نمبر ( ۷ ) می زی کو اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| سینیمن آئیل | ۶ گرین |
| منتھال | ۴۶ ½ گرین |
| کوکین ہیڈرو کلورئڈ | ۷ ½ گرین |
| کوکو بٹر | ۱ ¼ گرین |
| ٹلو آئل | ۲ ½ ڈرام |
| لکوڈ ہیڑ رولائم | ۲۱ ¼ ڈرام |

گلے اور ہوا کی نالیون مین جو درد ہوتا ہے اُس مین استعمال کرتے ہین ۔

نمبر ( ۸ ) پی زی کر یوز - اسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| کلوز آئیل | ۱۸ گرین |
| سینیمن آئیل | ۱ ½ گرین |
| کریوسوٹ | ۲۲ ½ گرین |
| معطر کیا ہوا کول ٹار آئیل | ۲۲ ½ گرین |
| کوکو بٹر | ۲ ¼ ڈرام |
| ٹلو آئل | ۲ ½ ڈرام |

| | |
|---|---|
| لکوئیڈ بیٹر و لائم | ۱۲ ½ ڈرام |

ٹیوبرکیولوسز مین استعمال کرتے ہین۔

نمبر (۹) آئی اوڈو کاربنج۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| آئی اوڈین | ۸۱ گرین |
| پوٹاسیم آئی اوڈیڈ | ۱۷۵ ½ گرین |
| ٹیانن | ۱۲۹ گرین |
| کاربالک ایسڈ | ۶۳ گرین |

حسب ذیل ادویات مین حل کرین۔

| | |
|---|---|
| اِن فیوژن۔ آئی ریش ماس | ۱ ½ ڈرام |
| اِن فیوژن اسپس لیانڈماس | ۱ ½ ڈرام |
| پانی | ۲ ½ ڈرام |
| گلی سرین | ۲۲ ½ ڈرام |

گلے اور حنجرہ کے کرانک کہتار (مزمن زکام) اور اسکروفیولا (خنازیر) کی وجہ سے جو غدود پھول جاتے ہین اُس مین استعمال کرتے ہین۔

نمبر (۱۰) آلڈی ساز۔ اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| فارمالین (۴۰ فی صدی کا) | ۲۵ ½ گرین |
| کمپونڈ فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف سارساپریلا | ۶۹ گرین |

**ہی ما۔پیورن پلز۔** HEMAPURIN PILLS ان گولیون مین
حسب ذیل ادویات موجود ہین۔
فیرو ہیپٹو میاٹن گن۔ فیرس سلفیٹ۔ میاگنیز آکسائڈ۔
ان ادویات کے علاوہ اس مین $\frac{1}{10}$ گرین سیماب موجود ہے۔ کلوروسز احتباس حیض
آتشک مین استعمال کرتے ہین۔

**ہی ماٹاک سی لن فارمال ڈی ہائیڈ** ۔مرکب اوف۔ آل سے ہٹین
HEMATOXYLIN FORMALDEHYD

**ہی ماٹاٹ ل** ۔ اس مرکب مین اسٹریلائزڈ کیا ہوا ہی موگلوبن۔ گلیسرن اور
HAEMATOL کوناک موجود ہے۔

**ہی ماٹاٹ ہائی پو فاسفائیٹس** ۔اس کے ہر ایک سیال اونس
HEMATIC HYPOPHOSPHITES مین حسب ذیل ادویات
موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| پوٹاسیم ہائی پو فاسفائیٹ | $1\frac{1}{2}$ گرین |
| میاگنیز ہائی پو فاسفائیٹ | ایک گرین |
| اسٹرکنین ہائی پو فاسفائیٹ | $\frac{1}{4}$ گرین |
| فیرس ہائی پو فاسفائیٹ | $1\frac{1}{2}$ گرین |
| کیلسیم ہائی پو فاسفائیٹ | ایک گرین |

کوئی نن ہائی پو فاشفائیٹ

۱/۲ ۲ گرین

اَنی میا (کمی خون)، اعصاب کی کم قوتی اور ٹیوبرکیولوسس میں استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک** - ایک سے ۲ چار کے پیچے تک۔

**ہی ماٹن** - مترادف - ہی ماٹوسن ۲ آکسی ہی مِن۔

HEMATIN

گہرے بہورے رنگ کا سفوف - گرم الکحل اور آلکالیز میں حل ہوتا ہے - بطور ٹانک (مقوی) استعمال کرتے ہیں۔

**ہی ماٹن - اَلبیومن** - سرخ رنگ جو کسیقدر بہورا بھی ہے - بے بو اور بے مزہ سفوف خون کے فائیبرن سے

HEMATIN ALBUMIN

نکالا جاتا ہے - اَنی میا (کمی خون) میں استعمال کرتے ہیں۔

**مقدار خوراک** - ایک سے ۳ چار کے پیچے تک دن میں ۴ مرتبہ۔

**ہی ماٹو اَنٹی ٹاکسن** - ۲۰ فی صدی ماڑگلی لیا نوز ٹیوبرکل اَنٹی ٹاکسن کا سولیوشن ہے - شفاف سیال

HEMATO-ANTITOXIN

جس میں الکحل گلیسرن ہی موگلوبن موجود ہے۔

**مقدار خوراک** - ایک میز کا چمچہ یہ دوا ٹیوبرکل کی زیادتی کو روکتی ہے۔

**ہی ماٹو پان** - خشک فوراً حل ہونے والا مالٹ اکسٹراکٹ ہے جسمیں ہی موگلوبن موجود ہے۔

HAEMATOPON

**ہی ماٹوجن** - (ہامل) اسمیں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

HAEMATOGEN (HE) DR. HOMMEL

| | |
|---|---|
| صاف کیا ہوا ہی موگلوبن | ۷۰ فی صدی |
| گلی سرن | ۲۰ فیصدی |
| میالاگا وائین | ۱۰ فیصدی |
| ویانل لین | ۰۰۱، ۰ فی صدی |

بطور ٹانک (مقوی) ہی ما ٹانک (مقوی خون) راکائی ٹس (الکساح) آنی میا (کمی خون) اسکرفیولا (خنازیر) اٹیو برکیولوسس مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ایک سے ۲ چا رکے چمچے تک بچون کے لئے - جوانون کے لئے کئی چمچے -

**ہی ماٹوجن** - (وی ریس) اس ہی ماٹوجن مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

HAEMATOGEN (VERINS)

| | |
|---|---|
| خشک کیا ہوا ہی موگلوبن | ۸۰ حصے |
| پانی | ۲۰۰ حصے |

دونون کو باہم بھگو کر حسب ذیل ادویات ملا دین -

| | |
|---|---|
| گلی سرن | ۸۰ حصے |
| الکحل | ۱۲۵ حصے |
| سرپ | ۶۰۰ حصے |
| ٹنکچر آف آرنج | ۴ حصے |

| | |
|---|---|
| ٹنکچر وِنیانِل لا | ۴ حصے |
| ٹنکچر سِینِمَن | ایک حصہ |
| اِرِنڈِسیاٹک ٹنکچر | ایک حصہ |
| اَسٹیٹک اِیتھر | ۵ حصے |

۳ دن رکھکر دوسرے ظرف مین نکال لین۔

**ہی ماٹوسِن۔** HEMATOSIN مترادف۔ ہی ماٹِن۔

**ہی ماٹوفا۔** HEMATOFFA یہ ایک قسم کے بسکٹ ہین جسکے ہر ایک مین ۱/۲ گرین تک خشک کیا ہوا ہی ماٹوجن موجود ہے۔

**ہی ماٹوفر۔** HAEMATOFOR فرّو ہیپٹو میانگنیز کا خوشبودار وائین ہے۔

**ہی ماٹیکم (گلاش)** HEMATICUM (GLAUSCH) اس مرکب کا مثل حسب ذیل ادویات ملانے سے بنتا ہے۔

| | |
|---|---|
| الکحل (۹۰ فی صدی کا) | ۱۰۰ حصے |
| ٹنکچر آرنج شائی کارٹکس | ۲ حصے |
| ٹنکچر سنکونہ کمپونڈ | ۳،۰ حصے |
| ٹنکچر جنشن کمپونڈ | ۱،۰ حصے |
| ٹنکچر فیرائی سیاکارئیے ٹا | ۱۰۰ حصے |

سرپ جمیل		۵۔ حصّہ

بکوا ڈیشنل		۱۹۰ ویں فشنل

ہی مارال۔ HEMORAL حقرانیٹ ہی ماٹوریاں

ہی مارٹال۔ خوشبودار اور ہزہری اور مرکب ہے جو خشک کئے ہوئے ہی مالوبن سے بنایا جاتا ہے۔ HEMARTOL

ہی مارسین۔ یہ ایک قسم کے قرص ہیں جن میں ہاگرین فیرک مثیل آرسی نیٹ موجود ہے۔ HEMARSINE

ہی مارو بن۔ یہ ایک قسم کی غذا ہے جس میں ۲۵ فی صدی روغن ماہی اور کسیقدر ہائی پو فاسفائیٹ آف لائیم ہائی پو فاسفائیٹ آف سوڈیم ہائی پو فاسفائیٹ آف پوٹاشیم ہائی پو فاسفائیٹ آف آئرن ہائی پو فاسفائیٹ آف میانگنیز اور پیپسین موجود ہے۔ HEMAROBIN

ہی ماسپسن۔ اسٹری لائیزڈ کیا ہوا فارمال ڈی ہائیڈ کا سلیوشن ہے جو نارمل سیالائین سولیوشن میں بنایا گیا ہے۔ HEMASEPSIN

ہی ماس ٹاٹ۔ HEMOSTAT اس مرہم میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں۔

کوی نن سلفیٹ۔ ٹانک ایسڈ۔ بنزوئیڈ لارڈ

| | |
|---|---|
| بلڈ البیومن | ۱۵ فی صدی |
| البیوموسنز | ۵ فی صدی |
| پیپٹونز | ۰.۴ فیصدی |
| فرک سلفوسائی نائیڈ | ۰.۰۴ فی صدی |
| ہائیڈرو کلورک اور فاسفاک ایسڈ | ۳ فی صدی |
| بلڈ سالٹس | ۱۶ فی صدی |
| کاربوہائیڈریٹس | ۴۵ فی صدی |

انی میا (کمی خون) اور کلوروسز مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** ۔ ایک چار کا چمچہ دن مین ۳ مرتبہ استعمال کرین۔

**ہی ماٹس ٹیٹن** HEMOSTATIN ۔ سپرارینل گلانڈ سے حاصل کیا جاتا ہے۔ اس کا سفوف بھی ہوتا ہے۔ اسکے علاوہ ایک کو ایک ہزار حصے کا سولیوشن بھی فروخت ہوتا ہے۔

**ہی مافاس کال** HAEMAPHOSKOL ۔ کولا ہی موگلوبن اور گلی شرو فاسفائیٹ کا مرکب ہے۔

**ہی مال** HEMOL (HAE) ۔ بھورا مائل بہ سیاہ رنگ سفوف۔ پانی مین حل نہین ہوتا اور ہی موگلوبن سے بنایا جاتا ہے۔ کلوروسز اور انی میا (کمی خون) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۱½ سے ۷½ گرین تک دن میں دو یا تین مرتبہ قبل از غذا

اس کے مرکبات حسب ذیل ہیں - آرسنِ ہی مال اس میں ایک فی صدی آرسینک ٹرائی آکسائڈ موجود ہے -

**مقدار خوراک** - ۱½ گرین -

بروم ہی مال - اس میں ۲.۷ فی صدی برومین موجود ہے -

**مقدار خوراک** - ۵ گرین آئرن ہی مال - اس میں ۳ فی صدی آئرن موجود ہے -

**مقدار خوراک** - ۷½ گرین -

آئی اوڈو ہی مال - اسمیں ۱۶ فی صدی آئی اوڈین موجود ہے -

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۷½ گرین تک -

کاپر ہی مال - اس میں ۲ فی صدی مس موجود ہے -

**مقدار خوراک** - ۱½ سے ۷½ گرین تک - اسکو فیولا (خنازیر) اور اکزیما وغیرہ میں استعمال کرتے ہیں

زنک ہی مال - اس میں ایک فی صدی زنک موجود ہے -

**مقدار خوراک** - ۷½ گرین اسہال اور کلوروسز میں استعمال کرتے ہیں -

**ہی مال بومن** - یہ ایک قسم کا سفوف ہے جس میں ہی ماٹن ہی موگلوبن سیرم البیومن اور پیرا گلوبیولن موجود ہیں HEMALBUMIN (HAE)

آب آگندہ الکحل اور گرم پانی میں حل ہوتا ہے - کلوروسز ٹیوبرکیولوسز میں

استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۱۵ سے ۴۵ گرین تک دن مین ۳ یا ۴ مرتبہ۔

ہی مال بیومن سولیوشن۔ مترادف۔ لائیکر ہی می نوالبیومی نالس

HEMALBUMIN SOLUTION ہی مال بیومن کا عوض ہے۔

اس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| فیرال بیومن | ۳۰ حصے |
| گرم پانی | ۲۵۲ حصے |
| ٹنکچر وینلا | ۵ حصے |
| سویٹ اسپرٹ آف نائیٹر | ۲ حصے |
| ٹنکچر آف کیومیارن (ایک ہزار حصے کا) | ۲,۰ حصے |
| اولیوسیا کاربیٹ آف روز (ایک کو ۵۰ حصے کا) | ۴,۰ حصے |
| اولیوسیا کاربیٹ آف بیراسنڈ (ایک کو ۵۰ حصے کا) | ۴,۰ حصے |
| الکحل | ۱۰۰ حصے |
| سرپ | ۲۰۰ حصے |

ہی مال بیومن سنکونا الکسر۔ یہ ایک قسم کا الکسر ہے جس مین حسب ذیل

HEMALBUMIN CINCHONA ELIXER ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| ہی مال بیومن | ۳ فی صدی |
| سنکونا کا قوی الاثر جوہر فعال | ۵ فی صدی |

ہی مال بیومن کنڈورنگو الکسئر۔ اِس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔
HFMALBUMIN CONDURANGO ELIXER

ہی مال بیومن ۳ فی صدی
کنڈورنگو بارک کا قوی الاثر جوہر فعال ۵ فی صدی

ہی مال ٹوسن۔ HEMALTOSIN اس مرکب بین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

البیومن ۳۵ حصے
آرگیانک آئرن ۷ حصے
پرورش کرنیوالے نمکیات ۳ حصے
خون کے نمکیات ۲ حصے
پیپسن ۳ حصے
سوڈیم گلی سئروفاسفیٹ ۵ حصے
لی سی تھن ایک حصہ
مالٹ ۱۵ حصے
اوٹ میل ۱۵ حصے
کوکا ۱۵ حصے

مقدار خوراک۔ ایک چاء کا چمچہ پانی دودھ یا لمونیڈ مین ملا کر

استعمال کرتے ہین۔

**ہی مال مالٹ اکسٹراکٹ** ۔ مالٹ اکسٹراکٹ جسمین ۲ فی صدی ہی مال موجود ہے۔ HEMOL MALT EXTRACT

**ہیمان** HAIMAN اسکے ہر ۳ اسپال اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| آئرن | ایک فیصدی |
| کیالسیم سالٹ | ۵ر۱ فی صدی |
| ہی موگلوبن | ۵ فی صدی |
| فزیولاجک بلڈ سالٹ | ایک فی صدی |
| آرگیانک البیومن | ۲ر۵ فی صدی |
| گلی سرو فاسفارک آسڈ | ۲ر۵ فیصدی |
| سوڈیم کلورائڈ | ایک فیصدی |
| گلی سرن | ۱۴ فی صدی |
| وائین | ۲۱ر۵ فی صدی |
| پانی | ۵۰ فی صدی |

**مقدار خوراک** ۔ ایک سے ہم چار کے چمچے تک دن مین ۳ مرتبہ۔

**ہی مان** ۔ HEMAN مترادف سیانگن۔

فنرک سلفوسائی نیٹ اور پیپٹونز کا سولیوشن ہے۔ انی میا (کمی خون) مین استعمال کرتے ہین -

**ہی مس ٹان۔** HEMISTAN یہ ایک قسم کے قرص ہین جس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

اکسٹرا کٹ ہیڈراسٹس کناڈین سز۔ اکسٹرا کٹ ہیمامیلس۔ اکسٹرا کٹ گاسی پیم۔ کوہی ہن پلیوس ہیڈراسٹش -

جریان خون مین استعمال کرتے ہین -

**ہی مک ٹیابلٹس۔** HEMEC TABLETS ان قرصون مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| ہی ماٹن | $\frac{1}{2}$ گرین |
| نکس وامیکا | $\frac{1}{8}$ گرین |
| آرسینس آسنڈ | $\frac{1}{120}$ گرین |

ملیریا اور انی میا (کمی خون) مین استعمال کرتے ہین -

**ہی موجن۔** HAEMOGEN خوشبودار عرق ہے جسمین پیپٹونائیزڈ کیا ہوا آئرن میا نگانیز ہمراہ ہی موگلوبن موجود ہے -

**مقدار خوراک۔** ایک سے ۴ ڈرام تک -

**ہی مورائل** HAEMORRHOL مترادف ہی مارائل -

یہ ایک قسم کا انفیوژن (خیسانده) ہے جو یوکالپٹس برگ گلاب۔ پوست لیمون ٹیان اور گلیسرین سے بنایا جاتا ہے۔

**ہیموسوٹر** HEMOSOATER - مرکیوری کا حل نہین ہونے والا مرکب ہے۔ اسکے استعمال سے کوئی مضر نتیجہ نہین نکلتا ہے۔ بہ نسبت دوسرے مرکیوری کے مرکبات سے۔ آتشک مین استعمال کرتے ہین۔

**ہیموفرم** HEMOFERRUM - مترادف۔ لکویڈ آکسی ہیموگلوبن۔ سیال آکسی ہیموگلوبن ہے جو خون سے تیار کیا جاتا ہے۔ اسکے ہر ایک فلوئیڈ اونس مین ۲۴ گرین آکسی ہیموگلوبن موجود ہے گہرا سُرخ رنگ مزے دار سیال۔ اِنی میا (کمی خون) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ایک سے ۲ ڈرام تک۔

**ہیموفینل** HEMOPHENYL - سفید سفوف جو حصے پانی مین حل ہوتا ہے بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور ہائیڈرو سائیڈ (مُثبت اثم) استعمال کرتے ہین۔ افتھال میا نیونے ٹورم (نوزائیدہ بچہ کا آشوب چشم) مین ۳ فیصدی کا سولیوشن استعمال کرتے ہین۔ بہ نسبت سلور نائیٹریٹ یہ مفید ہے۔

**ہیموکوی نن** HEMOQUININE - اسکے ہر ایک فلوئیڈ اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

پیپٹونیٹ آف آئرن ۔۔۔ ۳۴ گرین

| | |
|---|---|
| پپٹونیٹ آف میانگانیز | ۰٫۵ گرین |
| پپٹونیٹ آف کوی این | ۵ گرین |
| سوڈیم آرسی نیٹ | ⅕ گرین |
| گلی سرین اور ارومیاٹکس (افادیہ) | حسب ضرورت |

مقدار خوراک - ۲ فلوئیڈ ڈرام -

ہی موگالال - سرخ جوکسیقدر بھورا رنگ سفوف جو ہی موگلوبن اور
HEMOGALLOL
پائی روگالال سے بنایا جاتا ہے - پانی مین
حل ہوتا ہے -

مقدار خوراک - ۳ ⅛ سے ۷ ½ گرین تک قبل از غذا بطور ہی ماٹی نک
(مقوی خون) استعمال کرتے ہین -

ہی موگلوبن - خون کے سرخ مادہ کا سفوف ہے بھورا مائل بہ سرخ رنگ
HEMOGLOBIN
سفوف پانی مین حل ہوتا ہے - بطور ٹانک (مقوی)
استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۱ ½ سے ۲ ½ ڈرام تک شربت یا وائین مین ملاکر
استعمال کرتے ہین -

ہی موگلوبن (پوہل) - یہ ایک قسم کے قرص ہین جس مین ہی موگلوبن
HEMOGLOBIN (POHEL)
موجود ہے - وائین وغیرہ ملاکر

بطور پرورش کنندہ غذا استعمال کرتے ہین-

ہی موگلوبن اکسٹراکٹ- سرخ رنگ کی لگدی جس مین ۳۲ فی صدی
HEMOGLOBIN EXTRACT ہی موگلوبن موجود ہے-

ہی موگلوبن ٹابلٹس- ہی موگلوبن کے قرص ہین جسکے ہر ایک مین
HEMOGLOBIN TABLETS ۷ ½ گرین ہی موگلوبن موجود ہے

پانی مین حل ہوتے ہین-

ہی موگلوبن کوکو- کوکو کے قرص ہین جس مین ۳ گرین ہی موگلوبن موجود
HEMOGLOBIN COCA ہے-

مقدار خوراک- ۳ سے ۵ قرص تک-

ہی مولن- HEMOLIN آکسی ہی موگلوبن اور البیومنز کا مرکب ہے-

ہی مونین- گوشت کا اکسٹراکٹ ہے جس مین خون کے نمکیات موجود ہین
PAEMONIN بطور پرورش کنندہ غذا استعمال کرتے ہین-

ہی میسن- سپرارینل گلانڈ کا فوری الاثر جوہر فعال ہے جسکے سلائیڈ
HEMESINE یا ٹابلٹ فروخت ہوتے ہین- موافق اپنی نفرن اور

اڈری نالن اسکے بھی خواص و فوائد ہین- بطور ہی ماس ٹے ٹک اسٹرنجنٹ (قابض
مانع جریان خون) اور انس تھے ٹک (مخدر) استعمال کرتے ہین-

(ملاحظہ ہو بیان اڈری نالن)

**ہی می کرانِن** - HEMECRANINE اس مرکب مین حسب ذیل دویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| فیناسیٹن | ۵ حصے |
| کیافیئن | ایک حصہ |
| سٹرک ایسڈ یا ٹارٹارک ایسڈ | ایک حصہ |

مگرین مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۵ سے ۱۰ گرین تک -

**ہی می نال** - HAEMINOL پرورش کنندہ غذا ہے جو بیل کے خون سے بنائی جاتی ہے اس مین ۴ء۹ فی صدی فرسک ایسڈ اور ۵ فی صدی فاسفارک ایسڈ موجود ہے -

**ہیڈرارجرم کالائیڈیل** - مترادف - ہرگال -
HYDRARGYRUM COLLOIDALE

**ہیڈرارجری سکسی نی می ڈم** - مترادف - مرکیوری سکسی نی مڈ -
HYDRARGYRUM SUCCINIMIDUM

**ہیڈرارجن** - HYDRARGYNE یہ ایک قسم کا جاذب کاغذ ہے جو کروسیوسبلی میٹ کے سولیوشن مین بھگو کر خشک کیا گیا ہے ایک کاغذ لیکر ایک کوارٹ یعنے ۴۰ اونس پانی مین ملانے سے انٹی سپٹک سولیوشن

تیار ہوتا ہے جسکو زخم وغیرہ کے دہونے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**ہیڈرارجی رال** - مترادف - مرکیوری پیارا سلفونیٹ۔

HYDRARGYROL بہورے مائل بہ سرخ رنگ ٹکڑے - موافق کروشیوسلی ہیٹ اسکے فوائد ہین پانی اور گلی سرین مین حل ہوتے ہین - بطور انٹی سپٹک استعمال کرتے ہین۔

**ہیڈرارجی رن** - مرکیوری کا مرہم ہے جو لیانولن سے بنایا گیا ہے۔

HYDRARGYRIN گیالی زوس کی صاحب - آنکھ کی آتشک مین حسب ذیل طریقے سے استعمال کرتے ہین - ۱/۲ سے ۵ ا گرین تک ۵ منٹ تک مالش کرین - دوسرے روز صابون اور گرم پانی سے دہوئین - بعد ازان دس مرتبہ لگا کر دو دن توقف کے بعد ۴ مرتبہ اور لگادین - اور ۵ ایوم کا وقفہ دین - اسی طرح دو سال تک لگائین۔

**ہیڈرارجی روسپٹال** - بطور دافع آتشک اس دوا کو استعمال کرتے

HYDRARGYROSEPTOL ہین - مرکیوری آکسی کوی نولن سلفونیٹ اور سوڈیم کلورڈ کا مرکب ہے - پانی مین حل ہوتا ہے۔

**ہیڈرارجی ری نک لی لنس** - مترادف - مرکیورال۔

HYDRGYRI NUCLEINAS

**ہیڈرارگال** - HYDRARGOL مرکیوری کسی لی ہڈ کا سولیوشن ہے

جو ایک کیوبک سنٹی میٹر یعنے ۱۵ اسم کاؤنچ کی نلیون مین فروخت ہوتا ہے جس مین ۰۰۰
گرین مرکیوری موجود ہے۔ اسکو زیرجلد استعمال کرتے ہین۔

**ہیڈرارگوٹن۔** مترادف۔ مرکیورس ٹانینٹ۔
HYDRARGOTIN
سبزمائل کسیقدر بہورا رنگ سفوف جس مین ۵ فی صدی مرکیوری موجود ہے۔ بطور دافع آتشک استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔** ½ گرین سے ۱½ گرین تک۔

**ہیڈرارگولینٹ۔** ۳۳ ½ یا ۵۰ فی صدی مرکیوری کا مرہم ہے جو جیلاٹن کے کیاپسلز مین فروخت ہوتا ہے۔ ہر ایک
HYDRARGOLENT
کیاپسل مین ½ یا ایک یا ۱½ ڈرام مرہم مذکور موجود ہے۔

**ہیڈراس ٹال** HYDRASTOL ہیڈراسٹن کا مرکب ہے۔

**ہیڈراسٹن ہیڈروکلورائڈ۔** بے رنگ قلمین جو پانی مین حل اور ۱۱۶ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت
HYDRASTINE HYDROCHLORID
ہوتے ہین۔

ہیڈراسٹس کا سا اسکا بھی عمل ہے۔ بیرونی استعمال اب زیادہ تر ہو رہا ہے۔ ایک ہزار یا دو ہزار یا ایک کو ۲ فی صدی کا مرہم بنا کر بطور اسٹرنجنٹ (قابض)، بواسیر اور سوزاک کنجنکٹیوائی ٹس (آشوب چشم) اور جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔

**ہیڈراسٹی نی نن ایسڈ ٹارٹریٹ۔** سفید سوی کے مانند قلمین
HYDRASTININE ACID TARTRATE

پانی مین فوری حل ہوتے ہین - بطور ہی ماش ــ لئے آپ دماغ جریانہ منوی مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۱/۲ گرین سے ۱/۲ گرین تک -

**ہیڈراسی ٹن** - مترادف - اسی ٹل فینل ہیڈرازین - HYDRACETIN

**ہیڈراگوجن** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین ۳ حصے ٹنکچر ڈیجی ٹیلس ۵ حصے ٹنکچر اسٹرامونیم سیلی ٹاکسن سیلی یکرنٹ ریا HYDRAGOGIN
ڈاسٹو فیل کے قوی الاثر جو ہر فعال ہین) اور ایک حصہ آکسی سیا یونن امیر ئے گلابرا کا قوی الاثر جو ہر فعال ہے) موجود ہین - یہ ایک عمدہ مدر ہے جسکو استسقا مین استعمال کرتے ہین - بطور کارڈیاک ٹانک (مقوی دل) بھی مفید ثابت ہوا ہے -

**مقدار خوراک** - ۱۰ سے ۱۵ قطرے تک ہر ۳ یا ۴ گھنٹے کے فاصلے سے

**ہیڈرامل** - مترادف - امل ہیڈرڈ - پن ٹالی ین -
روغن گیاس کو مقطر کرتے وقت یہ مرکب حاصل HYDRAMYL
ہوتا ہے - اس کا وزن متناسبہ ۶۳۴ء۰ ہے - ۳۵ سے ۴۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کھولتا ہے - بطور مخدر استعمال کرتے ہین -

**ہیڈرامل ایتھر** - HYDRAMYL ETHER ہموزن ہیڈرامل

اور اتھر کا مرکب ہے۔ بطور مقامی مخدر استعمال کرتے ہین۔

**ہیڈرامن** - ہیڈرو کوٹی نان اور پیپار افینیل ڈیامن کا مرکب ہے۔
HYDRAMIN فوٹوگرافی مین بطور ڈیوڈ ولپر استعمال کرتے ہین

**ہیڈرو اسٹیرن** - یہ مرکب اس طریقے بنایا جاتا ہے۔ ۲۵ ڈرام اسٹیرن
HYDROSTEARIN کو گداخت کرکے ۲ یا ۲ ½ ڈرام الکحالک اموینا
ملاکر اسقدر پانی شریک کرین کہ املشن ہوجائے۔

**ہیڈراکسل۔امن ہیڈروکلورڈ** - بے رنگ قلمین جو پانی گلیسرن
HYDROXYLAMINERYDROCHLORID اور الکحل مین حل ہوتے
ہین۔ بعوض کرائی ساروبن یا پائی رو گالال سولیوشن یا مرہم بناکر سورئیاسس
(قشف الجلد) لیوپس ہرپیز زسلد، پروریٹس (خارش) وغیرہ مین بیرونی
استعمال کرتے۔ اسکے ۵۰۰، فی صدی کا سولیوشن الکحل یا پانی مین بناکر
استعمال کرتے ہین۔

**ہیڈروجن ڈائی آکسیڈ جنےریٹنگ ٹوتھ پاوڈر** - یہ ایک
HYDROGEN DIOXID GENERATING TOOTH POWDER
قسم کا منجن ہے جسکے استعمال کے وقت ہیڈروجن ڈائی آکسیڈ نکلتا ہے۔
اس قسم کے منجن مین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

پلویس سوپ ۳ حصے

کیالسیم سوپرآکسائڈ ۵ حصے

پرسی پیٹیڈ چاک ۹۲ حصے

خوشبو حسب ضرورت

**ہیڈروسال** - کالائیڈیل سلور کا سولیوشن ہے جو ڈسٹلڈ واٹرمین
**HYDROSOL** بنایا گیا ہے - کہربائی رنگ کے شیشون مین اس کا
سولیوشن رکھین - ڈسٹلڈ واٹرمین چند قطرے ٹپکانے سے شفاف
سولیوشن ہوجاتا ہے - اگر غلیظ ہو تو سمجھنا کہ ہیڈروسال کا
سولیوشن ڈی کمپوزڈ یعنے تحلیل ہوگیا ہے -

**ہیڈروسن** - بیان کریاشن کا مرکب سفوف ہے - اس مین سیماب طبع
**HYDROCINE** روغنیات یعنی مال اور سیناک آلڈی ہیڈ موجود ہے

**ہیڈروسی رن** - یہ ایک قسم کی مرہم کی زمین ہے جسمین موم پٹرولاٹم
**HYDROCERIN** اور پانی موجود ہے -

**ہیڈروکاربن سلفیورے ٹڈ** - ملاحظہ ہو بیان ارفی ٹن -
**HYDROCARBON SULPHURATED**

**ہیڈروکوی نال** - مترادف - ہیڈروکوی نان - ہیڈروکی نال ہیج
**HYDROQUINOL** ہیڈروکی نان پیارا ڈائی آکسی بنزال -
سفید سوئی کے مانند قلمین جو ۱۶۹ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت اور

۱۷ حصے پانی مین حل ہوتے ہین۔ الکحل اور ایتھر مین بخوبی حل ہوجاتے ہین۔ بطور اَنٹی پائی ریٹک (دافع حرارت، اَنٹی نیورال جک (دافع عصبی درد) اور اَنٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہین۔
ایک سے ۲ فی صدی کا سولیوشن بیرونی استعمال کرتے ہین۔ اسکا سولیوشن قائم نہین رہتا ہے اسلئے تازہ تیار کرلیا جاوے۔
**مقدار خوراک** - ½ سے ایک ڈرام تک روزانہ۔ فوٹوگرافی مین بھی بطور ڈےوویر استعمال کرتے ہین۔

**ہیڈروکوی نان** - مترادف - ہیڈروکوی نال۔

HYDROQUINON

**ہیڈروکی نال** - مترادف - ہیڈروکوی نال۔

HYDROCHINOL

**ہیڈروکی نان** - مترادف - ہیڈروکوی نال۔

HYDROCHINON

**ہیڈرولین** - بیان کریاٹنج ملایا ہوا کاڈلیور آئیل کا اِملشن ہے۔

HYDROLEINE

**ہیڈرونیا فتہال** - یہ ایک قسم کا اَنٹی سپٹک (مزیل العفونت) ہے جس مین نیا فتہال موجود ہے۔

HYDRONAPHTHOL

**ہیرائین - HEROIN** مترادف۔ ڈائی اسیٹل مارفن + اسیٹومارفن
سفید بے بو چمکدار سفوف جسمین خفیف تلخ مزہ ہے۔ ایک کو ۷۰۰ حصے پانی
۴۰ حصے (۹۰ فی صدی) الکحل مین حل ہوتا ہے۔ آب آگندہ حموضات مین
بخوبی حل ہو جاتا ہے۔

**ہیرائین ہیڈرو کلورڈ**۔ مترادف۔ ڈائی اسی ٹل مارفن ہیڈرو کلورڈ
**HEROIN HYDROCHLORID** اسیٹومارفن ہیڈرو کلورڈ۔
ہیرائین کا ہیڈرو کلورڈ ہے سفید بے بو چمکدار سفوف ایک کو ۲ حصے پانی
۱۰ حصے ۹۰ فی صدی الکحل مین حل ہوتا ہے۔ ایتھر مین حل نہین ہوتا ہے۔ بعوض
مارفن استعمال کرتے ہین۔ اسکے استعمال سے قبض نہین ہوتا ہے۔ اور یہ بالکل کم
خوراک مین موثر ہے۔ اکیوٹ اور کرانک برانکائٹس (حاد اور مزمن برانکائٹس)
برانکی یل آسما سپل کی کھانسی اکیوٹ نیوموینا (حاد ذات الریہ) اور پرٹوسز
(ککر کھانسی) مین مفید ہے۔ سمپل برانکائٹس میزلس (خسرہ) جو ہمراہ
برانکائٹس ہو۔ انفلوائنزا کا برانکائٹس۔ کرانک کیتارل برانکائٹس
سل اور نیوموینا (ذات الریہ) مین جو کھانسی ہوتی ہے اسکو کھلانے سے بخوبی
فائدہ ہوا ہے۔ بعض شدید کھانسی یا اسکے دورہ کے وقت کھلانے سے بہت ہی
مفید ثابت ہوا ہے۔ خصوصاً یہ سل مین بہت ہی اطمینان بخش ہے۔ بیان کیا جاتا
ہے کہ کرانک برانکیل کیتار کا یہ علاج شافی ہے۔

میزلس (خسرہ) مین جو بران کیل اری ٹے شن (خراش) ہو تو ہمین بھی اسکو استعمال کرتے ہین۔ مارفیا کی طلب کو بھی دفع کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔ مگر اسکے استعمال سے بہ نسبت مارفیا غنودگی زیادہ ہوتی ہے۔ اسلئے اسکا استعمال اس کام مین کم کر دیا گیا ہے۔

**مقدار خوراک**۔ $\frac{1}{24}$ سے $\frac{1}{4}$ گرین تک بہت ہی کم خوراک مین اسکی ابتدا کرین۔ اسوجہ سے کہ بعض اشخاص پر اسکا اثر بہت جلد ہوتا ہے۔ $\frac{1}{24}$ اور $\frac{1}{12}$ گرین متواتر دینے سے زہر کا اثر ہوا ہے۔

اسکے حسب ذیل مرکبات ہین۔

(۱) الکسر ہیرائین کم ٹرپن۔

| | |
|---|---|
| ہیرائین | $\frac{1}{2}$ گرین |
| ٹرپن ہیڈریٹ | ۸ گرین |
| الکحل (۹۰ فی صدی کا) | ۲ سیال ڈرام |
| سرپ پرونی ورجینیکا | ۳ سیال ڈرام |
| گلی شرن | ۳ سیال ڈرام |

**مقدار خوراک**۔ $\frac{1}{2}$ سے ۲ ڈرام تک۔ اسکے ہر ایک سیال ڈرام مین $\frac{1}{24}$ گرین ہیرائین اور $\frac{2}{3}$ گرین ٹرپن ہیڈریٹ موجود ہے۔

**نمبر (۲)** الکسر اپی ٹو مارفیا ٹرپن۔

| | |
|---|---|
| اَسی ٹو مارفن ہیڈرو کلورائڈ | ۱۰ حصے |
| ٹرپن ہیڈریٹ | ایک حصہ |
| الکحل | ۴۵ حصے |
| گلی سرن | ۵۰ حصے |
| سرپ آف وائیلڈ چیری مع ادویہ | ۱۰۰۰ حصے |

**نمبر (۳) گلی سری نم ہیرائین کمپونڈ۔**

| | |
|---|---|
| ہیرائین ہیڈرو کلورائڈ | ۱۰ گرین |
| کلوروفارم | ۲۰ منم |
| سرپ آف روز | ۱۰ سیال اونس |
| ڈسٹلڈ واٹر | ۲ سیال اونس |
| الکحل | ۴ منم |
| گلی سرن مع ادویہ | ۲۰ سیال اونس |

**ہیروٹرپن** HEROTERPINE ۔ ہیرائین اور ٹرپن ہیڈریٹ کا الکسر ہے۔ اسکے ہر دو سیال ڈرام مین ۲ گرین ٹرپن ہیڈریٹ اور ۱/۴۸ گرین ہیرائین موجود ہے۔

**مقدار خوراک** ۔ ایک سے ۳ سیال ڈرام تک۔

**ہیروفاشفائیٹس** HEROPHOSPHITES ہائی پو فاشفائیٹس اور ہیرائین کا

مرکب ہے۔

**ہیرومال** - ہیرائین اور مالٹ اکسٹراکٹ کا مرکب ہے۔ امراض ششش مین
HEROMAL استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ایک چاء کے چمچے سے ایک میز کے چمچے تک -

**ہیلز یوری تہرل کیاپسلز** - ان کیاپسلز مین حسب ذیل ادویات
HEIL'S URETHRAL CAPSULES موجود ہین -

| | |
|---|---|
| میتھی لن بلو | ۳/۴ گرین |
| روغن صندل | ۳ گرین |
| بالسم کوپے با | ۳ گرین |
| سینمن آئیل | ۱/۴ گرین |

# باب یا

یاناٹاس - سی سک نس یعنے غثیان بحری کا علاج ہے حسب تحقیقات سی بنر مضا جب YAHATAS یہ ایک فی صدی کلورل ہیڈریٹ کا سولیوشن جسکو سرخ رنگ دیا گیا ہے -

یوٹ راٹز - اس کے ہرایک ستیال اونس مین حسب ذیل ادویات UTROS موجود ہین -

| | |
|---|---|
| کرامپ بارک | ۳۰ گرین |
| ہیڈراسٹس | ۳۰ گرین |
| بلاک ہا- | ۲۰ گرین |
| الٹرس | ۱۵ گرین |
| اسکواوائین | ۱۵ گرین |
| مگوکوہاش | ۱۵ گرین |
| کیاسکیار اسگریڈا | ۱۵ گرین |
| ساشناس | ۱۲۰ منم |

یوٹروجن - ڈائی فینل ایمن تھائی مائل کا مرکب ہے جس کے خواص
UTROGEN و فوائد آر ہو ون کے موافق ہین - وہ امراض سُشش اور
وجع مفاصل مین استعمال کرتے ہین -

یرٹی کال - اکسٹرکٹ آف یرٹی کے ریاسے ہے - جسکو کرانک
URTICOL یرٹی کے زیادہ مزمن پتی) مین استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ایک میز کا چمچہ ہر دو گھنٹے کے فاصلے سے استعمال
کرتے ہین -

یرسال - مترادف - یوریا سیالی سلیٹ -
URSAL یوریا اور سیالی سلک آسڈ کا مرکب ہے سفید سوئی کے
مانند قلمین جو پانی اور الکحل مین بخوبی حل ہوجاتے ہین - نقرس اور وجع مفاصل
مین استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۱۰ سے ۳۰ گرین تک -

یرسن - کوی نک آسڈ - لی تھیم سٹرئیٹ یا کوی نیٹ کا مرکب ہے
URSIN ۵۰ فی صدی کا سولیوشن یا ایفروی سنٹ یعنے اُبلنے والا
دوالاسفوف فروخت ہوتا ہے -

یرگوسان - گونوشان اور ہکسامیتھی لین ٹٹرامن کا مرکب ہے جسکے
URGOSAN جیلاٹن کے کیپسلز فروخت ہوتے ہین جسمین

سوا گرین گوند [illegible] گرین ایکسٹریکٹ ہائیوسائمس موجود ہے۔ مثانہ کی سوزش اور سوزاک میں استعمال کرتے ہیں۔

**یو آبائن** ۔ UABAIN مترادف۔ کوابئن۔

**یو بیال** ۔ EUBIOL صاف کئے ہوئے ہیمو گلوبن کا نام ہے جسمیں خون کے الیومی نائیڈ موجود ہیں۔ بے بو سفوف پانی میں حل کرنے سے سرخ رنگ ہوتا ہے۔

**یو بیوز** ۔ EUBIOSE ہیماٹوجن کے سولیوشن کا نام ہے۔

**یو پائی رن** ۔ مترادف۔ وینائلن ایتھل کاربونیٹ پیارا فنے ٹی ڈین۔ EUPYRIN سبز جو کسیقدر بھورا رنگ سوئی کے مانند قلمیں جس میں وینائلن کی بو آتی ہے۔ ۷۰ سے ۸۰ سینٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہیں۔ پانی میں حل نہیں ہوتے ہیں۔ یہ بے سمیت انٹی پائی ریٹک (دافع حرارت) ہے۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱۵ سے ۲۲½ گرین تک۔ خصوصاً بچوں اور ناتوانوں کو کھلانے کے قابل کا ہے۔

**یو پارفن** ۔ مترادف۔ اپومارفن برومیتھی لیٹ۔ EUPORPHIN سفید مائل بہ زرد رنگ قلمیں جو ۸۰ سینٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہیں۔ پانی اور الکحل میں حل ہوتے ہیں۔ اس کا سولیوشن یا یہ ہوا میں کھلی رہنے سے بھورے رنگ کی ہو جاتی ہے۔

بہ نسبت آیوڈوفارم اسکے استعمال سے کم نفرت ہوتی ہے ۔

قلب پر بھی اسکا اثر بہت ہی کم ہوتا ہے ۔ اسکے ساتھ تھوڑا سا مارفیا ملا کر آلات تنفس کے امراض میں استعمال کرتے ہیں ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۱/۵ سے ۱/۲ گرین تک ۔ روزانہ ۱/۵ سے ۳/۵ گرین تک استعمال کر سکتے ہیں ۔

**یوپروٹین** ۔ EUPROTANE یہ ایک قسم کی پرورش کنندہ غذا ہے جسمین البیومن موجود ہے ۔

**یوپیان** ۔ EUPION یہ مرکب ووڈ ٹار یعنے قطران ہیزم سے نکالا جاتا ہے ۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) استعمال کرتے ہیں ۔

**یوتھالمن** ۔ EUPHTHALMIN بے رنگ حل ہونے والے قلمین جو ۱۸۳ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہیں ۔

بطور متسع الحدقہ ۱۰ فی صدی کے سولیوشن کے ۲ یا ۳ قطرے آنکھ مین ٹپکاتے ہین ۔ جسکا اثر ۵ یا ۶ گھنٹے تک رہتا ہے ۔ اندرونی اس کے فوائد اٹراپین کے موافق ہین ۔

**یوتھی مال** ۔ EUTHYMOL اس مرکب کے ہر ایک اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

آئیل آف یوکالپٹس ۱/۸ منم

| | |
|---|---|
| آئیل آف ونٹر گرین | ۱/۳۲ منم |
| فلوئیڈ اکسٹرا کٹ وائیلڈ انڈی گو | ۱/۲ ۱ منم |
| بورک ایسڈ | ۱۰ گرین |
| منتھال | ۵/۹۴ گرین |
| تہائی مال | ۱۵/۳۲ گرین |

بطور انٹی سپٹک واش (مزیل عفونت غسول) استعمال کرتے ہین۔

**یوٹانی سن** EUTONICIN - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین فلوئیڈ اکسٹرا کٹ آف کنڈورنگو بارک سینکیونا بارک جنشن بارک روبرب۔ آرنج۔ میاگنیز پیٹونیٹ ۱۰۶ فی صدی موجود ہین۔

**مقدار خوراک** - ۳۰ سے ۳۰ قطرے تک دن مین تین مرتبہ۔

**یوٹرپن** EUTERPIN - ملاخطہ ہو بیان پے نیولانا۔

**یولونیا** UTONIA - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین ہائی لوپیاٹس ہی پلاہینی تیفیوگرا (لاسیرا) اور سمی شیوفیو گا موجود ہے۔ امراض رحم مین استعمال کرتے ہین۔

**یوٹی رٹوٹانک کمپونڈ** UTEROTONIC COMPOUND - اس کے ہر ایک سیال اوس ۱/۲ ن حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| اسکواوائین | ۴۰ گرین |
| باارک ہا | ۴۰ گرین |
| جماکاڈاگ وڈ | ۴۰ گرین |
| گولڈن سیل | ۲۰ گرین |
| ہلوکوہائن | ۲۰ گرین |
| کیاسکیارا سگرنڈا | ۱۰ گرین |
| ہن بین | ۴ گرین |
| پوٹاشیم برومڈ | ۱۰ گرین |

**یوٹیانن** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جس مین گالک آسڈ اور لیا کٹوز موجود ہے - معدے مین حل نہین ہوتا ہے - مگر امعا رمین EUTANNIN جاکر متفرق ہوجاتا ہے -

ٹھنڈے پانی مین حل نہین ہوتا ہے - الکحل اور گرم پانی مین حل ہوجاتا ہے -

بطور انٹش ٹی نل اسٹرنجنٹ (قابض امعار) استعمال کرتے ہین بحیثیت کرانک انٹش ٹی نل کیٹھار (مزمن امعار کا زکام) مین مفید ہے -

**مقدار خوراک** - ۳ ۳/۴ سے ۱۱ ۱/۴ گرین تک -

**یوجی نال** - اسیٹ آمڈ - چکدار ٹکڑے ہے جو ۱۱۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پہ گداخت ہوتے ہین - ابوض EUGENOL ACETAMID

گوکیپتی بطور مقامی مخدر استعمال کرتے ہین - بطور انٹی سپٹک دافع العفونت بھی
مفید ثابت ہوا ہے -

**یوجی نال بنزوئیٹ** - EUGENOL BENZOATE مترادف
بنزو یوجی نال -

**یوجی نال - کاربی نال سوڈیم** - مترادف - یوجی نوفارم -
EUGENOL CARBINOL SODIUM

**یوجی نوفارم** - مترادف - یوجی نال کاربی نال سوڈیم -
EUGENOFORM بے رنگ قلمین جو ۹۰ سنٹی گریڈ کی حرارت
پر گداخت اور پانی مین حل ہوتے ہین - مگر الکحل مین کم یعنی اور ٹائی فس مین بطور
کوڈش ان فکیشنٹ دافع سم وبائی کرنیکے لئے استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۷½ سے ۱۵ گرین تک -

**یوڈاکسن** - مترادف - بزمتھ نوسوفی نیٹ ... 
EUDOXIN تہالی ان بزمتھ + نوسوفن بزمتھ -
نوسوفن سوڈیم کے سولیوشن پر بزمتھ ٹرائی نائٹریٹ کا اثر ڈالنے سے جو ...
حاصل ہوا اسکو خشک کرنے سے بنتا ہے - سرخ کسیقدر بھورا بے بو اور بے مزہ
حل نہین ہونے والا سفوف - معدہ اور امعاء کے کھٹار مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۴½ سے ۷½ گرین تک بچون کے لئے ¾ سے

گرین تک۔

**یوڈرمال** - مترادف - نکوٹن سیلی سیلیٹ -

EUDERMOL بے رنگ چمکدار قلمین جو ۱۹۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین - پانی سیماب طبع محللات مین حل ہوجاتے ہین - ترخارش مین ۱ - ۱۰ فی صدی کا مرہم ہمراہ وے‌ازلن بناکر استعمال کرین -

**یوڈرموفائیل** EAU DERMOPHILE - اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| الکحل | ۱۰۰۰ اڈرام (وزن کیا ہوا) |
| گلیسرن | ۲۰۰ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| آرجی آل | ۲۲ ½ گرین (وزن کیا ہوا) |
| برگاموٹ آئیل | ایک ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| جرانیم آئیل | ۷ ½ گرین (وزن کیا ہوا) |
| ٹنکچر وینائل لا | ۲ ½ ڈرام (وزن کیا ہوا) |
| روز واٹر | ۲۵۰ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

زعفران رنگ دینے کے موافق -

**یوڈرینن** - یہ ایک قسم کا مقامی مخدر ہے - جسکو دندانسازی مین استعمال کرتے ہین - اسکے ہر ۲ منسم مین ½ گرین EUDRENINE

بیٹا یوکین ہیڈرو کلورائڈ ۱/۲ گرین اڈرینالین کلورائڈ موجود ہے۔ جب کوئی دانت نکالنا منظور ہو تو دس منٹ پہلے ۸ سے ۷ اسٹم مسوڑے مین پچکاری کرین۔

**یوڈِس مال**۔ کافور کی سی شئے ہے جو یوکالپٹس آئیل سے نکالی جاتی ہے۔

EUDESMOL

**یوڈو منٹال**۔ EUDOMENTOL ۱ر۰ فی صدی یوڈرمال کا مرہم ہے۔

**یوراسِپ ٹیو**۔ URASEPTIVE یوروٹروپن یائی پراے زن بنزوئٹ آف سوڈیم اور بنزوئٹ آف لی تھیم کا مرکب ہے۔ بطور یوری نری انٹی سپٹک (مزیل عفونت آلات البول) نقرس مین استعمال کرتے ہین۔

**یورال**۔ مترادف۔ یوریا کوی نیٹ یہ یوریا کی نیٹ۔

UROL

کوی نک آسڈ اور یوریا کا مرکب ہے۔ بے رنگ منشور نما قلمین جو ۱۰۶ سے ۷ اسنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین۔ نقرس پتھری اور یورک آسڈ ڈیا تھے سز (خون مین یورک آسڈ کا زیادہ ہو جانا) مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۳۰ سے ۷ ۳ ۱/۲ گرین تک گرم پانی مین ملا کر بیدار ہونے کے بعد یا قبل از خواب استعمال کرین۔

امینو فارم یوری ٹون پستا من فار من یکسا من۔

امونیا کا اثر فار مالڈی ہیڈ پر ڈالنے سے بنتا ہے۔

سفید چمکدار بے بوسفوف۔ایک کو ایک حصے پانی ۸۰ حصے الکحل مین حل اور

ایتھر مین حل نہین ہوتا ہے۔

آلات البول کا یہ ایک قوی ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) ہے سسٹائٹس

(سوزش مثانہ) ٹائی فائیڈ فیور کے مریضون کے پیشاب کو اسٹری لائیزڈ

کرتا ہے۔اسلئے اسکو مثانہ اور احلیل کے انفکشن یعنے مسری امراض مین

استعمال کرتے ہین۔یہ ایک بیش قیمت یورک آسڈ کا محلل ہے۔اسلئے

اسکو نقرس اور وجع مفاصل مین استعمال کرتے ہین۔زیادہ خوراک مین

استعمال کرنے سے البیومینوریا (البیومن کا پیشاب مین خارج ہونا) اور

ہیماٹیوریا (بول الدم) ہوجاتا ہے۔مگر اسکو زیادہ پانی مین حل کرکے

دینے سے یہ امراض لاحق نہین ہوتے ہین۔اس کا سولیوشن بناکر اور

اس مین تھوڑا سا سیرپ آف آرنج ملاکر یا بطور کیاشے استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک۔۵ سے ۱۵ اگرین تک۔**

اسکو برس یکیانین ٹو دی برٹش فارماکوپیا لغایت ۱۹۰۸ء حسب ذیل اقتباس ہے۔۱۰ اگرین

کی خوراک مین ٹائی فائیڈ بیاسل لیوریا (بیاسی لی یعنے جراثیم کا پیشاب مین

پایا جانا) اور سسٹائیٹس (سوزش مثانہ) مین استعمال کرنے سے تعجب خیز

نتیجہ نکلا ہے۔ اسلئے اسکو ان امراض کا علاج شافی کہہ سکتے ہیں۔ ۵ گرین کی خوراک
میں سسٹائی ٹس (سوزش مثانہ) میں استعمال کرنے سے آموینہ ملا ہو ایپیشاب
حاصل ہوا ہے۔ برٹش میڈیکل جرنل ۱۹۰۳ء رقم طراز ہے کہ ۲۰ سے ۶۰ گرین
ڈیابے ٹک کوما (بیہوشی بسبب شکری ذیابیطس) میں بھی استعمال کیا گیا ہے۔
برٹش میڈیکل جرنل ۱۹۰۱ء کا بیان ہے کہ ۵ سے ۱۰ گرین دن میں ۳ مرتبہ
کھلانے سے دو مریضوں کو ہی ماٹیوریا (بول الدم) ہو گیا ہے۔
مثانہ کے کتھار جو ہمراہ ٹائی فائیڈ فیور کے ہو ۱۰ گرین دن میں ۳ مرتبہ
کھلانے سے فائدہ ہوا ہے۔

## یوروٹروپن سیالی سلیٹ۔ مترادف۔ سیالی فارمن

UROTROPIN SALICYLATE

## یوروٹروپن کوی نیٹ۔ مترادف۔ کوی نوٹروپن۔

UROTROPIN QUINATE

## یوروٹروپن نیو۔ مترادف۔ یوروٹروپن + ان ہیڈرس میتھی لن سٹریٹ ہکسا میتھی لن ٹٹرامین۔

UROTROPIN NEW

ان ہیڈرو میتھی لین سٹریٹ اور یوروٹروپن کو ملانے سے بنتا ہے۔ بہ نسبت
یوروٹروپن یہ موثر ہے۔ اس میں ۷۰۴ فی صدی یوروٹروپن موجود ہے۔
**مقدار خوراک۔** ۱۵ گرین دن میں ۳ یا ۴ مرتبہ۔

**یورو سٹرال** - مترادف - ہیگزا میتھیلین ٹیٹرامین سوڈیم سٹریٹ -

**UROCITRAL** یہ ایک قسم کا مدّر ہے جو حسب تحقیقات زرنک صاحب اس مین ۴۲،۵ فی صدی ہیکزا میتھیلین ٹیٹرامین اور ۳۰،۷ فی صدی سوڈیم سٹریٹ موجود ہے -

**مقدار خوراک** - ۷ ۱/۲ سے ۱۵ گرین تک -

**یوروسن** - مترادف - لی تھیم کی نیٹ -

**UROSIN** ہم وزن کوی نک ایسڈ اور لی تھیم سٹریٹ کا مرکب ہی اسکے قرص ہوتے ہین -

یورک ایسڈ ڈیا تھے سز (خون مین یورک ایسڈ کا زیادہ ہوجانا) مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۶ سے ۱۰ قرص تک -

**یوروفن** - مترادف - آئی سو بیوٹل آرتھو کری سال آئی او ڈائیڈ -

**EUROPHEN** آئی سو بیوٹل کری سال کے سولیوشن پر آئی او ڈن کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے - بے بو آئی او ڈو فارم کا عوض ہے زرد رنگ سفوف جو پانی مین حل نہین ہوتا ہے - جب یہ زخمون کی رطوبت کے ساتھ ملتا ہے - تو اسکے دو اجزا آئی او ڈین اور کری سال جدا ہوجاتے ہین - اسکو بطور ڈسٹنگ پاوڈر (ذرور) ارسٹال یا یورک ایسڈ ملاکر چھڑکتے ہین

یا ۵ سے ۱۰ فی صدی کا مرہم استعمال کرتے ہین - اسکے ساتھہ اسٹارچ (نشاستہ) اور فلزات کے آکسائڈ یعنے زنک آکسائڈ اور رھرکیوزک آکسائڈ وغیرہ اور مرکبات سیماب نہین ملانا چاہیئے -

**یوروفی رن بنزوئیٹ** - مترادف - تھیوبرومین لی تھیم بنزوئیٹ

UROPHERIN BENZOATE تھیوبرومین لی تھی ای بنزوس

سفید سفوف جس مین ۵۰ فی صدی تھیوبرومین موجود ہے - ۵ حصے پانی مین حل ہوتا ہے - یہ ایک قسم کا مدر ہے - جسکے ساتھ اکثر ڈیجی ٹیلس استعمال کرنے سے اپنا اثر زیادہ ترظاہر کرتا ہے - استسقاء اور نفرائٹس مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۵ سے ۱۵ گرین تک -

**یوروفی رن سیالی سلیٹ** - مترادف - لی تھی ای تھیوبرومین

UROPHERIN SALICYLATE سیالی سیلاٹس لی تھیم ڈائی یوری ٹین -

سفید بے بو سفوف جو پانی مین بخوبی حل ہو جاتا ہے - بطور مدر استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۱۵ سے ۲۰ گرین تک -

**یوروکال** - مترادف - یورال کالچی سن -

UROCAL یورال اور کالچی سن کے قرص ہین جسکے ہر ایک مین

حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| یوزاٹ | ۷ ½ گرین |
| ملک شگر | ۷ ½ گرین |
| کالچی سن | ⅕ گرین |

نقرس مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - روزانہ ۳ سے ۵ قرص تک -

**یورو لائی سن** - UROLYSIN سٹرو زاٹ اور ۱۰ فی صدی کوی نک آسِڈ کا مرکب ہے -

**یوری اسٹامن** - URISTAMINE یورو ٹروپن کا تجارتی نام ہے -

**یوری اسٹامن** - مترادف - ہکسامیتھی لین ٹیٹرامن لی تھیئم بنزو ئیٹ URYSTAMINE اس دوا کو نقرس وجع مفاصل اور آلات البول کے کیتھارل حالتون مین استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۵ اگرین کاربانک آسِڈ گیاس ملے ہوئے پانی مین استعمال کرتے ہین -

**یوری تھرال** - بیل کے طحال کا اِکسٹراکٹ ہے انی میا ( کمی خون ) EURYTHROL اور کلوروسس مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ایک سے ۲ چار کے چمچے تک -

**یوری تھی لین** - مترادف - یتیھل یوری تھین -

**URETHYLANE** بے رنگ اور بے مزہ قلمین جو ۲ درجے سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین - بطور منوم استعمال کرتے ہین -

**یوری ٹون** - **URITONE** مترادف - یوروٹروپین -

**یوری سال** - **URISOL** لی تھیم سٹریٹ کا کنسن ٹریٹیڈ سولیوشن ہے -

**یوری سال** - **EUREZSOL** یوروٹروپین کا تجارتی نام ہے -

**یوری سال** - مترادف - ری زارسن مون اسی ٹیٹ -

**URISOL** زرد رنگ گاڑہا روغنی سیال جس مین خاص قسم کی بو آتی ہے - اسی ٹون مین حل ہو جاتا ہے -

اکنے - (مہاسہ) سائی کوسس بوریا رببا، اورچنبل بلینز (احراق السر) ماہین استعمال کرتے ہین -

۵ سے ۲۰ فی صدی کا مرہم یا اسی ٹون سے سولیوشن بنا کر استعمال کرتے ہین -

**یوری سال ون** - یوریا اور لی تھیم سٹریٹ کا مرکب ہے -

**URISOLVIN** بطور محلل یورک ایسڈ استعمال کرتے ہین -

**مقدار خوراک** - ۲ گرین ہر ۳ گھنٹے کے فاصلے سے -

**یوریسن** - مترادف - ہکشامیتھی لین ٹٹرامن لی ہیتھیم سٹریٹ -
URESIN
لی ہتھیم اور ہکشامیتھی لین ٹٹرامن سٹریٹ کا حل ہونیوالا نمک ہے سفید تکمیدار سفوف - بطور محلل یورک آسڈ نقرس اور پتھری میں استعمال کرتے ہیں -

**مقدار خوراک** - ۴ ½ سے ۱۵ گرین تک -

**یوریسیڈن** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جو یورک آسڈ
URICEDIN
ڈیاتھیسز (خون میں یورک آسڈ کا زیادہ ہوجانا) میں استعمال کرتے ہیں - اس میں سوڈیم سٹریٹ - سوڈیم سلفیٹ - سوڈیم کلورائڈ - سوڈیم اسی ٹیٹ - سوڈیم ٹیکی ٹیٹ - سوڈیم مالیٹ - اور ٹارٹریٹ آف سوڈیم موجود ہے حسب تحقیقات ذرنک صاحب اس میں حسب ذیل ادویات موجود ہیں -

| | |
|---|---|
| سوڈیم کلورائڈ | ۲ر۵ فی صدی |
| خشک کیا ہوا سوڈیم سلفیٹ | ۶۶ر۵ فی صدی |

سوڈیم سٹریٹ - سوڈیم سلفیٹ اور سوڈیم ٹارٹریٹ تھوڑا سا -

**یوریفارم** - یہ ایک قسم کا کمپونڈ ایلکسر ہے جس کے
URIFORM
ہر دو فلوئیڈ ڈرام میں حسب ذیل ادویات

موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| یورٹروپین | ۷،۵ گرین |
| سایا لمیٹو | ۵ گرین |
| روغن صندل | ۲،۵ گرین |
| ڈامیانہ | ۱،۰۱۶ گرین |
| کوکو | ۲،۵ گرین |
| نکس وامیکا | ۱/۴ گرین |

**مقدار خوراک** - ایک سے ۲ فلوئیڈ ڈرام تک ۔

**یورے لن** - مترادف - یورے لیم ۔ کلورل یوری تھین ۔

URALINE کلورل اور یوری تھین کا مرکب ۔

سفید قلمین جو حل نہین ہوتے۔ ۱۰۳ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین گرم پانی مین ملانے سے متفرق ہوتے ہین ۔ بطور منوم استعمال کرتے ہین ۔

**مقدار خوراک** ۔ ۷ ۱/۲ سے ۴۵ گرین تک ۔

**یورے لیم** - URALIUM مترادف - یورے لن ۔

**یوریا ڈائی ایتھل مالونیٹ** - مترادف - ویرونال ۔

UREA DIETHYL MALONATE

**یوریا سیالی سلیٹ** - مترادف - یرسال ۔

UREA SALICYLATE

**یوریاکوی نیٹ** - مترادف - یوریاٗل -

UREA QUINATE

**یوریاکی نیٹ** - مترادف - یوریاٗل -

UREA CHINATE

**یوریاٗل** - UREOL اسکے ہر ایک چار کے پیچے مین حسب ذیل ادویات موجود ہین -

| | |
|---|---|
| یوروٹروپین | ۶ گرین |
| سوڈیم بنزوئٹ | ۴½ گرین |
| لی تھیم بنزوئٹ | ۱½ گرین |

بطور مدرا ور یوری نری آنٹی سپٹک (مزیل عفونت آلات البول) گاٗل اسٹون (سنگ مرارہ) کے علاج کے لئے استعمال کرتے ہین -

**یوزون** - سوڈیم پر بوریٹ سے مماثل ہے -

EUZANE ۳ء۷ حصے ٹھنڈے پانی اور ۲ حصہ گرم پانی مین حل ہوتا ہے - جس وقت اسکو پانی مین حل کرتے ہین تو آکسیجن نکل کر ہیڈروجن ڈائی آکسڈ بنجاتا ہے - ۵ فی صدی سوڈیم پر بوریٹ کا سولیوشن برابر ہے ۳ء۵ فی صدی ہیڈروجن ڈائی آکسڈ کے سولیوشن سے بطور ڈس انفکٹنٹ (دافع سم وبائی) اور بتیض استعمال کرتے ہین -

**یوسلفن سوپ** EUSULFIN SOAP - یہ ایک قسم کا صابون ہے جو پانی کے ہمراہ ملانے سے ہیڈروجن سلفائڈ گیاس نکلتا ہے -
جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین -

**یوسوما** EUSOMA - مترادف - اکے نےشیا کمپونڈ - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جسکو بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور آلٹرے ٹیو (مبدل) اندرونی اور بیرونی استعمال کرتے ہین - اسکے ہر ایک فلوئیڈ ڈرام مین حسب ذیل ادویات موجود ہین :-

| | |
|---|---|
| اکے نےشیا انگسٹی فولیا | ۱۵ گرین |
| ہیوجا آکسی ڈن ٹیل | ۲ گرین |
| ٹنکچر بپٹی سیا | ۴ گرین |
| بورک ایسڈ | ایک گرین |
| الکحل | ۶۴ فیصدی |

**مقدار خوراک** - ایک فلوئیڈ ڈرام ہر دوسرے یا چوتھے گھنٹے کے فاصلے سے - بیرونی ایک سے ۳ حصے پانی ملا کر استعمال کرتے ہین -

**یوسوما آئنٹمنٹ** EUSOMA OINTMENT - ۱۰ فی صدی یوسوما کا مرہم جو ٹنک ایسڈ اور ریٹرولاٹم سے بنایا گیا ہے -

**یوسی مین** EUSEMIN - اس مرکب مین حسب ذیل ادویات

موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| اڈری نالین (ایک کو ہزار کا) | ۱ ۱/۴ ڈرام |
| کوکین | ۱۱ ۱/۴ گرین |
| فزیولاجیک سالٹ سولیوشن | ۲۵ ڈرام |

یہ مرکب کلاپچ کی نلیون مین فروخت ہوتا ہے ۔

**یوفارمال** ۔ EUFORMOL اسکے ہر ایک سیال اونس مین حسب ذیل ادویات موجود ہین ۔

| | |
|---|---|
| آئیل آف یوکالپٹس | ۳ ۱/۸ منم |
| آئیل آف گال تھے ریا | ۳ ۱/۴ منم |
| تہائی مال | ۱/۲ گرین |
| منتھال | ۱ ۱/۲ گرین |
| بورک آسڈ | ۱۲ گرین |
| اکسٹراکٹ آف وائیلڈ انڈیگو | ۱ ۱/۴ گرین |
| سولیوشن فارمال ڈی ہیڈ | ۶۰ منم |

بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور دافع عفونت بیرونی استعمال کرتے ہین ۔

**یوفی رن** EUFERIN کمپونڈ سرپ آف تہیم کا نام ہے ۔

**یوکا تھائی مین** ۔ EUCRTHYMIN ۔ یوکالیپٹس اور تھم کا

مرکب ہے -

ہوپنگ کاف (گکر کہانسی) مین استعمال کرتے ہین -

**یوکارنی نالین** - ایک فی صدی بٹیا یوکین کا سولیوشن ہے - ایک کو
EUCARENALIN
دو ہزار سیرار ی نالین کے سولیوشن
مین بنا گیا ہے - بطور ہی ماس ٹیٹک (رافع جریان خون) اور انس تھیٹک
(مخدر) استعمال کرتے ہین -

**یوکاسال** - مترادف - یوکالپٹال انی ٹال -
EUCASOL
اس مین ۷۵ فی صدی انی ٹن اور ۲۵ فی صدی
یوکالپٹال موجود ہے -

**یوکال** - مترادف - گوی اے کال اسی ٹیٹ -
EUCOL
بے رنگ سیال جسکا وزن متناسبہ ۱۳۰ را ہے
۲۳۵ سے ۲۴۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر کہولتا ہے - الکحل اور ایتھر مین ملجاتا
ہی اور ۲۰ فی صدی روغن بادام مین حل ہوتا ہے - اندرونی اور زیرجلد
بعوض گوے اے کال استعمال کرتے ہین -

**یوکالائیڈز** - جیلاٹن کے کیاپسولز مین جس مین ۵ منم آئیل آف
EUCALOIDS
یوکالپٹس موجود ہی -

**یوکالپٹال آئی اوڈو فارم** - یہ ایک قسم کا سولیوشن ہے جس مین
EUCALYPTOL IODOFORM

۵ حصے آئی اوڈو فارم اور ۹۵ حصے یوکالپٹال موجود ہے۔

**یوکالپٹال آئی ٹال** ۔ مترادف ۔ یوکاسال ۔

EUCALYPTOL ANYTOL

**یوکالپٹس فارمالین** ۔ اس مرکب مین حسب ذیل ادویات موجود ہین

EUCALYPTUS FORMALIN

| | | |
|---|---|---|
| فارمالین | ۴۰ فی صدی کا | ۲۵ حصے |
| ٹنکچر یوکالپٹس | | ۲۵ حصے |
| الکحل (۹۰ فی صدی کا) معہ ادویہ | | ۲۰۰ حصے |

بیمار کے حجرے کو ڈس انفکٹ (دافع سم وبائی) کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔ دو میز کے چمچے ایک لیٹر یعنی ۳۵ ⅟₄ استیال اونس پانی مین شریک کرکے بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) انجکشن استعمال کرین۔ ایک میز کا چمچہ ایک لیٹر پانی مین ملاکر حجرے کے ڈس انفکٹ (دافع سم وبائی) کرین۔

**یوکالپٹن** ۔ بے رنگ روغنی الکوہل ایکسٹراکٹ ہے جو یوکالپٹس گلوبیولس کے پتون سے نکالا جاتا ہے۔ اس مین تھوڑا سا گوی ایکال

EUCALYPTIN

اور آئی اوڈو فارم بھی موجود ہے ۔

متعدی امراض مین زیر جلد استعمال کرتے ہین ۔

**یوکالپٹیال** ۔ EUCALYPTEOL یوکالپٹال کا بے ہیئت

عوض ہے۔ جو یوکالپٹس آئیل سے نکالا جاتا ہے۔

**مقدار خوراک** - ۲۲½ سے ۳۰ گرین تک۔

**یوکالین** - یہ ایک قسم کا مرکب ہے جسکو بطور دافع عفونت اور ڈس انفکٹنٹ

EUCALINE (دافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین۔

**یوکامل** - آئیل آف یوکالپٹس کا املشن ہے شہد اور گلیسرن سے بنایا گیا ہے

EUCAMUL جسکے ہر ایک سیال ڈرام مین ۲ منم آئیل آف

یوکالپٹس موجود ہے۔

**مقدار خوراک** - ½ سے ایک فلوئیڈ ڈرام تک۔

**یوکوڈین** - مترادف - کوڈین برومو میتھی لیٹ۔

EUCODEIN بے رنگ قلمین جو ۲۶۱ سنٹی گریڈ کی حرارت

پر گداخت اور پانی مین حل ہوتے ہین سل اور کھانسی مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ۳ سے ۴½ گرین تک بطور قرص۔

**یوکوی نن** - مترادف - یوکی نن + کوی نن کاربانک ایتھل ایسٹر کوی نن

EUQUININ. ایتھل کاربونیٹ۔

سبکے وزن بے بو اور بے مزہ ریشم کے مانند قلمین جو پانی مین بہت کم حل ہوتے

اور الکحل ایتھر اور کلوروفارم مین حل ہو جاتے ہین۔ کوی نن پر ایتھل کلورکاربونیٹ

کا اثر ڈالنے سے بنتے ہین۔ بطور انٹی پائی رٹیک (دافع حرارت) اور

اُناّل بے سکٹ (مسکن او جاع) استعمال کرتے ہین۔ کوی نن کا یہ بے مزہ عوض ہے۔ ٹیوبر کیبولوسز کے ہیکٹک فیور (تپ دق)، ہوپنگ کاف (ککر کہانسی)، انفلوئنزا اور ملیریا مین بھی مفید ثابت ہوا ہے۔

مقدار خوراک۔ ۵ سے ۱۰ گرین تک۔

**یوکی نال۔** EUCHINAL یہ کوی نن کا کاربا کسی اتھل ایتھر ہے جو کوی نن کا بے مزہ عوض ہے۔

**یوکی نن۔** EUCHININ مترادف۔ یوکوی نن۔

**یوکی نن ٹانیٹ۔** EUCHININ TANNATE اس دوا کو بعوض کوی نن ٹانیٹ استعمال کرتے ہین۔

**یوکی نن سیالی سلیٹ۔** EUCHININ SALICYLATE اتھل کاربونیٹ آف کوی نن کا سیالی سلیٹ ہے۔ بے مزہ حل نہین ہونیوالا سفوف ۱۹۵ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ اسمین ۷۵ فی صدی یوکی نن موجود ہے خصوصاً بچون کے لئے بعوض کوی نن سیالی سلیٹ استعمال کرتے ہین۔

**یوکی نیز۔** EUKINASE یہ ایک قسم کا ٹرپسن ہے جو قارن کے ڈیو ڈینم (اثنا عشری) سے نکالا جاتا ہے۔ اسکے کیپسلز فروخت ہوتے ہین بدہضمی مین استعمال کرتے ہین۔

**یوکیازین**۔ مترادف۔ کیازین امونیا۔

EUCASIN خشک کیازین پر امونیا گیاس کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے۔ بطور غذا استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ایک سیر کا چمچہ شوربے کے ساتھ ملا کر دن مین ہم مرتبہ استعمال کرین۔

**یوکین**۔ اسکے دو اقسام ہین نمبر (۱) آلفا(اے) یوکین نمبر (۲)

EUCAIN بیٹا (بی) یوکین۔ یہ دونون دوا بذریعہ حل و عقد کیمیائی بنائے جاتے ہین اور ان کے خواص و فوائد کوکین کے موافق ہین۔

بیٹا یوکین کو طب مین زیادہ تر استعمال کرتے ہین۔ یہ پانی مین حل نہین ہوتا ہے مگر ۹۰ فی صدی الکحل اور ایتھر مین بخوبی حل ہو جاتا ہے۔ ایک کو ۱ پر حصے الی لین آئیل مین بھی حل ہو جاتا ہے۔ یوکین ہیڈرو کلورڈ۔ یوکین کا ہیڈرو کلورڈ ہے۔ اسکے بھی دو اقسام ہین۔

نمبر (۱) آلفا یوکین ہیڈرو کلورڈ۔

نمبر (۲) بیٹا یوکین ہیڈرو کلورڈ۔

بیٹا یوکین ہیڈرو کلورڈ کو خصوصاً طب مین استعمال کرتے ہین اور یورپ مین یہ رواج ہے کہ صرف یوکین ہیڈرو کلورڈ سے بیٹا یوکین ہیڈرو کلورڈ مراد لی جاتی ہے۔ اگر اس بات کی صراحت کی جائے کہ یہ اے یوکین ہیڈرو کلورڈ

ہو تو اسوقت آلفا یوکین ہیڈرو کلورائڈ دینا چاہیے ۔

بیٹا یوکین ہیڈرو کلورائڈ سفید بے بو حمیدا رسفوف جسکا مزہ تلخ ہی چکھنے سے زبان بحس ہو جاتی ہی۔ ایک حصہ ۴ حصے پانی ۱۱ حصے ۹۰ فیصدی الکحل ۴ حصے ۔ انی لن آئیل مین حل ہوتا ہی۔ یہ ایک قوی مقامی بحس کنندہ ہی۔ بنسبت کوکین کے یہ کم موثر ہی اور اسمین سمیت بھی کم ہی۔ اسکو سولیوشن کو گرم کرنے سے اسٹرلائیزڈ کرنیکی غرض سے یہ متفرق نہین ہوتا ہی۔ بیٹا یوکین ہیڈرو کلورائڈ بہ نسبت آلفا یوکین ہیڈرو کلورائڈ امراضِ چشم مین بہتر خیال کیا جاتا ہی۔ اور اسکے استعمال سے خراش نہین ہوتی ہی جیسا مذکورۃ الا کے استعمال سے ۔ ۲ فی صدی پانی سولیوشن کے قطرے ہر ۲ منٹ کے فاصلے سے ۱ قطرے ہوئے تک آنکھ مین ٹپکاتے ہین اور ۲ فی صدی کا سولیوشن ۴ منم ۔ ۲۰ منم کی مقدار مین ۳ یا ۴ جگھہ زیر جلد استعمال کرین ۔ ۵ سے ۱۰ فی صدی کا سولیوشن بطور مقامی مخدر استعمال کرتے ہین۔ جو ایک مختصر دستکاری کے لئے کافی ہی۔ معمولی مقدار اسکی ۲۰ منم ہی۔ مگر ۱۲۰ منم تک بھی استعمال کرنے سے کوئی خراب نتیجہ نہین نکلتا ہی (لیان سٹ ۱۸۹۹ع نمبر ایک صفحہ ۱۳۷)۔ ۱۰ سے ۱۵ منم ۵ فیصدی کے سولیوشن کی جو ہموزن انی لن آئیل اور ۹۰ فی صدی الکحل سے بنایا گیا ہو کان کو بحس کرنیکے لئے استعمال کرتے ہین۔ (لیان سٹ ۱۹۰۰ع نمبر ایک صفحہ ۱۱۲۵)

بارکر صاحب اسکے سولیوشن کا حسب ذیل نسخہ تحریر کرتے ہین ۔

| | |
|---|---|
| بیٹا یوکین ہیڈرو کلورائڈ | ایک حصہ |
| سوڈیم کلورائڈ | ۸ حصے |
| اسٹرلائیزڈ کیا ہوا پانی | ۱۰۰ حصے |

**مقدار استعمال** - انجکشن کے لئے ۲ تا ۳ سیال ڈرام -

۱۰ اتا ۲ اونس بھی استعمال کرنے سے کوئی برا نتیجہ نہیں نکلا ہے - ایسی زیادہ مقدار بعض وقت ہی استعمال کرنیکی ضرورت ہوتی ہے (لیان سیٹ ۱۸۹۹ء نمبر ایک صفحہ ۲۸۲ سنہ ۱۹۰۰ء نمبر ایک صفحہ ۱۵۶) کوکین ہیڈرو کلورائڈ کے سولیوشن مین ۰.۲ فی صدی سوڈیم کلورائڈ ملانے سے کوکین کے مسکن خواص اور زیادہ ہوتے ہین -

بارکر صاحب ذیل کا ایک سولیوشن کا نسخہ تحریر کرتے ہین جسکو بطور مقامی مخدر استعمال کرتے ہین -

| | |
|---|---|
| بیٹا یوکین ہیڈرو کلورائڈ | ۳ گرین |
| سوڈیم کلورائڈ | ۱۲ گرین |
| اڈری نالین کلورائڈ | ۱/۵ گرین |
| ڈسٹلڈ واٹر | ۲۵ ڈرام (وزن کیا ہوا) |

(لیان سیٹ ۱۹۰۵ء نمبر ۲ صفحہ ۲۰۴)

ہرنیوٹومی کی جراحی اسکے ذریعہ سے حس کیگئی ہے - ۴۰ منم ایک فیصدی کا سولیوشن زیر جلد پچکاری کرین اور ۲۰ منم دستکاری کرتے وقت زخم مین ڈالین - (لیان سیٹ سنہ ۱۹۰۳ء نمبر (۲) صفحہ ۵۳۰) -

کان ناک اور گلے کو بےحس کرنے کے لئے یہ نسخہ استعمال کرین -

| | |
|---|---|
| کوکین ہیڈرو کلورائڈ | ۱۰ حصے |
| بیٹا یوکین ہیڈرو کلورائڈ | ۱۰ حصے |

انی لین آئیل ۵۰ حصے

الکحل ۹۰ فی صدی کا ۵۰ حصے

چونکہ سم ہے اور اسکو زیادہ استعمال کرنے کی یہان ضرورت ہوتی ہے۔
اسلئے یہ نسخہ بالا مفید ہے اور اسکے استعمال سے کوئی نقصان واقع نہ ہوگا۔
اس سولیوشن کا رنگ تبدیل ہوجاتا ہے۔ اسلئے اسکے دو سولیوشن بناوین اور
ضرورت کے وقت ملایا کرین۔

نمبر (۱) ۲۔ فی صدی کوکین کا سولیوشن جو ۹۰ فی صدی الکحل مین بنایا گیا ہو۔
نمبر (۲) ۵، ۱۵ سے ۲۰ فی صدی ہیٹا یوکین ہیڈرو کلورائڈ کا سولیوشن جو انی لین آئیل
مین بنایا گیا ہو (لیان سٹ ۱۹۰۱ء نمبر ایک صفحہ ۹۶۸)۔ امراض چشم کے لئے
دو فی صدی کا سولیوشن یوریتھرا (احلیل) اور مثانہ کے لئے ۲ فی صدی کا
سولیوشن ناک اور گلے اور میوکس ممبرین (لعابدار جھلی) پر لگانے کے لئے
۵ یا ۱۰ فی صدی کا سولیوشن۔ وندا نسازی مین ۲ سے ۵ فی صدی کا سولیوشن
استعمال کرتے ہین (برٹش میڈیکل جرنل ایپی ٹوم ۱۹۰۳ء نمبر ایک صفحہ ۳۶) سولیوشن
محفوظ رکھنے کے لئے اسکے ساتھ سیالی سالک آسڈ نہ ملانا چاہئے۔ اسوجہ سے
کہ یہ نقیض ہے۔ ٹی ٹانس (کزاز) کے علاج مین نخاع کو بے حس کرنے کے لئے
حسب ذیل نسخہ استعمال کرین۔

ہیٹا یوکین ہیڈرو کلورائڈ ۱½ گرین

| | |
|---|---|
| مارفین سلفیٹ | ۱/۴ گرین |
| سوڈیم کلورائڈ | ۳ گرین |
| پانی معقم | ۳ ۱/۲ اونس |

۵ سے ۶ کیوبک سنٹی میٹر (۴ سے ۴ ڈرام ۷ منٹ تک) سری بروا سپائنل فلوئیڈ (رطوبت نخاعی) نکال کر ۳ سے ۴ کیوبک سنٹی میٹر (۵۱ سے ۶۰ منٹ) اس عرق کی پچکاری بدفعات کرتے ہین۔

**یوکین اسنف** EUCAIN SNUFF - ملک شگر جس مین ۲ فی صدی بیٹا یوکین ہیڈروکلورائڈ موجود ہے۔

یہ اور ایک قسم کا ہوتا ہے جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| بیٹا یوکین ہیڈروکلورائڈ | ۳ گرین |
| اڈوری نالین | ۱/۵ گرین |
| ملک شگر | ۲ ۱/۲ ڈرام |

**یوکین اسی ٹیٹ** EUCAIN ACETATE - یوکین کا نمک ہے جو بہت جلد حل ہو جاتا ہے بیحس کرنے کے لئے ۴ سے ۵ قطرے تک ۲ فی صدی کا سولیوشن استعمال کرین۔

۳ منٹ مین اسکا مخدر اثر شروع ہوتا ہے اور ۱۵ منٹ تک قائم رہتا ہے اسکے سولیوشن کو پکانے سے اثر زائل نہین ہوتا ہے۔

**یوکین آلفا** - ملاحظہ ہو بیان یوکین۔

EUCAINE ALPHA

**یوکین آلفا ہیڈرو کلورائڈ** - ملاحظہ ہو بیان یوکین۔

EUCAINE ALPHA HYDROCHLORID

**یوکین اے** - ملاحظہ ہو بیان یوکین۔

EUCAIN A

**یوکین بیٹا** - ملاحظہ ہو بیان یوکین۔

EUCAIN BETA

**یوکین بی** - ملاحظہ ہو بیان یوکین۔

EUCAIN B

**یوکین بیٹا ہیڈرو کلورائڈ** - ملاحظہ ہو بیان یوکین۔

EUCAIN BETA HYROCHLORID

**یوکین لیاکٹیٹ** - سفید سفوف جو ۴ ½ حصے پانی اور ۸ حصے الکحل میں حل ہوتا ہے۔ ۵۵ اسینٹی گریڈ

EUCAIN LACTATE

کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے۔ یوکین لیاکٹیٹ کا سولیوشن خراش نہین پیدا کرتا ہے۔ دندانسازی اور آنکھ کی جراحی مین ۲ سے ۳ فیصدی کا سولیوشن بے حس کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔ آنکھ اور گلا اور

کان کے لئے ۱۰ سے ۱۵ فی صدی تک۔

**یوگال۔** EUGOL یہ ایک قسم کا انٹی سپٹک (مزیل العفونت) ہے جسمین بیٹا نیا فتہال یوکالپٹال۔ سیالاال مینتھال۔ بورک آسنڈ اکسٹرا کٹ ہی ماسے لس اور فارمال ڈی ہیڈ موجود ہے۔

**یوگالال۔** EUGALLOL مونو اسیٹیل پائی روگالال کا ۶۶ فی صدی کا سولیوشن ہے سیاہ مائل بہ زرو رنگ شفاف گاڑہا سیال پانی مین حل ہوتا ہے۔ سوریا سز (قشفت الجلد) مین بعوض پائی روگال استعمال کرتے ہین۔

**یوگوفارم۔** EUGUFORM بے بو بہورا مائل بہ سفیدی سفوف ڈسٹنگ پاوڈر (ذرور) یا ۵ سے ۱۰ فی صدی کا مرہم بنا کر پیپ پڑے ہوئے اور جلے ہوئے مقامون اور کاربنکل (شب چراغ) مین استعمال کرتے ہین۔ سولیوبل یوگو فارم۔ ۵ فی صدی یوگو فارم کا سولیوشن ہے جو اسی ٹون مین بنایا گیا ہے۔

**یولپٹال۔** ULYPTOL یہ ایک قسم کا مانع تخمیر ہے جسمین حسب ذیل ادویات موجود ہین۔

| | |
|---|---|
| سیالی سلک ایسڈ | ۶ حصے |
| فینال | ایک حصہ |

یوکالپٹس آئیل ایک حصہ

**یومارفال** - یہ ایک قسم کی سیرم ہے جسکو مارفیا کے زہر مین استعمال کرتے ہین - اسکے استعمال سے کم فائدہ
EUMORPHOL
ہوتا ہے مگر مارفیا کی عادت ترک ہو جاتی ہے -

**یومڈرن** - مترادف - میتھل اٹروپن نائٹرس * اٹروپن میتھل نائٹریٹ
EUMYDRIN
میتھل اٹروپن آئی او ڈائڈ پر فلزاتی نائٹریٹ
کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے - سفید چمکدار بے بو سفوف ۱۶۳ اسینٹی گریڈ
کی حرارت پر گداخت ہوتا ہے - پانی اور الکحل مین بخوبی حل ہوتا ہے -
ایتھر اور کلوروفارم مین کم - اسکے ۱۰۰ حصے مین کا اٹروپن برابر ہے -
۹۰ حصے اٹروپن سلفیٹ سے - یہ ایک متسع الحدقہ اور مانع عرق ہے
جسکو بعوض اٹروپن سلفیٹ اندرونی اور بیرونی استعمال کرتے ہین -
بیان کیا جاتا ہے کہ بہ نسبت اٹروپن یہ پتلی کو جلد وسیع کرتا ہے جسکی اتساعی
حالت تھوڑی دیر تک قائم رہتی ہے - نظر بران یہ اٹروپن اور ہی ماٹروپن
کے درمیان ہے - بہ نسبت اٹروپن اس مین کم سمیت ہے - اسلئے زیادہ
مقدار مین استعمال کرتے ہین - خصوصاً یہ اینوری سنز دبہونے پر پیشاب کرنا )
ہونگ - کانا ف دیگر کہانسی ) اور راتون کے پسینے مین مفید ثابت ہوئی ہے -
**مقدار خوراک** - $\frac{1}{60}$ سے $\frac{1}{24}$ گرین تک بطور مانع عرق اندرونی

استعمال کرتے ہین ½ یا اس سے زیادہ طاقت کا سولیوشن بطور مشبع الحدقہ
بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**یومی رولا** - اس مرکب مین فلوئیڈ اکسٹراکٹ ٹانگ کوی اسپی شیم
EUMEROLA (ریومی نال) اکسٹراکٹ وی برنم اکسٹراکٹ
ہیڈراسٹس کناڈنسز لیوپولین فرس برونڈ - ایپال اور صابون موجود ہے
امراض نسوان مین استعمال کرتے ہین۔

**یومینال** - ریاڈکس ٹانگ کوی کا الکوڈ اکسٹراکٹ ہے جسکو احتباس
EUMENOL حیض اور عسر حیض مین استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک** - ایک چار کا چمچہ دن مین ۳ مرتبہ -

**یونال** EUNOL مترادف - نیافتھال یوکالپٹال -

**یونیاٹرال** - مترادف - سوڈیم اولی ایٹ -
EUNATROL ہلکی زرد رنگ گدی جو الکحل اور ایتھر مین
بخوبی حل ہوجاتی ہے - کولاگاگ یعنی بطور مخرج صفرہ ۳ ½ سے ۳۰ گرین
تک روزانہ استعمال کرتے ہین -

کولی لی تہیا سز مین یہ نسخہ استعمال کرین -

| | |
|---|---|
| یونیاٹرال | ۱۵ حصے |
| ٹنکچر ولیرین | ۱۰ حصے |

اکوانیتھا پرپیا مع اددیہ ۲۰۰ حصے

**مقدار خوراک** - ایک میز کا چمچہ دن مین ۳ مرتبہ -

**یوہمبن** - یہ ایک قسم کا الکالائیڈ ہے جو یوہمبی ہی (کوری نان تھے یوہمبی) کی چھال سے نکالا جاتا ہے - یہ درخت افریقہ مین YOHIMBIN
پیدا ہوتا ہے - سفید منشور نما قلمین یا سفوف جسپر روشنی کا اثر ہونے سے زرد یا نارنجی رنگ کا ہوجاتا ہے - اس مین بنزال ڈی ہیڈ کی بو آتی ہے - الکحل میتھل الکحل، اسی ٹون اور کلوروفارم مین حل ہوجاتا ہے - ایتھر اور بنزن مین کم مگر پانی مین نہین اسکو زیر جلد یا اندرونی بطور مبہی استعمال کرتے ہین - بیان کیا جاتا ہے کہ اسکا مبہی اثر بہ نسبت اسٹرکنین بہت قوی ہے - ۱/۲ سے ایک فیصدی کا سولیوشن بطور مقامی مخدر بعوض کوکین آنکھ مین استعمال کرتے ہین - اسکے استعمال سے اتساع الحدقہ نہین ہوتا ہے - نہ کارنیل ایپی تھی لیم پر کوئی اثر ہوتا ہے - یوہمبن کے استعمال سے خون کا دباؤ کم ہوتا ہے - اسکو بطور ہیڈرو کلورائڈ استعمال کرتے ہین -

یوہمبن ہیڈرو کلورائڈ - یوہمبن کو ڈائیلوٹ ہیڈرو کلورک ایسڈ مین حل کرکے حرارت پر اڑا کر خشک کرنے سے بنتا ہے -

بے رنگ قلمین جو ۲۹۰ سنٹی گریڈ کی حرارت پر گداخت ہوتے ہین - پانی مین کم حل ہوتے ہین - اسکا ایک فی صدی کا سولیوشن زیر جلد استعمال کرتے ہین - یا پلاتے ہین اسکی گولیان بذریعہ ملک شگر یا گلیسرین ٹراگاکینتھا تیار کرتے ہین -

**مقدار خوراک** = ایک فی صدی کا سولیوشن ۵ سے ۱۵ منم تک ۔

**یوہم بن ہائیڈروکلورائڈ** ۔ ملاحظہ ہو بیان یوہم بن ۔

YOHIMBIN HYDROCHLORID

تمت بالخیر



# فرہنگ

## برکاتِ عثمانیہ

المعروف بہ

## مخزن ادویہ جدیدہ

نوشتہ امیر حسن لکھنوی عفی عنہ

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

## باب الف ممدودہ

آئنٹمنٹ ـ مرہم ـ

**آئی او ڈائیڈ آف ـ پوٹاسیئم ـ** دیکھو بیان پوٹاسیئم آئی او ڈائیڈ ـ

**آئی او ڈائی گن ـ** آئی اوڈین اور البیومین کا مرکب ہے ـ

**آئی او ڈو ـ** آئی او ڈین کا واحد ہے دیکھو بیان آئی او ڈین در فرہنگ ہذا

**آئی او ڈو ـ آف آئرن ـ** آئی اوڈان کا اثر آہن پر ڈالنے سے تیار ہوتا ہے ـ اسکے خواص اور فوائد مثل آئی اوڈین اور آہن کے ہوتے ہیں ـ

مقدار خوراک ـ ایک گرین سے ۵ گرین تک ـ

**آئی او ڈو ـ آف آرسینک ـ** دیکھو بیان آرسینک آئی او ڈو ـ

**آئی او ڈو ـ آف پوٹاش** دیکھو بیان پوٹاسیئم آئی او ڈائیڈ ـ

**آئی او ڈو ـ آف پوٹاسیئم** دیکھو بیان پوٹاسیئم آئی او ڈائیڈ ـ

**آئی او ڈو ـ آف سوڈیئم ـ** دیکھو بیان

سوڈیم آئی اوڈائڈ۔

**آئی اوڈائڈ آف مرکیوری۔** دیکھو بیان مرکیورک آئی اوڈائڈ۔

**آئی اوڈائڈ آف میاگنیشیا۔** میاگنیشیا کاربونیٹ اور ہیڈرو آئی اوڈک اسڈ کا مرکب ہے۔ قلت خون کے سے امراض میں استعمال ہوتا ہے۔

مقدار خوراک۔ ایک گرین سے ۳ گرین تک

**آئی اوڈائڈز** مختلف قسم کے مرکبات ہیں جو آئی اوڈین سے بنائے جاتے ہیں۔ مثلاً پوٹاشیم آئی اوڈائڈ۔ سوڈیم آئی اوڈائڈ وغیرہ۔

**آئی اوڈزم۔** آئی اوڈین اور اسکے مرکبات کو عرصہ تک استعمال کرنے سے جو عوارضات لاحق ہوجاتے ہیں۔ اُن کو آئی اوڈزم کہتے ہیں۔ مثلاً ورد سر زکام اور جلد پر بثور کا نمایاں ہونا وغیرہ وغیرہ

**آئی اوڈ فیرائن۔** دیکھو مضامین کتاب

**آئی اوڈک اسڈ۔** آئی اوڈین اور نائٹرک اسڈ (تیزاب شورہ) پر آکسیجن کا اثر ڈالنے سے حاصل ہوتا ہے۔ بطور محرق کرون میں استعمال کرتے ہیں۔

واضح ہو کہ بحالت مزمن وجع مفاصل اسکے ایک مرکب "سوڈیم آئی اوڈیٹ" سے ایک گرین کی مقدار میں جلد ی پچکاری کی جاتی ہے۔

مقدار خوراک ½ گرین سے ۳ گرین تک۔

**آئی اوڈن۔** یہ ایک قسم کی دریائی گھاس سے نکالا جاتا ہے۔ مرکبات آئی اوڈائڈ بنانے کے لئے کام آتا ہے۔

مقدار خوراک۔ ½ گرین سے ¼ گرین تک

**آئی اوڈن سولیوشن۔**

آئی اوڈن سے بنایا ہوا محلول۔

**آئی اوڈن کلورائڈ** خشک کلورین گیس کو

آئی اوڈن پر ڈالنے سے بنتا ہے۔

**آئی اوڈن مونو کلورائیڈ**۔ اسکا دوسرا نام آئی اوڈن کلورائڈ بھی ہے۔ دیکھو بیان۔

**آئی اوڈوائی سال**۔ یہ ایک خوشبودار روغنی سیّال ہے جو پانی مین حل نہین ہوتا مگر الکحل۔ ایتھر اور کلوروفارم مین حل ہوجاتا ہے۔ یہ نہایت قوی انٹی سپٹیک (مزیل عفونت) ہے۔

**آئی اوڈو اولی اک ایسڈ**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**آئی اوڈو پیپٹون**۔ آئی اوڈن اور پیپٹن کا مرکب ہے۔

**آئی اوڈوزم**۔ دیکھو بیان آئی اوڈزم

نوٹ۔ دراصل اسکا تلفظ آئی اوڈزم ہے غلطی سے کتاب مین آئی اوڈوزم طبع ہوگیا ہے

**آئی اوڈوسیالی سلک ایسڈ**

ٹنکچر آئی اوڈن کے چند قطرے بیالی ڈالے سیالی سلیٹ کے سولیوشن مین ڈالنے سے اسکی زردی قائم رہنے تک ٹپکائے جائین تو اس سے تین قسم کے ایسڈ حاصل ہوتے ہین جن کے کیمیائی اصطلاحات حسب ذیل ہین:۔

(۱) مونو آئی اوڈوسیالی سلک ایسڈ۔

(۲) ڈائی آئی اوڈوسیالی سلک ایسڈ۔

(۳) ٹرائی آئی اوڈوسیالی سلک ایسڈ۔

**آئی اوڈو سیالی سلیٹ آف بزمتھ**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**آئی اوڈوفارم**۔ آئی اوڈن۔ الکحل۔ اور الکلی (القلی) کا مرکب ہے۔ بطور مزیل عفونت پھوڑ ون وغیرہ پر چھڑکتے ہین۔

**آئی اوڈوفارمن**۔ دیکھو مضامین کتاب

**آئی اوڈوفینال**۔ آئی اوڈن اور کاربالک ایسڈ کا مرکب ہے۔

آئی اوڈو کیا فین ۔ دیکھو مضامینِ کتاب ۔

آئی اوڈول ۔ دیکھو مضامینِ کتاب ۔

آئیوڈو یازوجن ۔ دیکھو مضامینِ کتاب ۔

آئی اوڈی پن ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

آئی اوڈیزم ۔ دیکھو بیان آئی اوڈزم

آئی بوگا سے ٹے بڑنیان سے ۔ یہ ایک درخت ہے جو مغربی افریقہ مین پیدا ہوتا ہے ۔

آئی ڈیال ۔ نمونۂ خوبی و کمال ۔

آئی رائی ٹس ۔ (عربی) التہاب القزحیہ فارسی، سوزش پردۂ عنبیہ ۔ (اردو) پتلی کے پردے کی سوزش ۔

آئی رس ۔ (عربی) پردۂ عنبیہ ۔ قزحیہ (اردو) پتلی کا پردہ ۔

آئی رش ورشی کلر ۔ یہ درخت شمالی امریکہ مین ہوتا ہے ۔ اس کا رُب بطور مسہل اور مدر استعمال کرتے ہین ۔

آئی رش ورہی کلر ۔ دیکھو بیان آئی رس ورہی کلر ۔

نوٹ ۔ بجائے آئی رش ورسی کلر کے کتاب مین آئی رس ورہی کلر طبع ہو گیا ہے ۔ ناظرین صحت فرمالین ۔

آئی رش ۔ اس سے مراد آئی رش ماس ہے ۔ دیکھو بیان آئی رش ماس ۔

آئی رش ماس ۔ اسکو کیرگین بھی کہتے ہین ۔ یہ ایک قسم کی کائی ہے ۔ جو جزیرۂ آئرلینڈ سے آئی ہے ۔ اس کا فالودہ اس طرح بنایا جاتا ہے ۔ کہ پہلے ٹھنڈے پانی مین اسکو کتر کے ڈالدیتے ہین ۔ پھر گرم پانی یا گرم دودھ مین ملا دیتے ہین جس مین یہ حل ہو جاتی ہے ۔ اور سرد ہونے پر جم جاتی ہے

مقدار:- ایک حصہ گلیسرین اور ۳ حصے پانی یا دودھ۔

آئرن۔ (عربی) حدید۔ (فارسی) آہن۔ (اُردو) لوہا۔

آئرن اوکسالیٹ۔ دیکھو بیان فِرّس اُکسالیٹ۔

آئرن آئی اوڈائڈ۔ دیکھو بیان فِرّس آئی اوڈائڈ۔

آئرن البیومن۔ البیومن اور آہن کا مرکب ہے۔ بطور مقوی خون استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک۔

آئرن البیومی نیٹ۔ آئرن اور سفیدی بیضۂ مُرغ کا مرکب ہی۔ اسکو بطور سولیوشن استعمال کرتے ہین۔ علی العموم اس کا فائدہ ترکیبات آہن کے مانند ہے۔

مقدار خوراک۔ ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک

آئرن پائی روفاسفیٹ۔ سوڈیم پائی روفاسفیٹ اور فرک سلفیٹ کا مرکب ہی۔

مقدار خوراک۔ ۲ گرین سے ۸ گرین تک

آئرن پیپٹونیٹ۔ آہن اور پیپٹون کا مرکب ہے۔ یہ بطور شربت یا سولیوشن استعمال کیا جاتا ہے۔

نوٹ۔ محض ترکیبات آہن کے استعمال سے دانتون اور لعاب دار جھلیون پر مضر اثر ہوتا ہی۔ اسلئے اس مرکّب کی صورت مین استعمال کرنے سے کوئی نقصان نہین پہونچیگا۔

مقدار خوراک۔ ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک

آئرن پروٹائی لِٹ۔ دیکھو مضامین کتاب

آئرن پروٹوکلورائڈ۔ اسکا دوسرا نام فِرّس کلورائڈ بھی ہے۔

ہائیڈروکلورک ایسڈ کے خشک گیاس کا اثر

آگ میں سُرخ کئے ہوئے لوہے پر
گذارنے سے تیار ہوتا ہے۔

**آئرن روبورائٹ**۔ دیکھو مضامینِ
کتاب۔

**آئرن سالٹ**۔ نمکِ آہن۔

**آئرن سلفیٹ**۔ ہیراکسیس۔

**آئرن سیاکاریٹ**۔ دیکھو بیان
فرائی سیاکاریٹ۔

**آئرن کاربونیٹ**۔ دیکھو بیان
فرائی کاربونس۔

**آئرن کمپونڈ**۔ مرکب آہن مثلاً
آئرن البیومی نیٹ اور آئرن پائی رفوفاسفیٹ
وغیرہ۔

**آئرن گلی سیرو فاسفیٹ**۔ دیکھو
مضامینِ کتاب۔

**آئرن میانگانیز**۔ آہن اور میانگانیز
کا مرکب ہے۔

**آئرن میانگانیز البیومی نیٹ**۔
آہن میانگانیز اور البیومن کا مرکب ہے۔

**آئرن نکلی ان**۔ دیکھو مضامینِ کتاب۔

**آئرن ہائی پوفاسفائیٹ**۔
دیکھو بیان فرک ہائی پوفاسفائیٹ۔

**آئی سوفارم**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**آئی سوپیا فتھال**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**آئیس لیانڈ ماس**۔ یہ بوٹی یورپ
میں ہوتی ہے۔ بطور مزلق (پھسلانیوالی
دوا) ومغذی (غذا دینے والی دوا) استعمال
کرتے ہین۔

**آئیل آف آرس**۔ روغن ایرسا۔
یہ روغن ایرسا سے نکالا جاتا ہے۔ خوشبو
دینے کے لئے استعمال کرتے ہین۔
نوٹ مفصل کیفیت کے لئے دیکھو بیان
آرس روٹ۔

**آئیل آف آرنج**۔ (فارسی) روغن نارنج

(اُردو) نارنگی کا تیل ۔

**آئیل آف ۔ آرنج فلوور ۔** (فارسی) روغن گل نارنج (اُردو) نارنگی کے پھولون کا تیل ۔

**آئیل آف اسپیرمنٹ ۔** (عربی) دہن نعنع الاخضر (فارسی) روغن پودینہ سبز ۔

**آئیل آف ۔ اسکاچ پائین ۔** اس کا دوسرا نام آئیل آف پائی نُس سلوِس ٹرِس ہی ۔ یہ ایک قسم کے صنوبر کا درخت ہے ۔ جسکو لاطینی زبان مین پائی نُس سلوِس ٹرِس کہتے ہین ۔ اُس سے یہ روغن نکالا جاتا ہے ۔ اس کے خواص و فوائد آئیل آف ٹرپن ٹائین کے موافق ہین ۔

**آئیل آف ۔ اِن جے لیکا ۔** یہ روغن ایک خوشبودار جڑ سے نکالا جاتا ہے ۔ جسکو لاطینی زبان مین آرچن جلیکا آفی سی نالس کہتے ہین ۔ یہ درخت یورپ اور ایشیا مین ہوتا ہے ۔ دافع ریاح و مقوی معدہ ہے ۔ دیگر مقویات کے ساتھ معدے کی کمزوری اور قولنج مین مفید ہے ۔

**آئیل آف ۔ انیس ۔** روغن آنیسون (عربی) روغن بادیان خطائی ۔

یہ روغن پم پی نلا انی سم ۔ یعنے آنیسون اور اِل لی کم وِیرم یعنے بادیان خطائی کو کشید کرنے سے حاصل ہوتا ہے ۔ زیادہ تر یہ روغن مذکورۃ الآخر بادیان سے نکالا جاتا ہے ۔ بطور کاسرِ ریاح مستعمل ہے ۔

مقدار خوراک ۔ ½ منم سے ۳ منم تک ۔

نوٹ ۔ ہندوستان مین بھی ایک قسم کی بادیان ہوتی ہے ۔ جسکو لاطینی زبان مین فی نی کیولم کیا پٹ لے سم کہتے ہین ۔ چونکہ یہ تینون بادیان قریب قریب مماثل ہین اور اُن کے مشرقی نامون مین مغالطہ کا احتمال ہے ۔ اسلئے ذیل مین ان کے انگریزی

اور لاطینی نام اور بالمقابل اُن کے عربی و
فارسی مترادفات معہ وجہ تسمیہ و مبنت وغیرہ
بتلائے گئے ہین تاکہ ایک دوسرے سے
بآسانی تمیز ہوسکین۔

(۱) پم پی نل لائی سم
(انگریزی و لاطینی) انی سیڈ۔ انیس انی سم
(یونانی) انیسون۔
(عربی) بزرالرازیانج الرومی۔ حب الحلو۔
کمون حلو (فارسی) بادیانِ رومی۔
(ہندی) رندنی۔

یہ بادیان بلاد یورپ و مصر و شام اور روم
وغیرہ مین پیدا ہوتی ہے۔ اس سے مشہور
و معروف روغن انیسون یعنے انیس آئیل
(جسکو عموماً سونف کا تیل کہا جاتا ہے) کشید
کیا جاتا ہے۔

(۲) اِل لی کم ویرم۔
(انگریزی) اسٹار انیس۔
(فارسی) بادیان خطائی۔

اس بادیان کا مبنت اقصائے چین ہے۔
چونکہ یہ خطا مین پیدا ہوتی ہے اسلئے بادیان
خطائی کے نام سے مشہور ہے۔ اس سے بھی
انیس آئیل نکالا جاتا ہے۔

(۳) فی نی کیولم وُلگیر (فی نی کیولم کیاپل
لے سم)
(انگریزی) فینل۔ فی نی کیولم۔
(عربی) رازیانج۔
(فارسی) رازیانہ۔ بادیان۔
(رومی) شمار۔
(ہندی) سونف۔

یہ بادیان ہند اور مغربی یورپ وغیرہ مین
ہوتی ہے۔ اس سے ایک روغن نکالا جاتا
ہے جسکو اولیم فی نی کیولی کہتے ہین بطور
کاسر ریح مستعمل ہے۔

مقدار خوراک۔ ½ منم سے ۳ منم تک۔

ڈاکٹر فلک کی جر صاحب نے اپنی مولفہ کتاب
فارما کو گرافیا یعنے تاریخ الادویہ مین اس کی
چار قسمین بتائی ہین ۔
(۱) سویٹ فینل ۔ بادیان شیرین ۔
یہ فرانس مین پیدا ہوتی ہے ۔
(۲) جرمن فینل ۔ بادیان جرمنی ۔
یہ بادیان ملک جرمنی مین پیدا ہوتی ہے ۔
(۳) وائیلڈ یا بٹر فینل ۔ بادیان تلخ ۔
یہ بادیان فرانس مین ہوتی ہے ۔
(۴) انڈین فینل ۔ بادیانِ ہندی ۔
یہ بادیان سویٹ فینل ربادیان شیرین کے
بالمقابل ہی ۔

## آئیل آف اوری گانم ۔ روغن بقلتہ الغزال ۔

بجائے آئیل آف ۔ اوری گانم کے
آئیل آف تہم مستعمل ہے ۔
دیکھو بیان آئیل آف تہم ۔

نوٹ ۔ آئیل آف ۔ اوری گانم جس کا دوسرا
نام اوپیم آری گنی ہے بجائے اس کے
آئیل آف تھم ۔ عام طور سے یورپ مین
مستعمل ہے ۔ چونکہ دونون کی خوشبو
قریب قریب ایک ہے ۔ مگر درحقیقت ان
دونون کے اشجار مین فرق ہے ۔ اسوجہ
سے کہ آئیل آف تھم جس درخت سے
نکالا جاتا ہے اُسکو تھائی مَس ۔ وَلگیرس
یعنے صعتر اور آئیل آف ۔ اوری گانم ۔
جس درخت سے حاصل کیا جاتا ہے اُسکو
اوری گانم وَلگیر ۔ یعنے درخت بقلتہ الغزال
کہتے ہین ۔

## آئیل آف ۔ اے بیز کناڈن سِز

یہ روغن بالی اُنس کناڈن سِز کے درخت
سے نکالا جاتا ہے ۔ جو کہ ریاستہائے متحدہ
امریکہ مین ہوتا ہے ۔ مولف کی تحقیقات
سے یہ ثابت ہوا کہ یہ صنوبر کی ایک قسم ہی

اسکا تیال رُب اسہال مین مستعمل ہے۔
آئیل آف ۔ برچ ۔ یہ روغن بیچولا آلبا کی لکڑیون سے نکالا جاتا ہے جلدی امراض اور وجع مفاصل وغیرہ مین اس کا بیرونی استعمال کیا جاتا ہے۔
آئیل آف ۔ برگاموٹ ۔ یہ روغن سٹرس برگامیا (ایک قسم کی نارنگی جو یورپ مین پیدا ہوتی ہے) سے نکالا جاتا ہے۔ خوشبو دینے کے لئے استعمال کرتے ہین۔
آئیل آف ۔ برگاموٹا ۔ دیکھو بیان آئیل آف برگاموٹ۔
آئیل آف ۔ پائین ۔ دیکھو بیان پائی نس پمیلو۔
آئیل آف ۔ پائی نس پی میلو ۔ دیکھو بیان پائی نس پیومیلو۔
آئیل آف ۔ پائی نس سلوس ٹرس ۔ دیکھو بیان آئیل آف ۔ اسکاچ پائین ۔
آئیل آف ۔ پائی نی ۔ دیکھو بیان پائی نس پیومیلو ۔
آئیل آف ۔ پیپرمنٹ ۔ دیکھو بیان آئیل آف منتھا پیپریٹہ ۔
آئیل آف ۔ پیپرینٹ ۔ دیکھو بیان آئیل آف منتھا پیپریٹہ ۔
آئیل آف پیچ ۔ (عربی) دہن الخوخ ۔ (فارسی) روغن شفتالو (اردو) آڑو کا تیل ۔ اسکا دوسرا نام اولیم امگ ڈالی پرسیکم ہے جسکو بعوض روغن بادام استعمال کرتے ہین ۔
آئیل آف ۔ پیلوکارپس لیونز ۔ یہ روغن جبورانڈی کے پتون سے نکالا جاتا ہے۔ اس کا درخت امریکہ مین پیدا ہوتا ہے ۔
آئیل آف تھم ۔ (فارسی) روغن صعتر (اردو) پہاڑی پودینہ کا تیل ۔

یہ روغن یورپ مین آئیل آف - اوری گانم کے
نام سے بھی فروخت ہوتا ہے - (دیکھو بیان
آئیل آف - اوری گانم)
داخلاً مزیل عفونت - دافع تشنج - کاسر ریاح ہے -
خارجاً بطور محمر (سرخ کرنے والا) مقابلہ کنندہ
سوزش، وجع مفاصل مین مستعمل ہے -
مقدار خوراک - ایک منم سے ۵ منم تک -
آئیل آف - ہیتھیڈ یر ڈو ما - یہ روغن ہیتھیڈ یوما
کو کو سے نکالا جاتا ہے جسکا درخت امریکہ مین
پیدا ہوتا ہے - اشیاءِ مقد بنانیکے لئے
مستعمل ہے -
آئیل آف - ٹرپن ٹائین - روغن تارپین -
یہ روغن پائی نس پیلوس ٹرس (ایک قسم کا صنوبر)
اور دوسرے اقسام صنوبر سے جو امریکہ وغیرہ
مین پائے جاتے ہین نکالا جاتا ہے - مقابلہ
کنندہ سوزش اور محمر (سرخ کرنے والا) ہے -
اور وجع مفاصل مین بیرونی طور پر استعمال کرتے ہین -

آئیل آف - جائی لونکا ر ڈیا -
روغن جال موگرا -
جذام اور دوسرے جلدی امراض مین
بیرونی استعمال کرتے ہین -
آئیل آف - جونی پر - (عربی)
دہن ثمرۃ العرعر (اردو) ابہل کے
پھل کا تیل -
یہ روغن جونی پر کمیونس (نبات العرعر)
کے درخت کے منم پختہ ثمر سے بذریعہ ترکیب
تقطیر نکالا جاتا ہے -
جگر اور قلب کے استسقا مین بطور مدر
استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ½ گرین سے ۳ گرین تک -
آئیل آف - جونی پر - ترپز - دیکھو
بیان آئیل آف جونی پر -
آئیل آف - ریڈیسی ٹور - یہ روغن
جونی پیرس ورجی نیانا کی لکڑی سے

نکالا جاتا ہے جو عرعر یعنی ابہل کی قسم سے ہے۔ درخت مذکور شمالی امریکہ مین ہوتا ہے۔ یہ وہی لکڑی ہے۔ جسکے پنسل بنائے جاتے ہین اور سوزاک مین روغن صندل کے بدل کام آتا ہے اور بطور خوشبو کے بھی استعمال کرتے ہین۔

آئیل آف۔ روز۔ (عربی) عطر اور (فارسی) عطر گل سرخ (اردو) عطر گلاب۔ اسکا دوسرا نام آٹو آف۔ روز بھی ہے۔ خوشبو دینے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

آئیل آف۔ روزمری۔ روغن اکلیل الجبل۔ روزمری آفی سی نالس۔ یعنے درخت اکلیل الجبل کے غنچون سے یہ روغن مقطر کیا جاتا ہے۔ بطور کاسر ریاح داخلاً مستعمل ہے۔ بال بڑھانے کے مرکبات (ہیر لوشن) مین اسکا اسپرٹ (شراب اکلیل الجبل) ملایا جاتا ہے۔ مقدار خوراک۔ ایک منم سے ۳ منم تک۔

آئیل آف۔ ساسافراس۔ یہ روغن ساسافراس آفی سی نیل کی جڑ سے نکالا جاتا ہے۔ اسکا درخت شمالی امریکہ مین ہوتا ہے بطور محمر (سرخ کرنے والا) اور بطور مسکن مالش کے روغنات مین ملا کر مزمن وجع مفاصل مین استعمال کرتے ہین۔ اور منجن وغیرہ کو خوشبو دینے کے لئے بھی استعمال کرتے ہین۔ مقدار خوراک۔ ایک منم سے ۵ منم تک۔

آئیل آف۔ سٹرونل لا۔ ڈاکٹر محی الدین شریف صاحب نے اِسکا نام عطر گنجنی تحریر فرمایا ہے۔ یہ روغن اَنڈرو پوگن نارڈس کی گھاس سے نکالا جاتا ہے۔ پہاڑی مقامات پنجاب مین پیدا ہوتا ہے۔ سنگاپور اور سراندیپ مین اس گھاس کی کاشت کی جاتی ہے۔ صابون سازی وغیرہ مین خوشبو دینے کے لئے مستعمل ہے۔

آئیل آف۔ سرپل لم۔ یہ روغن

تھائی مس سرپل لم سے نکالا جاتا ہے۔ جو صعتر
دیو دینیہ کوہی کی ایک قسم ہے جو ہند مین ہوتی ہے
آئیل آف سینمن۔ دیکھو بیان آئیل آف۔
کیاسیا۔
آئیل آف سیج۔ یہ روغن سالی دیا آفی
سی نالس۔ سے نکالا جاتا ہے۔ بطور مقوی
و قابض دیتے ہین۔
آئیل آف۔ سے ون۔ روغن سابینا
اس کا دوسرا نام آئیل آف سبینا بھی ہے۔
یہ روغن سیون ٹاپیس سے نکالا جاتا ہے
یہ بوٹی یورپ مین پیدا ہوتی ہے جو مدر حیض
اور پیدا کنندہ سوزش ہے۔
مقدار خوراک۔ ایک منم سے ۴ منم تک۔
آئیل آف۔ صندل۔ روغن صندل۔
آئیل آف۔ کلوز۔ (عربی) دہن القرنفل
(اردو) روغن لونگ۔ یہ روغن لونگ کو مقطر
کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔ داخلاً بطور کاسر
ریاح و دافع تشنج اور بیرونی محمر (سرخ کرنیوالا)
اور مقابلہ کنندہ سوزش ہے۔
مقدار خوراک ½ منم سے ۳ منم تک۔
آئیل آف۔ کیاجی پُٹ۔ دیکھو بیان
کیاجی پُٹ آئیل۔
آئیل آف۔ کیاراوے۔
(عربی) روغن کمون رومی (فارسی) روغن
کرویہ روغن زیرہ رومی۔
یہ روغن کرویہ کو مقطر کرنے سے حاصل
ہوتا ہے۔ خوشبودار اور کاسر ریاح ہے۔
مقدار خوراک ½ منم سے ۳ منم تک۔
آئیل آف۔ کیاسیا۔
(عربی) روغن قرفہ (فارسی) روغن ریخ
قلمی روغن سلیخہ۔ یہ روغن سنے موم
کیاسیا (جو ایک قسم کی دارچینی ہے)
سے نکالا جاتا ہے۔ اسکا درخت ملک
چین مین پیدا ہوتا ہے۔ روغن دارچینی کے

مطابق اسکے بھی خواص و فوائد ہین ۔

مقدار خوراک ۱/۲ منم سے ۳ منم تک ۔

نوٹ۔ عام طور سے سینیمن آئیل یعنے روغن دارچینی
جو فروخت ہوتا ہی وہ بہی آئیل آف کیاسیا ہے۔
مولف برٹش فارماسیوٹیکل کا ڈکس نے
اس دارچینی کو نقلی قرار دیا ہے ۔ اور دوسری
انگریزی طبی کتابون مین بھی یہی مذکور ہے
اصلی دارچینی کے درخت کا نام سنے موم
زیلانی کم اور اُسکے روغن کا انگریزی
نام آئیل آف سنیمن ہے ۔ اسکا درخت
سیلون یعنے سراندیپ مین پیدا ہوتا
ہی۔ بجاے آئیل آف سنیمن کے آئیل آف
کیاسیا استعمال کرنیکی اجازت کتب
مذکورہ مین دی گئی ہے ۔

## آئیل آف کیڈ ۔ روغن عرعر قطرانی ۔

یہ روغن جونی پیرس آکسی سڈرس (جو
ایک قسم عرعر کی ہے) کی لکڑی کو جلا دینے سے
حاصل ہوتا ہے ۔ جلدی امراض مین
لگاتے ہین ۔

## آئیل آف ۔ گال تھے ریا ۔

اسکا دوسرا نام ونٹر گرین آئیل ہے ۔
یہ روغن گل تھے ریا پرو کمبنس کے
درخت کے پتون سے نکالا جاتا ہے ۔
وجع مفاصل مین داخلاً و خارجاً بعوض
سیالی سلیٹ استعمال کرتے ہین ۔

مقدار خوراک ۵ منم سے ۱۵ منم تک ۔

## آئیل آف ۔ لاونڈر ۔ روغن خزامی ۔

یہ روغن درخت لاونڈیولا ویرا کے
غنچون سے نکالا جاتا ہے ۔ انگلستان
اور فرانس مین اس درخت کی کاشت
کی جاتی ہے ۔ بطور معطر اور کاسر ریاح
استعمال کرتے ہین ۔

مقدار خوراک ½ منم سے ۳ منم تک ۔

آئیل آف لیمن ۔ روغن لیموں ۔

یہ روغن لیموں کے تازہ قشر (پوست) سے نکالا جاتا ہے۔ بطور محرک و کاسر ریاح و خوشبو مستعمل ہے ۔

مقدار خوراک ½ منم سے ۳ منم تک ۔

آئیل آف لے وِس ٹی کم ۔

یہ روغن لے وِس ٹی کم آفی سی نیل کے درخت سے نکالا جاتا ہے ۔

آئیل آف ۔ مر ۔ یہ روغن مرہ یعنی بول سے نکالا جاتا ہے ۔

آئیل آف مسٹرڈ ۔ (فارسی) روغن خردل ۔ (اردو) رائی کا تیل ۔

آئیل آف مینتھا آروِن سِز ۔ (عربی) روغن فودنج ہندی ۔ روغن نعنع الہند ۔

یہ روغن مینتھا آروِن سِز سے نکالا جاتا ہے ۔

خواص و فوائد آئیل آف پیپرمنٹ کے مانند ہیں ۔ یہ وہی مشہور و معروف پودینہ ہے جو عام طور پر چٹنی وغیرہ میں استعمال کیا جاتا ہے ۔

آئیل آف مینتھا پیپرے ٹا ۔

یہ روغن مینتھا پیپریٹا کے پتون سے نکالا جاتا ہے ۔ جو ایک قسم کا پودینہ ہے جو عام طور پر یورپ میں پایا جاتا ہے ۔

وجہ تسمیہ ۔ پیپر زبان انگریزی میں مرچ کو اور منٹ پودینے کو کہتے ہیں ۔ چونکہ اس پودینہ کو چکھنے سے مرچ کی سی سوزش ہوتی ہے ۔ اس وجہ سے اسکا نام پیپرمنٹ یعنے نعنع فلفلی رکھا گیا ۔

نظام معدی و معوی کے لئے خوشبو دار محرک کاسر ریاح ہے ۔

مقدار خوراک ½ منم سے ۳ منم تک ۔

آئیل آف نٹ مِگ ۔ روغن جوز

یہ روغن جوز سے بذریعہ تقطیر نکالا جاتا ہے جس کا درخت جزیرہ ملاکا میں پیدا ہوتا ہے۔ بطور کاسر ریاح استعمال کرتے ہیں۔

مقدار خوراک۔ ½ منم سے ۳ منم تک۔

## آئیل آف۔ نیرولی۔

اِس کا دوسرا نام آئیل آف آرنج فلور ہے۔

دیکھو بیان آئیل آف آرنج فلور۔

## آئیل آف وایولیٹ۔ روغن بنفشہ۔

یہ روغن گل بنفشہ سے نکالا جاتا ہے۔

## آئیل آف۔ ورے بے نا۔

یہ روغن وربے نا اوڈوراٹا سے نکالا جاتا ہے۔ چونکہ لیمن گراس آئیل اور آئیل آف وربے نا کی خوشبو یکسان ہے اسلئے علی العموم بجائے آئیل آف۔ وربے نا کے آئیل آف لیمن گراس ہندوستان یورپ مین فروخت ہوتا ہے۔ چنانچہ روزصاحب نے اپنی کتاب سنو نمز یعنے کتاب المترادفات مین آئیل آف۔ وربے نا کا دوسرا نام لیمن گراس آئیل تحریر کیا ہے۔

ڈاکٹر محی الدین شریف صاحب نے اپنی کتاب ضمیمہ قرابادین ہندیہ مین آئیل آف لیمن گراس کو روغن چا کشمیری لکھا ہے۔ بطور محرک کاسر ریاح۔ دافع تشنج و معرق استعمال کرتے ہین ہیضہ مین بھی مفید ہے خارجاً وجع مفاصل مین بھی استعمال کرتے ہین۔

## آئیل آف۔ ورم وُڈ۔ روغن افسنتین

یہ روغن افسنتین کی جڑ سے نکالا جاتا ہے۔

## آئیل آف۔ ولے رین۔ روغن ولیرین۔

ولیریانا آفی سی نالس کی جڑ سے یہ روغن نکالا جاتا ہے۔ چونکہ مثل ولیرین کے اسکے خواص و فوائد ہین اسلئے بجائے ولیرین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک - ۴ منم سے ۵ منم تک -

(مزید صراحت کے لئے دیکھو بیان ولیرین)

**آئیل آف ونٹر گرین** - اسکا دوسرا نام آئیل آف گل تھے ریا ہی - (دیکھو بیان آئیل آف گل تھے ریا)

**آئیل آف - ہالپس** - یہ روغن ہیومیولس لیوپولس سے کشید کیا جاتا ہے - یہ درخت شمالی امریکہ مین پیدا ہوتا ہے - بطور مقوی معدہ - محرک و محرک اشتہا استعمال کرتے ہین (دیکھو بیان ہاپ)

**آئیل آف - یوکالپٹس** - یہ روغن یوکالپٹس گلوبیولس سے نکالا جاتا ہے - یہ درخت جزیرۂ ٹسمانیا مین پیدا ہوتا ہی بمقام نیلگری اسکی کاشت ۱۸۶۳ء مین کیگئی تھی جس مین اب نہایت کامیابی کے ساتھ زیادتی ہورہی ہے - ڈاکٹر واٹ صاحب نے لکھا ہے کہ اہل مدراس نے اسکو کرپورامارم کے نام سے نامزد کیا ہے -

**آئیل یا ئی نی** - دیکھو بیان پائی نس پیومیلو -

**آئیل پیپر منٹ** - دیکھو بیان آئیل آف منتھا - پپریٹا -

**آئیل گال تھے ریا** - دیکھو بیان آئیل آف گال تھے ریا -

**آئیل آف - ونٹر گرین** - دیکھو بیان آئیل آف گال تھے ریا -

**آئیل ہیملاک** - یہ روغن درخت پائی نس کناڈن سز سے حاصل ہوتا ہے - جو صنوبر کی ایک قسم ہے - ملک امریکہ مین پیدا ہوتی ہے -

**آئیل یوکالپٹس** - دیکھو بیان آئیل آف یوکالپٹس -

**آئیلڈ سلک** - تیل مین ترکردہ ریشم روغن لگایا ہوا ریشمی پارچہ ہے جو پھوڑون کو محفوظ رکھنے کے لئے

مستعمل ہے۔

آب آگندہ۔ (عربی) مخلوط الماء (فارسی) آب آمیختہ (اُردو) پانی ملایا ہوا جیسے ڈائیلوٹ سَلفیورک ایسڈ یعنی آب آگندہ تیزاب گندھک۔

آب آگندہ الکحل۔ پانی ملایا ہوا الکحل۔

آب آگندہ حموضات۔ پانی ملے ہوئے تیزاب۔

آبشار۔ دیکھو بیان اسپرے۔

آٹو۔ عطر۔

آٹو آف۔ آرس۔ عطر ارسا۔ خوشبو دینے کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

(مزید تفصیل کے لئے دیکھو بیان آرس (ٹ))

آٹومالی زر۔ یہ ایک قسم کا آلہ ہے جس مین سیّال ادویہ بھر کر اُڑاتے

جاتے ہین۔

آرارز۔ ایک قسم کے بیجون کشندہ اَشْجَر کے موجد کا نام ہے۔

آربروی ٹائی۔ یہ درخت امریکہ مین پیدا ہوتا ہے جو ایک قسم کا سرو ہے۔ اسکا دوسرا نام تھوجا آکسیڈنٹیلس ہے آربر ایک لاطینی زبان کا لفظ ہے جسکے معنی شجر کے ہین اور وی ٹائی یہ بھی لاطینی زبان کا لفظ ہے۔ جسکے معنی حیات یعنے زندگی کے ہین۔ اس بنا پر اس کا ترجمہ آربروی ٹائی یعنے شجرۃ الحیات ہے اسکے جوشاندے کو حمّاے منقطعہ یعنے باری کے بخار اور درد وجع مفاصل مین استعمال کرتے ہین۔

آربیوٹن۔ دیکھو مضامین کتاب

آرتھرائی ٹس۔ (عربی) التھاب المفصل۔ (ہندی) جوڑونکی جلن۔

آرتھو آکسی بنیز وائک آسڈ ۔
سیالی سلک آسڈ کا دوسرا نام ہے ۔
دیکھو بیان سیالی سلک آسڈ ۔

آرتھو فارم ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

آرتھو کری سال ۔ دیکھو بیان
کری سالز ۔

آرٹی ریو اشکلی روسز ۔ شریانکی
دیواروں کا سخت ہوجانا ۔

آرٹی کیولر رومیاٹزم ۔ وجع مفاصل
کی ایک قسم ہے ۔

آرٹی می سیا میاری ٹائی ما ۔
(یونانی) ساریقون (عربی) افسنتین البحر
(فارسی) اشیح ۔
یہ وہی نبات ہے جس سے سنٹونین نکالی
جاتی ہے ۔

آرجن ٹامن ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

آرجی آل ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

آرجی ریوسز ۔ ایک عرصے تک
چاندی کے مرکبات استعمال کرنے سے
جو دھبے پیدا ہوں اُسکو آرجی ریوسز
کہتے ہیں ۔

آرٹیس روٹ ۔ (لاطینی) آلی
ری ڈس رہی زوما ۔ ریاڈکس آئی ری ڈس
فلورن ٹینا ۔
(یونانی) ایرسا ۔ (عربی) جذر سوسن
آسمان جونی ۔
چونکہ ایرسا کو حکمائے یورپ نے زیادہ تر
خوشبو کے لئے استعمال کیا ہے اسلئے
طبی افعال وخواص سے قطع نظر کر کے
ازروئے تحقیقات جدیدہ اُس کے
اقسام اور مناسبت وغیرہ تحریر کرنے پر
اکتفا کیجاتی ہے ۔

نوٹ ۔ معلوم ہوتا ہے کہ لفظ ایرسا آئی رس
کی بگڑی ہوئی صورت ہے ۔

ایرسا ایک خوشبودار جڑ ہے جو حسب ذیل اقسام کے آئی رس سے نکالی جاتی ہے۔

(۱) آئی رس جرمانیکا۔

(۲) آئی رس پالیڈا۔

(۳) آئی رس فلورن ٹینا۔

وجہ تسمیہ گل ایرسا کا رنگ قوس قزح کے مشابہ یعنی مرکب بہ سفیدی و زردی اور کبودی ہوتا ہے اور لغت یونانی مین ایرسا کے لفظی معنی قوس قزح کے ہین اسلئے اسکا نام ایرسا رکھا گیا۔

اسکے ہر سہ اقسام مندرجہ بالا ملک اطالیا مین اور بقول ڈاکٹر واٹ صاحب مولف پراڈکٹس آف انڈیا پیدا وار ہندوستان، ہند مین آئی رس جرمانیکا اور کشمیر مین آئی رس فلورن ٹینا کی کاشت ہوتی ہے۔

ازمنہ ماضیہ مین یہ بطور مدر اور مسہل استعمال کیا جاتا تھا مگر زمانہ حال مین منجن اور مختلف پوڈرون کو خوشبو دینے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

ایرسا سے ایک قسم کا عطر بھی نکالا جاتا ہے جسکو انگریزی مین آٹو آف آرس کہتے ہین۔

جو کوئی ایرسا کے مفصل خواص و اعمال وغیرہ معلوم کرنا چاہتے ہین مخزن الادویہ و محیط اعظم اور کتاب المعتمد فی الادویۃ المفردہ اور خواص الادویہ مین ایرسا و سوسن کا بیان دیکھین۔ ہم متقدمین اطبا کے نہایت ممنون و مشکور ہین جنہون نے بیحد دلچسپی و جانفشانی سے ادویہ مفردہ کی تحقیق و تدقیق کی ہے۔ جزاہم اللہ خیر الجزاء۔

**آرسو فیرن** - دیکھو مضامین کتاب۔

**آرسی کوڈائیل** - دیکھو مضامین کتاب۔

**آرسی نس آسڈ** - اس کا دوسرا نام آرسینک ہے۔

(عربی) سم الفار۔
(فارسی) سنکھیا۔
آرسی نس آکسیڈ۔ اس کا دوسرا نام
آرسی نس اسیڈ ہے۔
(دیکھو بیان)
آرسی نک۔ (عربی) سم الفار۔
(فارسی) سنکھیا۔
آرسی نک آئی اوڈائڈ۔ آئی اوڈین
کا اثر سم الفار پر ڈالنے سے تیار ہوتا ہے۔
آتشک اور ٹیوبرکیولوسز (مادہ سل) میں
دیتے ہین۔
مقدار خوراک ۱/۳۰ گرین سے ۱/۱۰ گرین تک
آرسینک اسیڈ۔ سم الفار اور تیزاب
شورہ کو جلانے سے حاصل ہوتا ہے۔
اسکے مرکب سوڈی آرسی نس اور فری آئی
آرسی نس استعمال کئے جاتے ہین۔
آرسینک برومائڈ۔ برومین اور سم الفار کا
مرکب ہے۔ ذیابطیس اور صرع مین استعمال
کرتے ہین۔
مقدار خوراک ۱/۳۰ گرین سے ۱/۱۲ گرین تک
آرسینک ٹرائی آکسائڈ۔ آرسینک کا
دوسرا نام ہے۔
آرسینک۔ ڈائی آکسیڈ سم الفار کا
ایک مرکب ہے۔
آرسینک کلورائڈ۔ ہائڈروکلورک آسڈ
(تیزاب نمک) کا اثر سم الفار پر ڈالنے
سے تیار ہوتا ہے۔
آرکائی ٹس۔ سوزش انثیین۔
آرکائی ٹک گوٹ۔ نقرس
بہ سبب سوزش انثیین۔
آرگوٹن۔ دیکھو مضامین کتاب۔
آرگیانک۔ عضوی۔
عالمان کیمیاے جدید نے حقایق الاشیا
یعنے موالید ثلاثہ کی تحقیق کو دو نوع مین تقسیم

کیا ہے۔
صنف اول میں حیوانات و نباتات شامل
ہیں اور صنف ثانی میں جمادات۔ بتقسیم اولیٰ
کو اصطلاح کیمیا میں آرگیانک اور
بتقسیم ثانویہ کو ان آرگیانک کہتے ہیں۔
چونکہ حیوانات و نباتات میں مادہ نشو و نما
ہے اور جمادات میں مادہ نمو نہیں ہے۔
اسلئے آرگیانک کا ترجمہ عضوی
اور ان آرگیانک کا ترجمہ غیر عضوی کیا گیا
ہے۔
آرگیانک آئی اوڈن۔ بنائی
آئی اوڈن۔
آرگیانک آئرن۔ بنائی آہن
(یعنے نبات سے حاصل کردہ آہن)
آرگیانک اسڈ۔ بنائی
تیزاب۔
آرگیانک البیومن۔ وہ البیومن
جو نباتات اور حیوانات سے نکالا گیا ہو۔
آرگیانک میٹر۔ مادۂ عضوی۔
آرنج۔ (فارسی) نارنج (اردو) نارنگی۔
آرنج پیل۔ (عربی) قشر نارنج۔ (فارسی)
پوست نارنج۔
(ہندی) نارنگی کا چھلکا۔
آرنیکا ٹنکچر۔ یہ ٹنکچر آرنیکا مان ٹےنا
کے درخت کی چھال سے بنایا جاتا ہے۔
جو وسط یورپ میں ہوتا ہے۔ موچ وغیرہ
میں خارجاً استعمال کرتے ہیں۔
آرنیکا ڈیکاکشن۔ جوشاندہ
آرنیکا مان ٹےنا۔
دیکھو بیان آرنیکا۔
آرمو ولن۔ دیکھو مضامین کتاب۔
آرہی نال۔ دیکھو مضامین کتاب۔
آشیائی رن۔ دیکھو مضامین کتاب۔
آشیا اجن۔ دیکھو مضامین کتاب۔

آسپیپیراگس (عربی) اسیون -

(فارسی) مارچوبہ -

(ہندی) ناگدون -

آسٹ ہیوسٹیلے ٹیشیو - (عربی) الیّن العظام

(اردو) ہڈیوں کا نرم ہو جانا -

آسڈ - (عربی) حامض - (فارسی) تیزاب -

آسڈ اکٹیوسن - ڈائیلوٹ ہیڈروکلورک

آسڈ (آب آمیختہ تیزاب نمک) اسی ٹک آسڈ

(تیزاب سرکہ) کو سیرم یا سفیدی بیضہ مرغ

میں ملانے سے جو سفید یت وار رسوب

حاصل ہوں انکو آسڈ اکٹیوسن کہتے ہیں -

آسڈ اوُلی اک - دیکھو بیان

اوُلی اک آسڈ -

آسڈ بنزواک - (عربی) حامض حصّے

لبان - حامض جاوبک -

(ہندی) عود کاست -

یہ آسڈ بذریعہ ترکیب تصعید بنزائین یعنی

الجاوی سے یا بذریعہ صناعت کیمیاوی

ٹولوئین سے نکالا جاتا ہے سیالی ساک

کے مطابق اسکے بھی اثرات ہیں -

سوزش مثانہ میں استعمال کرتے ہیں -

مقدار خوراک ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک

نیز مفصل کیفیت کے لئے دیکھو بیان

بنزائین -

آسڈ پپسین سولیوشن - پپسین

(دیکھو بیان) کا محلول جو بذریعہ آسڈ

بنایا گیا ہو -

آسڈ ڈیپ سیا - (عربی) حموضت ہضمی

(فارسی) بدہضمی بوجہ ترشی -

آسڈ کیامفورک - حامض الکافور

کا فور پر نائٹرک آسڈ (تیزاب شورہ)

کا اثر ڈالنے سے تیار ہوتا ہے -

سل میں استعمال کرتے ہیں -

مقدار خوراک ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک

آسڈ کیوبے بک - حامض الکبابہ - یہ آسڈ کبابِ چینی سے نکالا جاتا ہے - سوزاک مین استعمال کرتے ہین - مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک -

آسڈ لیا کٹو فاسفیٹ آف لائم - کیالسیم لیاکٹیٹ اور کیالسیم فاسفیٹ کا مرکب ہے -

آسما پاوڈر - وہ سفوف جسکی دہونی دمہ کی بیماری مین دی جاتی ہے -

آسما سگریٹس - مخصوص ادویہ سے بنائے ہوئے سگریٹ جو دمہ مین استعمال کئے جاتے ہین -

آفی شیل سولیوشن - وہ محلول جو مطابق فارما کوپیا تیار کیا گیا ہو -

آکسائڈ - آکسیجن جب کسی عنصر کے ساتھ ملے گا تو جو نتیجہ کہ اس فعل و انفعال سے حاصل ہو گا اُس کو آکسائڈ کہتے ہین -

آکسائڈ آف - بزمتھ - دیکھو بیان بزمتھ آکسائڈ -

آکسائڈ آف - زنک - دیکھو بیان زنک آکسائڈ -

آکسائڈس - آکسائڈ کی جمع ہے -

آکسی اسٹرکنین - اسٹرکنین سلفیٹ اور پوٹاسیم نائٹرائیٹ کا مائی سولیوشن تیار کرکے ان دونون کو ملائین تو ایک تہ نشین حاصل ہو گا - اس تہ نشین کو آکسی اسٹرکنن کہتے ہین -

آکسی پروپیونک آسڈ - اسکا دوسرا نام لیاکٹک آسڈ ہے - (دیکھو بیان)

آکسی ہیڈروکینولن - دیکھو مضامین کتاب -

آکسی جن - یہ ایک گیاس یعنی غاز ہے جو ۱۷۷۴ء مین دریافت ہوا تھا - یہ گیاس ہوا اور پانی مین موجود ہے - چنانچہ جب ایک حصہ گیاس کا دو حصے ہیڈروجن کے ساتھ ملتا ہے تو پانی ہو جاتا ہے - انسان کی زندگی کا انحصار اِس ہی گیاس پر ہے -

آکسی جن گیاس - دیکھو بیان آکسی جن -

آکسی ڈائزڈ - جب کسی دہات پر آکسی جن کا اثر ہو تو اُس کو آکسی ڈائزڈ کہتے ہین -

آکسی سائی نائیڈ آف مرکیوری - سائی نوجن گیاس اور سیماب کا مرکب ہے - خناق وبائی و سُرخ باد اور جلدی امراض مین خارجاً استعمال کرتے ہین -

آکسی کے ٹڈ فیرس سلفیٹ - اس کا صحیح تلفظ اِکسی کے ٹڈ فیرس سلفیٹ ہے - مگر اس طرح طبع ہو گیا ہے جو غلط ہے اسلئے دیکھو بیان اِکسی کے ٹڈ فیرس سلفیٹ

آکسی ہی موگلوبن - وہ ہی موگلوبن جس مین آکسی جن موجود ہو -

آلائین - یہ جوہر آلو ز بار با دونہ یعنے صبر بریدی سے نکالا جاتا ہے - بطور مسہل مستعمل ہے -

مقدار خوراک - ½ گرین سے ۲ گرین تک -

آل اِس ٹو نیا کنس ہرگنا - یہ درخت ملک آسٹریلیا مین ہوتا ہے اسکی چھال کو ملیریائی بخارون کے دفع کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین

آل بارجن - دیکھو مضامین کتاب ہٰ

آل تھیا آفی سی نالس - (عربی) بنات خطمی خیرو -

آل تھی یا پوڈر - سفوف بیخ خطمی -

آل ٹرے پٹو - بہتر ...

آل چی ملیا وڑگے رس - یہ جڑ یورپ مین پائی جاتی ہے جسکو بیٹنے اندمال زخم اور قابض استعمال کرتے ہیں -

آلڈر بارک - اس کا دوسرا نام فرانگیولا بارک ہے - یہ جڑی یورپ مین پیدا ہوتی ہے - اسکے لکوڈ اکسٹراکٹ کو بطور مسہل استعمال کرتے ہین -

آلڈر فلور - دیکھو بیان الڈر فلور -

آلسٹرز - دیکھو بیان آلسٹرز -

آلفا یوکین ہیڈرو کلورڈ - دیکھو بیان یوکین -

آلفا نیا فتہال - نیا فتہال کی ایک قسم ہے جسکو بطور انٹی سپٹک استعمال کرتے ہین - مقدار خوراک ۲ گرین سے ۵ گرین تک -

آلم - (فارسی) شب یمانی - (ہندی) پھٹکری -

آلوز - (عربی) صبر - (ہندی) ایلوا -

آلوز سکوٹرینا - صبر سقوطری -

آلہ شموم - سونگھنے کا آلہ -

آلیو آئیل - روغن زیتون -

## باب الف مقصوره

اب ڈومن - (عربی) بطن - (فارسی) شکم -

ابراش ٹال - دیکھو مضامین کتاب -

ابرن - دیکھو مضامین کتاب -

اب سولیوٹ الکحل - خالص الکحل یعنے جس مین پانی نہو -

اپر ایر پیاسیج - ہوا کی نالیون کا بالائی حصہ -

اَپرِیشن - (عربی) اعمال یا نیہ عملیہ
(فارسی و اُردو) جراحی -
اَپوکوڈین - یہ ایک قسم کا الکالائیڈ ہے
جوکوڈین سے نکالا جاتا ہے - نہایت
عمدہ مخرج بلغم ہے -
اَپولائی سن - دیکھو مضامین کتاب -
اَپومارفن - یہ ایک قسم کا الکالائیڈ
ہے - جو مارفن سے نکالا جاتا ہے -
جسکو بطور مقئ زیر جلد استعمال کرتے ہیں -
اِپیال - دیکھو مضامین کتاب -
اِپی کیاک - درخت سائی کوٹریا
اِپیکاکوانا کی جڑ کا سفوف ہے -
۱/۲ گرین سے ۲ گرین تک مخرج بلغم
۱۵ گرین سے ۳۰ گرین تک مقئ ہے -
اِپی لیپسی - (عربی) صرع -
(ہندی) مرگی -
التساع الحدقہ - حدقہ کو پھیلانیوالی
دوا -
اٹاکسیل - دیکھو مضامین کتاب -
اٹاکسی لین - دیکھو مضامین کتاب -
اٹروپین - یہ جوہر درخت بلاڈونا کی
پتّے سے نکالا جاتا ہے -
التساع القرنیہ (آنکھ کی تیلی پھیلانے کیلیے)
کے لئے بطور سولیوشن مستعمل ہے -
اٹروپین سلفیٹ - اٹروپین اور
سلفیورک ایسڈ کا مرکب ہے -
التساع القرنیہ یعنے آنکھ کی تیلی
پھیلانے کے لئے بطور سولیوشن
مستعمل ہے -
اثنا عشری - دیکھو بیان امعاء اثنا عشری -
احمود - دیکھو بیان اے ہیم ہیڑوسلی نم -
احراق السرما - یا لا مارنا (سردی کھانا)،
اڈِیس لیالی - اسکا دوسرا نام
اِن ہنڈرس لیا نولن یا صرف وُل فیاٹ

یا اُن ہیڈرس وُل فیاٹ ہے - یہ ایک قسم کی چربی ہے جو بکر دن کے اون یعنی پشم سے نکالی جاتی ہے - بطور زمین مرہم مستعمل ہے - جب اسکے ۷ حصے مین ۳ حصے پانی ملایا جاتا ہے تو اُس کو لیانولین یا ہیڈرس وُل فیاٹ بھی کہتے ہین -

اُڈرن - دیکھو مضامین کتاب -

اُڈرہی نال - دیکھو مضامین کتاب -

اُڈرہی نالین - دیکھو مضامین کتاب

اُڈرہی نالین سولیوشن - اڈری نالین کا سولیوشن (دیکھو بیان اڈری نالین)

اڈری نالین کلورائیڈ - دیکھو بیان اڈری نالین -

اُڈرہی نالین کلورائیڈ سولیوشن - دیکھو بیان اڈری نالین در مضامین کتاب -

اُڈرہی نالین کلورہڈ - دیکھو بیان اڈری نالین در مضامین کتاب -

اُڈرہی نالین ہیڈرو کلورڈ - دیکھو مضامین کتاب بر بیان اڈری نالین -

اُڈلٹ - جوان -

اُڈلف رن - سپرا ری نل گلاند کا قوی الاثر جوہر فعّال ہے - اسکے خواص و فوائد اڈری نالین کے مطابق ہین - دیکھو بیان اڈری نالین -

اُڈ ونس وُرنالس - یہ ایک قسم کا درخت ہی - جو ہندوستان مین نہین ہوتا بلکہ ایشیا اور یورپ کے مختلف ممالک مین پیدا ہوتا ہے اسکو انگریزی مین برڈوش آئی وُڈ کہتے ہین اس مین ایک گلوکو سائڈ پایا جاتا ہے - جس کا نام اڈونالی ڈن ہی اسکے اثرات ڈیجی ٹیلس سے ملتے ہین -

اُڈی سن ڈزیز - چونکہ اس مرض کو سب سے پہلے ڈاکٹر اڈی سن صاحب نے دریافت

کیا ہے اسلئے صاحب موصوف کے
نام سے موسوم ہے۔ اس مین گردیکی
ٹوپیان ماؤف ہوجاتی ہین جسکی وجہ سے
دل کمزور اور خون مین کمی اور جلد کی رنگت
نحاسی ہوجاتی ہے۔
اڈی سنز ڈزیز۔ اڈی سن صاحب کے
امراض (دیکھو بیان اڈی سن ڈزیز)
اڈی نالی ٹس۔ غدود کی سوزش
ارارُوٹ۔ حسب تحقیقات ڈاکٹر واٹ صاحب
اسکی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ باشندگان مکسیکو
(امریکہ) زہر آلود تیر استعمال کرتے تھے
جس کا زخم اس جڑ کے بیرونی استعمال
سے چنگا ہوجاتا تھا۔ اسلئے اس کا نام
ارو روٹ یعنے تیرون کے زخم کو
شفا بخشنے والی جڑ رکھا گیا۔
یہ ایک قسم کا نشاستہ ہی میارنٹا آہن
ڈی نے سئیا کے اصول السطح یعنے
گڈون سے نکالا جاتا ہے۔ جو جزائر
ویسٹ انڈین مین پیدا ہوتے ہین۔
جزائر مذکورہ جنوبی امریکہ کے ساحل پر
واقع ہین سینٹ ونسینٹ نامی جزیرہ
بھی وہین واقع ہے جہان ارارُوٹ
بالخصوص نہایت نفیس اور اعلی ہوتا ہے
ولایت کے مشہور و معروف مارٹن کمپنی کا
جو ارارُوٹ ہوتا ہی وہ اسی جزیرہ کی
پیداوار ہے۔ غالباً آپنے مارٹن کمپنی
کے ارارُوٹ کے ڈبے کے لیبل پر
ملاحظہ فرمایا ہوگا۔
جزیرہ برمیوڈا کا ارارُوٹ بھی نہایت
مشہور و معروف ہے غرضکہ متعدد قسم
کے گڈون سے ارارُوٹ حاصل کیا جاتا
ہے۔
ڈاکٹر واٹ صاحب کا یہ قول ہے
کہ ہند مین بھی ایک قسم کے ارارُوٹ کے

گرڈے ہوتے ہین جنکو لاطینی زبان مین
گرڈکیوما انگس ٹی فولیا اور ہندی
مین لی کھرا اور دکھنی مین ارار وٹ کے
گرڈے کہتے ہین۔

اربا سٹنٹا۔ ای ریوڈ گٹی ین۔
کیا لی فورنی کم کے خشک پتے ہین۔ یہ
درخت ملک کیا لی فورنیا مین پیدا ہوتا
ہے۔ وہ اور کرانک برانکا ئی ٹس مین
استعمال کرتے ہین۔ آلات البول کی سوزش
مین بھی مفید ہے۔ یہ بطور فلوئیڈ اکسٹراکٹ زیادہ مستعمل ہے۔
مقدار خوراک ۱۵ منم سے ۶۰ منم تک
اثر ٹی ریو اسکلی روسز شریانوں کی
دیوار کا سخت ہو جانا۔

ارلی ٹکے ریا۔ دفارسی اشریا
ہندی بیّی۔

ارسٹال۔ دیکھو مضامین کتاب
ارگٹ۔ سی کیل سی ریل جسکو انگریزی
مین رائی کہتے ہین۔ یہ گندم کے قسم کا اناج
ہے اور یورپ مین ہوتا ہے۔
ڈاکٹر خلیل خیر اللہ صاحب نے اپنی مولفہ
کتاب قاموس طبی مین اسکا عربی نام شیلم
اور جو یدار بتلایا ہے۔
ڈاکٹر واٹ صاحب نے اسکا ترجمہ پراڈکٹس
آف انڈیا (کتاب پیداوار ہندوستان)
مین بہ زبان افغانی گندم وار کیا ہے۔
کلا وی سیس پر پیوریا جو ایک قسم کا
فنگس ( دیکھو بیان یوری لی ٹیم اوری
زی فنگس ) یعنے فطر ہے جب اس کا
اثر مزروع سی کیل سی ریل یعنے جو یدار
پر ہوتا ہے۔ تو ارگٹ مین متبدل ہو جاتا
ہے۔ اور فنگس کا اثر اناج مذکور پر گویا
ایک مرض کا لاحق ہونا ہے۔ چنانچہ ہند
مین اسی قسم کا مرض گیہون اور جو پر بھی
ہوتا ہے جسکی وجہ سے وہ سخت زہریلے

اور ناقابل استعمال ہو جاتے ہین۔
ارگٹ رحم کو سکیڑتی اور جریان خون کو روکتی
حمل کو ساقط کرتی ہے۔
مقدار خوراک۔ ۳۰ گرین سے ۶۰ گرین تک۔
ارگوٹن دیکھو مضامین کتاب دربیان
ارگوٹن۔
ارگوٹنن کرسٹل۔ یہ ایک قسم کا
الکلائڈ ہے جو ارگٹ سے نکالا جاتا ہے۔
ارومیاٹک۔ (عربی) افاویہ (اردو)
خوشبودار ادویہ۔
ارومیاٹک ایسٹک آسڈ۔ خوشبودار
تیزاب سرکہ یعنے اسی ٹک آسڈ۔
ارومیاٹک الکسر۔ کمپونڈ اسپرٹ آف
آرنج یعنے مرکب شراب نارنج۔ شربت سادہ
الکحل اور آب مقطر کا مرکب ہے۔ بطور
بدرقہ استعمال کرتے ہین۔
ارومیاٹک پاوڈر۔ اس کا دوسرا
نام پلویس سینمن کمپونڈ یعنے سفوف دارچینی
مرکب ہے۔
یہ سفوف دارچینی دانہ ہیل اور زنجبیل
سے مرکب ہے۔
معدی و معوی کا سر ریاح ہے اور اسہال
مین استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۱۰ گرین سے ۴۰
گرین تک۔
ارومیاٹک ٹنکچر۔ یہ ایک قسم کا
خوشبودار ٹنکچر ہے جسمین الائچی لونگ
و خولنجان وغیرہ شریک مین بطور
محرک و معطر استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۲۰ منم۔
ارومیاٹکس۔ ارومیاٹک کی جمع
ہے۔ (دیکھو بیان)۔
ارومیاٹک فلوئیڈ اکسٹراکٹ
کیاشکیارا سگریڈا۔ خوشبودار

ستعمال رب کیاسکیار اسگریڈا ـ خوراک
و افعال و استعمال اکسٹراکٹ کیاسکیا ا
سگریڈا کے مطابق ہین (دیکھو بیان)

**اَرومیاٹک کارڈیل** ـ اس کا دوسرا
نام ارومیاٹک الکسر ہے (دیکھو بیان)

**اَرومیاٹک واٹر** ـ خوشبودار
عرق جیسے لونڈر واٹر ـ یا گلاب واٹر ـ

**اِری تھی ما** ـ جلد کا سرخ ہونا ـ

**اِری سِپلاس** ـ سرخ باد ـ

**اِری کائنٹ** (عربی) فوفل ـ
(اردو) سپیاری ـ

**اسپائیک نارڈ** ـ (عربی)
سنبل الطیب ہندی (اردو) جٹاماسی

**اسپائنل** ـ (عربی) نخاع ـ
(اردو) حرام مغز ـ

**اسپائنل کنال** ـ ورٹیبرل کالم
کی نالی ـ مجرائے فقرات ظہری ـ ریڑھ
کے ستون کی نالی ـ حرام مغز کے گذرنیکی
نالی ـ

**اِسپارٹین** ـ ایک قسم کا الکالائیڈ
ہی جو درخت بروم ٹاپس سے نکالا جاتا ہے
یہ درخت یورپ مین ہوتا ہی ـ

**اِسپارٹین سلفیٹ** ـ اسپارٹین کا
سلفیورک آسڈ ملا یا ہوا مرکب ہی ـ

**اِسپازموڈک آسما** تشنجی دمہ

**اَسپٹک** ـ مادہ فاسدہ سے
یعنی جراثیم سے پاک و صاف کیا ہوا ـ

**اَسپٹک آئیل** ـ اسٹری لائزڈ
کیا ہوا روغن زیتون جسکو بذریعہ حرارت
جراثیم سے پاک کر لیا گیا ہو ـ اس قسم کے
تیل مین دوسری ادویہ ملا کر جلد کے نیچے پچکاری کرتے ہین

**اَسپٹک سولیوشن** ـ اسٹری لائزڈ
کیا ہوا محلول یعنی جسکو بذریعہ حرارت جراثیمی
مادہ سے پاک و صاف کیا ہو ـ

اسپرٹ ۔ روح شراب ۔
اسپرٹ آف ۔ امونیا ۔ لائیکر امونیا
فورٹ اور الکحل کا مرکب ہے ۔ بطور دافع تشنج
اور محرک استعمال کرتے ہیں ۔
مقدار خوراک ۔ امنم سے ۳۰ منم تک ۔
اسپرٹ آف ۔ ایتھر نائٹرس ۔ اسکا
دوسرا نام نائٹرک ایتھر ہے ۔ جو تیزاب شورہ
تیزاب گندھک مس ۔ (تانبا) اور الکحل کو
باہم ملا کر کشید کرنے سے بنتا ہے ۔
یہ اسپرٹ دافع حرارت ۔ معرق ۔ مدر اور
محرک ہے ۔
مقدار خوراک ۲۰ منم سے ۔ ۹ منم تک ۔
اسپرٹ آف ۔ پپرمنٹ ۔ (عربی)
شراب لنعناع ۔
(اردو) پودینہ کی شراب ۔
روغن پودینہ ایک حصہ ۔ الکحل (۹۰ فیصدی)
۱۰ حصے تک ۔ یہ ایک قوی ہاضم اور
کاسر ریاح ہے ۔
مقدار خوراک ۵ منم سے ۲۰ منم تک ۔
اسپرٹ آف ۔ ٹرپن ٹائین ۔
اس کا دوسرا نام ٹرپن ٹائین ہے
(دیکھو بیان)
اسپرٹ آف ۔ روز ۔ شراب
گل سرخ ۔
بعض ادویات مین خوشبو کے لئے
شامل کیجاتی ہے ۔
اسپرٹ آف ۔ روزمری ۔
ڈاکٹر واٹ صاحب نے اپنی مولفہ
کتاب پراڈکٹس آف انڈیا مین روزمری
کا ترجمہ عربی مین اکلیل الجبل کیا ہے
اس بنا پر اسپرٹ آف روزمری کو
شراب اکلیل الجبل کہہ سکتے ہیں ۔
خوشبودار اور کاسر ریح ہے ۔
اسپرٹ آف ۔ کلوروفارم ۔

دیکھو بیان اسپرٹ ایتھر کلورائی ۔
اسپرٹ آف ۔کیامفر ۔ شراب کافور
محرک نیسکن ۔ دافع تشنج کا سریع ۔ مخرج
بلغم ہے ۔
مقدار خوراک ۵ منم سے ۲۰ منم تک ۔
اسپرٹ آف ۔ گلونائین ۔ اسکا
دوسرا نام سولیوشن آف نائٹر وگلی سیرن
ہے (دیکھو بیان)
اسپرٹ آف ۔ لمن ۔ شراب لیموں
ادویات مین خوشبو پیدا کرنیکے لئے
استعمال کیجاتی ہے ۔
اسپرٹ آف مسٹرڈ ۔ (عربی ماء شراب
خردل ۔
اسکو بیرونی استعمال کے لئے مقام درد
پر لگاتے ہین ۔
اسپرٹ آف ۔ نائٹر ۔ دیکھو بیان
اسپرٹ آف ایتھر نائٹرس ۔

اسپرٹ امونیا آرومیاٹک ۔
آئیل آف نٹمگ (روغن جوز)
آئیل آف لیمن (روغن لیمون) الکحل ۔
آب مقطر اور لائیکر امونیا فورٹ کا
مرکب ہے ۔
بطور محرک استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۔ ۲۰ منم سے ۴۰ منم تک
متعدد مرتبہ دینے کے لئے اور ایکوقت
کے لئے ۶۰ منم سے ۹۰ منم تک ۔
اسپرٹ ایتھر کلورائی ۔ اس کا
دوسرا نام کلورک ایتھر ہے ۔
یہ ایک عمدہ قوی محرک اور دافع تشنج ہی
مقدار خوراک ۵ منم سے ۲۰ منم تک
جب متعدد وقت دینا ہو ۔ اور ایک
وقت کے لئے ۳۰ منم سے ۴۰ منم تک
اسپرٹ کلوروفارم ۔ دیکھو بیان
اسپرٹ کلورائی ۔

اسپرٹ لاونڈر - (عربی) شراب خزامی -
(اردو) شراب لاونڈر -
اسپرٹ لیامپ - یہ ایک قسم کا چراغ ہوتا ہے جس مین بجائے تیل اسپرٹ جلائی جاتی ہے -
اسپرٹس ایتھر - ایتھر اور الکحل کا مرکب ہے -
تحریک کرنے والا - دافع تشنج اور کاسر ریح ہے -
مقدار خوراک - اگر ٹھہر ٹھہر کے دینا ہو تو ۲۰ منم سے ۴۰ منم تک - اگر ایک وقت دینا ہو تو ۶۰ منم سے ۹۰ منم تک -
اسپرٹس ایتھر نائٹرس - دیکھو بیان اسپرٹ آف ایتھر نائٹرش -
اسپرمیاسی لی - شحم السمک -
(وہیل مچھلی کے سر کی چربی ہے جسکو بطور رخاوت یعنے جلد کو ملائم و نرم کرنیکے لئے استعمال کرتے ہین -
اسپرمن - دیکھو مضامین کتاب -
اسپرو - (عربی)، قلاع (فارسی) جوشش دہن (اردو) منھ پکنا -
اسپرے - (فارسی)، آبشار -
ایک قسم کا آلہ ہے جسمین سیال مادہ بھر کر بذریعہ ہوا اُڑایا جاتا ہے -
اسپنج - اسفنج -
اسپیانش ہیپر - یہ ایک قسم کی مرچ ہے جو ملک اندلس (اسپین) مین پیدا ہوتی ہے -
اسپی ناچ - اس کا صحیح تلفظ اسپی ناج اور یہ دراصل اسفاناخ (پالک) کی بگڑی ہوئی صورت ہے - دافع قبض سریع الہضم اور حرقت البول (پیشاب کی جلن) کو مفید ہے -

اسپی نال ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔
اس سے پینا ۔ کم قوتی ۔
اسٹارچ ۔ (عربی) نشا (اردو)
نشاستہ ۔
اسٹافی لوکاکس پائی اوجی نیز آریس
یہ ایک قسم کے جراثیم ہین جو ہوا اور پانی
اور پیپ مین پائے جاتے ہین ۔
اسٹاگ نن ۔ دیکھو مضامین
کتاب ۔
اسٹ آئی لڈ ۔ یہ انٹی فبرن کا دوسرا
نام ہے (دیکھو بیان)
اس ٹپ ٹک ۔ (عربی) حابس الدم
(اردو) خون کو روکنے والی دوا ۔
اس ٹپ ٹی سن ۔ دیکھو مضامین
کتاب ۔
اسٹرامونیم ۔ دہتورے کی ایک
قسم ہے ۔

تشنج کو دفع کرتا ہے ۔ اور اس دمہ مین
جو بوجہ تشنج ہو مفید ہے ۔
نوٹ ۔ ڈاکٹر واٹ صاحب نے اپنی مولفہ
انگریزی کتاب پراڈکٹس آف انڈیا ۔
(پیداوار ہندوستان) مین جوز ماثل
یعنی دہتورے کے ۵ اقسام بتائے ہین
جن مین یہ بھی شامل ہے ۔ مگر اسکا مشرقی
زبانون مین کوئی نام نہین بتلایا گیا ہے
لہذا ناظرین اسکو جوز ماثل کی ایک قسم
سمجھین ۔
اسٹرامونیم لیوز ۔ (عربی) اوراق
جوز ماثل (اردو) دہتورے کے پتے
(دیکھو بیان اسٹرامونیم)
اسٹرانشیم آئی او ڈائڈ ۔ اس
مرکب مین اسٹرانشیم (ایک قسم کی دہات)
اور آئی اوڈین موجود ہے ۔
دمہ ۔ وجع مفاصل اور غشار جوف قلب کی

سوزش مین مفید ہے۔
مقدار خوراک ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک

**اسٹرانشیم آرسینک۔** اس
مرکب مین اسٹرانشیم (ایک قسم کی دہات)
اور سنکھیا موجود ہے۔
بطور مبدل اور مقوی جلدی امراض مزمنہ
اور ملیریا مین استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک $\frac{1}{20}$ گرین سے $\frac{1}{15}$ گرین
تک۔ گولی بنا کر استعمال کرتے ہین۔

**اسٹرانشیم فارمیٹ۔** اسٹرانشیم
دہات اور فارمک آسڈ کا مرکب ہے

**اسٹرانشیم فاسفیٹ۔** اسٹرانشیم
دہات اور فاسفارک آسڈ کا مرکب ہے۔

**اسٹرانگ۔** قوی۔

**اسٹرانگ سولیوشن آف اموینا۔**
اسکا دوسرا نام لائکر اموینا فورٹ ہے۔
اموینا گیاس کا قوی عرق جو ایک الکال

زہر ہے۔ اسکو صرف بیرونی استعمال
کرتے ہین۔

**اسٹرپٹوکاکسی۔** جراثیم کی ایک
قسم ہے۔

**اسٹرکچر۔** تضیق۔ تنگی۔
کسی دباؤ یا سوجن کی وجہ سے نالیونکا
تنگ ہو جانا۔

**اسٹرکنن سلفیٹ۔** اسٹرکنن اور
سلفیورک آسڈ کا مرکب ہے۔

**اسٹرکنین۔** جوہر کچلہ۔
یہ ایک قسم کا الکلائڈ ہے جو حب الغذ
یعنی کچلہ سے نکالا جاتا ہے۔ قوی ترین
زہر مانا گیا ہے۔ تقویت معدہ و دل
اور عام کمزوری مین مفید ہے۔
مقدار خوراک $\frac{1}{60}$ گرین سے $\frac{1}{15}$
گرین تک۔

**اسٹرکنین سلفیٹ۔** دیکھو بیان

استرکنن سلفیٹ ۔

**استرکنن فاسفیٹ** ۔ جوہر کچلہ کے ساتھ فاسفورس ملایا ہوا مرکب ہے ۔ اسکے افعال وخواص وخوراک اسٹرکنین کے مطابق ہین ۔

**اسٹرکنین گلی سروفاسفیٹ** ۔ گلی سروفاسفارک آسڈ اور اسٹرکنیا کا مرکب ہے ۔

**اسٹرکنین میتھل آرسی نیٹ** ۔ جوہر ازاراقی مرکب بہ سبنل الفار مین میتھل کا کیمیاوی ذرہ ملانے سے تیار ہوتا ہے اس مین بہ نسبت اسٹرکنیا کے تشنجی مادہ بہت ہی کم ہے ۔

**اسٹرکنین نائٹریٹ** ۔ جوہر ازاراقی اور تیزاب شورے کا مرکب ہے امراض بول الفراش رعشہ اور وجع المعدہ مین مفید ہے ۔

مقدار خوراک ۔ ١/٦٠ گرین سے ١/١٥ گرین تک

**اسٹرکنین ہائپوفاسفائیٹ** ۔ اسٹرکنین اور ہائپوفاسفارک آسڈ کا مرکب ہے

**اسٹرکنیا** ۔ اسٹرکنن کا دوسرا نام ہے دیکھو بیان اسٹرکنین ۔

**اَسٹرنجنٹ** ۔ قابض ۔

**اسٹروفیان تھن** ۔ درخت اسٹروفیان تھس کوم بی کے تخم ہین ۔ یہ درخت مشرقی افریقہ مین پیدا ہوتا ہے اور بطور ٹنگچر استعمال کئے جاتے ہین ۔ مقوی قلب ومدر ہین ۔

مقدار خوراک ۔ ١/٢ گرین سے ایک گرین تک ۔

**اسٹروفیان تھن** ۔ یہ جوہر اسٹروفیان تھس سیڈس سے نکالا جاتا ہے ۔

مقدار خوراک ۔ ١/٣٠٠ گرین سے ١/٢٠٠ گرین تک ۔

**استرُ دما**۔ (عربی) خنازیر۔ (ہندی) کنٹھ مالا۔

**اسٹری لائزڈ**۔ خوردبینی جراثیم کو بذریعہ حرارت فنا کرنا۔ مثلاً جب ڈسٹلڈ واٹر کو اسٹری لائزڈ کرنا منظور ہو تو اسکو کسی مصفیٰ برتن مین آنچ دیتے رہین یہانتک کہ دو جوش آجائین۔

**اسٹمکیک**۔ مقوی معدہ۔

**اسٹوراکس**۔ (عربی) میعہ سائلہ (یونانی) اسطرک (اردو) سلارس۔

اسکا دوسرا نام لکوئڈ امبر بھی ہے۔

مثل بالسم پیرو اسکے بھی اثرات ہین۔

ایک کو چار حصے کا مرہم بنا کر جلدی امراض اور خارش ترمین استعمال کرتے ہین۔

نوٹ۔ معلوم ہوتا ہے کہ اسٹوراکس یونانی اصطرک کی بگڑی ہوئی صورت ہے۔ ڈاکٹر واٹ صاحب نے اپنی مولفہ انگریزی کتاب پراڈکٹس آف انڈیا (پیداوار ہندوستان) مین اور ڈاکٹر ہان بری صاحب مولف فارماکوگرافیا نے بحوالہ تاریخ الادویہ لکھا ہے کہ انکی تحقیقات سے یہ بات ثابت ہوئی ہے کہ متقدمین اطبا مثلاً دیسقوریدوس وغیرہ نے جس اصطرک کا ذکر کیا ہے وہ ایشائی ریکس آفی سی نالس کا زفت یابس (خشک رال) ہے جسکا درخت روم وشام و ایشیائی کوچک وغیرہ مین ہوتا ہے۔ مگر اب یہ بالکل ناپدید ہے اصطرک صادق کے مانند ایک قسم کا زفت سیال یعنے میعہ سائلہ درخت لکوڈ امبر اورین ٹالس سے نکلتا ہے جو فی زماننا بجاے اصلی کے مستعمل ہے محیط اعظم و مخزن کا مطالعہ کرنیکے بعد میری یہ راے ہے کہ دیسقوریدوس نے

جس صمغ کا ذکر کیا ہے غالباً وہ بھی رزینت
یا لبس یعنی اصطرک ہوگا جو شجر رومی سے
نکلتا ہے جبکہ منبت بھی اقصای روم ہے
اسٹو مکیٹک - دیکھو بیان اسٹمکیک -
اسٹومے ٹائی ٹس - (عربی)
التہاب الفم بستلاع (فارسی) اسوزش
دہن -
اسٹومی کیٹک - دیکھو بیان
اسٹمکیک -
اسٹوون - دیکھو مضامین کتاب
اسٹی رک آسڈ - حموض شحمی -
یہ ایک قسم کا تیزاب ہے جو چربی مین
ہمراہ پال می ٹک آسڈ اور اولی اک آسڈ
کے پایا جاتا ہے -
اسٹی رن - اسکا دوسرا نام اسٹی رک آسڈ
ہے - (دیکھو بیان)
اسٹی رولن - زرد رنگ روغنی

سیال جو ہٹینا یک آسڈ یعنے حامض و اچینی
سے نکالا جاتا ہی -
اسٹی ری سال - دیکھو مضامین
کتاب -
اسٹی رے سن - سلارس کا جوہر
ہے بطور انٹی سپٹک اور محرک استعمال
کرتے ہین -
اسٹی ری لن - دیکھو مضامین
کتاب -
اسٹیم - بخار - بھاپ -
اسٹیومیلنٹ - محرک -
اسفاسلی نک آسڈ - یہ ایک قسم کا
آسڈ یعنے حموض ہے جو ارگٹ مین
پایا جاتا ہے -
اسفاسی لی نک آسڈ - دیکھو بیان
اسفاسلی نک آسڈ -
اسفگ موجی نن دیکھو مضامین کتاب

اسفیاگ نال ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

اسقاط حمل ۔ حمل کا گرنا ۔

اسکا پیو لی ۔ (عربی) کتف ۔ عظم اللوح ۔
(فارسی) شانہ ۔ (ہندی) کھوا ۔

اسکارلِٹ فیور ۔ تپ سرخ ۔
ایک قسم کا متعدی بخار ہے جس مین گلا
متورم ہو جاتا ہے ۔ اور دو روز کے بعد
جسم پر سُرخ دھبے نمودار ہوتے ہین ۔

اسکاموِنی ۔ (یونانی) سقمونیا ۔ (عربی)
محمودہ ۔
یونانی اطبا علی العموم سقمونیا استعمال
کرتے ہین اور وہ عام طور پر اصلی نہین
دستیاب ہوتا ۔ اس لیئے اسکے متعلق
کچھ جدید تحقیقات کا بیان کرنا بے سود نہوگا
واضح ہو کہ سقمونیا ایک قسم کا صمغ راتینجی
ہے جو تر و تازہ درخت کانول ویولس
اسکامونیا کے تنہ کو شگاف دینے سے
حاصل ہوتا ہے جس کا نبات شام اور
ایشیائے کوچک مین پایا جاتا ہے ۔
مقدار خوراک ۔ ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک
اس درخت کی جڑ کو الکحل مین بھگو کر
ایک قسم کی رال نکالی جاتی ہے جسکو
انگریزی مین اسکاموِنی ریزن کہتے
ہین ۔ جو بہ نسبت سقمونیا کے زیادہ
قوی ہے اور یہ سقمونیا کا بہترین مستحضر
ہے ۔ ممالک یورپ مین اسکا زیادہ تر
استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۔ ۳ گرین سے ۸
گرین تک ۔
سقمونیا مین بعض وقت غیر جنس اشیاء
بھی ملائے جاتے ہین ۔ اس کھوٹ
کو دریافت کرنے کے حسب ذیل
طریقے ہین ۔
(۱) اگر نشاستۂ گندم دریافت کرنا

منظور ہو تو اشتباہی سقمونیا کو پہلے پانی مین امُلشن بنالین بعد اسکو گرم کرکے ٹھنڈا کرلین۔ پھر اسمین قدرے تھوڑا سا خالص آئی اوڈین ملادین اگر نشاستہ ہوگا تو عرق مذکور کبود رنگ ہو جائیگا ورنہ وہی رنگ قائم رہے گا۔

(۲) اگر ریزن یا رال دریافت کرنا ہو تو مشکوک سقمونیا کو ایتھر مین حل کرکے ریزن نکال لین۔ پھر اس ریزن کو پوٹاسیم ہیڈراکسیڈ کے گرم سولیوشن مین حل کرلین بعد ازان اس سولیوشن کو سلفیورک یا نائٹرک آسڈ کے ذریعے ترش کرین تو سقمونیا کی رال تہ نشین نہو گی بلکہ دوسری رال جو عمداً ملائے گئے ہین تہ نشین ہوجائینگے۔ اسکے مختلف مستحضرات (تیار کئے ہوئے اشیاء) جو یورپی طب مین مستعمل ہین اُنکو بطور شجرہ بھی یہان تحریر کردینا مناسب ہے تاکہ ایک نظر مین ناظرین کل مرکبات پر حاوی ہوجاوین۔

شجر سقمونیا (۱)

(۲) جذر سقمونیا (۳) لبن سقمونیا یا صمغ سقمونیا

(۴) رال سقمونیا (۵) سفوف لبن سقمونیا

(۶) پائی لیولا اسکاموِنی کمپازیٹا (۷) رال سقمونیا (حب سقمونیا مرکب)

(۱) شجر سقمونیا۔ (۲) یہ درخت کی جڑ ہے جو ریزن بنانے مین کام آتی ہے۔ (۳) یہ گوند شجر سے نکلتا ہے اسکا دوسرا نام ورجن اسکاموِنی بھی ہے (۴) یہ رال جڑ سے نکالی جاتی ہے (۵) گوندکا سفوف ہے (۶) یہ سقمونیا کی مرکب لگدی ہے جس کا نسخہ حسب ذیل ہے اور جو جوب

بنانے مین کام آتی ہے۔

| | |
|---|---|
| رال سقمونیا۔ | ۲۴ حصے |
| جیالپ ریزن | ۳۲ حصے |
| صابون سخت | ۳۲ حصے |
| ٹنگچر جنجبر | ۹۶ حصے |

خوراک ۲ گرین

(۷) سفوف مرکب سقمونیا مین حسب ذیل ادویات شامل ہین۔

| | |
|---|---|
| اسکامونی ریزن | ۵۰ حصے |
| جیالپ | ۳۷ حصے |
| زنجبیل | ۱۲ حصے |

خوراک ۱۰ گرین سے ۲۰ گرین تک

اسکروفیولا۔ (عربی) خنازیر (ہندی) کنٹھ مالا۔

اسکروفیولے ریا۔ یہ درخت امریکہ مین ہوتا ہے۔ اسکے پتون کو بطور مدر مقوی اور معرق استعمال کرتے ہین۔

اسکلی راٹک۔ پردۂ صلبیہ۔

اسکلی روٹائی ٹس۔ (عربی) التہاب طبقۃ الصلبیہ۔ (اُردو) آنکھ کے پردۂ صلبیہ کی سوزش۔

اسکلی روٹک آسڈ۔ یہ ایک قسم کا آسڈ ہے جو ارگٹ سے نکالا جاتا ہے۔ ½ گرین سے ¾ گرین تک ۱۰ منم پانی مین حل کرکے زیر جلد استعمال کرتے ہین۔

اسکلی روڈرما۔ تصلب الجلد یعنی جلد کی سختی۔

اسکلی روسز۔ متصل کرنے والے نسیج کے بڑھنے کی وجہ سے اُس مین یا اُسکے کسی حصے مین سختی پیدا ہونا۔

اسکواوائین۔ یہ بوٹی امریکہ مین پائی جاتی ہے۔ بطور مدر مقوی اور قابض استعمال کرتے ہین۔

**اسکویل** - اسقیل -

**اسکوپلامن ہیڈرو برومڈ** - اسکا دوسرا نام ہائیوسین ہیڈرو برومڈ ہے ایک قسم کے شربت کے مانند الکلائڈ ہائیوسین نامی اجوائن خراسانی سے نکالا جاتا ہے۔ اس جوہر پر ہیڈرو برو آسڈ کا اثر ڈالنے سے ہائیوسین ہیڈرو بروماۂڈ یعنے اسکوپلامن ہیڈروبرومائڈ حاصل ہوتا ہے - بحالت بیخوابی اور دیوانگی استعمال کیا جاتا ہے -

مقدار خوراک ۱/۲۰۰ گرین سے ۱/۱۰۰ گرین تک -

**اسکویرس کمپانین ٹوڈی برٹش فارماکوپیا** زبان انگریزی مین علم الادویہ کی ایک مبسوط کتاب ہے -

**اسکیاس** - (عربی) وجع الورک (اردو) کولے کا درد -

**اسکیامونی** - دیکھو بیان اسکامونی -

**اسکیامونی ریزن** - دیکھو بیان اسکامونی -

**اسکے بیز** - ترخارش -

**اسملنگ سالٹ** - نمک شموم - سونگھنے کا نمک - مثلاً امونیا کاربونس کو کسی شیشے مین بند کرکے سنگھانا -

**اسمی لاسن** - یہ جوہر سارساپریلا یعنے عشبہ سے نکالا جاتا ہے -

**اسنس** - جوہر - عطر - روح -

چونکہ فرار خوشبودار روغنیات پانی مین حل نہین ہوسکتے - اسلئے اسکو خاص ترکیب سے الکحل مین حل کردیا جاتا ہے تاکہ وہ بآسانی پانی مین حل ہوجائین اور تیرتے رہین - اس قسم کے مرکبات کو علم الادویہ مین اسنس کہتے ہین - مثلاً اسنس آف آمنڈ (روح بادام) -

اِسنس آف ۔ آمنڈ ۔ روح اللوز دیکھو بیان اِسنس ۔

اِسنس آف ۔ پائین آپل ۔ روح انناس ۔

اِسنس آف ۔ پیپر ۔ روح فلفل اسود (فارسی) روح سیاہ مرچ (اُردو) کالی مرچ کی روح ۔

اِسنس آف ۔ پیپرمنٹ ۔ (عربی) روح نعناع (اُردو) روح پودینہ ۔

اِسنس آف ۔ پیپرمنٹ ۔ دیکھو بیان اِسنس آف ۔ پیپرمنٹ ۔

اسی ٹک آسڈ ۔ یہ ایک قسم کا تیزاب ہے ۔ جو لکڑی کو جلانے سے یا ایتھائل الکحل پر آکسیجن کا اثر ڈالنے سے حاصل ہوتا ہے ۔ تو بالعفی دوا دین خارجی طور پر استعمال کرتے ہین ۔

اسی ٹک اَمِل الیسٹر ۔ اسکا دوسرا نام امل اسی ٹیٹ بھی ہے ۔ گلی شیل اسی ٹک آسڈ کا اثر امائل الکحل پر سلفیورک آسڈ کی موجودگی مین ڈالنے سے بنتا ہے ۔

رال اور بیراکسی لن کا نہایت عمدہ محلل ہے ۔

اسیٹک آن ہیدرڈ ۔ ایک بے رنگ سیال جس مین اسی ٹک آسڈ کی بو آتی ہے ۔

اسی ٹل کلورائیڈ اور سوڈیم اسی ٹیٹ کو مقطر کرنے سے بنتا ہے ۔ دوائً استعمال نہین کیا جاتا بلکہ کیمیاوی صناعیون مین ۔

اسی ٹک ایتھر ۔ ایتھل الکحل سلفیورک آسڈ اور خشک کئے ہوئے سوڈیم اسی ٹیٹ کو مقطر کرنے سے

بنتا ہے - یہ ایک بیرنگ سیال ہو
جس مین ایک خاص قسم کی بوآتی ہو
بطور کاسیر تیح - اور دافع تشنج اور
سرق استعمال کرتے ہین - مگر اسکا
داخلی استعمال بہت کم ہے -
مقدار خوراک بدفعات ۲۰ سے ۳۰
منم تک یکباری ۶۰ سے ۹۰ منم تک -
اسیٹک ایتھل ایسٹر - اسی ٹک ایتھر
کا کیمیاوی نام ہے -
اسی ٹل سیالی سلک آسڈ
دیکھو مضامین کتاب -
اسی ٹوز ون - دیکھو مضامین کتاب
اسی ٹون - اس کا دوسرا نام ڈائی
میتھل کی ٹون بھی ہے -
صرف کیالسیم اسی ٹیٹ کو خشک مقطر
کرنے سے تیار ہوتا ہے - ایک بیرنگ
فراسیال ہے جس مین خاص قسم کی

بو ہوتی ہے تشنجی دمہ مین بعض اوقات
استعمال کرتے ہین - اور اُسکے بخارات
بھی اُڑا کر سنگہائے جاتے ہین -
اسی ٹیٹ آف - پوٹاسیم - دیکھو
بیان پوٹاسیم اسی ٹیٹ -
اسی ٹی لین - یہ ایک قسم کا گیاس
ہے جو کیالسیم کاربڈ پر پانی ڈالنے سے
پیدا ہوتا ہے -
اسی مم بیاسی لی کم - (عربی) ریحان -
(فارسی) شاہسفرم - ناز بو -
اعصابی بدہضمی - بدہضمی جو بوجہ
ضعف اعصاب ہو -
افادیہ - خوشبو دار ادویہ -
آفتھا لمیا - (عربی) رمد
(فارسی) آشوب چشم (اردو)
آنکھ آنا -
آفتھا لمیا نیو نے ٹورم - نوزائیدہ

بچے کا آشوب چشم۔

**افیشل**۔ وہ ادویہ جو داخل برٹش فارما کوپیا (قرابادین برطانیہ) ہین۔

**اکال**۔ گوشت خور۔ وہ دوا جو گوشت کو کہا جائے۔

**اکتھوفارم**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**اکتھیال**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**اکزیما**۔ ایک قسم کی جلدی پھنسیان ہوتی ہین جو پر آب ہو کر پھوٹ جاتی ہین اور اُس سے مائی رطوبت جاری رہتی ہے۔

**اکسافر**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**اکس آسٹوسز**۔ نئی ہڈی کا پیدا ہونا

**اکسپکٹورنٹ**۔ (عربی) منفث (فارسی) مخرج بلغم۔ (اردو) بلغم کو نکالنے والی دوا۔

**اکسپکٹورنٹس**۔ اکسپکٹورنٹ کی جمع ہے۔

**اکسٹراکٹ**۔ رُب۔ خلاصہ۔

**اکسٹراکٹ اب سن تھی**۔ رب افسنتین۔

**اکسٹراکٹ آف۔ اپی کیاک**۔ رُب اپی کیاک۔ دیکھو بیان اپی کیاک مخرج بلغم و مقئ ہے۔

**اکسٹراکٹ آف ایلی کیام پین**۔ (عربی) خلاصہ زنجبیل شامی (فارسی) رب راسن۔ انیولا ہے لی نی ام (ایلی کیام پین) یعنے زنجبیل شامی کے بیخ کا اکسٹراکٹ ہے سل اور بخارون وغیرہ مین استعمال کرتے ہین۔

**اکسٹراکٹ آف۔ بکو**۔ یہ اکسٹراکٹ بکو فولیو سے بنایا جاتا ہے۔

**اکسٹراکٹ آف۔ بلاڈر ریاک**۔ رُب بلاڈر ریاک۔ فیوکس وسیی کیولوسز نامی کالی جو دریا،

یورپ وامریکہ مین ہوتی ہے اُس سے
یہ اکسٹراکٹ بنایا جاتا ہے -
چونکہ آئی اوڈن اس مین بہت زیادہ
ہے۔ اسوجہ سے سمن عام (فربہی) وا ورام
خنازیری کو کم کرنے کے لئے استعمال
کیا جاتا ہے - اسکو اکسٹراکٹ فیوکس
بھی کہتے ہین -

**اکسٹراکٹ آف - بلاڈانہ - رُب**
**بلاڈانہ -**

یہ اکسٹراکٹ بلاڈانہ کے پتون کے
رس سے بنایا جاتا ہے -
مسکن اوجاع۔ دافع تشنج وغیرہ - اکثر
بیرونی استعمال کیا جاتا ہے۔ اور داخلی
طور پر گُلر کھانسی یعنے سعال دیکی مین -
مقدار خوراک - ½ گرین سے ایک
گرین تک -

**اکسٹراکٹ آف - بلاڈانا -**
دیکھو بیان اکسٹراکٹ آف بلاڈانہ -

**اکسٹراکٹ آف - بلاک کرنٹ**
رُب کشمش سیاہ -

**اکسٹراکٹ آف - پائین نیڈل -**
رُب پائی نس پومیلو - دیکھو بیان پائی نس پومیلو -

**اکسٹراکٹ آف - پومو گرانیٹ -**
(عربی) خلاصہ رمان (فارسی) رب انار
یہ اکسٹراکٹ انار کی جڑ سے نکالا جاتا ہے -

**اکسٹراکٹ آف - پی چی لی چی -**
دیکھو بیان اکسٹراکٹ پچی امریکن سنکم -

**اکسٹراکٹ آف - تھیم - رب صعتر -**
اس اکسٹراکٹ کو ہوپنگ کاف یعنی
گُلر کھانسی مین استعمال کرتے ہین۔ اسکے
استیال رب کی مقدار خوراک ۵ منم سے
۳۰ منم تک ہے -

**اکسٹراکٹ آف جنشن - رب**
جنطیانا۔ اسکے خواص و فوائد جنشن کے

مطابق ہین مختلف قسم کی گولیان وغیرہ بنانے مین
مستعمل ہین -
مقدار خوراک ۲ گرین سے ۸ گرین تک -
**اِکسٹراکٹ آف - روبرب - رب**
ریوند چینی - بطور مسہل مستعمل ہے -
مقدار خوراک ۲ گرین سے ۸ گرین تک -
**اِکسٹراکٹ آف - ریائی کمپونڈ -**
رب ریوند چینی مرکب -
**اِکسٹراکٹ آف سیٹراری ئل کیاپشُل -**
رب کلاہ گردہ -
یہ رب کلاہ گردہ سے بنایا جاتا ہے -
نہایت ہی طاقتور منقبض ظروف الدم اور
مقوی دل ہے - اُوڑی نالن کے مانند
اسکے بھی خواص و فوائد ہین -
مقدار خوراک ایک گرین سے ۳ گرین تک -
**اِکسٹراکٹ آف سُمبُل** - اسکا دوسرا
نام مشک روٹ یعنی جذر المسک (مشک
کی جڑ) بھی ہے - یہ رب فی رولا سُمبُل سے
بنایا جاتا ہے جس مین ایک خاص قسم کی بو
ہوتی ہے - یہ نبات ایران و روس
مین پایا جاتا ہے -
بطور مسکن اعصاب اختناق الرحم مین
مستعمل ہے -
انتہائی خوراک ۴ گرین -
**اِکسٹراکٹ آف سنبل** - دیکھو
بیان اِکسٹراکٹ آف سُمبُل -
**اِکسٹراکٹ آف سنکونہ -**
یہ ایک قسم کا اِکسٹراکٹ ہے - جو
سنکونہ کی چھال سے بنایا جاتا ہے -
اسکے سیّال رب کی خوراک ۵ منم سے
۱۵ منم تک ہے -
**اِکسٹراکٹ آف - سنکونہ بارک** -
دیکھو بیان اِکسٹراکٹ آف سنکونہ -
**اِکسٹراکٹ آف سِنیمن** - ینبوع ارچینی

**اکسٹراکٹ آف۔ سیالی سسنگرالی**

یہ ایک قسم کا رب ہے۔ جو درخت سیالی
سسنگرائی چھال سے نکالا جاتا ہے۔
سوزاک اور جریان مین استعمال کرتے
ہین۔ اسکے سیال رب کی خوراک
۲/۱ ڈرام سے ایک ڈرام تک ہے۔

**اکسٹراکٹ آف۔ فائی ٹولیاکا۔**

یہ اکسٹراکٹ درخت فائی ٹولیا کارڈی
کیا نڈرا کی جڑ سے بنایا جاتا ہے مشرقی
وشمالی امریکہ مین پایا جاتا ہے۔ اس کے
سیال رب کو بطور آلٹرے ٹیو یعنی
مبدل ایک منم سے ۵ منم تک اور بطور
مقئی ۱۵ منم سے ۳۰ منم تک استعمال
کرتے ہین۔

**اکسٹراکٹ آف۔ فرانگ گیولا۔**

درخت رامنس فرانگ گیولا کی چھال
سے یہ اکسٹراکٹ تیار کیا جاتا ہے۔
یہ درخت یورپ مین ہوتا ہے۔ افعال وخواص
کیاسکیاراسگرڈا کے مانند ہین۔
مقدار خوراک۔ ۲ گرین سے ۸ گرین تک۔

**اکسٹراکٹ آف۔ کاواکاوا۔**

یہ اکسٹراکٹ درخت پائی پیرمی تھس ٹیکم کی
جڑ سے بنایا جاتا ہے۔ سوزاک وغیرہ
مین استعمال کرتے ہین۔ خوراک
ایک گرین سے ۵ گرین تک۔

**اکسٹراکٹ آف۔ کیاسکیاراسگریڈا۔**

درخت رامنس پرشیانا کی چھال کا
اکسٹراکٹ ہے۔ یہ درخت امریکہ مین
پایا جاتا ہے۔ بطور مسکن استعمال
کرتے ہین۔
مقدار خوراک ۲ گرین سے ۸ گرین تک۔

**اکسٹراکٹ آف۔ کیالن ڈیولا۔**

درخت کیالن ڈیولا آفی سی نالس کے
پھول کا رب ہے۔ جو یورپ مین پایا جاتا ہے۔

احتباس حیض مین مفید ہے۔ اسکے ٹنگچر کی
خوراک ۵ منم سے ۲۰ منم تک ہے۔
نوٹ۔ ڈاکٹر ہونگ برجر صاحب نے
اپنی کتاب مین اس پہول کو بزبان فارسی
گل اشرفی اور عربی مین اوسریون لکھا
ہے۔ مگر مین نے مخزن اور دوسرے
کتب طبیہ مین تلاش کیا مگر کہین پتا
نہین چلا۔

**اکسٹراکٹ آف۔ کی براکو۔**
یہ ایک قسم کا اکسٹراکٹ ہے جو درخت
اسپی ڈاسپرما کیوبراکو کی چھال سے
بنایا جاتا ہے۔ دم کشی اور قلبی امراض
مین استعمال کرتے ہین۔ اسکے سیال رب
کی خوراک ۵ منم سے دس ۱۰ منم تک ہی

**اکسٹراکٹ آف۔ گولڈن سیل۔**
درخت ہیڈراسٹس کناڈن سس کی چھال
وجڑ کا اکسٹراکٹ ہے۔ بطور مقوی معدہ
استعمال کرتے ہین۔ اسکے سیال رب کی
خوراک ۵ منم سے ۱۵ منم تک ہی۔

**اکسٹراکٹ آف۔ گیپالی گاآفی سی نالس**
دیکھو بیان گیپالی گاآفی سی نالس۔

**اکسٹراکٹ آف۔ مالٹ۔ رب شعیر**
یہ اکسٹراکٹ جَو سے بنایا جاتا ہے۔
بطور مقوی اور مغذی (پرورش کرنیوالی) دوا
استعمال کرتے ہین۔ اکثر یہ روغن
ماہی کے ساتھ ملا کر دیا جاتا ہے۔
مقدار خوراک۔ ایک ڈرام سے
۴ ڈرام تک۔

**اکسٹراکٹ آف۔ مر۔ (عربی)**
رب مر۔ خلاصہ بول۔

**اکسٹراکٹ آف۔ وائیلڈ انڈیگو۔**
رب نیل صحرائی۔
دیکھو بیان فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف
وائیلڈ انڈیگو۔

اِکسٹرا کٹ آف - وِ لے رِیَن - یہ رُب درخت سوِلیریانہ آفی سی نالس کی جڑ سے بنایا جاتا ہے - اختناق الرحم مین استعمال کرتے ہین -

معدار خوراک - ایک گرین سے ۵ گرین تک -

اِکسٹرا کٹ آف - وی بُرنَم - یہ ربِ وی برنم پُرو لی فو لیئم سے بنایا جاتا ہی - بطور مسکن رحم تعسر طمث (خون حیض کا تکلیف سے آنا) مین استعمال کرتے ہین -

اِکسٹرا کٹ آف - ہی لونیاس - دیکھو بیان ہلونس اکسٹرا کٹ -

اِکسٹرا کٹ آف - یُرِ لی کے ریا - اِسکا صحیح نام اکسٹرا کٹ آف یرِ لی کا ہے - غلطی سے کتاب مین اکسٹرا کٹ آف یرِ لی کے یا چھپ گیا ہے - یہ رُب درخت یُرِ لی کا ڈائی اوکا کی جڑ سے بنایا جاتا ہے - جسکو بطور مدر اور قابض استعمال کرتے ہین - اسکے سیال رُب کی خوراک ۱۵ منم ہے -

نوٹ - یُرِ لی کا ڈائی اوکا جس کا دوسرا نام رٹل ہے - یہ درخت یورپ اور امریکہ مین پایا جاتا ہے -

نوٹ ڈاکٹر خلیل خیراللہ صاحب نے اپنی مولفہ کتاب قاموس طبی مین اس کا عربی ترجمہ انجرہ تحریر فرمایا ہے اور ڈاکٹر ہونگ برجر صاحب نے اس کا مترادف عربی نام انجرہ اور ہندی نام اوٹنگن لکھا ہے - اور ڈاکٹر واٹ صاحب اپنی کتاب پراڈکٹس آف انڈیا مین اُٹنگن کے عنوان سے لکھتے ہین کہ اسلامی مصنفین نے جس انجرہ کا ذکر کیا ہی اُسکا لاطینی نام یرِ لی کا برائی ماریا یرِ لی کا یا ئی لو لا فیرا ہے - اور ڈاکٹر صاحب موصوف نے

یہ بھی لکھا ہے کہ بمبئی میں اوٹنگن کے نام سے جو تخم فروخت ہوتے ہین وُہ اکانتھوڈی ئم پریرٹم کے بیج ہین۔

برخلاف تحقیقات ڈاکٹر ہونگ برجر صاحب ومولانا محمد نجم الغنی صاحب نے اپنی کتاب خواص الادویہ مین یہ لکھا ہے کہ تخم الجزرہ اور تخم اوٹنگن ہر ایک بجاے خود ایک علحدہ چیز ہے۔کیونکہ تخم الجزرہ کے استعمال سے آنتون مین سوزش اور حلق مین خراش پیدا ہوتی ہے۔بخلاف تخم اوٹنگن کے۔مگر صاحب مخزن نے تخم الجزرہ اور اوٹنگن کو ایک ہی لکھا ہے۔

**اِکسٹراکٹ اڈونالی ڈن**۔ رب اڈونالی ڈن۔

افعال وخواص اڈولنس ورنیالس کے مانند ہین۔

**اِکسٹراکٹ ایرباسنٹا**۔ یہ اِکسٹراکٹ درخت ایرسی لوڈک ٹن کے پتون سے بنایا جاتا ہے۔ درخت مذکور امریکہ مین پایا جاتا ہے۔

**اِکسٹراکٹ اسپی ڈمی**۔ اسکا دوسرا نام اِکسٹراکٹ میل فرن ہے۔ دیکھو بیان۔

**اِکسٹراکٹ امبیلیا رائیبز**۔ یہ بائی برنگ کا رب ہے۔

**اِکسٹراکٹ اوپیم**۔ خلاصہ افیون رب افیون۔

مُسَکِّن۔ مخدر۔ مُنَوِّم۔

مقدار خوراک ½ گرین سے ایک گرین تک

**اِکسٹراکٹ بلاڈانا لیوز** دیکھو بیان اِکسٹراکٹ آف بلاڈانا۔

**اِکسٹراکٹ بچی امریکین اسگم**۔ ایک قسم کا اِکسٹراکٹ ہے جو درخت فِیبانا امبری کے ٹہنے کے پتون اور

کو بلون سے بنایا جاتا ہے۔ یہ درخت
جنوبی امریکہ مین پیدا ہوتا ہے۔ امراض
گردہ و آلات البول مین مفید ہے
مقدار خوراک۔ ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک
اکسٹرا کٹ کتھ۔ رب صعتر۔
اس اکسٹراکٹ کو ہوپنگ کاف یعنے
ککر کھانسی مین استعمال کرتے ہین اسکے
سیال رب کی خوراک۔ ۵ منم سے
۳۰ منم تک ہے۔
اکسٹراکٹ ہیوز۔ دیکھو بیان
اکسٹرا کٹو میانگہ۔
اکسٹراکٹ جو لی پر پرنیز۔ یہ رب
عرعر کے ثمر سے بنایا جاتا ہے۔
اکسٹرکٹ چری۔ رب آلو بالو۔
اکسٹراکٹ ڈامیانہ۔ دیکھو بیان
ڈامیانہ۔
اکسٹراکٹ راٹنی۔ اسکا دوسرا نام

اکسٹراکٹ کری میریا بھی ہے یہ اکسٹراکٹ
درخت کرامیریا ٹرائی انڈرا کی جڑ سے
بنایا جاتا ہے۔ جو ملک امریکہ مین ہوتا ہے
بطور قابض استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۱۵
گرین تک۔
اکسٹراکٹ روز۔ رب گل سرخ۔
بطور قابض مستعمل ہے اسکے سیال
رب کا خوراک ایک ڈرام سے ۲ ڈرام
ڈرام تک ہے۔
اکسٹراکٹ سمی سی فیوگا راسی موزہ
یہ رب درخت سمی سی فیوگا راسی موزہ۔
کی جڑ سے بنایا جاتا ہے۔ درخت مذکور
یورپ مین پایا جاتا ہے۔ وجع مفاصل
عصبی درد۔ درد کمر۔ اور عرق النسا مین
استعمال کیا جاتا ہے۔
اسکے سیال رب کی خوراک ۵ منم سے

۴ منہ تک ہے۔

اِکسٹرا اکٹ سیج۔ یہ ایک قسم کا اکسٹرا اکٹ ہے جو سیج یعنے سالم یا آفی سی نالس کے پتون سے بنایا جاتا ہے۔ یہ درخت یورپ مین پایا جاتا ہے۔ مقوی و قابض ہی داخلاً استعمال کرتے ہین۔

اِکسٹرا اکٹ آف فرانگ گیو لا اٹ کیاری کی۔ یہ فرانگیولا (دیکھو بیان اکسٹرا اکٹ آف فرانگیولا) اور خشک انجیر کا رب ہے۔

اِکسٹرا اکٹ فیوکس وی سی کیولوسز۔ دیکھو بیان اِکسٹرا اکٹ آف بلاڈر ریاک۔

اِکسٹرا اکٹ کِنا بس انڈیکا۔ دیکھو بیان اِکسٹرا اکٹ کیا نے بس انڈیکا۔

اِکسٹرا اکٹ کوکا۔ دیکھو بیان کوکا اِکسٹرا اکٹ۔

اِکسٹرا اکٹ کولا۔ دیکھو بیان کولا اکسٹرا اکٹ

اِکسٹرا اکٹ کونیَم۔ یہ رُبُّ کونیم مبا کیہ لے کُمْ یعنی درخت شوکران کے پتون سے بنایا جاتا ہے۔
بطور مسکن اور دافع تشنج استعمال کرتے ہین
مقدار خوراک۔ ایک گرین سے ۴ گرین تک۔

اِکسٹرا اکٹ کیا سکیا ر اسگریڈا۔ دیکھو بیان اِکسٹرا اکٹ آف کیا سکیار اسگریڈا۔

اِکسٹرا اکٹ کیا نے بس انڈیکا۔ (عربی) رُب قنب (فارسی) خلاصۂ گانجہ۔ یہ رب گانجے سے بنایا جاتا ہے
بطور مسکن اور دافع تشنج استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ½ گرین سے ایک گرین تک۔

اِکسٹرا اکٹ کیوبب۔ (عربی)

رب کباب چینی - (فارسی) خلاصہ کبابہ -
اس کا دوسرا نام ادلیو ریزن آف -
کیوبب بھی ہے - (دیکھو بیان)
اِکسٹراکٹ کیوبنز - دیکھو بیان
اولیو ریزن آف کیوبب -
اِکسٹراکٹ گاسی سپیم - یہ جامد رُب
درخت کپاس کی چھال سے بنایا جاتا ہے
بعوض ارگٹ مستعمل ہے - مثلاً رکے حیا
یعنی نزلیف رحم (استحاضہ) میں مفید ہے
اسکے سیال رُب کی خوراک ۳۰ منم سے
۶۰ منم تک ہے - دیکھو بیان اکسٹراکٹم گاسی پی
اِکسٹراکٹ گرامس - یہ ایک قسم کا
اکسٹراکٹ ہے جو ٹرائی ٹی کم ری پینز
نامی گھاس سے بنایا جاتا ہے - اکسٹراکٹ
مذکور جرمنی کی قرابادین میں درج ہے -
اِکسٹراکٹ گراناٹی - (عربی) رب رمان
(اُردو) انار کا رب - یہ رب انار کی جڑ سے
بنایا جاتا ہے - قابض اور قاتل کرم ہے -
اِکسٹراکٹ لکوریس - (عربی)
رب السوس (اردو) ملٹھی کا ست -
اِکسٹراکٹ لیوپلی - یہ رُب
ہیومیولس لیوپیولس سے بنایا جاتا ہے -
مقدار خوراک - ۲ سے ۶ گرین تک -
اِکسٹراکٹ میل فرن - (عربی)
رب سرخس (اُردو) خلاصہ لسوڑہ -
(رنگھراج)
یہ اکسٹراکٹ آس پی ڈیم فی لکس ماش یعنی
سرخس مذکر کے بیج سے بنایا جاتا ہے
حب القرع (کدو دانہ) کے دفع کرنیکے
لیئے استعمال کیا جاتا ہے -
مقدار خوراک - ۵ یا ۴ منم سے ۹۰ منم تک -
نوٹ ڈاکٹر غلیل خیر اللہ صاحب نے اپنی مولفہ
کتاب قاموس طبی مطبوعہ مصر میں میل فرن
کا ترجمہ سرخس کیا ہے - اس لفظ کو میں نے

مخزن الادویہ وغیرہ مین تحقیق کرکے اس کا ہندی نام
لکھا ہے۔ یہ ترجمہ بالکل صحیح ہے۔ اس وجہ سے
کہ سرخس اور سیل فرن کے طارد و دیدان
(دافع کرم امعاء) خواص ایک ہی ہیں۔

اِکسٹراکٹ میوری پُوراما۔ یہ اِکسٹراکٹ
درخت میورا پوراما کی جڑ سے بنایا جاتا ہے
جو ملک برازل میں پایا جاتا ہے۔ یہ بہت ہی
عمدہ مقوی ہے۔

اکسٹراکٹ وِنائل لا۔ ونائل۔
ایک قسم کی پھلی ہے جو امریکہ مین پائی جاتی
ہے۔ اُس سے یہ رب بنایا جاتا ہے۔
ادویہ اور اغذیہ کو خوشبو دینے کیلئے
اُسکا (اسنس) استعمال کرتے ہین۔

اِکسٹراکٹ ہایوسیامس۔
رُبِ اجوائن خراسانی۔
اِس کا دوسرا نام اکسٹراکٹ ہن بین بھی
ہے۔ یہ رب ہایوسیامس نائی جر"
یعنے درخت اجوائن خراسانی کے تازے
پتّون سے بنایا جاتا ہے مثل بیلا ڈونہ
کے اِس کا بھی اثر منوم اور دافع تشنج
ہے اور نظام اعصابیہ پر قوی مسکن
اثر پیدا کرتا ہے۔
مقدار خوراک۔ ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک

اِکسٹراکٹ ہِن بین۔ دیکھو بیان
اِکسٹراکٹ ہائیوسیامس۔

اِکسٹراکٹ ہنکل بری لیوز۔
دراصل اسکا تلفظ اکسٹراکٹ ہکل بری لیوز
ہے۔ بجائے اِس کے غلطی سے یہ نام
طبع ہو گیا ہے۔ ناظرین صحت فرمالین۔
(عربی) رب اوراق الآس (فارسی)
خلاصہ برگ مورد۔ یہ رب درخت
"وُیاکسی نی یم مِرٹل لس" کے پتّون سے
نکالا جاتا ہے۔

اِکسٹراکٹ ہیڈراس ٹس کناڈِن سِز۔

دیکھو بیان اکسٹراکٹ آف۔ گولڈن سیل

اِکسٹراکٹ ہی ماملِس۔ درخت وچ ہیزل کی جڑ کا اکسٹراکٹ ہے۔ درخت مذکور امریکہ مین پایا جاتا ہے بہت ہی قوی قابض ہے۔ جریان خون کو دور کرتی ہے۔ اس کے الکوہلک اکسٹراکٹ کی خوراک ۵ منم سے ۵ اسنم تک ہے۔

اکسٹراکٹم گاسی پی۔ ربنیج بنبہ۔ یہ ربنیج بنبہ کی چھال سے بنایا جاتا ہے حابس الدم ہے۔ رحم کا خون روکنے کیلئے استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک ایک گرین سے ۴ گرین تک (نیز دیکھو اکسٹراکٹ گاسیپی)

اکسٹراکٹم ہیڈراس لِٹس۔ یہ جامد اکسٹراکٹ ہیڈراس لٹس کے سیال رب سے بنایا جاتا ہے۔ سیال رب کے مطابق اسکے بھی خواص و فوائد ہین۔

مقدار خوراک۔ ۲ گرین سے ۵ گرین تک۔

اکسٹراکٹم ہی ماملیڈس۔ دیکھو بیان اکسٹراکٹ ہی ماملِس۔

اکسٹراکٹیو۔ دیکھو بیان اکسٹراکٹیو میاٹر۔

اکسٹراکٹیو میاٹر۔ جب کسی دوا کی کیمیائی تحقیق کرنے کے بعد کوئی ایسی چیز باقی رہ جائے جس کی حقیقت نامعلوم ہو تو اُسکو کیمیاے جدید کی اصطلاح مین اکسٹراکٹیو میاٹر کہتے ہین۔

اِکسوتھال مک گالی ٹڑ۔ اِس کا دوسرا نام بیاسی ڈوزڈزیز ہے۔ (دیکھو بیان بیاسی ڈوز ڈزیز)۔

اِکسوتھال مک گوائی ٹڑ۔ (دیکھو بیان بیاسی ڈوز ڈزیز)

اُکسی پرہیونک آسڈ غلطی سے بجائے اُکسی پیرونیونک آسڈ کے اُکسی پرہیونک آسڈ لکھا گیا ہے ناظرین

صحت نمایان ہے۔
اس کا دوسرا نام لیاکٹک آسڈ ہے۔
(دیکھو بیان)
اکسی ڈائز ڈ۔ اکسیجن گیاس کے ذریعے
سے کسی دہات کو آکسڈ مین تبدیل کرنا۔
(دیکھو بیان آکسڈ)
اکسی کے ٹیڈ فرس سلفیٹ۔ پھول
کیا ہوا ہیرا کسیس۔
اکسیوڈے شن۔ مقام مجراے ریم
وہ مقام جہان سے کہ پیپ نکلتا ہو۔
اک لیانپ سٹیا تشنج نفاسی۔
اکنے۔ (عربی) وعلنیہ (اُردو) کیل نکلنا
مُہاسہ۔
اکوا امونیا۔ لائیکر امونیا کا دوسرا نام ہے لینمنٹ امونیا
وغیرہ بنانے کے لئے استعمال کرتے ہین۔
داخلاً اسکو بطور دافع بلغم۔ مُعرّق اور مدر
استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ا منم سے ۲ منم تک۔
اکوا پیپرمنٹ۔ ملاخطہ ہو بیان
اکوا منتھا پیپریٹیہ۔
اکوا ڈسٹلڈ۔ آب مقطر۔
اکوا کیالسس۔ (عربی) مارالکلس
(فارسی) آب آہک (اردو) چونے کا
پانی۔ بچون کو اسہال مین پلاتے ہین۔
خوراک ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک۔
اکوا لاروسی رازی۔ درخت پرونس
لاروسی راسز" کے پتون کا عرق ہے
مسکن اعصاب۔ افعال و خواص
ہیڈروسیانک آسڈ کے مطابق ہین۔
مقدار خوراک ½ ڈرام سے ۲ ڈرام تک۔
اکوا منتھا پیپریٹا۔ آئل آف منتھا پپریٹا
کا عرق ہے جس کو بطور کاسر ریح استعمال
کرتے ہین۔
(مقدار خوراک۔ ایک اونس سے

۲۔اونس تک۔

اکو نائیٹ۔ (عربی) مبیش (اُردو) بچھناک۔

اکو نائی ٹن۔ جوہر بیش۔

یہ ایک قسم کا سمی الکالائیڈ ہے جو بچھناک سے نکالا جاتا ہے۔ اس کا مرہم بنا کر عصبی درودن مین استعمال کرتے ہین۔

اکوی لی جیا وسلگے رس۔ اس کا دوسرا نام کو لمرین بھی ہے۔ یہ ایک سالہ درخت ہے۔ جو یورپ مین پایا جاتا ہے بطور مدر اور معرق استعمال کیا جاتا ہے۔

اکے شیا۔ (عربی) صمغ عربی۔ (اُردو) ببول کا گوند۔

اکے نے شیا۔ یہ درخت امریکہ مین پایا جاتا ہے۔ متعدی پھوڑون مین بیرونی استعمال کرتے ہین۔ اور سوہضمی مین بھی استعمال کرایا جاتا ہے

اس کے سیال رُب کی خوراک ۲ سے ۳۰ منم تک ہے۔

اکے نے شیا انگس ٹی فولیا

اکے نے شیا کا نباتی نام ہے (دیکھو ببیان)

اکیوٹ۔ (عربی) حاد (فارسی) شدید (اُردو) تیز۔

اکیوٹ آرتھرائی ٹس۔ (عربی) التہاب المفصل (اُردو) جوڑونکی سوزش۔

اکیوٹ آرٹی کیولر رومیاٹزم۔ یہ ایک قسم کا شدید وجع مفاصل ہے۔

اکیوٹ اِن ٹس ٹی نل کیتھار۔ معدہ کا حاد یعنے شدید زکام۔

اکیوٹ ان فلامیشن۔ (فارسی) شدید التہاب (اردو) بہت ہی تیز سوزش۔

اکیوٹ پلورائی ٹس۔ حاد ذات الجنب

اکیوٹ ڈیاکری اوسسٹائی ٹس۔ (عربی) التہاب الکیس الدمعی (اردو) آنسوؤنکی تھیلی کی سوزش۔

اکیوٹ رومیا ٹزم۔ حاد وجع مفاصل

اکیوٹ کوری زا۔ شدید زکام۔

اکیوٹ گنوریا۔ شدید سوزاک۔

اکیوٹ نیورال جیا۔ حاد عصبی درد۔

اکیوٹ نیومونیا۔ شدید ذات الریۃ

اگ ناٹا۔ پپیتا۔

اگ ناٹیا۔ پپیتا۔ اس کا تلفظ اگناشیا بھی ہے۔

اگے رک آسڈ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

اگے ری سک آسڈ۔ اس کا دوسرا نام اکے ری سن ہے۔ دیکھو مضامین کتاب۔

آگے ری کس آل بس۔ (عربی) غاریقون ابیض۔ صوفان۔

اگیورن۔ دیکھو مضامین کتاب۔

آلائین۔ دیکھو بیان آلائین

الان جیمز لامارکی۔ ڈاکٹر محی الدین شریف صاحب نے اپنی مولفہ انگریزی کتاب ضمیمہ قرابادین ہندوستان مین بیان کیا ہے کہ دواء مذکورہ ۵۰ گرین کی خوراک مین بطور مقئی اور کم خوراک مین واقع بخار ثابت ہوئی ہے۔ اور اس کا ہندی ودکھنی نام اکول اور کالا آکول بھی تحریر کیا ہے۔

البارجن۔ دیکھو آلبارجن۔

البیومین۔ اس کا دوسرا نام البیون بھی ہے۔ اسکے لغوی معنی سفیدی بیضہ مرغ کے ہین۔ یہ ایک نیٹروجن والا ایک قسم کا گیاس یعنی غازم ملا ہوا مادہ ہے۔

جو حیوانات کی ساخت سے یعنے اجزاے ترکیبی مین پایا جاتا ہے گرم کرنے سے منجمد ہوتا ہے۔ بہترین مثال اس کی سفیدی بیضۂ مرغ کی رطوبت ہے۔

اَلبیومن آئرن دیکھو بیان آئرن البیومنیٹ

اَلبیومن ٹیاینٹ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

البیومی نوریا۔ (عربی) اورار رطوبت بیضیہ۔ بول زلالی۔ (اُردو) پیشاب مین البیومن کا پایا جانا ہے۔

البیومی نیوریا۔ دیکھو بیان البیومی نوریا۔

البیوموز۔ پروٹیڈز (دیکھو) کے بعد جو درمیانی شئے حاصل ہو اُسکو البیوموز کہتے ہین۔ یہ شئے پیپٹون اور پروٹیڈ کے درمیان ہوتی ہے۔

البیوموسز۔ البیوموز کی جمع ہے دیکھو بیان۔

اَلبیومی نائیڈ۔ وہ مادہ جو البیومن کے مطابق ہو۔

البیومی نائیڈز۔ جمع ہے البیومی نائیڈ کی۔

البیومی نیٹ۔ البیومن کے ساتھ جب کوئی دوسری شئے ملے تو اُس کو البیومی نیٹ کہتے ہین۔ ایسی حالت مین البیومن اپنا کسی قدر حموضی (ترشی) اثر بھی کرتا ہے۔

البیومی سنے ریا۔ دیکھو بیان البیومی نوریا۔

البیومیوسز۔ دیکھو بیان البیوموسز

التہاب۔ (فارسی) سوزش (اُردو) جلن۔

التہاب مثانہ۔ سوزش مثانہ۔

الٹرس - ایک سالہ پودہ ہے
جو ممالک متحدہ امریکہ مین پایا جاتا ہے
۱۰ گرین کی خوراک مین مقوی بٹر
(تلخ مقوی) ثابت ہوا ہے - قولنج -
استسقا اور مرض وجع مفاصل مین استعمال
کرتے ہین - ایک یا دو گرین کی خوراک مین
الٹرس فیناری نوزا - دیکھو بیان
الٹرس -
الڈرفلور - سمبوکس نگرا کے
پھول ہین - اس کا درخت یورپ مین
ہوتا ہے -
نوٹ - ڈاکٹر ہونگ برگر صاحب نے
اپنی کتاب مین اس کا نام اقطی یا خمان
تحریر فرمایا ہے -
السرز - قرح زخم جس مین پیپ
پڑ گئی ہو -
السری ٹیو کولائی ٹس - (عربی)

التہاب القولون (اردو) قولون کی سوزش
السی رے شن - زخم کا پیپ دار
ہونا - قرح پڑ جانا -
الفارمنٹ لیامپ - ایک قسم کا
چراغ ہے جسکی حرارت کے ذریعے
فارماہنٹ کے قرص سے فارمالڈیہائیڈ
گیاس حجرہ وغیرہ مین اڑایا جاتا ہے -
الفانیا فہتال - دیکھو بیان
الفانیا فہتال -
القلی - دیکھو بیان الکالی -
الکالائیڈ - درختون کی جڑ اور
تخم مین چند جوہر یعنے اجزائے دقیقہ
پائے جاتے ہین - چونکہ انکی کیفیت
کھاری ہے اس وجہ سے الکالائیڈ کہتے
ہین - الکالائیڈ ایسڈ کے ساتھ
قلمی نمکیات بناتے ہین - مثلاً ایٹروپین
کوہی نن وغیرہ -

الکالائیڈز - جمع ہے الکالائیڈ کی -

الکالائیڈل سالٹ - وہ نمک جس مین الکالائیڈ کی خاصیت و ترکیب پائی جائے - اُس کو الکالائیڈل سالٹ کہتے ہین -

الکالی - معلوم ہوتا ہے - اسکا اشتقاق عربی لفظ القلی سے ہے - سوڈا پوٹاش امونیا وغیرہ کو الکالی کہتے ہین - جب یہ آسڈ یعنے حموضات کے ساتھ ملتے ہین تو اُسکو معتدل کر دیتے ہین -

الکالی آئی اوڈڈ - پوٹاسیم آئی اوڈڈ یا سوڈیم آئی اوڈڈ وغیرہ -

الکالی آئی اوڈڈز - جمع ہے الکالی آئی اوڈڈ کی -

الکالی بروہائڈ - سوڈیم بروما ئیڈ پوٹاسیم بروما ئیڈ - امونیم بروما ئیڈ وغیرہ

الکالیز - جمع ہے الکالی کی -

الکالی سلفائیٹ - سلفیورس آسڈ ملا ہوا الکالی مثلاً سوڈیم سلفائیٹ -

الکالی سلیکو فلورڈ - گو لفظ الکالی حاوی ہے سوڈیم پوٹاسیم اور امونیم پر مگر اس سے مراد سوڈیم سلی کو فلورڈ ہی لیجاتی ہے چنانچہ "ڈسپن سیاٹوری" جو ایک معتبر اور مطول کتاب ہے - اس مین اسی کا ذکر ہے لہذا ناظرین میری کتاب کا صفحہ ۱۰۳۵ ملاحظہ فرمائین -

الکالی کاربونیٹ - پوٹاسیم کاربونیٹ سوڈیم کاربونیٹ - اور امونیم کاربونیٹ کو کہتے ہین -

الکالی کاربونیٹس - جمع ہے الکالی کاربونیٹ کی -

الکالی کیازی سینٹ - کیازین کا الکالی ہے -

الکالی کیازین - کیازین اور الکالی کا

مرکب ہے۔
اَلکالی ہیڈر اکسیڈ۔ سوڈا کاسٹک
اور پوٹاسا کاسٹک کو کہتے ہین۔
اَلکالین۔ جس مین الکالی کی خاصیت ہو۔
اَلکالین اَرتھ۔ بیریم اسٹرانشیم
اور کیالسیم کے آکسیڈ کو کہتے ہین۔
اَلکالین اِیفروِیسنٹ۔ القلی
یعنی کہاری دوا جس مین اُبلنے کی خاصیت ہو۔
اَلکالین بُرومَڈز۔ اَمونیم بُرومڈ
سوڈیم برومڈ۔ اور پوٹاسیم برومڈ سے
مراد لی جاتی ہے۔
اَلکالین ڈِسپیپسیا۔ القلی سوء ہضم
یعنے وہ بدہضمی جو کھاری رطوبت رسنے کی
وجہ سے لاحق ہو۔
اَلکالین سولیوشن۔ وہ سولیوشن
جو کھاری ادویہ سے تیار کیا جائے۔
اَلکالین سیال۔ سیال القلی۔

اَلکالین فاسفیٹس۔ سوڈیم فاسفیٹ
پوٹاسیم فاسفیٹ۔ اور آمونیم فاسفیٹ
کو کہتے ہین۔
اَلکالین ہاپوکلورائیٹ۔
پوٹاسیم ہاپوکلورائیٹ۔ سوڈیم ہاپو
کلورائیٹ۔ اور امونیم ہاپوکلورائیٹ
وغیرہ کو کہتے ہین۔
اَلکانٹ روٹ۔ (یونانی) ابوخلسا
(عربی) شنجار۔
ڈاکٹر ہونگ برجر صاحب نے اپنی
مولفہ کتاب مین اس کا ترجمہ رتن جوت
کیا ہے۔ مگر ڈاکٹر واٹ صاحب نے
اپنی مولفہ کتاب پراڈکٹس آف انڈیا
مین اس بات کی تردید کرکے لکھا ہے
کہ الکانٹ روٹ ہندوستان مین
نہین پایا جاتا بلکہ اُسکے مماثل ایک
جڑ ہے جس کا نام اُنوس ما ای کیوڈیٹرہی

اور یہی رتن جوت ہے جو روغنون اور چربیون کو رنگ دینے کے کام آتی ہے۔اور الکانٹ روٹ کا بناتی نام انکوسا ٹنگجیوریا ہے۔اسکو صناعی مذکورہ کے لئے استعمال کرتے ہین۔

نوٹ۔مین نے رتن جوت اور الکانٹ روٹ کا مقابلہ کیا میرے مشاہدہ مین کسی قدر قابل امتیاز فرق معلوم ہوا الکانٹ روٹ کے عوض رتن جوت سے بھی روغنات وغیرہ کو رنگ دے سکتے ہین۔

الکانن۔یہ ایک قسم کا سرخ رنگ ہے جو الکانٹ روٹ سے نکالا جاتا ہے۔

الکحالک امونیا۔لائیکر امونیا فورٹ اور الکحل کا مرکب ہے۔

الکحالک پوٹاش سوپ۔وہ صابون جو کاسٹک پوٹاش اور الکحل سے بنایا گیا ہو۔

الکحالک پوٹاسیئم ہیدراک سائیڈ۔وہ صابون جو کاسٹک پوٹاش اور الکحل سے تیار کیا گیا ہو۔

الکحالی سولیوشن۔کسی دوا کا سولیوشن جو الکحل مین بنایا گیا ہو۔

الکحل۔(عربی)،روح الخمر(انگریزی)، رکٹی فائیڈ اسپرٹ۔

الکساح۔دیکھو بیان راکالی ٹس۔

الکسر۔چونکہ عموماً کڑوی اور کسیلی اودیہ بطیب خاطر استعمال نہین کی جاتی ہین اسلئے جب انکے ساتھ الکحل شکر اور خوشبو ملادی جاتی ہے۔تو وہ خوش ذائقہ ہو جاتی ہین۔ایسے مرکبات کو الکسر کہتے ہین۔

نوٹ۔عربی لفظ الاکسیر کی بگڑی ہوئی صورت ہے۔

الگسر آف آرنج - نارنج یعنے نارنگی سے بنایا ہوا الکسر -
الکسر اروميا ٹک - دیکھو اروميا ٹک الکسر -
الکسٹر کیا سکیارا سگریڈا اٹنگجر آف آرنج الکحل سینیمن واٹر یعنے عرق دارچینی شربت اور لکویڈ اکسٹراکٹ کیا سکیارا کا مرکب ہے - بطور ملین استعمال کرتے ہین - مقدار خوراک ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک
الکلی - دیکھو بیان الکالی -
الکی کنجی - (عربی) حب الکاکنج (فارسی) کاکنہ (ہندی) راجپوتکہ - پوٹن -
نوٹ - تحقیق سے یہ امر ثابت ہوا کہ یہ عربی لفظ الکاکنج کی بگڑی ہوئی صورت ہے -
الکم ثال - دیکھو مضامین کتاب -
الوپے شیا - (عربی) دار الثعلب (فارسی) باالخورہ -

الیم سیا ٹی وم - (عربی) ثوم (فارسی) سیر (اردو) لہسن -
الیو آئیل - دیکھو بیان آلیو آئیل -
الیومی نم آکسائڈ - دیکھو بیان الیومینا -
الیومی نم آسی ٹیٹ - دیکھو بیان الیومی نی ام اسی ٹیٹ -
الیومینا - یہ شے قدرتاً بیرنگ اور چمکدار پائی جاتی ہے جس کی اچھی خاصی مثال کرند کا پتھر ہے - جب اسکے ساتھ کوئی دہاتی آکسائڈ مل جاتا ہے تو وہ رنگین ہو جاتا ہے - اس وقت اس کو یاقوت اور زمرد وغیرہ کہتے ہین -
الیومی نی - یہ ایک قسم کی سفید اور سُبک دہات ہے جو عام طور پر ظروف مستعملہ کے بنانے مین کام

آتی ہے۔

**الیومی نی ام اسیٹیٹ۔** الیومی نم وہات مین اسی ٹک آسڈ ملایا ہوا مرکب ہے۔ اس کا سولیوشن بنا کر بطور انٹی سپٹک (دافع عفونت) استعمال کرتے ہین۔

**الیومی نی ام آکسائڈ۔** دیکھو بیان الیومینا۔

**الیومی نی ام سلفیٹ۔** پھٹکڑی سلفیورک آسڈ اور سوڈیم کاربونیٹ کا مرکب ہے بطور قابض اور دافع عفونت بیرونی استعمال کیا جاتا ہے۔

**الیومی نی ام سلی کیٹ۔** یہ نمک ہمراہ دوسری قسم کے سلی کیٹس کے شفاف فلزات مین قدرتی طور پر پایا جاتا ہے۔

**الیومی نی ام اسپائی سلیٹ**

دیکھو مضامین کتاب۔

**الیومی نی ام کلورائڈ۔** الیومی نی ام سولیوشن پر برومیم کلورائڈ کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے۔ بطور انٹی سپٹک (دافع عفونت) استعمال کرتے ہین اور بطور قابض غرغرہ کرتے ہین۔

مقدار خوراک ۲ گرین سے ۴ گرین تک۔

**الیومی نی ام ہیڈراکسائڈ۔** پھٹکڑی اور مونوہیڈرسے ٹڈ سوڈیم کاربونیٹ کا مرکب ہے۔ بطور قابض جلدی امراض مین بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**امائی لن ہیڈریٹ۔** ٹرائی میتھل اتھی لین پر سلفیورک اسڈ کا اثر ڈالنے سے یہ دوا بنتی ہے۔ بطور منوم استعمال کی جاتی ہے۔

مقدار خوراک ۲۰ سے ۶۰ منم تک۔

**امال گم۔** کوئی دہات مثلاً چاندی وغیرہ

جب پارے کے ساتھ ملائی جائے تو جو
جسم جامد شے حاصل ہو گی اُسکو امال گم کہین گے۔
اِمالی گاگ۔ (عربی) مدر طمث۔ مدر
حیض (اُردو) حیض جاری کرنے والی دوا۔
امبیلیا رائیبس۔ (عربی) برنف (فارسی)
برنگ کابلی (اُردو) بائی برنگ۔
امپی لی گو۔ یہ ایک جلدی مرض ہے
جس مین سوزش ہو کر بثور نمودار ہوتے
ہین اور اُن مین پیپ پڑ جاتی ہے۔
اَمریکین ڈرگ گسٹ اینڈ فارما
سیوٹیکل ریکارڈ۔ یہ ایک طبی رسالہ
ہے جو امریکہ سے شائع ہوتا ہے۔
اَمریکین مڈیکل اسوسی ایشن۔
امریکہ کی ایک مجلس طبیہ کا نام ہے۔
امعار۔ آنیتن۔
امعار اثنا عشری۔ دراصل یہ لفظ
معار اثنا عشری ہے کاتب کی غلطی سے
کتاب ہذا مین امعار اثنا عشری لکھا گیا
ہے۔ لہذا ناظرین کرام سے امید ہے
کہ اصلاح فرمالین گے۔ وہ آنت
جو صاحب آنت کے بارہ انگشت
برابر ہو۔
امعار مستقیم۔ یہ لفظ بھی دراصل
معار مستقیم ہے غلطی سے الف
زائد ہو گیا ہے "معا" بمعنی آنت مستقیم
بمعنی سیدھا۔ وہ آنت جو قولون سے
دیر تک سیدھی قائم ہے
امفائی سیما۔ (عربی) انتصاب النفس
(فارسی) دم کشی۔
امل الکحل۔ یہ ایک اشتعال پذیر
سیّال ہے جو فیوزل آئیل سے
بنایا جاتا ہے۔ فیوزل آئیل ایک
قسم کا روغن ہے جو تازی کشید
کی ہوئی اسپرٹ یعنے شراب مین

پایا جاتا ہے ۔

املشن ۔ ایک قسم کا مکسچر جس مین روغن یا غیر محلل دوا کو پانی مین اسقدر ملا دیا جاتا ہے کہ وہ دوا غیر مرئی قطرات مین تقسیم ہو کر ایک جسم ہو جاتی ہے حتیٰ کہ اُس کے ذرات بغیر خوردبین کے دکھلائی نہین دیتے جسکی قدرتی مثال دودھ ہے ۔ اس طریقے سے دہنیت زائل ہو جاتی ہے اور وہ پینے مین معلوم نہین ہوتی ۔ املشن بنانے کیلئے لعاب گوند زردی بیضہ اور صابون وغیرہ استعمال کیا جاتا ہے عام مثال کاڈلور آئل املشن یا کیسٹرائیل املشن ہے ۔

املشنز ۔ یہ املشن کی جمع ہے ۔

املشن سیالال ۔ دیکھو مضامین کتاب دربیان سیالال ۔

اِمل نائٹرائیٹ ۔ امل الکحل پر سوڈیئم نائٹرائٹ اور سلفیورک ایسڈ کا اثر ڈالنے سے تیار ہوتا ہے ۔ اسکو دمہ وغیرہ مین سنگھانے کے لئے ۲ سے ۵ منم تک استعمال کرتے ہین ۔ مقدار خوراک ½ منم سے ۵ منم تک ۔

امل نائیٹرس ۔ دیکھو امل نائٹرائٹ

امل نائیٹریٹ ۔ دیکھو بیان امل نائٹرائٹ

املشیو بروموفارم ۔ دیکھو مضامین کتاب دربیان بروموفارم ۔

اموڈن ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

امونیا ۔ نوشادر اور چونے کے مرکب کو کہتے ہین ۔

امونیا گیاس ۔ نوشادر اور چونے کے امتزاج سے جو ایک قسم کی تند و تیز ہوا پیدا ہوتی ہے اُسکو امونیا گیاس کہتے ہین ۔

امونیا واٹر۔ اس کا دوسرا نام لائکر
امونیا بھی ہے۔ دیکھو بیان لائیکر امونیا۔
امونیا ہائی پو فاسفائیٹ۔ آسڈ
ہائپو فاسفورس زم اور امونیا کا مرکب ہے
مقدار خوراک۔ ایک گرین سے ۲
گرین تک۔
امونی اے ٹڈ مرکیوری۔
ہیڈرارجری امونیاٹم کا دوسرا نام
ہے۔ مرکیورک کلورائیڈ اور امونیا کا
مرکب ہے۔ جلدی امراض مین اسکا
مرہم استعمال کیا جاتا ہے۔
امونے ٹڈ مرکیوری آئینٹمنٹ۔
امونی اے ٹڈ مرکیوری کا مرہم ہے
(دیکھو بیان)۔
امونیم۔ نوشادری ہوا جو ایک
حصہ نائٹروجن اور ۳ حصے ہائیڈروجن
سے مرکب ہے۔

امونیم آئی او ڈڈ۔
امونیا کاربونس کا اثر فنرس آئی اوڈڈ
پر ڈالنے سے بنتا ہے۔ پوٹاسیم آئی اوڈڈ
کے افعال و خواص کے مطابق ہے۔
امونیم اکتھیولیٹ۔ دیکھو مضامین
کتاب۔
امونیم اکتھیال۔ اکتھیال کا دوسرا
نام ہے۔ (دیکھو مضامین کتاب)۔
امونیم اکتھیال سلفونیٹ۔
دیکھو مضامین کتاب۔
امونیم اِسبے لیٹ۔ دیکھو مضامین
کتاب۔
امونیم اولی ایٹ۔ لنی منٹم
امونیا کا دوسرا نام ہے۔
امونیم بائی کاربونیٹ۔
امونیا کاربونس ۲۴ گھنٹے تک
کھلا رکھنے سے جو سفوف کہ حاصل

ہوتا ہے وہ امونیم بائی کاربونیٹ کہلاتا ہے۔ بہ نسبت امونیا کاربوناس کے افعال و خواص مین خفیف الاثر ہوتا ہے۔

امونیم برومائڈ۔ ہائیڈروبرومک آسڈ اور امونیا کا مرکب ہے مسکن اعصاب اور منوم ہے۔

امونیم پائے روگالیٹ۔ امونیا اور پائے روگیالک آسڈ کا مرکب ہے۔

امونیم ہیڑوسلفال۔ یہ اکتھیال کا عوض ہے۔

دیکھو بیان ہیڑوسلفال مضامین کتاب۔

امونیم سالٹ۔ نمک امونیا۔

امونیم سلفو اکتھیولیٹ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

امونیم سلفو لی ٹیوٹومی نیٹ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

امونیم فاسفیٹ۔ امونیا اور فاسفارک اسڈ کا مرکب ہے۔ مرض وجع مفاصل اور نقرس مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک

امونیم کاربونیٹ۔ اس کا دوسرا نام امونیا کاربونس ہے۔

بائی کاربونیٹ آف امونیم اور امونیم کاربامیٹ کا مرکب ہے۔

مخرج بلغم محرک منفث اور مقئی ہے۔

مقدار خوراک۔ ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک

امونیم کلورئڈ۔ نوشادر مصفی۔

امونیم میوریٹ۔ امونیم کلورئڈ یعنے نوشادر مصفی کا دوسرا نام ہے۔

امونیم ہائی پو فاسفائیٹ۔

دیکھو بیان امونیا ہائے پو فاسفائیٹ

اِسمے ٹین۔ یہ جوہر ایکیاک سے نکالا جاتا ہے۔

ادویات وغیرہ ... سے ... کا ... [illegible]

دیکھو معنی ان کا ہے ۔

ڈسپرڈ نیجنال ہیپڈر وہ کلورو شو
یہ ایک قسم کا رنگ ہے جو کول تار سے
نکالا جاتا ہے ۔

امی نوریا ۔ (عربی) احتباس الطمث ۔
(اردو) حیض کا بند ہونا ۔

ان آرگیانک ۔ غیر عضوی ۔ جمادی
دیکھو بیان آرگیانک ۔

ان آرگیانکس ۔ جمع ہے ان آرگیانک کی

ان آرگیانک سالٹ ۔ جمادی نمک

ان آرگیانک سپائٹ ۔ جمادی مادہ

اناکارڈیم آکسی ڈنٹیل ۔ بھلاوا

انالجیسک ۔ (عربی) مسکن الالم
مسکن الاوجاع (اردو) دردوں کو
تسکین دینے والی دوا ۔

انالجیسکس ۔ جمع ہے

انتھراسن ... [illegible] ماہیت کتاب

انتھرا آکسین ۔ ایک قسم کا سیاہ رنگ کا ہے
ہے جو کول تار سے بذریعہ تقطیر کے
نکالا جاتا ہے ۔

ان ٹیل منٹک ۔ (عربی) طارد الدیدان
(فارسی) قاتل الدیدان (اردو)
انتڑیوں کے کیڑوں کو مارنیوالی دوا ۔

ان ٹیل منٹکس ۔ جمع ہے ان ٹیل منٹک کی

ان ٹاسڈ ۔ (عربی) مضاد الحموضت
(فارسی) دافع ترشی ۔

ان ٹرا ٹریکی ال انجکشن ۔
قصبۃ الریہ (ہوا کی نالی) میں پچکاری کرنا

ان ٹراس ٹیشل ۔ (عربی) بین الانسجہ
(اردو) عضو کے بافت کے درمیان میں ۔

ان ٹراس ٹیشل نیفرائٹس
گردوں کے بافت کی سوزش ۔

ان ٹرا وے نس انجکشن - وریدی پچکاری کرنا -

ان ٹرمی ٹنٹ فیور - (عربی) حمائے متقطعہ (فارسی) تپ لرزہ -

ان ٹرکاسٹل نیورالجیا - (عربی) وجع الاعصاب والعضلات مابین الاضلاع (اُردو) پٹھے اور مچھلیون کا درد جو درمیان پسلیوں کے ہو -

ان ٹرٹری گو - (عربی) سحج (اردو) چھلنا - جلد کو جلد سے رگڑ پہنچنے کی وجہ سے جو سوزش اور سُرخی پیدا ہوتی ہے اُسکو انٹرٹری گو کہتے ہین - جیسے بغل اور کنج ران مین بوجہ رگڑ کے سُرخی و سوزش ہوتی ہے -

ان ٹرسٹ ای ٹیل کیراٹائی ٹس - سوزش قرنیہ کا دھندہ پڑ جانا - آتشک کی وجہ سے پردہ

ان ٹسٹ ٹائین - (عربی) معا (اُردو) آنت -

ان ٹسٹ ٹی نل اسٹرنجنٹ - قابض متعلقہ امعا -

ان ٹسٹ ٹی نل انٹی سپٹک - (عربی) مزیل عفونت امعا - (اُردو) انتون کی عفونت کو زائل کرنے والی دوا -

ان ٹسٹ ٹی نل ٹیوبر کیولوسز - معا مین مادہ سل کا پیدا ہونا دیکھو بیان ٹیوبرکیولوسز -

ان ٹسٹ ٹی نل ڈس ان فکٹنٹ - وہ دوا جو عفونت امعا کو زائل کرے -

ان ٹسٹ ٹی نل ڈس پپسیا - وہ بدہضمی جو آنتون کے بگاڑ کی وجہ سے ہو -

ان ٹسٹ ٹی نل فرمن ٹے شن - تخمیر معدہ و امعا -

ان ٹسٹ ٹی نل کیتھار - زکام امعا -

ان ٹسٹ ٹی نل کنال - امعا -

اَنٹی اسپازموڈک۔ (عربی) دافعِ تشنج (اُردو) وہ دوا جو تشنج کو دفع کرے۔

اَنٹی اسپازموڈکس انٹی اسپازموڈک کی جمع ہے (دیکھو بیان)۔

انٹی اسٹرپٹوکاکسی سیرم۔ دیکھو مضامین کتاب دربیان انٹی اسٹرپٹوکاک سک سیرم۔

انٹی اسکروفیولا۔ دافع خنازیر

انٹی پائی رن۔ یہ ایک دافع بخار دوا ہے۔ جو فنل ہیڈرازن اور اسی ٹو اسٹی ٹک ایسٹر سے بنائی جاتی ہے۔ دافع بخار اور مسکن اوجاع ہے

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک۔

انٹی پائی رن اسپائی سلیٹ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

انٹی پائی رن کیا فینو سٹریٹ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

انٹی پائی ریٹک۔ دافع بخار

انٹی پائی ریٹکس۔ جمع ہے انٹی پائی ریٹک کی۔

انٹی پریاڈک۔ دافع امراض نوبتی۔

انٹی پریاڈکس۔ جمع ہے انٹی پریاڈک کی۔

انٹی پیوری لنٹ۔ مانع تولید ریم۔

انٹی پیوری لنٹس۔ انٹی پیوری لنٹ کی جمع ہے۔

انٹی ٹاکسن۔ اگر کسی متعدی امراض مین مبتلا شدہ مریض کے زہریلے مواد یعنی ٹاکسن کو کسی تندرست جانور کے خون مین بذریعہ جلدی پچکاری پہنچایا جائے۔ تو یہ بھی اُسی مرض

متعدی مین مبتلا ہو جائے گا اسی طرح بدفعات زہر مذکورہ کے داخل کرنے سے اس کے خون مین ایسی صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے کہ دوبارہ مرض مذکورہ مین مبتلا نہین ہوتا۔ من بعد اس کے خون سے جو سیرم کہ حاصل کی جاتی ہے اسکو انٹی ٹاکسن کہتے ہین۔ اگر اس انٹی ٹاکسن کو صحیح و تندرست اشخاص کے جسم مین پہونچایا جائے تو مرض متعدی متعلقہ ٹاکسن سے محفوظ رہتا ہے۔ جیسے خناق وبائی کے انٹی ٹاکسن کو جب تندرست آدمی کے خون مین پہنچایا جاتا ہے تو وہ شخص خناق وبائی مین مبتلا نہین ہوتا۔

انٹی ٹاکسن - دیکھو مضامین کتاب -

انٹی ٹاکسک سیرم - دیکھو بیان انٹی ٹاکسک سیرم - دیکھو مضامین کتاب -

انٹی ہیمرجک کیور - مانع ہیمرجکل (دیکھو بیان ہیمرجکل)

انٹی پیسٹیورےٹک سیرم - مانع خناق وبائی سیرم -

اِن ٹے راٗلیٹس - (عربی) التہاب الامعاء (اردو) آنتوں کی سوزش -

انٹی رومیاٹک - دافع وجع مفاصل

انٹی رومیاٹکس - انٹی رومیاٹک کی جمع ہے -

انٹی رہومیاٹک - دیکھو بیان انٹی رومیاٹک -

انٹی سپٹک - (عربی) مزیل العفونت (اردو) سڑانڈ دور کرنے والی دوا -

انٹی سپٹک انجکشن - مزیل عفونت دوا کی پچکاری -

انٹی سپٹک پاؤڈر - سفوف

دافع عفونت ۔

انٹی سپٹک [illegible]

[illegible]

انٹی [illegible]

[illegible] ۔

انٹی [illegible] (عربی) [illegible]

[illegible] (اردو) وہ عرق جو [illegible]

وغیرہ کے دھونے کے لئے بنایا جائے

انٹی سی لورک ۔ دافع بفا ۔

انٹی سپوڈوری فک ۔ (عربی)، مانع عرق ۔ (اردو) پسینے کو روکنے والی دوا ۔

انٹی سپوڈوری فکس ۔ انٹی سپوڈوری فک کی جمع ہے ۔

انٹی فبرل ۔ دافع حرارت ۔

انٹی فبرن ۔ یہ ایک دافع بخار دوا ہے جو بذریعہ صنعت کیمیائی

[illegible] ہے ۔

[illegible] ایک گرین سے ۳

[illegible] ہے ۔

انٹی [illegible] منٹ ۔ (عربی)، مانع تخمیر (اردو) وہ دوا جو خمیر ہونے کو روکے ۔

انٹی فرمنٹیو ۔ مانع تخمیر ۔

انٹی فرمنٹیوز ۔ انٹی فرمنٹیو کی جمع ہے ۔

انٹی فلوجسٹک ۔ (عربی)، دافع التہاب (اردو) دافع سوزش ۔

انٹی فلوجسٹکس ۔ انٹی فلوجسٹک کی جمع ہے ۔

انٹی کال ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

انٹی لی تھک ۔ (عربی)، مانع تکون حصاۃ (اردو) پتھری پیدا ہونے سے روکنے والی دوا ۔

انٹی لی تھکس ۔ انٹی لی تھک کی جمع ہے ۔

انٹی ڈِل لن - یہ ایک قسم کا گلوکوسائیڈ ہے جو جامن سے نکالا جاتا ہے -

انٹی ملیریل - دافع ملیریا -

انٹی مونی سلفائڈ - (عربی) اثمد - (اُردو) سرمہ -

انٹی نیورالجِک - (عربی) دافع وجع العصب (اردو) پٹھون کے درد کو دفع کرنے والی دوا -

انٹی نیورالجکس - انٹی نیورالجک کی جمع ہے -

انٹی ہیڈروسز - (عربی) مانع عرق (اُردو) پسینہ روکنے والی دوا -

انٹی ہیڈروٹک - مانع عرق -

انٹی ہیڈروٹکس - انٹی ہیڈروٹک کی جمع ہے -

انجائی ناپکٹورس (عربی) وجع الفواد (اُردو) دل کا درد -

انجکشن پچکاری کرنا -

انڈوکارڈائی ٹس - دل کے کواڑون کی سوزش -

اندہی آنت کی سوزش - (عربی) التہاب الاعور

انڈین گاسوباسو - یہ درخت امریکہ مین پایا جاتا ہے -

انڈین لائی لیاک - درخت نیم

انسائی پی انٹ کارنکل -

ابتدائی شب چراغ -

ان سامینا - (عربی سہر (فارسی) بیخوابی (اُردو) نیند کا نہ آنا -

انس تھے ٹک - واحد (عربی) مخدر (اُردو) سُن کرنے والی دوا -

انس تھے ٹکس - جمع مخدرات -

انس تھے زیا - دیکھو مضامین کتاب -

ان سفلے ٹر۔ (عربی) آلہ نفوخ۔ منفاخ ۔(اُردو) یہ ایک قسم کا آلہ ہوتا ہے جس مین او ویہ بھر کر بذریعہ ہوا اُڑاتے ہین۔

ان سفلیشن ۔ بذریعہ آلہ نفوخ دوا کا پہنچانا۔

انفکشس۔ امراض ساریہ متعدی امراض بسرایت کرنے والے امراض۔

ان فلامیشن (عربی) التہاب (فارسی) سوزش (اُردو) جلن ۔

ان فلامیشن آف بلاڈر۔ سوزش مثانہ۔

ان فلٹریشن انس تھے زیا۔ کسی سیال دوا کو جلد مین پہنچا کر بے حسی پیدا کرنا مثلاً کوکین کا انجکشن پہنچانے سے جو بیحسی ہوتی ہے ۔

ان فلوانزا۔ یہ ایک قسم کا مسری بخار ہے جو خاص قسم کے جراثیم سے ہوتا ہے اور اُسکے علامات یہ ہین اعضاشکنی۔ سانس کا بدقت لینا وغیرہ۔

ان فنٹ۔ (فارسی) طفل شیرخوار۔ (اُردو) بچہ۔

انفنٹ فوڈس۔ غذاے اطفال

انفیانٹ فوڈ۔ دیکھو بیان انفنٹ فوڈس۔

انفیوزوریل ارتھ۔ ایک قسم کی مٹی ہے۔اس کا دوسرا نام کیسل گر ہے

انفیوژن ۔(عربی) نقوع (فارسی) خیساندہ ۔

انفیوژن آف پیرو بالسم ۔ خیساندہ پیرو بالسم۔

انفیوژن آف کرین بری ۔ خیساندہ کرین بری۔

کرین بری ایک قسم کا پھل ہے جو امریکہ مین

ہوتا ہے۔

انفیوژن آف ہیر۔ (عربی) نقیع ہیر (فارسی) خیساندہ بول۔

انفیوژن آف رسٹ ہاس۔ خیساندہ آف رسٹ ہاس۔

دیکھو بیان آف رسٹس ہاس۔

انفیوژن آف اینس لپانڈ ہاس۔ خیساندہ اینس لپانڈ ہاس۔

دیکھو بیان اینس لپانڈ ہاس۔

انفیوژن اڈولس ورنالس۔ خیساندہ اڈولس ورنالس۔

دیکھو بیان اڈولس ورنالس۔

انفیوژن سینیگا۔ خیساندہ سینیگا دیکھو بیان سینیگا۔

مقدار خوراک ½ اونس سے ایک اونس تک۔

انفیوسوریل ارتھ۔ دیکھو بیان انفیوزوریل ارتھ

انگوئنٹم ہیپاراجنی لی۔

...م جسے ہائڈرارجائی اور ... سے مشتق سافٹ ہیپاراجن کا مرکب ہے۔ بطور مرہم استعمال کرتے ہیں۔

اس کا دوسرا نام ہیپاراجن آئنٹمنٹ ہے۔

انگوئنٹم ہائڈرارجائی نائٹریٹس۔ دیکھو مضامین کتاب دربیان ہائڈرارجائی نائٹریٹس

انگوئنٹم ہیپاراجنی۔ مرہم سیماب بطور دافع التہاب۔ قاتل جراثیم خارجاً استعمال کرتے ہین۔

انگوری نٹل ہیپارا۔ فتق۔

الوڈاین۔ (عربی) مسکن اوجاع مسکن الالم۔ (اردو) درد کو کم کرنیوالی دوا

الوڈائینس۔ جمع ہے الوڈاین کی۔

ان ہالو ہیم ول لی امس۔ یہ درخت امریکہ مین ہوتا ہے۔ اس کے خوشون کو نیوراس تھینیا۔ اختناق الرحم اور دمہ مین استعمال کرتے ہین۔

متقارب بیزاں ۔ ۰ گرین ست ہ اگرین تک

اَن ہیڈرس کلورل ۔ کلورل ہیڈریں

کا دوسرا نام ہے ۔

اَن ہیڈرس سوڈا ۔ دیکھو

بیان اڈپس لیانی ۔

اَن ہیڈرس لیا نو لن ۔ دیکھو

بیان اڈپس لیانی ۔

ان ہیلر ۔ وہ آلہ جس سے ادویات

کے بخارات تنفس کے ذریعے سے کھینچے

جائیں ۔

ان ہیلیشن ۔ منھ کے ذریعے

ادویات کے بخارات کا بھپارہ لینا ۔

انی ٹال } دیکھو بیان انی ٹن

انی ٹالز } درمضامین کتاب ۔

انیس ۔ انیسون ۔ دیکھو بیان

آئل آف انیس ۔

انیس آئل ۔ دیکھو بیان آئل آف انیس

انی لین ۔ کوئلہ ۔ ہڈیاں ۔ اور تیل وغیرہ

کو خشک مقطر کرنے سے یہ تیار ہوتا ہے

مگر اب کول ٹار یعنے قطران معدنی

سے بنایا جاتا ہے ۔ اس سے مختلف

قسم کے رنگ تیار کئے جاتے ہیں ۔

کوکین ہیڈرو کلورائیڈ کو اس میں حل کرکے

جلدی پچکاری کرتے ہیں ۔

انیما ۔ حقنہ ۔

نوٹ ۔ درحقیقت انیما کے معنی محقنہ کے

ہیں ۔ یعنے اُس آلہ کو کہتے ہیں جس کے

ذریعے دوا امعاء مستقیم میں پہنچائی جاتی

ہے ۔ اور حقنہ اُس دوا کو کہتے ہیں جو

بذریعہ آلہ مذکور دُبر میں داخل کی جاتی

ہے مگر مجازاً حقنہ یعنی محقنہ مستعمل ہے ۔

انی مونی پلساٹلا ۔ (عربی)

شقایق النعمان (فارسی) گل لالہ ۔

تسکین حیض میں استعمال کرتے ہیں

اس کے ٹنکچر کی خوراک ۵ منم سے
۲۰ منم تک ہے -

انیمیا - (عربی) قلت الدم
(اردو) کمی خون -

انیورزم - شریان کے اندرونی
غشاء (پردے) کا پھٹ جانا - اور
غشاء بیرونی کا وسیع ہو جانا -

اوپیئم - افیون -

اوپیئم الکالائیڈ - افیون کی
الکالائیڈ - جیسے مارفیا وغیرہ -

اوٹائی ٹس - کان کی اندرونی
سوزش -

اوٹائی ٹس میڈیا - کان کے
درمیانی حصے کی سوزش -

اوٹ میل - شوفان -
ڈاکٹر خلیل خیر اللہ صاحب نے اپنی
مولفہ کتاب قاموس طبی مین اسکا عربی

نام شوفان تحریر کیا ہے - یہ ایک قسم کے
جو کا آٹا ہے جو بطور غذی استعمال
کیا جاتا ہے -

اوٹ میل اکسٹراکٹ - اوٹ میل
کا رُب -

اوٹو - درحقیقت یہ لفظ عطر کی بگڑی ہوئی
صورت ہے -

اوڈال - دیکھو مضامین کتاب -

اوراک سائی لم انڈیکم - ڈاکٹر
واٹ صاحب نے اس کا سنسکرتی نام
مندوپرنا تحریر کیا ہے - یہ درخت
ہند مین پایا جاتا ہے - اس کے چھال
اسہال اور پیچش مین استعمال کیجاتی ہے -

اوریکسن - دیکھو مضامین کتاب -

اوزون - یہ گیاس ہوا اور پانی مین
پایا جاتا ہے - طب مین بطور ڈس انفکٹنٹ
(دوافع سم وبائی) استعمال کرتے ہین -

اوزوان ڈوائٹ۔ دیکھو مضامین
کتاب۔

اوزی نا۔ (عربی) بخرالانف (فارسی)
بدبوے بینی (اردو) ناک کی بدبو۔

اوسافے گس۔ (عربی) مری (اردو)
غذا کی نالی۔

اول فیاٹ۔ دیکھو بیان ڈپسیلائی۔

اولی اک آسڈ۔ یہ ایک قسم کا حامض
یعنے تیزاب ہے جو چربیون اور روغنات
مین پایا جاتا ہے۔

اولیک آسڈ۔ دیکھو بیان
اولی اک آسڈ۔

اولیم انیسی۔ دیکھو بیان آئیل آف
انیس۔

اولین۔ یہ ایک سیال جو مہرفعال
ہے جو چربیون اور روغنات سے
نکالا جاتا ہے۔

اولیو ریزن آف۔ کیوبیب۔
رب کباب چینی۔
یہ ایک قسم کی رانتیخ زیتی (رال و روغن)
ہے جو کباب چینی کو ایتھر مین بھگونے
سے بنتی ہے۔
مقدار خوراک۔ ۵ منم سے ۳۰ منم تک۔

اولیو ریزن ساپالمٹو۔ یہ ایک
قسم کی رانتیخ زیتی (رال دار روغن) ہے
جو ساپالمٹو سے بنائی جاتی ہے۔ یہ
درخت امریکہ مین پایا جاتا ہے۔

اولیوسیاکاریٹ آف۔ بٹرآمنڈ
وہ شکر جو روغن بادام تلخ سے معطر کی گئی ہو

اولیوسیاکاریٹ آف۔ پیپرمنٹ
شکر جو روغن پودینے سے معطر
کی گئی ہو۔

اولیوسیاکاریٹ آف۔ روز۔
شکر جو روغن گلاب سے معطر کیگئی ہو

سکر ایک اونس اور روغن ۵ یا ۲۰ قطرے ملالین -

اولیو کرپو سوٹ - دیکھو مضامین کتاب -

اونس ۲۰ تولے یا ۸ ڈرام -

تحقیق کرنے سے معلوم ہوا کہ اونس کو لاطینی زبان مین اُن سیہ کہتے ہین جو عربی لفظ اوقیہ کی بگڑی ہوئی صورت ہے -

او وا آرزی - اس کا دوسرا نام بیر بری بھی ہے -

ڈاکٹر خلیل خیر اللہ صاحب نے اپنی مولفہ کتاب قاموس طبی اور ڈاکٹر ہونگ برجر صاحب نے اپنی مولفہ انگریزی کتاب "پنتیس سالہ تجربات مشرق" مین اس کا ترجمہ بزبان عربی عنب الدب کیا ہے - یورپ طب مین اسکے درخت کے پتون کو لطوبۂ مدر اور قابض استعمال کرتے ہین -

اوودلی سی تھن - لی سی تھن دیکھو بیان جو زردی بیضۂ مرغ سے نکالی گئی ہو -

اوویاراو ٹومی - خصیۃ الرحم کا کاٹنا

ای اوسن - یہ ایک قسم کا سرخ رنگ ہے -

ای پس پیاسٹک - (عربی) منفط (فارسی) آبلہ انگیز -

ای پس پیاسٹکس - ای پس پیاسٹک کی جمع ہے -

ای پس ٹیاک سز - (عربی) رعاف دار (اردو) نکسیر -

اے پیال - دیکھو مضامین کتاب

ای پی ری نان - دیکھو مضامین کتاب -

ای پی گے آری ییز - یہ درخت امریکہ مین پایا جاتا ہے -

ای پی کلوروہیڈرن ڈائی کلوروہیڈرن

اور سوڈیم ہیڈراکسیڈ کو گرم کرنے سے تیار ہوتا ہے۔ ریزن وغیرہ کو حل کرنیکے لئے استعمال کرتے ہین۔

**ایپی لیپسی** ۔ (عربی) صرع (اُردو) مرگی۔

**اے پیم ہیڑوسلی نم** ۔ (عربی) فطراسالیون کرفس صخری۔ اسکا بناتی نام اے پیم پیٹروسلی نم ہے۔ قطراسالیون معرب ہے یونانی نام پطرا سالیون کا چونکہ یونانی زبان مین پطرا کے معنی صخر یعنی سخت پتھر کے اور سالیون کے معنی کرفس کے ہین۔ اسی یونانی نام سے پیٹروسلی نم کا لفظ بھی مشتق ہے اور انگریزی زبان مین اسکو پارزلی کہتے ہین۔

**ایپی لیفرن** ۔ دیکھو مضامین کتاب

**ایپی لیفرن ہیڈریٹ** دیکھو مضامین کتاب۔

**ایتھر** ۔ اس کا دوسرا نام سلفیورک ایتھر ہے۔ سلفیورک آسڈ اور الکحل کو مقطر کرنے سے بنتا ہے۔ محرک اور مقامی مخدر ہے۔

مقدار خوراک ۱۰ منم سے ۳۰ منم تک۔

**ایتھرس** ۔ ایتھر کی جمع ہے۔

**ایتھل آئی اوڈائڈ** ۔ ایتھی ایک الکحل پر آئی اوڈن کا اثرایے مارفس فاسفورس کی موجودگی مین ڈالنے سے یہ دوا تیار ہوتی ہے۔ ۱۵ سے ۲۰ قطرے کی تعداد مین بطور دافع تشنج سنگھائی جاتی ہے۔

**ایتھل اسی ٹیٹ** ۔ اس کا دوسرا نام اسی ٹک ایتھر بھی ہے (دیکھو بیان اسی ٹک ایتھر)

**ایتھل برو مائڈ** ۔ یہ ایک طیار یعنے اُڑجانے والا سیال ہے۔ جو

پوٹاسیم برومائڈ اور سلفیورک آسڈ کا اثر
الکحل پر ڈالنے سے بنتا ہے۔ یہ ایک
مقامی اور عمومی بے حس کنندہ (بیہوش
کرنے والا) ہے۔ کلوروفارم سے
یہ زیادہ زود اثر ہے۔

**ایتھل سیالی سلیٹ**۔ دیکھو
مضامین کتاب۔

**ایتھل کاربونیٹ آف کوی نن**
اس کا دوسرا نام یوکوی نن ہے۔
(دیکھو مضامین کتاب)

**ایتھل کلورائڈ**۔ یہ ایک اشتعال پذیر
سیال ہے۔ ہیڈروکلورک آسڈ
کے گیاس کے اثر کو ایبسولیوٹ الکحل
پر ڈالنے سے بنتا ہے۔ بطور مقامی
مخدر معمولی جراحی مین استعمال کرتے ہین۔

**ایتھیریل اسپرٹ آف نائٹرس**۔
نیٹرک ایتھر کا دوسرا نام ہے۔

**ایتھیریل پائین آئل**۔ یہ روغن
پائی نس پومیلو (قسم صنوبر) کے درخت
کے پتون سے حاصل کیا جاتا ہے۔
اس کے بخارات بطور دافع بلغم وسم
وبائی آلات تنفس کے امراض مین سنگھائے
جاتے ہین۔
اندرونی خوراک اس کی ایک منم سے
۵ منم تک ہے۔

**ایتھی لین**۔ اس کا دوسرا نام اولی فی اینٹ
گیاس ہے بیرنگ اور زہریلا روشن
کرنے سے بہت ہی منور شعلہ دیتا ہے۔
معدنی کوئلے کے گیس کا ایک جزو ہے۔

**ایتھی لین برومائڈ**۔ اس دوا کو صرع
مین استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ایک منم سے ۲ منم تک۔

**ایتھی لین ڈیامن**۔ ایتھی لین اور
امونیا کا مرکب ہے۔ خناق وبائی مین

استعمال کرتے ہین۔

**ایچی لن کلورڈ** ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

ایڈیا جسم کے کی ایک حصے ہین استسقا ہونا۔

**ایرسا** ۔ دیکھو بیان آرس روٹ۔

**ایری تھرال** ۔ یہ ایک قسم کا الکالائیڈ ہے جو بعض قسم کی بحری بناتات سے نکالا جاتا ہی۔

**اسے رال** ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**الیسٹر**۔ آسڈ یا اُس کے نمکیات کو الکحل مین حل کرکے ہیڈرو کلورک آسڈ گیاس گذارنے سے بنتا ہے

**الیسٹن سرپ** ۔ اس شربت مین آہن۔ فاسفارک آسڈ۔ اسٹرکنین (جوہر کچلہ)، کوی ہن سلفیٹ شامل ہین۔

بطور مقوی استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک۔

**الیسرن** ۔ یہ جوہر کیالابار بین یعنی فساس ٹگ مےلسٹس سی مائی ناسے نکالا جاتا ہے۔ یہ پھلیان مغربی افریقہ مین پائی جاتی ہین۔ بطور انقباض الحدقہ استعمال کرتے ہین۔

**الیشکیولین** ۔ ایک قسم کا گلوکوسائیڈ ہے۔ ہارس جیس نٹ سے نکالا جاتا ہی۔

**اسپایا نوفیل** ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**الیفڈراولگیرس** ۔ ہوم الجوس کی ایک قسم ہے۔

**الیفرویسنٹ** ۔ اُبلنے والا جوش کھانے والا۔ مثلاً ٹارٹارک آسڈ اور سوڈے کو جب پانی مین ملاتے ہین

تو ایک قسم کا جوش پیدا ہوتا ہے۔
اسی طرح جوش کھانے والی چیز کو ایفروسنٹ
کہتے ہین۔

**ایفروسنٹ سالٹ۔** جوش کھانے والا نمک۔

**ایفروسنٹ سٹریٹ آف آئرن۔** جوش کھانے والا نمک
جس مین سٹرک اسڈ اور حدید یعنی
آہن ہے۔

**ایفروسنٹ مکسچر۔** جوش کھانے والی ادویہ کا مرکب۔

**ایگنس۔** دیکھو مضامین کتاب

**ایلوپیشیا ارےٹا۔**
(عربی) داء الثعلب (اردو) بالخورہ
ایک بیماری ہے جس مین سر یا تمام
بدن اکثر سر داڑھی یا ابرو کے بال
گر جاتے ہین اور جلد مین فساد
آجاتا ہے۔

**ای مولی انیٹ۔** (عربی)
مرخی۔ (اردو) کسی عضو کو ڈھیلا کرنیوالی
دوا۔

**ای مولی انیٹس۔** جمع ہے
ای مولی اینٹ کی۔

**اینوری سیز۔** سلسل البول۔

## باب بای موحدہ

**بائی پلالی ٹائیڈرو۔** دیکھو مضامین
کتاب۔

**بائی کاربونیٹس۔** مرکبات
کاربانک اسڈ۔

**بائی کلورڈ آف مرکیوری۔**
کروسیوسبلی میٹ کا دوسرا نام ہے۔

(دیکھو بیان کروسیوسبلی میٹ)

بائی ہن۔ دیکھو مضامین کتاب۔

بائی ہن کیا سکیارا۔ بائی ہن۔ ایک قسم کا مالٹ اکسٹرا کٹ، اور کیاسکیارا کا مرکب ہے۔

بال ڈوو۔ اکلی ین سز۔ یہ درخت جنوبی امریکہ کے شہر چلی مین پایا جاتا ہے اس کے پتون کو بطور مدر سوز اک اور سوزش مثانہ مین استعمال کرتے ہین۔

بالسم۔ بلسان۔

بالسم آف پیرو۔ یہ بلسان مائی راکسی لون پیرائی سے نکالا جاتا ہے۔ محرک۔ مخرج بلغم۔ مقدار خوراک ۵ منم سے ۱۵ منم تک۔

بالسم آف ٹلو۔ دیکھو بیان بالسم آف۔ ٹولو۔

بالسم آف۔ ٹولو۔ یہ بلسان مائی راکسی لون ٹولو۔ ای فیرا کے درخت کو شگاف دینے سے حاصل ہوتا ہے۔ یہ درخت جنوبی امریکہ مین پیدا ہوتا ہے۔ مخرج بلغم ہے۔ مقدار خوراک ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک۔

بالسم آف۔ فر۔ کناڈا بالسم کا دوسرا نام ہے۔

یہ بلسان اُسے بیز بال اسیمیا سے نکالا جاتا ہے۔ درخت مذکور ممالک متحدہ امریکہ اور کیانا ڈا مین ہوتا ہے۔ بطور بدرقہ گولیان بنانے مین مستعمل ہے۔

بالسم پیرو۔ دیکھو بیان بالسم آف۔ پیرو۔

بالسمس۔ جمع ہے بالسم کی۔

بالسم کوپے با۔ یہ ایک

رالدار روغن ہے جو کوپے فی را لیاتس ڈورفی سے نکالا جاتا ہے جو برازل اور جنوبی امریکہ مین پیدا ہوتا ہے۔ سوزاک مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۳۰ منم سے ۶۰ منم تک

**بال مولن**۔ اس کا بنائی نام کی لون گلاب را ہے۔ یہ درخت امریکہ مین پایا جاتا ہے اسکے پتو نکے خیساندہ کو بطور مصلح جگر استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ایک اونس سے ۲۔ اونس تک۔

**بام آف گلیڈ (جیلیڈ)**۔ بلسان مکی۔ یہ بلسان بالسامو ڈن ڈرن اوپو بالسم سے نکالا جاتا ہے۔ یہ درخت حجاز مین پایا جاتا ہے۔

یہ وہی بلسان ہے جس کی یونانی اطبا کے پاس بیحد شہرت ہے۔ چونکہ یہ مکہ معظمہ مین ہوتا ہے اسلئے اس کو بلسانِ مکی بھی کہتے ہین۔

**بائیل**۔ صفرا۔

**بٹر**۔ (فارسی) تلخ (اردو) کڑوا۔

**بٹر آمنڈ وارٹ**۔ اکوالاروسی ارلی کا دوسرا نام ہے۔ (دیکھو بیان)۔

**بٹر آرنج پیل**۔ پوست نارنج تلخ۔

**بخر الانف**۔ (فارسی) بدبوے بینی (اردو) ناک کی بدبو۔

**بڈسور**۔ (عربی) قروح الفراش (اردو) زخم بستری۔

**برائی اونیا**۔ برائی اونیا البا اور برائی اونیا ڈائی اکا کی جڑ ہے یہ درخت یورپ مین پایا جاتا ہے بطور مالی مسہل استعمال کرتے ہین۔

برائی اوینا روٹ ۔ دیکھو بیان برائی اوینا ۔

برائیٹس ڈزیز ۔ (عربی) ورم مجاری کلیہ ۔ (اردو) گردے کی نالیون کا ورم ۔

براندی ۔ ایک قسم کی شراب ہی ۔

بران کائی ٹس ۔ ہوا کی نالیون کی شدید سوزش ۔

بران کائی ٹس کیتھار ۔ دیکھو بران کیل کیتھار ۔

بران کونیو مونیا ۔ ورم حنجرہ ۔

بران کیل آسما ۔ (عربی) ربو ۔ ضیق النفس ۔ (اردو) دمہ ۔

بران کیل اری ٹےشن ۔ قصبہ ریہ کے شرائین شعریہ کا ہیجان مین آنا ۔ پھیپڑے کی باریک نالیون کا ورم ۔

بران کیل کیتھار ۔ خفیف بران کائی ٹس خفیف نزلہ شعبیہ

برٹش فارماسیوٹیکل کاڈکس فارمیو لاری ۔ ادویہ کی کتاب ہے جسکو برٹش فارماسیوٹیکل سوسائٹی نے شائع کی ہے ۔

برٹش فارماکوپیا ۔ قرابادین برطانیہ

برٹش مڈیکل جرنل ۔ ولائت کے ایک طبی رسالے کا نام ہے ۔

برٹش مڈیکل جنرل ۔ دیکھو برٹس مڈیکل جرنل ۔

برٹش مڈیکل جنرل اِی پی ٹوم ولایت کے ایک طبی رسالے کا نام ہے ۔

برسا پیاس ٹورس ۔ یہ ایک قسم کی گھاس ہے جو یورپ مین پیدا ہوتی ہے ۔ جریانِ خون الحیض اور

استسقا مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۲ اونس سے ۴ اونس تک -

اِس کے تازہ افشردہ کو استعمال کرتے ہین -

برص - کوڑھ -

برگاموٹا آئیل - دیکھو بیان آئیل آف برگاموٹ -

بُرگنڈی پچ - یہ ایک قسم کا رالی مادہ ہے جو پِسیا ایکسِلسا سے نکالا جاتا ہے - یہ درخت فن لینڈ مین ہوتا ہے -

پلاسٹر وغیرہ بنانے کے لئے کام آتا ہے -

بُروسیا سماٹرانا اکسٹراکٹ - یہ اکسٹراکٹ بُروسیا سماٹرانا کے بیجون سے بنایا جاتا ہے - درخت مذکور چین اور جنوبی ایشیا مین ہوتا ہے

پیچش اور اسہال مین استعمال کرتے ہین علاوہ ازین حابس الدم بھی ہے -

بُرومائیڈ آف پوٹاش - دیکھو بیان پوٹاسیَم برومائڈ -

برومالبیومن - برومین اور البیومن کے مرکب کو کہتے ہین -

بروماڈ - برومین کا مرکب ہے -

بروماڈ آف آرسینک - سم الفار اور برومین کا مرکب ہے افعال و خواص آرسینک کے مطابق ہین -

مقدار خوراک $\frac{1}{10}$ گرین سے $\frac{1}{15}$ گرین تک -

بروماڈ آف گولڈ - اس کا دوسرا نام آری برومائیڈ بھی ہے - سونا اور برومین کا مرکب ہے - صرع مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - $\frac{1}{10}$ گرین سے $\frac{1}{15}$ گرین تک -

برومڈز - مرکبات برومین مثلاً پوٹاسیم برومائڈ یا سوڈیم برومائیڈ وغیرہ -

برومین - یہ دوا دریا کے پانی سے نکالی جاتی ہے - پوٹاسیم برومائڈ وغیرہ بنانے کے لئے کام میں لاتے ہیں -

برومیالن - (دیکھو مضامین کتاب)

برومو فارم - دیکھو مضامین کتاب

بروموکال - دیکھو مضامین کتاب -

برومی ین - دیکھو مضامین کتاب -

برومیزم - مرکبات برومین کے کثرتِ استعمال سے جو نتائج کہ نمایاں ہوں اُسکو برومیزم کہتے ہیں -

برومین - دیکھو بیان برومین -

برہی ٹا واٹر - بیرئیم ہیڈراکسڈ کے سولیوشن کو کہتے ہیں

بزمان - دیکھو مضامین کتاب -

بزمان - دیکھو مضامین کتاب -

بزمتھ - اِسکا تلفظ بعض مصنفین نے بسمتھ بھی کیا ہے یہ ایک قسم کی سفید دہات ہے جو انگلستان اور جرمن میں پائی جاتی ہے - اس کے مختلف مرکبات دوائً مستعمل ہیں مثلاً بزمتھ سب نائٹرس وغیرہ -

بزمتھ آکسڈ - بزمتھ آکسی نائٹریٹ اور سوڈیم ہیڈر اکسڈ کا مرکب ہی -

بزمتھ کاربونیٹ اور بزمتھ سب نائٹریٹ کے مطابق اسکے بھی خواص و فوائد ہیں -
مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک -

بزمتھ آکسی آئی اوڈائڈ - اس کا دوسرا نام بزمتھ سب آئی اوڈائڈ بھی ہے - بزمتھ نائٹریٹ اور گلی شیل اسی ٹک آسڈ - پوٹاسیم آئی اوڈائڈ اور سوڈیم اسی ٹیٹ کا مرکب ہے داخلاً و خارجاً بطور انٹی سپٹک (دافع تعفن)

مستعمل ہے۔

داخلی استعمال کے لئے مقدار خوراک
۵ گرین سے ۱۰ گرین تک۔

**بزمتھ آکسی کلورائڈ۔** اس کا دوسرا نام بزمتھ ٹرائی سب کلورائیڈ بھی ہے۔ بزمتھ نائٹریٹ اور سوڈیم کلورائڈ (نمک خوردنی) کا مرکب ہے بزمتھ کے دوسرے نمکیات کے موافق اسکے بھی خواص و فوائد ہین۔ بطور غازہ بھی استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک۔

**بزمتھ ینزوئیٹ۔** دیکھو مضامین کتاب

**بزمتھ ٹرائی نائٹریٹ۔** بزمتھ اور نائٹرک ایسڈ کا مرکب ہی۔

**بزمتھ سب آئی او ڈائڈ۔** دیکھو بیان بزمتھ آکسی آئی او ڈائڈ۔

**بزمتھ سب نائٹرس۔** یہ بزمتھ نائٹریٹ سے بنایا جاتا ہے۔ بطور قابض استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک

**بزمتھ سیالی سلس۔** یہ بزمتھ نائٹریٹ اور سوڈیم سیالی سلیٹ کا مرکب ہے بہت ہی عمدہ امعا کا انٹی سپٹک اور مسکن ہے۔ مقدار خوراک ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک۔

**بزمتھ فاربک آئی او ڈائڈ۔** دیکھو مضامین کتاب۔

**بزمتھ کاربونیٹ۔** بزمتھ سب نائٹریٹ اور امونیم کاربونیٹ کا مرکب ہے۔ بزمتھ سب نائٹریٹ کے مطابق اسکے بھی خواص و فوائد ہین۔

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک۔

بزمتھ کلورئڈ - اس کا دوسرا نام بزمتھ ٹرکلورائیڈ بھی ہے -
ایک حصہ بزمتھ اور دو حصے کروسیوسبلی میٹ کو ملا کر اس قدر گرم کرین کہ اسمین کا پارہ نکل جائے -

بزمتھ نائٹرس - بزمتھ آکسڈ یا کاربونیٹ کو نائٹرک آسڈ مین حل کرنے سے بنتا ہی -
مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک -

بزمتھ نائٹریٹ - دیکھو بیان بزمتھ نائٹرس -

بزمیوتھل آکسڈ - اس کا دوسرا نام بزمتھ آکسڈ ہے -
سائنٹیفک ڈکشنری مین لفظ بزمیوتھل سے مراد بزمتھ آکسڈ لکھا ہے -

بسمت - دیکھو بیان بزمتھ -

بکو - یہ پتے درخت بیروسما بی ٹولینا کے ہین جو کیپ کالونی مین پایا جاتا ہے ان پتون کا خیسانده بطور مدر استعمال کیا جاتا ہے -

بلاڈانہ - درخت اٹرو پا بلاڈانہ کی جڑ ہے دیکھو بیان اِکسٹراکٹ آف - بلاڈانہ -

بلاڈونا - دیکھو بیان بلاڈانہ -

بلاڈونا اِکسٹراکٹ - دیکھو بیان اکسٹراکٹ آف بلاڈانہ -

بلاک آکسڈ آف - کاپر - کاربونیٹ آف کاپر کو گرم کرنیسے بنتا ہے -

بلاک آکسڈ آف - میانگانیز - اس کا دوسرا نام میانگنیز پر آکسڈ بھی ہے یہ ایک سیاہ رنگ کی معدنی شئے ہے جو ہند مین بھی پائی جاتی ہے - ڈاکٹر واٹ صاحب اسکا ہندی نام

کو ئینے کا پھل اور انگنی بھی تحریر فرماتے ہین ۔مختلف قسم کے گیاس پیدا کرنیکے لئے استعمال کرتے ہین ۔

بلاک ہا ۔ وی بر نم پڑ و نی فو لیم کی چھال ہے ۔ یہ درخت مشرقی امریکہ مین پایا جاتا ہے ۔

تعسّر حیض وغیرہ مین استعمال کرتے ہین ۔

مقدار خوراک ۔ ۵ اگرین سے ۳۰ گرین تک ۔

بلان ڈن ۔ یہ ایک قسم کا ہیڈرنگا ہے (دیکھو بیان)

بلڈ البیومن ۔ خون کا البیومن (دیکھو بیان البیومن)

بلڈ روٹ ۔ سیان گوئی نیریا کن ڈنسیز کے درخت کی جڑ ہے ۔ جو امریکہ مین پائی جاتی ہے ۔ بطور محرک اور مخرج بلغم استعمال کرتے ہین ۔

مقدار خوراک ۔ ایک گرین سے ۵ گرین تک ۔

بلڈ سالٹس ۔ نمکیاتِ خون ۔ یہ وہ نمکیات ہین جو خون کا کیمیائی تجزیہ کرنے سے حاصل ہوتے ہین ۔

بلڈ وسلز ۔ (عربی) کریات الدم ظروف الدم ۔ (فارسی) کیسۂ خون ۔

بلن نوریا نیو نیا ٹورم ۔ نوزائیدہ بچے کا آشوب چشم ۔

بلوٹان ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

بلو کو ہاش ۔ کیا لو فلم تھالک ٹرائی ڈیز کے درخت کی جڑ ہے ۔ حیض کی بیقاعدگی مین مستعمل ہے ۔

بلے فرائی ٹس ۔ (عربی) التہاب الجفن (فارسی) خراش مژگان (اردو) پپوٹون کی سوزش ۔

بلے فیرو اسپازم۔ (عربی) اعتقال الجفن (فارسی) تشنج عضلات جفن (اُردو) پپوٹوں کا اینٹھنا۔

بنزائیک آسڈ۔ جوہر لبان جاوی ست عود۔

یہ آسڈ بنزاین یعنے الجاوی سے نکالا جاتا ہے یا بذریعہ صنعت کیمیاوی ٹولو آل (دیکھو بیان) سے بنایا جاتا ہے۔ بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت) اور دافع بخار استعمال کرتے ہیں۔

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۵اگرین تک

بنزائین۔ اس کا تلفظ بنزوئن بھی ہے (عربی) الجاوی۔ لوبان بنادی (دکنی) عود۔

عام طور پر بنزاین کا ترجمہ بلا تخصیص محض لوبان کیا جاتا ہے جو بالکل غلط ہے۔ چونکہ مطلق لوبان کو انگریزی مین اولی بانم کہتے ہین۔ اور لفظ بنزاین (بنزوئن) وجیہ کوئے ہوئے اُس لوبان پر دلالت کرتا ہے جس کا منبت جزائر جاوا ہے۔ چنانچہ لوبان مذکور کے مختص المقام ہونے کی وجہ سے اُس کا عربی نام بن جاوا۔ الجاوی یا لوبان جاوی ہے۔ اور مستند مڈیکل ڈکشنریون (طبی لغات) مین بھی بنزاین کا مترادف انگریزی نام بنجمن پایا جاتا ہی۔ اس امر کو ثابت کر رہا ہے کہ مترادف مذکور بن جاوا کی بگڑی ہوئی صورت ہے۔ اس قدر علمی تحقیقات کے بعد یہ امر تصفیہ طلب ہے کہ بنزاین (بنجمن۔ بن جاوا) درحقیقت ہے کیا چیز اسکا اور اولی بانم کا فرق ممیز کیا ہے اور ان ہردو کو اہل فن

نے کس نام سے موسوم کیا ہے۔

## تنقیحات مذکور کا علمی و عملی فیصلہ

انگریزی مستند و معتبر کتب ضمیمہ قرابادین ہند مولفہ ڈاکٹر محی الدین شریف صاحب و پراڈکٹس آف انڈیا مصنفہ ڈاکٹر واٹ صاحب مین لکھا ہے کہ بنزائن کو دکن مین علی العموم عود کہا جاتا ہے جسکو دکھنی لوگ زیادہ تر بخور و فاتحہ خوانی مین استعمال کرتے ہین اور عملاً بنزائن کے دیگر مرکبات مثلاً بنزائیک آسڈ ٹنکچر آف بنزائن وغیرہ بھی عود ہی سے تیار کئے جاتے ہین۔ یہ امر ملحوظ خاطر رہے کہ عندالاطبا یونانی عود سے مراد چوب اگر ہے جس کا انگریزی نام "ایگل وڈ" اور بناتی نام "اکوی لیریا ای گل لوکا" ہے جس کو بنزائن مذکور سے کلاً مغائرت ہے اسلئے کہ اول الذکر لکڑی کی قسم سے ہے اور ثانی الذکر گوند کی قسم سے ہے۔

**بنزال**۔ اس کا دوسرا نام بنزین بھی ہے۔ یہ ایک شعلہ پذیر سیال ہے جو کول ٹار آئیل در وغن قطران معدنی (روغن کول ٹار) سے نکالا جاتا ہے۔ گلر کھانسی مین استعمال کرتے ہین اور بطور محلل ادویہ بھی مستعمل ہے۔

مقدار خوراک ۵ منم سے ۱۰ منم تک۔

**بنزال ڈی ہیڈ**۔ بنزل کلورائیڈ اور لڈ نائیٹریٹ سولیوشن کو گرم کرنے سے بنتا ہے۔ اسکو روغن بادام تلخ کے بدل استعمال کرتے ہین بعض ادویہ کو خوشبو دینے کے لئے بھی مستعمل ہے۔

مقدار خوراک $\frac{1}{2}$ منم سے ۱ منم تک۔

**بنزل کلورائڈ**۔ کلورین کا اثر ٹولوین

بیر ذائیف سے بنتا ہے - مختلف قسم کے
رنگ وغیرہ بنانے مین استعمال
کرتے ہین -

بنزن - اس کا دوسرا نام پٹرولیم
بنزن بھی ہے -
یہ امریکن پٹرولیم سے مقطر کیا جاتا ہے
(دیکھو بیان پٹرولیم) بہت ہی تیز
شعلہ پذیر ہے - بفا مین استعمال کرتے
ہین اور اسکے علاوہ چربی کو حل کرنیکے
لیے بھی مستعمل ہے -

بنزواک میتھی لین ڈائی گوی ای کال
دیکھو بیان گوی اسے لن در مضامین
کتاب -

بنزوال بیٹا نیا فتھال دیکھو مضامین
کتاب -

بنزوال پر آکسائد - دیکھو مضامین
کتاب -

بنزوال کلورائڈ - یہ بنزواک آسڈ
کو تصعید کرنے سے بنتا ہے -

بنزال ڈی ہیڈرا اور مختلف قسم کے
رنگ بنانے مین استعمال کرتے ہین -

بنزوٹ آف سوڈا - دیکھو
بیان سوڈیم بنزوٹ -

بنزوٹ آف سوڈیم - دیکھو
بیان سوڈیم بنزوٹ -

بنزوٹ آف لی تھیم - لی تھیم
کاربونیٹ اور بنزواک آسڈ کا
مرکب ہے - بطور مدر استعمال
کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۵
گرین تک -

بنزوئٹڈ لارڈ - لوبان جادی
مین بسائی ہوئی شحم خنزیر (سور
کی چربی) -

**بنزول** - اس کا دوسرا نام بنزال
ہے (دیکھو بیان)

**بنزویا فتھال** - دیکھو مضامین
کتاب -

**بوّاب** - پہلی آنت کا منھ جو معدہ
مین ملا ہوا ہے -

**بوراسک آسڈ** - دیکھو بیان
بورک آسڈ -

**بوراکس** - (عربی) بورق (اردو)
سہاگہ -

**بورق** - دیکھو بوراکس

**بورک آسڈ** - جوہر تنکار -
بورق اور سلفیورک آسڈ کا مرکب ہے
بطور انٹی سپٹک (مزیل العفونت)
خارجاً استعمال کرتے ہین -

**بورل** - دیکھو مضامین کتاب -

**بورنل ویالی ریٹ** - دیکھو مضامین
کتاب -

**بورنیال** - دیکھو بورنیو کیا مفر -

**بورنیو کیا مفر** - اس کا دوسرا نام
بورنیال بھی ہے - یہ ایک قسم کا کافور
ہے جو ڈرائی اوبالانوپس ارومیاٹیکا
کے درخت سے نکالا جاتا ہے - یہ درخت
جزائر بورنیو اور سماٹرا مین ہوتا ہے -
مصنوعی کافور بنانے کے لئے استعمال
کرتے ہین -
ڈاکٹر واٹ صاحب اپنی کتاب پراڈکٹس آف
انڈیا (پیداوار ہندوستان) مین تحریر
فرماتے ہین کہ اسکو عام طور پر بھیم سینی
کافور کہتے ہین -

**بوروسیالی سلک آسڈ** -
بورک آسڈ اور سیالی سلک آسڈ کا
مرکب ہے سیالی سلک آسڈ کے
مانند خواص و فوائد ہین -

بوروگلی سرائیڈ۔ یہ ایک قدیم پیٹنٹ دوا ہے۔ بورک ایسڈ اور گلی سرن کا مرکب ہے۔ بطور محافظ غذا استعمال کرتے ہین۔ زخم دہونیکے لئے بھی مستعمل ہے۔

بوروگلیسرن۔ بوراکس اورگلیسرین کا مرکب ہے۔

بوزی۔ شافہ۔

بوزیز۔ شیاف۔

بول الدم۔ خونی پیشاب۔ پیشاب مین خون آنا۔

بون مارک۔ مغز استخوان۔

بیاپ لی ٹسیا۔ دیکھو بیان بیاپ لی ٹسیا ٹنگچیوریا۔

بیاپ لی ٹسیا ٹنگچیوریا۔ یہ درخت ممالک متحدہ امریکہ مین پیدا ہوتا ہی اسکی جڑ کے سفوف کو بطور ملین استعمال کرتے ہین۔

بیاسل لی۔ جراثیم۔

بیاسل لیوریا۔ پیشاب مین جراثیم کا آنا۔

بیاسی ڈوز ڈزیز۔ تہائی رائیڈ گلانڈ (غدۃ الدرقیہ) کے بڑہنے کی وجہ سے کمی خون ہونا اور آنکھون کا نکل پڑنا۔

بیاسی لس۔ دیکھو مضامین کتاب۔

بیاسی لس۔ (عربی) جراثیم۔ (فارسی) خوردبینی کیڑے۔

بیاسی لی۔ دیکھو بیان بیاسی لس۔

بیاسی لی انتھراسز۔ ایک قسم کے جراثیم کا نام ہے۔

بیاسی لس ٹائی فی اب ڈومی نالس یہ ایک قسم کے جراثیم ہین جو ٹائی فائڈ فیور کے مریض کے خون یا پیشاب وغیرہ مین پائے جاتے ہین۔

**بیاسی لی ٹاائی فی اٹ ڈومی نالی۔**
دیکھو بیان بیاسی لس ٹائی فی اٹ ڈومی نالس

**بیاسی لی کولی کمیونس۔**
جراثیم کی ایک قسم ہے۔

**بیاسی لی ہان اسن۔** ایک قسم
کے جراثیم کا نام ہے۔

**بیاک ٹری سائیڈ۔** (عربی)
ممیت جراثیم (اردو) کیڑون کو
مارنے والی دوا۔

**بیانڈیج۔** (عربی) رباط (اردو)
وہ لانبی پٹی جو پھوڑون وغیرہ پر
باندھنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

**بیٹا نیا فتھال۔** اس کا دوسرا
نام نیا فتھال بھی ہے۔ نیا فتھالین
اور سلفیورک ایسڈ کو گرم کرنے سے
بنتا ہے۔ بطور مزیل عفونت اور قاتل
جراثیم استعمال کرتے ہین۔ یہ داخلاً
وخارجاً دونون طرح مستعمل ہے۔
مقدار خوراک۔ ۳ گرین سے ۱۰
گرین تک۔

**بیٹا نیا فتھال سوڈیم۔** اس کا
دوسرا نام نیا فتھال سوڈیم (دیکھو مضامین
کتاب) ہے

**بیٹا یوکین۔** دیکھو مضامین کتاب۔

**بیٹا یوکین ہیڈرو کلورائڈ۔**
دیکھو مضامین کتاب۔

**بٹر آرنج پیل۔** دیکھو بیان بٹر آرنج پیل

**بی ٹولی۔** اس کا دوسرا نام بی ٹولی
کا آفی سی نالس ہے۔
یہ درخت یورپ مین پیدا ہوتا ہے۔
اس کے پتون کو بطور تنباکو استعمال
کرتے ہین۔ اسکے پھول کے جوشاندے
کو زمانہ قدیم مین نقرس وجع الورک
اور عرق النسا مین استعمال کرتے تھے

پائی میچو لا-لنٹا - یہ درخت یورپ میں پیدا ہوتا ہے- تحقیق کرنے سے معلوم ہوا کہ بھوج پتر کی ایک قسم ہے اس میں سے ایک قسم کا روغن نکلتا ہے جس کے خواص و فوائد آئیل گل تھے ریا کے مطابق ہین -

بیچ وڈ ٹار - ایک قسم کی لکڑی کا کول ٹار (ڈامبر) ہے -

بیچ وڈ کریوسوٹ - یہ کریوسوٹ بیچ وڈ سے نکالا جاتا ہے- ذریع عفونت دافع سم وبائی ہے -

مقدار خوراک - ایک منم سے ۵ منم تک -

بیّر- ایک قسم کی شراب ہے -

بیّر بری - دیکھو بیان اووا اُرزی -

بے رَم - آئیل پی منٹو روغن فلفل حلو) آئیل آف آنج بیل (روغن قشر نارنج) آئیل آف پی منٹو لیوز (روغن برگ فلفل حلو) اور الکحل و ڈسٹلڈ واٹر کا مرکب ہے- سر کے بالون کو خوشبو دینے کے لیئے استعمال کرتے ہین -

بیرنگ کا ٹنکچر آئی اوڈن - یہ ایک ایسا ٹنگچر آئی اوڈن ہے جو رنگین نہین ہوتا نہ اسکو جلد پر لگانے سے رنگین دھبہ آتا ہے جیسا کہ معمولی ٹنگچر آئی اوڈن لگانیسے دھبہ آجاتا ہے -

بیریم - یہ ایک قسم کا فلزاتی عنصر ہے جسکے خواص کیلسیم اور اسٹرانشیم کے موافق ہین -

سرہمپی ڈیوی صاحب نے ۱۸۰۸ء مین اسکو دریافت کیا- اس کے مختلف مرکبات ہین- مثلاً بیریم سلفائیڈ بے ریم کاربونیٹ وغیرہ -

بے سک اسی ٹیٹ آف۔
الیومی نی اَم ۔ یہ الیومی نی ام اور اسی ٹک آسڈ کا مرکب ہے بطور قابض اور مزیل العفونت استعمال کرتے ہین۔ اسہال او رپیچش مین مفید ثابت ہوا ہے۔
مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک۔

بے سک لیڈ اسی ٹیٹ۔
اس کا دوسرا نام بلمبائی سب اسی ٹیٹ ہے۔ قرابادین برطانیہ مین اسکا لائکر یعنی سیال بیرونی مستعمل ہے

بے سک لیڈ اسی ٹیٹ سولیوشن
دیکھو بیان بے سک لیڈ اسی ٹیٹ۔

بے سک مرکیوری سیالی سلیٹ
ٹیوٹل ہیدرارجرائی سیالی سلس کا دوسرا نام ہے۔ جسکو زیر جلد آتشک مین استعمال کرتے ہین۔

بیف جلی۔ گائے کے گوشت کا شوربا۔

بیوٹائی رک ایتھر۔ یہ انناس کی خوشبو کا اسنس ہے جو بذریعہ صنعت کیمیائی بنایا جاتا ہے۔

بیوٹل کلورل۔ کلورل گیاس کا اثر آلڈی ہیڈ پر گذارنے سے بنتا ہے۔

بیوٹل کلورل ہیڈریٹ۔
اس کا دوسرا نام کروٹن کلورل ہیڈریٹ بھی ہے۔ آلڈی ہیڈ مین کلورین گیاس کو گذارنے سے بنتا ہے۔
بطور منوم استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک۔

# باب پائے فارسی

**پاوڈر** - سفوف -

**پائی آک ٹیاہن بلو** - دیکھو مضامین کتاب -

**پائی پراے ڈہن** - سرخ مرچ مین ایک قسم کا الکالائیڈ ہوتا ہے جسکو پائی پراہن کہتے ہین - اس الکالائیڈ پر الکلی کا اثر ڈالنے سے پائی پراے ڈن نامی فرار الکالائیڈ تیار ہوتا ہے -

**پائی پراے زہن** - دیکھو مضامین کتاب -

**پائی راک سلن** - دیکھو بیان پائی راک سی ہن -

**پائی راک سی ہن** - نائٹرک ایسڈ اور سلفیورک ایسڈ کا اثر روبی پر ڈالنے سے بنتا ہے - کلوڈین بنانے مین مستعمل ہے -

**پائی رالاکسن** - دیکھو مضامین کتاب -

**پائی رامیڈن** - دیکھو مضامین کتاب -

**پائی روفاسفیٹ آف آئرن** - فرک سٹریٹ اور سوڈیم پائی روفاسفیٹ کا مرکب ہے - مرکبات آہن کے عوض استعمال کرتے ہین -

**پائی روفاسفیٹ آف سوڈیم** - سوڈیم فاسفیٹ کو گرم کرنے سے بنتا ہے - سوڈیم فاسفیٹ کے موافق خواص و فوائد ہین -

**پائی روگالال** - اس کا دوسرا

نام پائی رو گیا لک آسڈ ہے۔
گیالک آسڈ یعنے جو ہر مازو کو گرم
کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔ بطور
انٹی سپٹک جلدی امراض مین استعمال
کرتے ہین۔ مقدار خوراک ۱/۲ گرین
سے ۱ ۱/۲ گرین تک۔

**پائی ری ڈن** ۔ نباتی اشیا کو
خشک مقطر کرنے سے یہ حاصل ہوتا
ہے۔ دمہ وغیرہ مین سنگھاتے ہین۔

**پائی لائی ٹس** ۔ (عربی) التہاب
حوض الکلیہ (اردو) جوف گردے کی
سوزش۔

**پائی لورس** ۔ بواب یعنی آنت
کا حصہ جو معدے سے ملا ہوا ہے۔

**پائی لورک اسٹرکچر** ۔ تنگی
بواب۔

**پائی لیو لا** ۔ (عربی) حب (اردو)
گولی۔

**پائیلس** ۔ بواسیر۔

**پائی نال** ۔ یہ آئیل آف پائی نس
پیومی لو کا رجسٹرڈ شدہ نام ہے۔

**پائینٹ** ۔ اہل برطن کے پاس ۲۰ اونس
کا ایک پائینٹ ہوتا ہے اور اہل امریکہ
کے پاس ۱۶ اونس کا۔

**پائین ٹار** ۔ وہ قطران جو صنوبر سے
نکالا گیا ہے۔

**پائین ریزن** ۔ ولایتی رال۔
ریزن۔

**پائی نس پی مِل لو** ۔ دیکھو پائی نس
پیومیلو۔

**پائی نس پیومیلو** ۔ یہ درخت آسٹریا
مین پایا جاتا ہے۔ اور صنوبر کی ایک
قسم ہے۔ اس سے ایک روغن نکالا جاتا
ہے جس کا نام اولیم پائی نی پی میلو

یا صرف اولیم یائی نی ہے - ٹرپن ٹائن کے
مانند خواص رکھتا ہے اسکے بخارات
آلات تنفس کے امراض مین سنگھاتے
ہین - داخلاً بطور انٹی سپٹک استعمال
کرتے ہین -

مقدار خوراک - ایک منم سے
۵ منم تک -

**بائی لنس کناڈن سز** - صنوبر کی
ایک قسم ہے جو امریکہ مین پیدا ہوتی ہے

**پائین ینڈل آئیل** - بائی لنس پی
میلو آئیل کا دوسرا نام ہے - (دیکھو بیان
بائی لنس پی میلو)

**پاڈو فل لن** - یہ درخت پاڈوفل
لم پل ٹاٹم کے جڑ کی رال ہے - جو جنازی
یعنے پاپڑا کی ایک قسم ہے شمالی امریکہ
مین پیدا ہوتی ہے اسکو بطور مدر صفرا
کم خوراک مین اور زیادہ بطور مسہل استعمال
کرتے ہین -

مقدار خوراک - ½ گرین سے ایک
گرین تک -

نوٹ - ہند مین بھی ایک قسم کی جنازی
ہوتی ہے جس کا نباتی نام پاڈوفل
لم اموڈی ہے - اور ان دونون کے
افعال و خواص ایک ہی ہین - ولایتی
جنازی کی قرابادین برطانیہ مین اور
ہندی جنازی کی رال قرابادین ہندیہ
مین داخل ہے -

**پارا ربڑ** - یہ ایک قسم کا ربڑ ہے
جو تھی ریا برازی لن سز سے نکلتا ہے

**پان سوز ڈ** - یہ ایک قسم کا سرخ
رنگ ہے جو کولٹار سے بنایا گیا ہے

**پیپٹک جیوس** - رطوبت معدی -

**پیپٹک گلانڈ** - یہ معدے کے
غدود ہین جس سے ہیڈرو کلورک ایسڈ

اور پیپسین نکلتا ہے۔

**پیپٹون**۔ غذا کے نائٹروجینی مادہ
پر جب گیاسٹرک جیوس کا اثر ہوتا ہے
تو یہ مادے ایک قسم کی شئے مین تبدیل
ہو جاتے ہین۔ اس تبدیل شدہ شئے
کا نام پیپٹون ہے۔ مصنوعی طور سے
بھی غذا کو پیپسین اور آسڈ مین حل کرکے
پیپٹون مین مبتدل کرتے ہین پھر معدہ
کو پیپٹون بنانے کی ضرورت نہین رہتی
بلکہ وہ غذا فوری قابل انہضام
ہو جاتی ہے۔

**پیپٹونائزڈ**۔ پیپسین کے ذریعے
ہضم شدہ شئے۔

**پیپٹونائزڈ ڈرویان**۔ پیپسین کے
ذریعے سے ہضم کیا ہوا ڈرویان ہے
نوٹ۔ ڈرویان البیومن ملی ہوئی شئے
ہے۔ جو حیوانات و نباتات سے
نکالی جاتی ہے جس مین ۹۰ فی صدی البیومین
(دیکھو بیان البیومن) موجود ہے۔ بطور
غذا ناتوانون کو کھلاتے ہین۔

**پیپٹونز**۔ جمع ہے پیپٹون کی۔

**پیپٹونس**۔ دیکھو بیان پیپٹون۔

**پیپٹونیٹ**۔ پیپٹون (دیکھو بیان) ملا ہوا
مرکب۔

**پیپٹونیٹ آف۔ آئرن**۔ پیپٹون
اور آہن کا مرکب ہے۔

**پیپٹونیٹ آف۔ کوی نن**۔
پیپٹون اور کوی نن کا مرکب ہے۔

**پیپٹونیٹ آف۔ میانگانیز**۔
پیپٹون اور میانگانیز کا مرکب ہے۔

**پیپرمنٹ**۔ دیکھو بیان آئیل آف۔
پیپرمنٹ۔

**پیپرمنٹ آئیل**۔ دیکھو بیان آئیل آف
پیپرمنٹ۔

پیپسین - خنزیر کے معدے سے نکالی جاتی ہے - بطور ہاضم استعمال کرتے ہیں - مقدار خوراک ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک -

پیپسین سیکارینٹ - ایک شکر (دودھ کی شکر) ملی ہوئی پیپسین ہے جو امرکیہ میں استعمال کیجاتی ہے -

پیرٹو سلفاس - دیکھو مضامین کتاب

پیٹرول - دیکھو بیان پیٹرولیم -

پیٹرولاٹم - اس کا دوسرا نام ویازلین اور سافٹ پیرافین بھی ہے - پیٹرولیم (دیکھو بیان) کو مقطر کرنے سے بنتا ہے - ودیات کے مراہم بنانے میں مستعمل ہے -

پیٹرولاٹم لکوڈ - اس کا دوسرا نام پیارافن آئیل بھی ہے (دیکھو بیان)

پیٹرولیم - (عربی) زیت الجبل - زیت الحجر لفظ (اردو) پتھر کا تیل -

اس کا دوسرا نام نیافتھا بھی ہے معلوم ہوتا ہے کہ یہ لفظ کی بگڑی ہوئی صورت ہے - چنانچہ ڈاکٹر گولڈ صاحب اپنی مولفہ کتاب مڈیکل ڈکشنری مین نیافتھا کا استقاق عربی لفظ نفط سے ثابت کرتے ہین -

لفظ پیٹرولیم مشتق ہے - پیٹرا اور اولیم سے -

پیٹرا ایک یونانی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی پتھر کے اور اولیم بمعنی روغن - اسی بنا پر جدید مصری طبی کتابون مین اس لفظ کا ترجمہ زیت الجبل کیا گیا ہے - قدرتی طور پر یہ روغن امریکہ اور روس کے کنوؤن سے برآمد ہوتا ہے - اس روغن کو مقطر کرنے سے مختلف قسم کے سیماب طبع اور غیر فرار روغنات حاصل ہوتے ہین

جن مین سے بطور مثال دو نام درج ذیل ہین -

کیروسین آئیل (مٹی کا تیل) جو روشنی کے کام آتا ہے -

پٹرول جو موٹر چلانے کے کام آتا ہے -

پٹرولیم ایتھر - بنزن کا دوسرا نام ہے دیکھو بیان بنزن -

پٹرولیم بنزین - بنزن کا دوسرا نام ہے - دیکھو بیان -

پٹرو ویازال - دیکھو مضامین کتاب

پیچ - زفت -

پیچی - اس کا دوسرا نام "فے بیانا امبری کے ٹا" ہے - بطور مدر اور انٹی سپٹک اور مسکن امراض گردہ مین استعمال کرتے ہین -

پر آکسڈ - دیکھو بیان پر آکسیڈ -

پر آکسیڈ - وہ آکسڈ جس مین بمقدار زائد آکسیجن ہو - مثلاً زنک پر آکسیڈ -

پر اکسڈ - دیکھو بیان پر آکسیڈ -

پراسٹریٹ گلانڈ - غدہ قدامیہ مثانے کے اطراف جو گلٹی ہے اسکو غدہ قدامیہ کہتے ہین -

نوٹ - کتاب ہذا مین پر اس ٹریٹ گلانڈ لکھا گیا ہے - دراصل لفظ پراس ٹیٹ گلانڈ ہے - ناظرین صحت فرمائین -

پراسٹے ٹائی ٹس - ہڈیون پر کی جھلی کی سوزش -

پرلٹس اسن - دیکھو مضامین کتاب

پرٹیوسز - (عربی) سعال دیکی - سعال اسود - (اردو) ککر کھانسی - کالی کھانسی -

پرجن - دیکھو مضامین کتاب -

پردہ عنبیہ - تیسرا پردہ جو بعد قرنیہ کے ہے - اسکا رنگ سیاہ آسمانی ہوتا ہے

اس کے وسط مین ایک سوراخ ہے جسکو ثقبہ عنبیہ کہتے ہین۔

پرڈائی نامن۔ دیکھو مضامین کتاب در بیان پرڈی نامن۔

پرکیو لی ڈ لان۔ دیکھو مضامین کتاب۔

پرنی سٹی یس انی میا۔ مہلک انی میا مہلک قلت الدم۔

پرو بالسیم۔ دیکھو بیان بالسم آف پیرو

پرو پائی سن۔ دیکھو مضامین کتاب۔

پرو ٹیو نک ایسڈ۔ وہ ایسڈ جو کیلوس اور پسینے وغیرہ مین موجود ہے۔

پرو ٹار گال۔ دیکھو مضامین کتاب۔

پرو ٹار گال گلی سرال۔ دیکھو مضامین کتاب در بیان پرو ٹار گال۔

پرو ٹان۔ دیکھو مضامین کتاب۔

پرو لڈ سال۔ دیکھو مضامین کتاب۔

پرو ٹیڈ۔ حیوانی اور نباتی بافتون کا نائٹر وجینی جز مثلاً گلوٹین البیومن اور کیازین وغیرہ۔

پرو ٹیڈز۔ جمع ہے پروٹیڈ کی۔

پرو ٹین۔ غذا کا ایک ضروری جز ہے جس کے ذریعے سے نائٹروجن جسد انسانی مین پہنچتا ہے۔

پرو ٹینز۔ جمع ہے پروٹین کی۔

پرو ور آئی لسٹ۔ دیکھو بیان پرورائی لسٹ۔

پرورائی لسٹ۔ (عربی) جرب (فارسی) تر خارش (اردو) گیلی کھجلی۔

پروری گو۔ (عربی) حکہ (فارسی) خشک خارش (اردو) سوکھی کھجلی۔

پرو فرن۔ دیکھو مضامین کتاب۔

پرولی فرے شن۔ (عربی) تولد (اردو) پیدا ہونا۔

پرو نی ور جینا۔ اس کا دوسرا نام

وائیلڈ چری ہے - دیکھو بیان -

پرِ باس ٹائی ٹس - دیکھو بیان پر اس ٹائی ٹس -

پرے پریڈ چاک - کیلسیم کاربونیٹ جو بذریعہ تصویل صاف کیا جاتا ہے - اسہال وغیرہ مین اغذا استعمال کرتے ہین اور سنونات وغیرہ مین بھی ملایا جاتا ہے -

مقدار خوراک - ۱۰ گرین سے ۶۰ گرین تک -

نوٹ کسی دوا کو خوب باریک کرکے پانی پر سے غبار لینے کو تصویل کہتے ہین

پرے پیرڈ چاک - دیکھو بیان پرے پریڈ چاک -

پری ٹونائی ٹس - پیٹ کی آبدار جھلی کی سوزش -

پری ٹونیم - (عربی) اختشار البطن

(اردو) سوراخ ناف کی طرف کی جھلی -

پریرہ - جڑ ہے برازیل اور پیرو مین پائی جاتی ہے - بطور مدر سوزاک اور سوزش مثانہ اور سیلان رحم مین استعمال کرتے ہین - یہ بصورت سیال مرکب مستعمل ہے -

پری زروے ٹیو - (عربی) محافظ (اردو) حفاظت کرنے والا -

پری سی پٹیٹ - (عربی) رسوب (فارسی) تہ نشین (اردو) تلچھٹ -

پری سی پٹیڈ چاک - کیلسیم کلورائیڈ کو سوڈیم کاربونیٹ کے ذریعے سے تہ نشین کرنے پر حاصل ہوتا ہے - بطور دافع ترشی استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک ۱۰ گرین سے ۲۰ گرین تک

پری سی پٹیڈ سلفر - دیکھو بیان سلفر پری سی پٹیڈ -

پری کارڈیم - (عربی) حجاب القلب (اُردو) وہ غلاف جس کے اندر دل رہتا ہے -

پسری - فرزجہ -

پکرک ایسڈ - نائٹرک ایسڈ کا اثر فینال یعنی کاربالک ایسڈ پر ڈالنے سے بنتا ہے - اس کا سولیوشن بنا کر جلے ہوئے مقامات پر بیرونی استعمال کرتے ہیں -

پلائی نائیڈز - دیکھو مضامین کتاب -

پلازمن - دیکھو مضامین کتاب -

پلاسٹر - (عربی) لصقہ (اُردو) لیٹری

پلاٹس - (عربی) لصقہ (اُردو) لیٹری

پلساٹلا - دیکھو بیان انی مون پلساٹلا -

پلموفارم - دیکھو مضامین کتاب -

پلمونری - (عربی) ریوی (فارسی) متعلق بہ شش (اُردو) پھیپھڑے کے متعلق -

پلمونری امفائی سیما - (عربی) ریوی انتصاب النفس (فارسی) دم کشی متعلق بہ شش (اُردو) پھیپھڑے کی دم کشی -

پلمونری تھائی سز - (عربی) سل ریوی سل -

پلمونری ٹیوبرکیولوسز سل ریوی

پلورائی ٹس - (عربی) ذات الجنب (اُردو) پسلی کا ورم -

پلوریسی - دیکھو بیان پلورائی ٹس -

پلوس - سفوف -

پلوس ایی کیاک - دیکھو بیان ایی کیاک -

پلوس اسٹی رن سوپ - اسٹی رن کے بنائے ہوئے صابون کا سفوف -

اسٹی رن ایک قسم کا مادہ ہے جو چربی سے

نکالا جاتا ہے -

**پلوس اکسٹرکٹ آف -** کیاسکیارا سگریڈا - سفوف اکسٹرکٹ آف - کیاسکیارا سگریڈا -

**پلوس جیالپ** - سفوف بیخ جلاپا -

**پلوس رہوبرب** - سفوف ریوند چینی -

**پلوس سنا** - سفوف سنا -

**پلوس سوپ** - سفوف صابون -

**پلوس مر** - سفوف مر -

**پلوس ہیڈراس ٹس** - سفوف ہیڈراس ٹس - دیکھو بیان ہیڈراسٹس

**پلوکارپس** - پلوکارپس جبورانڈی کے پتے ہین - یہ درخت یورپ مین ہوتا ہے بطور معرق اور مدر شیر استعمال کرتے ہین - اس مین سے ایک جوہر نکالا جاتا ہے جس کو پلوکارپن کہتے ہین -

پلوکارپن - دیکھو بیان پلوکارپس -

**پلوکارپن سیالی سلیٹ -** پلوکارپن کا سیالی سلس ہے - بطور معرق استعمال کرتے ہین -

**پلی ٹےرن** - یہ انکا لائیڈ انار کی جڑ سے نکالا جاتا ہے -

**پوٹاسا نائٹرس** - شورہ قلمی مصفا - ایک خاص طور پر صاف کیا ہوا شورہ -

**پوٹاسیم** - ایک قسم کی دہات ہے - جس کو سرہنفری ڈیوی صاحب نے دریافت کیا تھا -

**پوٹاسیم آئی او ڈائیڈ** - آئی اوڈین کا اثر پوٹاسیم ہیڈرا کسٹ پرڈ اسنے سے بنتا ہے -

آتشک اور فساد خون وغیرہ مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک

پوٹاسیم آئی او ڈ ڈ۔ دیکھو بیان پوٹاسیم آئی اوڈایڈ۔

پوٹاسیم آکسی کوی نولن سلفیٹ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

پوٹاسیم اسی ٹیٹ۔ پوٹاسیم کاربونیٹ اور اسی ٹک ایسڈ کا مرکب ہے۔ بطور مدر استسقا مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۱۰ گرین سے ۲۰ گرین تک۔

پوٹاسیم بائی ٹارٹریٹ۔ جو کروڈ ٹارٹار انگور کے رس کے تخمیر ہو نیکے بعد شراب کے پیپون مین لگی رہتی ہے اسکو صاف کرکے تیار کرتے ہین اسکو بائی ٹارٹریٹ آف پٹاش یا کریم آف ٹارٹربھی کہتے ہین۔ بطور مدر بول استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۲۰ گرین سے ۶۰ گرین تک۔

پوٹاسیم بائی کاربونیٹ۔ پوٹاسیم ہائیڈریٹ یا کاربونیٹ پر کاربانک ان ہائیڈرائڈ کا اثر ڈالنے سے تیار ہوتا ہے۔ دافع ترشی اور مدر استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۱۵ گرین سے ۳۰ گرین تک۔

پوٹاسیم برومائڈ۔ برومین کا اثر پوٹاسیم ہیڈرٹ اکسیڈ کے سولیوشن پر ڈالنے سے بنتا ہے۔ بطور منوم ومسکن الالم استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک۔

پوٹاسیم برومیٹ۔ دیکھو بیان پوٹاسیم برومائڈ۔

پوٹاسیم پرمیا نگانیٹ۔ دیکھو بیان پوٹاسیم پرمیانگنس۔

**پوٹاسیم پرمیانگنس** ۔ پوٹاسیم کلورڈ کا اثر سیانگنیز ڈائی آکسڈ اور پوٹاسیم ہیڈر آکسڈ پرڑ اینے سے بنتا ہے ۔بطور دافع سم و بائی بیرونی استعمال کیا جاتا ہے ۔اور اس کے علاوہ بطور زراقہ اس کا سولیوشن سوزاک مین مستعمل ہے ۔

داخلاً احتباس حیض مین مستعمل ہے ۔

مقدار خوراک ۔ ایک گرین سے ۳ گرین تک ۔

**پوٹاسیم پرمیانگنیٹ** ۔ دیکھو بیان پوٹاسیم پرمیانگنس ۔

**پوٹاسیم ڈائی کرومیٹ** پوٹاسیم بائی کرومیٹ کا دوسرا نام ہے ۔صنعت و حرفت مین مستعمل ہے ۔

**پوٹاسیم سلفڈ** ۔ سلفیورک آسڈ کا اثر پوٹاسیم کلورائڈ پر ڈالنے سے بنتا ہے ۔بطور مسہل استعمال کرتے ہین ۔ مقدار خوراک ۱۰ گرین سے ۴۰ گرین تک ۔

**پوٹاسیم سلفو گوی اے کولیٹ** اس کا دوسرا نام پوٹاسیم گوی اکال سلفونیٹ ہے ۔ دیکھو مضامین کتاب

**پوٹاسیم سلفیٹ** ۔ دیکھو بیان سلفیٹ آف ۔پوٹاسیم ۔

**پوٹاسیم سوپ** ۔ کاسٹک پوٹاش کا بنایا ہوا صابون ۔

**پوٹاسیم فاسفیٹ** ۔ فاسفارک آسڈ کا اثر پوٹاسیم ہیڈر اکسڈ پر ڈالنے سے بنتا ہے ۔بطور مسہل استعمال کیتے ہین ۔

معقدار خوراک ۔ ۱۰ گرین سے ۲۰ گرین تک ۔

**پوٹاسیم فروسائی نائیڈ** - پوٹاسیم کاربونیٹ اور جانوروں کی جلد اور سینگ وغیرہ کو گرم کرنے سے بنتا ہے- گلٹ سازی مین مستعمل ہے۔

**پوٹاسیم کاربونیٹ** - مختلف اشجار کی لکڑیوں کی راکھ کو جلانے سے حاصل ہوتا ہے۔ دوسرے قسم کے پوٹاش کے مرکبات بنانے مین مستعمل ہے -

**پوٹاسیم کرومیٹ** - یہ پوٹاش "کروم اور" سے بنایا جاتا ہے - رنگسازی مین استعمال کرتے ہین -

**پوٹاسیم کلورائڈ** - یہ معدنی نمک ہے جو جرمنی مین قدرتی طور پر پیدا ہوتا ہے - جو پوٹاسیم کلوریٹ بنانے کے لئے کام آتا ہے -

**پوٹاسیم کلوریٹ** - کلورین کو کاسٹک پوٹاش ملے ہوئے پانی مین ملاکر پوٹاسیم کلورائڈ ڈالنے سے بنتا ہے - بطور غرغرہ استعمال کرتے ہین - مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک -

**پوٹاسیم گلیسروفاسفیٹ** - دیکھو بیان گلیسروفاسفیٹ آف پوٹاسیم -

**پوٹاسیم گومی اسے کال سلفونیٹ** - دیکھو مضامین کتاب -

**پوٹاسیم نائٹریٹ** - دیکھو پوٹاسا نائٹریس -

**پوٹاسیم ہائی پوفاسفائیٹ** - پوٹاسیم کاربونیٹ اور کیلسیم ہائی پوفاسفائیٹ کا مرکب ہے - بطور مقوی استعمال کرتے ہین - مقدار خوراک ایک گرین سے ۵ گرین تک

**پوٹاسیم ہیڈر اکسائڈ** دیکھو بیان کاسٹک پوٹاش

**پوٹاسیم ہیڈر اکسائڈ سولیوشن** -

لائیکر پوٹاش کا دوسرا نام ہے۔ (دیکھو بیان)

**پوٹاش** ۔ کاسٹک پوٹاش کا دوسرا نام ہے۔

جس دوا مین لفظ پوٹاش آیا ہے وہان کاسٹک پوٹاش مراد ہے۔

**پوٹاش سوپ** ۔ اسکا دوسرا نام پوٹاسیم سوپ بھی ہے وہ صابون جو روغن السی اور کاسٹک پوٹاش سے بنایا گیا ہو۔

**پوڈو فل لن** ۔ دیکھو بیان باڈو فل لن۔

**پورٹ وائین** ۔ ایک قسم کی شراب ہے

**پولٹس** دیکھو بیان پلٹس۔

**پولن ٹاکسن** ۔ زیرہ گل یا دہ تخم جو پھولون مین ہوتے ہین۔ اُن پھولون پر غبار کے مانند ایک سفوف ہوتا ہے جسے پولن کہتے ہین۔ بعض قسم کے زہریلے گھاس کے پھول مین بھی یہ سفوف ہوتا ہے اس سفوف کا عرق بناکر گھوڑے کو پچکاری کرنے سے ایک قسم کی ایسی سیرم بنتی ہے جو ہے فیور (دیکھو بیان) مین مفید ثابت ہوئی ہے۔

**پولی آرتھرائی ٹس** ۔ متعدد جوڑون کی سوزش۔

**پولی ٹرائی کی جو لی پرے** ۔ یہ درخت امریکہ مین ہوتا ہے اسکے خیساندہ کو بطور مدر استسقا مین استعمال کرتے ہین۔

**پولی سلفڈ** ۔ متعدد سلفڈ۔ متعدد مرکبات گندہک اور دھات۔

**پونڈ** ۔ (عربی) رطل۔ ۱۶۔ اونس کا ایک پونڈ ہوتا ہے۔

**پونیا آفی سی نالس** عود صلیب۔ ڈس پن اسیا ٹوری لیعنے امریکہ کی

مشہور و معروف علم الادویہ کی کتاب
مین بیان کیا گیا ہے کہ اس کی جڑ کو
متقدمین اطبا مصروع (مرگی کا مریض)
کے گلے مین بطور تعلیق استعمال کرتے تھے
مگر فی زمانا بطور دافع تشنج مستعمل ہے۔
فاوانیا (عود صلیب کی ایک قسم ہے)
کے نام سے محیط اور مخزن مین بھی مرگی
مین مفید ہونے کے متعلق ذکر
کیا گیا ہے۔
ہند مین بھی ایک قسم کا عود صلیب ہوتا
ہے جس کا نباتی نام پی اونیا امی موڈی
ہے۔
نوٹ۔ پونیا آفی سی نالس کا صحیح تلفظ
پی اونیا آفی سی نالس ہے۔ لہذا ناظرین
سے امید ہے کہ بروقت مطالعہ صحت
فرمالین گے۔

**پیارا امیڈو فینال**۔ اس کا دوسرا نام پیارا امیڈو فینال ہیڈرو کلورائڈ
ہے۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**پیارا ایتھاکسی فینیل سکسی نی مائڈ**
اس کا دوسرا نام پائی ران ٹن ہے۔
دیکھو مضامین کتاب۔

**پیارا ڈائی آکسی بنزال**۔ دیکھو
مضامین کتاب۔

**پیارا زیان تھن**۔ ایک قسم کا
نمک ہے جو پیشاب مین پیدا
ہوتا ہے۔

**پیارا اسی ٹل سائیڈ**۔ (عربی،
ممیت جراثیم)

**پیارا سائیڈ** جو ایک قسم کے خوردبینی
اجسام ذی روح ہوتے ہین انکو
نیست و نابود کرنے والی دوا۔

**پیارا فارم**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**پیارا فارمال ڈی ہیڈ**۔

دیکھو مضامین کتاب -

**پیارا فن** - امریکن پٹرولیم (دیکھو بیان پٹرولیم) باسٹیل (ایک قسم کی مٹی جو کوئلہ کی معدن مین پائی جاتی ہے) سے نکالا جاتا ہے - مراہم وغیرہ بنانے کے لئے مستعمل ہے -

**پیارافن آئیل** - یہ روغن پٹرولیم (دیکھو بیان) کو مقطر کرنے سے حاصل ہوتا ہے - مختلف قسم کے الکالائیڈ کا یہ محلل ہے بطور مرحم (جلد کو ملائم کرنے والا) جلد پر لگاتے ہین

**پیارافن آئنٹمنٹ** - دیکھو بیان انگوئنٹم پیارافن

**پیارافنے لی ڈن** - فیناسی ٹن بناتے وقت ایک کیمیائی مرکب حاصل ہوتا ہے اسکو پیارافنی لی ڈن کہتے ہین

**پیاراکری سال** - یہ دوا ناقص کاربالک ایسڈ مین پائی جاتی ہے -

**پیارا کلو رفینال** - دیکھو مضامین کتاب -

**پیارا کو لٹو بارک** - یہ چھال کو لٹو بارک کے بدل استعمال کیجاتی ہے -

**پیارا گلو بیولن** - بلڈ سیرم (آب خون) کے ایک قسم کے قدرتی پروٹیڈ (ملاحظہ ہو) کا نام ہے -

**پیارالی سز** - فالج -

**پیارالف رن** - دیکھو مضامین کتاب -

**پیار وجن** - دیکھو مضامین کتاب -

**پیار ولین** - لکوئڈ پیارافین کا رجسٹر شدہ نام ہے -

**پیاری نال** - دیکھو مضامین کتاب -

**پیاسٹا لیا سائرز** - دیکھو مضامین کتاب -

پیاسٹل - قرص -

پیاسٹلز - اقراص - جمع ہے
پیاسٹل کی -

پیاسٹیور فلٹر - پیاس چور صاحب
کا بنایا ہوا فلٹر -

پیاسی فلورا - "پیاسی فلوریا ان کارنیٹا"
کے غنچے ہین - اسکو صرع مین استعمال
کرتے ہین -

پاکٹ اسپٹ ٹون - جیبی
اُگالدان -

پیان کریاٹک جوس - رطوبت
لبلبہ -

پیان کریاٹک ڈیابیٹز -
امراض لبلبہ کی وجہ سے جو ذیابیطس ہو
اُسکو کہتے ہین -

پیان کریاٹک گلانڈ - غدود
لبلبہ -

پیان کریاٹن - یہ ایک خمیرہ
ہے جو سور کے لبلبہ سے نکالا جاتا
ہے -

پیان کریاس - لبلبہ -

پیپرمنٹ آئیل - دیکھو آئیل آف
پیپرمنٹ -

پیپرمنٹ واٹر - (عربی) عرق
نعناع فلفلی - (اُردو) عرق پودینہ -

پپے ہین - یہ جو ہر پپیا سے
نکالا جاتا ہے - بطور ہاضم استعمال
کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۲ گرین سے ۱۰
گرین تک -

پیٹنٹ - رجسٹر شدہ - وہ
ادویہ جن کا اندراج دیوچ رجسٹر سرکار
ہوا ہو اُن کو پیٹنٹ کہتے ہین اس
قسم کے ادویات سوا موجد کے دوسرا

شخص بنانے کا مجاز نہین ہے -

**پیٹ** - یہ ایک قسم کا کوئلہ ہے -

**پی ٹوڑی کیو لوسز** - جوین پڑ جانا -

**پی رپ لوسن** - پی رپ لوکاگری کا نامی درخت جو بحر اسود کے قرب و جوار مین ہوتا ہے - اُسکی چھال سے یہ جوہر نکالا جاتا ہے -

**پی رپ لوکاگری کا** - دیکھو بیان پی رپ لوسن -

**پیرو آل** - دیکھو مضامین کتاب -

**پیرو اسکے بن** - دیکھو مضامین کتاب -

**پیرو بالسم** - دیکھو بیان بالسم آف پیرو -

**پیرو کوناک** - ایک قسم کی شراب ہے -

**پیرونٹ** - دیکھو مضامین کتاب -

**پی لو کارپن** - دیکھو بیان پلوکارپس -

**پی لوکارپن اسیالی سلیٹ**

پی لوکارپن کا سیالی ساک آسڈ ملایا ہوا مرکب ہے -

**پی لوکارپن ہیڈرو کلورائڈ** - جیرانڈی نامی درخت کے پتون سے ایک جوہر نکلتا ہے جسکو پی لوکارپن کہتے ہین - اس درخت کا مبنت ملک برازیل ہے - پیلوکارپن پر ہیڈرو کلورک آسڈ کا اثر ڈالنے سے یہ دوا بنتی ہے بطور معرق و مدر لعاب دہن مستعمل ہے - مقدار خوراک - ⅛ گرین سے ½ گرین تک -

اس کا خارجی استعمال بال بڑھانیکے لئے مفید ہے -

پِپِرمنٹ - (عربی) فلفل حلو - فلفل افرنجی سیتل چینی کی ایک قسم ہے -

پِپس کنا ڈن مرتسم صنوبر سے ہے امریکہ مین پائی جاتی ہے -

پیپوریل ایک لیمپ شیا - تشنج نفاسیہ - تشنج جو بوجہ احتباس نفاس ہو -

پیوریل سپسز - زچاؤن کا زہریلا بخار -

پیوریل فیور - (عربی) حمائے نفاسیہ (ہندی) پرسوت (اُردو) زچاؤن کا زہریلا بخار -

پیورکاربالک ایسڈ - دیکھو بیان کاربالک ایسڈ -

پیورولنٹ افتھا لمیا - (عربی) رمد صدیدی - رمد مصری (فارسی) ریمی آشوب چشم (اُردو) پیپ دار آنکھ آنا -

پیوری فائیڈ سولیوبل ہی موگلوبن - خالص قابل تحلیل ہی موگلوبن (دیکھو بیان) -

انی میا (قلت الدم) مین بعوض مرکبات آہن استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک -

پیوری لنٹ اوٹائی ٹس میڈیا - کان کے اندرونی حصے کا پیپ دار ورم -

پیومس اسٹون - حجر افروج اس کا دوسرا نام "راٹن اسٹون" ہے قاموس طبی مصنفہ ڈاکٹر خلیل خیراللہ صاحب مین اس کا ترجمہ حجر خفّان (سنگ پتھر) کیا گیا ہے - یہ ہلکا پتھر ہوتا ہے - جو آتش فشان پہاڑون کے قریب

پایا جاتا ہے - اسکا سفوف بطور منجن کام آتا ہے اور پالش دینے کیلئے بھی مستعمل ہے -

پیونی روٹ - اس کا دوسرا نام پونیا آفی سی نالس ہے - دیکھو بیان -

# باب تا رتازی

تپ لرزہ - جاڑے کا بخار -

تپ محرقہ اسہالی - ایک قسم کا متعدی مسلسل بخار ہے جو تین ہفتے تک برابر چڑھا رہتا ہے - اور آنتون مین زخم پڑ جاتے ہین - متعفن دست بکثرت آتے ہین -

تپ نزلی - بخار جو بوجہ نزلہ ہو -

تجزیہ - ٹکڑے ٹکڑے کرنا -

تحلیل - حل کرنا - اجزا کو کھول دینا - کسی مرکب جسم کی ترکیب کو توڑ دینا -

تخمیر - خمیر پیدا ہونا -

تریاق - وہ دوا جو روح کی حفاظت اور زہر کو دفع کرے -

تصعید - کسی جامد یعنے ٹھوس شئے کو آگ پر رکھکر غبار اڑانا جس طرح گندہک کی تصعید کی جاتی ہے -

تعسر حیض - حیض کا بدقت آنا -

تعسر طمث - حیض کا بدقت آنا -

تقطیر - ٹپکانا - قطرہ قطرہ گرانا -

تکثر حیض - حیض کی زیادتی -

تلیین - نرم کرنا قبض دفع کرنا -

تلخ ٹنگچر - کڑوا ٹنگچر مثلاً ٹنگچر چرائتا ٹنگچر کو اسشیا -

توتھ پیسٹ - دانتون پر لگانے کا ضماد -

تو تھ واش - منھ دہونیکا عرق -
تھائی رائیڈ گلانڈ - (عربی) غدۃ الدرقیہ
دُرود - نرخرے کی گلٹی -
تھائی رو آئی او ڈن - دیکھو
مضامین کتاب -
تھائی سزسل -
تھائی ما فارم - دیکھو مضامین
کتاب -
تھائی مال - ست اجوائن - اجوائن
کا پہول -
یہ ست علاوہ اجوائن کے آئیل آف
تہم (دیکھو بیان) سے بھی نکالا جاتا ہے -
تھائی مال آئی او ڈو - دیکھو
مضامین کتاب -
تھائی مال واٹر - ست اجوائن
سے بنایا ہوا عرق -
تھائی مولن - اس کا دوسرا نام

تہائی مال ہے -
تھالک ان ہیڈرڈ - تہالک آسڈ
کو گداخت ہوئے تک گرم کرنیسے
جو شئے کہ حاصل ہو اُسکو تھالک ان ہیڈرڈ
کہتے ہیں -
تھالی مڈ - امونیا کا اثر ان ہیڈرس
تہالک آسڈ پر ڈالنے سے بنتا ہے -
تہرش - دیکھو بیان اسپرو -
تھرمال - دیکھو مضامین کتاب -
تہرمیال - دیکھو مضامین کتاب
تھم - صعتر - دیکھو بیان
آئیل آف تہم -
تھم آئیل - روغنِ صعتر - دیکھو بیان
آئیل آف تہم -
تہو جا آکسی ڈِن ٹیل - دیکھو بیان
آربروی ٹائی -
تہو جا آکسی ڈِن ٹیاس -

دیکھو بیان آربروی ٹائی -

تھوریم - ایک قسم کی کمیاب دھات ہے جو تھورائیٹ اور آرنجیٹ سے نکلتی ہے -

تھوریم آکسیڈ - تھوریم (دیکھو بیان) دھات کا آکسیجن ملا ہوا مرکب ہے -

تھیال - دیکھو مضامین کتاب -

تھیال پاؤڈر - دیکھو مضامین کتاب ور بیان تھیال -

تھیوبروماکوکو - دیکھو بیان کوکو -

تھیوبرومن - دیکھو مضامین کتاب -

تھیوسیاپال - دیکھو مضامین کتاب ور بیان تھیوسیاپالز -

تھیوسینامن - دیکھو مضامین کتاب -

تھیوسیاوال - دیکھو مضامین کتاب ور بیان تھیوسیاپالز -

تھیوفل لن - ایک قسم کا الکالائیڈ ہے جو چا سے نکلتا ہے -

تھیوکال - دیکھو مضامین کتاب -

## باب ٹائی ہندی

ٹائی روبن - مختلف قسم کے پروٹیڈ تحلیل یعنے ڈی کمپوز ہونے سے جو شئے کہ حاصل ہوتی ہے اس کو ٹائی روبن کہتے ہین -

ٹائی فائیڈ - تپ محرقہ اسہالی (دیکھو بیان)

ٹائی فائیڈ اری سپلاس - تپ محرقہ اسہالی مین سرخ باد ہونا -

ٹائی فائیڈ بیاسل لیوریا - بوجہ حماے سطیقہ پیشاب مین جراثیم کا پایا جانا -

ٹائی فائیڈ فیور ۔ تپ محرقہ ۔
ٹائی فس ۔ وبائی بخار ہے جسمین
جلد پر سرخ دھبے پیدا ہو جاتے ہین
اور مریض بعض اوقات ہذیان بکنے لگتا ہے
جس کو یونانی مین حمائے مطبقہ کہتے ہین ۔
ٹائی لن ۔ لعاب دہن مین ایک قسم کا
خمیر ہوتا ہے جو نشاستہ دار اغذیہ کا
ممد استہضام ہے اُسکو ٹائی لن کہتے ہین ۔
ٹار ۔ قطران ۔
صنوبری اشجار کی لکڑیون کو جلانے سے
یہ حاصل ہوتا ہے ۔ اسکا داخلی استعمال
سل کی کھانسی مین اخراج بلغم کے لئے
اور بیرونی امراض جلد مین مفید ہے ۔
مقدار خوراک ۲ گرین سے ۱۰
گرین تک ۔
نوٹ ۔ معدنی کوئلے سے نکالا ہوا ٹار
مختلف صنعتون مین کام آتا ہے جسکو طب جدید
مین قطران معدنی کہتے ہین ۔
ٹار آئیل ۔ یہ روغن قطران نباتی
اور قطران معدنی سے نکالا جاتا ہے
مختلف قسم کے ڈس انفکٹنٹ
(دافع سم وبائی) اور وہ یہ بنانے مین
مستعمل ہے ۔
ٹار آسڈ ۔ حموضات جو قطران
مین پائے جاتے ہین ۔
ٹارٹارک آسڈ ۔ یہ آسڈ
کروڈ آرگال سے بنایا جاتا ہے
بطور معدل استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۔ ۵ گرین سے
۲۰ گرین تک
توضیح ۔ پیپونکے انگور مین خمیر پیدا ہونیکے بعد
اُس کی دیوارون مین جو شے لگجاتی
ہے اُسے کروڈ آرگال کہتے
ہین ۔

ٹارٹریٹ آف۔سوڈیم۔ دیکھو بیان سوڈیم ٹارٹریٹ۔

ٹالک۔ اس کا دوسرا نام سوپ اسٹون ہے جسکو اردو مین بلفم کہتے ہین۔ وجہ تسمیہ سوپ کی معنے صابون اور اسٹون یعنی پتھر مس کرنے سے چکنائی مثل صابون کے محسوس ہوتی ہے۔ اسلئے یہ نام رکھا گیا۔ اس کا سفوف پھوڑون وغیرہ پر چھڑکتے ہین۔

ٹان سی لائی ٹس۔ لوزتین کی سوزش۔

ٹانک۔ مقوی۔

ٹانک آسڈ۔ جوہر مازو۔ بطور قابض مستعمل ہے۔ مقدار خوراک۔ ۲ گرین سے ۵ گرین تک۔

ٹائیلیٹ سوپ۔ سنگاری صابون

ٹبلائیڈ۔ قرص۔

ٹبلائیڈز۔ اقراص۔ قرص کی جمع ہے۔

ٹرائکلورڈ آف۔ کاربن۔ مثل کلوروفارم کے یہ ایک سیال ہے اسکے بخارات ہے ویورین سنگھائے جاتے ہین بطور محلل اور یہ بھی مستعمل ہے۔

ٹرونال۔ دیکھو مضامین کتاب۔

ٹرائی آکسی میتھائی لین۔ دیکھو کتاب دربیان ٹرائی آکسی میتھی لین۔

ٹرائی آکسی میتھی لین۔ دیکھو مضامین کتاب۔

ٹرائی اونال۔ دیکھو مضامین کتاب

ٹرائی بروم سیالال۔ دیکھو مضامین کتاب۔

ٹرائی بروم فینال۔ دیکھو مضامین کتاب۔

ٹرائی پیان راٹ - دیکھو مضامین کتاب -

ٹرائی ٹالز - دیکھو مضامین کتاب -

ٹرائی ٹی کم - دیکھو بیان ٹرائی ٹی کم ری نیز -

ٹرائی ٹی کم ری نیز - یہ ہریالی کی قسم کی گھاس ہے جو یورپ شمالی ایشیا آسٹریلیشیا اور امریکہ مین پائی جاتی ہے - بطور معرق اور مدر امراض آلات البول مین استعمال کرتے ہین -

ٹرائی جی من - دیکھو مضامین کتاب -

ٹرائی فرن - دیکھو مضامین کتاب -

ٹرائی کری سال - دیکھو مضامین کتاب -

ٹرائی کلورا سی ٹک آسڈ - دیکھو مضامین کتاب -

ٹرائی میتھل امین - شکر چقندر کے فضلہ سے یہ دوا بنتی ہے - اس کے ہیڈرو کلورائڈ کو عسر حیض اور وجع مفاصل مین بزمانہ سابق استعمال کرتے تھے مقدار خوراک - ایک گرین سے ۵ گرین تک -

ٹرائی نائٹرن - نائٹروگلی سرن کا دوسرا نام ہے - (دیکھو بیان) -

ٹرائکسی کم - ٹرائکسی کم آفنیسی نیل (درخت ہندیا سے پڑی) کی جڑ ہے بطور ملین اور تلخ مقوی استعمال کرتے ہین - سوء ہضمی مین جو بسبب کمی ق معدی یا فتور عضلات معدہ سے ہو مفید ہے - یہ مختلف مرکبات کی صورت مین مستعمل ہے - مثلاً اکسٹراکٹ ٹرائکسی سی جس کی خوراک ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک ہے -

ڈاکٹر ہونگ برجر صاحب اس کا نام
عربی مین ہندبائے بری تحریر
فرماتے ہین۔
ڈاکٹر فلکی جر اور ولم اکنز ہن بری صاحب کی
مولفہ کتاب فارماکوگرافیا یعنے
تاریخ الادویہ مین بیان کیا گیا ہے کہ
حکیم ذکریا رازی اور حکیم بوعلی سینا نے
اپنی اپنی مولفہ کتابون مین "طراکسی گون"
کے نام سے اس کا ذکر کیا ہے اور اسے
ہندبائے بری کی ایک قسم تبلایا ہے۔
لفظ "طراکسی گون" کا مین نے بمشکل تمام
یونانی تلفظ سے مشتق معلوم کیا۔
مخزن اور محیط مین تحریر ہے کہ یہ ہندبا بری
یعنی جنگلی کاسنی کا یونانی نام ہے۔
ٹراکسی کم یونانی نام کی بگڑی ہوئی صورت
ہے۔
ٹراکوما۔ ککرے۔

ٹراگاکینتھ۔ کتیرا گوند۔
ٹراپ ہن۔ یہ ببلے کے رب سے
بنایا جاتا ہے۔ بطور ہاضم استعمال
کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۸ گرین سے ۲۰
گرین تک۔
ٹرپل اکسٹراکٹ وایولیٹ۔
روح بنفشہ۔
ٹرپن۔ ٹرپن ہیڈریٹ کا دوسرا نام
ہے (دیکھو بیان)۔
ٹرپن ٹائین۔ مختلف اقسام صنوبر سے
یہ روغن نکالا جاتا ہے۔ مزیل العفونت
مخرج بلغم۔ حابس الدم۔ مدر۔ قاتل
دیدان ہے۔
مقدار خوراک ۲ منم سے ۱۰ منم تک۔
لیکن زیادہ تر خارجی استعمال کے لئے
وجع مفاصل وغیرہ مین مالش کرتے ہین۔

ٹرپن ٹائین آئیل - دیکھو بیان ٹرپن ٹائین -

ٹرپنز - ہیڈرو کاربن (دیکھو بیان) کے اقسام ہین جو طیار روغنات مین پائے جاتے ہین -

ٹرپن ہیڈریٹ - نائٹرک آسڈ - الکحل اور ٹرپن ٹائین کا کیمیائی مرکب ہے سل کی کھانسی مین اندفاع بلغم کیلئے مستعمل ہے -

مقدار خوراک - ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک -

ٹرپی نال - ٹرپن ٹائین سلفیورک آسڈ اور الکحل کا کیمیائی مرکب ہے عطریات بنانے مین مستعمل ہے -

ٹرپی نیال - ٹرپن ہیڈریٹ اور سلفیورک آسڈ کو مقطر کرنے سے بنتا ہے عطریات اور صابون مین خوشبو دینے کے لیے مستعمل ہے -

ٹروپاکوکین - دیکھو مضامین کتاب -

ٹروپاکوکین ہیڈرو کلورائڈ - دیکھو مضامین کتاب -

ٹروپین - الکالائیڈ ہے جو اٹروپین (دیکھو) سے نکالا جاتا ہے -

ٹروپوکوکین - دیکھو ٹروپاکوکین -

ٹرے بین - یہ ٹرپن ٹائین سے نکالا جاتا ہے - دافع عفونت ہے اخراج بلغم کے لئے استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ منم سے ۱۵ منم تک -

ٹری پیانوسومیاسز - مرض سبات (گہری نیند جس کا بیمار بڑی مشکل سے جاگتا ہے) کو کہتے ہین جو مغربی افریقہ کے کنارے رہنے والون مین

ہوتا ہے۔ جب ٹڑی پیا لو سومپا گیا م
بی ین نامی جراثیم کا اثر خون اور
دماغ پر ہو۔
ٹڑی فو لیم۔ اس کے درخت کا
نام ٹڑی فو لیم پر اٹیفز ہے۔ اسکے
سیال رُب کا ایک شربت بنایا جاتا
ہے۔ جس کو گگر کھانسی مین استعمال
کرتے ہین۔
ٹِس ٹا ڈِ ن۔ دیکھو مضامین کتاب
ٹِشُو۔ (عربی) نسیج (فارسی) بافت
ٹِفت لائی ٹِش۔ (عربی) التہاب الاعور
(اردو) اندھی آنت کی سوزش
ٹلو۔ بلسان کی قسم ہے۔ درخت
مائی راکسی لم ٹولو فیرا مین شگاف
دیکر حاصل کی جاتی ہے۔ درخت
مذکور جنوبی امریکہ مین پیدا ہوتا ہے۔
دافع بلغم ہے۔

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک
ٹلو آل۔ کولتار یعنے قطران معدنی
سے نکالا جاتا ہے۔ مصنوعی مشک
اور رنگ وغیرہ بنانے مین مستعمل ہے
ٹلو بالسم۔ دیکھو بیان بالسم آف
ٹولو۔
ٹنکچر۔ کسی دوا کے موثرہ جز کا الکحالی
یا آبی سولیوشن۔
نوٹ۔ مصری کتب طبیہ مین اس کا عربی
نام صبغہ لکھا ہے۔
ٹنکچر آئی او ڈ ن۔ آئی او ڈ ن ہائیڈ
آئی او ڈ ائیڈ، آب مقطر اور الکحل کا
مرکب ہے۔ مقام درد پر لگاتے ہین۔
ٹنکچر آف۔ آرنج۔ دیکھو بیان
ٹنکچر آرنج شائی کا رٹکس۔
ٹنکچر آف۔ آرنیکا۔ دیکھو بیان
آرنیکا ٹنکچر۔

ٹنکچر آف۔ انڈین ہمپ۔ اس کا
دوسرا نام ٹنکچر کینابس انڈیکا ہے۔
قنب یعنی گانجہ سے بنایا جاتا ہے۔
دافع تشنج ہے مرض دمہ وغیرہ مین
استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک ۵ منم سے ۱۵ منم تک

ٹنکچر آف۔ انیس ٹنکچر انیسون۔
ٹنکچر بادیان رومی۔

ٹنکچر آف۔ اوپیم ٹنکچر افیون۔
مسکن الالم ودافع اوجاع ہے۔
مقدار خوراک۔ ۵ منم سے ۱۵ منم تک۔

ٹنکچر آف۔ بلاڈانہ۔ بلاڈانے کا
ٹنکچر مسکن اوجاع ہے۔
مقدار خوراک۔ ۵ منم سے ۱۵ منم تک

ٹنکچر آف۔ برائین۔ یہ ٹنکچر برائین
(دیکھو بیان) سے بنایا جاتا ہے جسکو
بطور غازہ استعمال کرتے ہین۔

ٹنکچر آف سنیمن۔ ٹنکچر دارچینی۔
کا سریج ہے اور ادویات مین خوشبو
دینے کے لئے استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک۔

ٹنکچر آف۔ فرش آرنج پیل۔
دیکھو بیان ٹنکچر آف۔ آرنج۔

ٹنکچر آف۔ کلامس ٹنکچر وج۔
ٹنکچر بچ۔ ٹنکچر اگرترکی۔ اکورس کلامس
(جسکو سویٹ فلاگ بھی کہتے ہین)
یعنے وج سے یہ ٹنکچر بنایا جاتا ہے۔
ہاضم مشتہی کا سریج ہے۔

ٹنکچر آف۔ کواشیا۔ جزیرہ
جمیکا مین ایک درخت پکیرسیما اکسلسا
ہوتا ہے اسکی لکڑی سے یہ ٹنکچر بنایا جاتا
مقدار خوراک۔ ½ ڈرام سے
ایک ڈرام تک۔

ڈاکٹر واٹ صاحب نے اپنی مولفہ
کتاب پراڈکٹس آف انڈیا مین لکھا
ہے کہ ٹنکچر اساکو اشی آئیڈس جس کو
بنگالی زبان مین بھرنگی کہتے ہین کو اشٹیاؤ
کے بدل استعمال کر سکتے ہین ۔

ٹنکچر آف ۔ گیالن گال ٹنکچر
خولنجان ۔ پان کی جڑ کا ٹنکچر ۔ ٹنکچر کلیجن
گیالن گال (خولنجان) ایک اونس ۔
پروف اسپرٹ ۔ ۲ اونس ۔
حسب دستور ٹنکچر تیار کرلین ۔
کاسر ریح ہے اور ادویات مین خوشبو
دینے کے لئے استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۔ ۱/۲ ڈرام سے
ایک ڈرام تک ۔

ٹنکچر آف ۔ مر ۔ ٹنکچر بول ۔ ٹنکچر مر ۔
بطور غرغرے کے مستعمل ہے ۔
مقدار خوراک ۔ ۱/۲ ڈرام سے ایک
ڈرام تک ۔

ٹنکچر آف نکس وامیکا ۔ ٹنکچر اذاراقی
کچلے کا ٹنکچر ۔ ٹنکچر فلوس ماہی ۔ مقوی
اعصاب ہے ۔
مقدار خوراک ۔ ۵ منم سے ۱۵ منم تک

ٹنکچر آرنج ۔ دیکھو ٹنکچر آف ۔ آرنج ۔

ٹنکچر آرنج شالی کارٹیکس ۔ ٹنکچر قشر
نارنج تلخ ۔ کڑوی نارنگی کے پوست کا
ٹنکچر تلخ مقوی ہے ادویات مین خوشبو دینے
کے لئے استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۔ ۱/۲ ڈرام سے ایک
ڈرام تک ۔

ٹنکچر آرنیکا ۔ دیکھو بیان آرنیکا ٹنکچر ۔

ٹنکچر اسٹرامونیم ۔ یہ ٹنکچر اسٹراموانیم
(دیکھو بیان) سے بنایا جاتا ہے ۔ دمہ
مین استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۵ منم سے ۱۵ منم تک ۔

ٹنکچر اکونائٹ - ٹنکچر بش میٹھا تیلیہ
کا ٹنکچر مسکن ہے -

مقدار خوراک - ۵ منم سے ۱۵ منم تک -

ٹنکچر انڈین ہمپ - دیکھو بیان
ٹنکچر آف انڈین ہمپ -

ٹنکچر اوپیم - دیکھو بیان ٹنکچر آف اوپیم

ٹنکچر بلاڈانہ - دیکھو بیان ٹنکچر آف
بلاڈانہ -

ٹنکچر بنزائین - دیکھو بیان ٹنکچر آف
بنزائین -

ٹنکچر بیاپ لی ٹسیا - درخت
بیاپ لی ٹسیا ٹنگ جیسوریا
درختہائے نیل کے اقسام سے ہے جو
امریکہ مین ہوتا ہے - اُس کی چھال سے
یہ ٹنکچر بنایا جاتا ہے - تلئین کے لئے
استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ منم سے ۳۰ منم تک -

ٹنکچر جنجر - ٹنکچر زنجبیل - ٹنکچر سونٹھ -
یہ ٹنکچر سونٹھ سے بناتے ہین - کاسرریح
ہے -

مقدار خوراک - ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک -

ٹنکچر جنشن کمپونڈ - ٹنکچر جنطیانہ مرکب -
تلخ مقوی ہے - کمزوری معدہ و کمی
اشتہا مین دیتے ہین -

مقدار خوراک - ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک -

ٹنکچر ڈیجی ٹیلس - ڈیجی ٹیلس
یہ بیوراتامی درخت کے خشک پتون سے
بنایا جاتا ہے -
امراض قلب مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ منم سے ۱۵ منم تک

ٹنکچر راٹنی - دیکھو بیان ٹنکچر
کرامیریا -

ٹنکچر سنکونہ - درخت سنکونہ کی
چھال سے بنایا جاتا ہے -
مقدار خوراک - ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک -
ٹنکچر سنکونہ کمپونڈ - سنکونہ اور
دیگر ادویات سے مرکب ہے مقوی
ودافع امراض نوبتی ہے -
مقدار خوراک - ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک -
ٹنکچر سینیمن - دیکھو بیان ٹنکچر آف سنیمن -
ٹنکچر سیناومن - دیکھو بیان ٹنکچر
آف سنیمن -
ٹنکچر فرائی - یہ ٹنکچر اسٹرانگ
سولیوشن آف فرک کلور ائیڈ سے
بنایا جاتا ہے - قابض مقوی اور
حابس الدم ہے -
مقدار خوراک - ۵ منم سے ۱۵ منم تک -

ٹنکچر فرش آرنج پیل - دیکھو بیان
ٹنکچر آرنج شائی کارٹکس -
ٹنکچر کارڈیمم - یہ ٹنکچر الائچی دانہ سے
بنایا جاتا ہے - کاسر ریح ہے -
مقدار خوراک - ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک -
ٹنکچر کارڈیمم کمپونڈ - اس ٹنکچر مین
الائچی دانہ کلان - کردیہ - کشمش - دارچینی
قرمزدانہ - اور الکحل موجود ہے -
بطور کاسر ریح استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک -
ٹنکچر کرامیریا - کرامیریا نامی درخت
جو ملک پیرو مین ہوتا ہے - اُس کی جڑ
سے یہ ٹنکچر بنایا جاتا ہے - قابض ہے
داخلاً استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک

ٹنگچر کلامس ۔ دیکھو بیان ٹنگچر آف
کلامس ۔

ٹنگچر کواسٹیا ۔ دیکھو بیان ٹنگچر آف
کواسٹیا ۔

ٹنگچر کوچ نیل ۔ ٹنگچر قرمز ۔ ٹنگچر دودالقباغنین
ٹنگچر کرم رنگریزان ۔
ادویات مین رنگ دینے کے لئے
استعمال کرتے ہین ۔

ٹنگچر کوسل لانا ۔ گواریا نامی بناتات
کے فصیلہ کا کوسل لانا نامی ایک درخت
ہوتا ہے ۔ اسکی چھال سے یہ ٹنگچر بنایا جاتا
ہے ۔ کھانسی ذات الریہ اور سل مین
مین استعمال کرتے ہین ۔

ٹنگچر کیاسٹر ۔ ٹنگچر جند بیدستر ۔
حسب ذیل ترکیب سے بنایا جاتا ہے ۔
جند بیدستر سفوف کیا ہوا ۔ ۵ حصے
رکٹی فائیڈ اسپرٹ ۔ ۱۰۰ حصے
مین سات دن تک بھگو کر فلٹر کرلین ۔
مقدار خوراک ۔ ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک ۔

ٹنگچر کیانتھارائیڈز ۔ ٹنگچر
ذراریح ۔ ٹنگچر تیلنی مکھی ۔
اس کا پلاسٹر آبلہ پیدا کرنے کے لئے
استعمال کرتے ہین ۔ اور بال بڑہانے
کے لئے بھی مفید ہے ۔

ٹنگچر کیانتھاریڈز ۔ دیکھو بیان
ٹنگچر کیانتھارائیڈز ۔

ٹنگچر کیالن گال ۔ دیکھو بیان
ٹنگچر آف ۔ گیالن گال ۔

ٹنگچر مر ۔ دیکھو بیان ٹنگچر آف مر ۔

ٹنگچر ٹنکسوامیکا ۔ دیکھو بیان ٹنگچر آف
ٹنکسوامیکا ۔

ٹنگچر وسلے رین ۔ درخت
وسلے رین (دیکھو بیان) کی جڑ سے

یہ ٹنکچر بنایا جاتا ہے۔ اختناق الرحم
مین استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ½ ڈرام سے
ایک ڈرام تک -
**ٹنکچر وینائل لا** - وینائل لا نامی
خوشبودار پھلی جو امریکہ مین ہوتی ہے
اس سے ٹنکچر بنایا جاتا ہے ادویات
مین خوشبو دینے کے لئے استعمال
کرتے ہین -
**ٹنکچر یوفاربیا پائی لیولافیرا** -
ٹنکچر شیر گیاہ - دودھی کا ٹنکچر
اس کا نسخہ حسب ذیل ہے -
سفوف یوفاربیا نمبر (۲۰) ۲۰ حصے
الکحل ۶۰ فی صدی (اسقدر کہ جملہ سو حصے
ہوجائے) پہلے سفوف کو قدرے
الکحل مین چوبیس گھنٹے تر رکھو بعد ازان
آلہ پرکولیٹر مین ڈال کر الکحل کی مناسب
مقدار اضافہ کرکے مقطر کرلو آخر میں اتنا
الکحل شامل کرو کہ چار سو حصے ہوجائے
تشنجی دمہ زکام اور سعال میں استعمال
کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۱۰ منم سے ۳۰
منم تک -
**ٹنکچر یوکالپٹس** - درخت یوکالپٹس کے
پتون کا ٹنکچر ہے - دمہ سل اور کھانسی
مین استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۵ منم سے ۲ ڈرام تک
**ٹولو** - دیکھو بیان ٹلو -
**ٹولو آل** - دیکھو بیان ٹلو آل -
**ٹولی پائی رن** - دیکھو مضامین
کتاب -
**ٹونالز** - دیکھو مضامین کتاب -
**ٹونگا** - اس دوا مین پرم نامے ٹن سر
اور ای پی پری محم سیرا بائیل کی چھال کا

سٹیال رٹیہ۔ موجود ہے۔ ورختان مذکور
جوناسُرنجی مین پائے جاتے ہین عوجی
دردون مین مستعمل ہے۔
مقدار خوراک۔ ½ ڈرام سے ۲
ڈرام تک۔
ٹونرجن۔ سیرار ی نل گلانڈ کا مرکب
ہے۔ جسکے خواص و فوائد اوری نالین
کلورائیڈ سولیوشن کے موافق ہین۔
ٹیابلٹ۔ قرص۔
ٹیابلٹس۔ اقراص۔ جمع ہے قرص کی
ٹیابل لائی۔ اقراص۔
ٹیابل لائی اری تھرال نائٹریٹ
ای ری تھرال ٹٹرانائٹریٹ کے قرص
ہین (دیکھو بیان)
ٹی اسپون۔ چار کا چمچہ جو برابر ہے
ایک ڈرام کے۔
ٹیاکا ڈیاسٹیز۔ دیکھو مضامین کتاب۔

ٹیاکیپال۔ دیکھو مضامین کتاب۔
ٹیاکی کار ڈیا۔ دل کی حرکت کا
تیز ہونا۔
ٹیان سی لائی اٹس۔ لوزتین کی
سوزش۔
ٹیاناسی گم۔ اس کا نباتی نام
ٹیاناسی ٹم ولگیر ہے۔
یہ درخت یورپ مین ہوتا ہے۔
اختناق الرحم اور لعسرطمث مین
استعمال کرتے ہین۔
ٹیانال بن۔ دیکھو مضامین کتاب
ٹیانن۔ ٹانک آسڈ کا دوسرا
نام ہے۔
ٹیانن البیومن۔ دیکھو بیان
ٹیانن البیومی نیٹ
ٹیانن البیومی نیٹ۔ دیکھو
مضامین کتاب۔

ٹیانن سولیوشن۔ یہ ٹانک ایسڈ کا محلول ہے۔

ٹیانوالبیومی نیٹ۔ ٹانک ایسڈ اور البیومن کا مرکب ہے۔

ٹیانوبروہمن۔ دیکھو مضامین کتاب۔

ٹیانوفارم۔ دیکھو مضامین کتاب۔

ٹیانوکال۔ دیکھو مضامین کتاب۔

ٹیانیٹ۔ ٹانک ایسڈ کا نمک۔

ٹیبل اسپون۔ میز کا چمچہ سالن کا چمچہ۔ یہ چمچہ ۴ ڈرام کے برابر ہوتا ہے۔

ٹیٹانس۔ کزاز (دیکھو بیان کزاز)

ٹی نی فیوج۔ (عربی) دافع حب القرع (اردو) کدودانون کو نکالنے والی دوا۔

ٹیوبرکل۔ دانہ سل۔

ٹیوبرکل انٹی ٹاکسن۔ مادہ سل کا انٹی ٹاکسن (دیکھو بیان انٹی ٹاکسن)

ٹیوبرکل ٹاڈ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

ٹیوبرکیولس۔ مادہ سل کے متعلق۔

ٹیوبرکیولس ڈزیز۔ مرض مادہ سل۔

ٹیوبرکیولن۔ ایک قسم کا گلیسرن اکسٹراکٹ ہے جو گلیسرن مین ٹیوبرکل بیاسی لائی یعنے جراثیم مادہ سل کی پرورش وافزائش کرنے سے حاصل ہوتی ہے اس کی جلدی پچکاری سل مین استعمال کرتے ہین۔

ٹیوبرکیولن بیاسی لی۔ جراثیم مادہ سل۔

ٹیوبرکیولوسز۔ مادہ سل۔

ٹیوبرکیولوسی ڈن۔ وہ تہ نشین جو ٹیوبرکیولن (دیکھو بیان) سے حاصل ہو۔

شیوۂ حرِ رسولی۔

## باب جیم عربی

جاسمن (عربی) یاسمن (اُردو)

چنبیلی۔

جالب۔ بیخ جلاپا۔

جپ سَم۔ ایک قسم کا نرم پتھر ہے جس سے پلاسٹر آف پیارس بنا یا جاتا ہے۔ تحقیق کرنے سے ثابت ہوا کہ لفظ جپسم "جِبسین" کی بگڑی ہوئی صورت ہے۔ جبسین کے نام سے محیط اعظم میں اسکا ذکر موجود ہے۔

جراثیم۔ وہ باریک کیڑے جو بذریعہ خوردبین نظر آتے ہیں۔

جرانیم آئیل۔ یہ روغن پی لارگونیم اوڈوراٹسمؔ سی تخم" سے نکالا جاتا ہے جو فرانس اور ہسپانیہ مین پایا جاتا ہی بعض عطر گلاب منجون وغیرہ کو خوشبو دینے کے لئے مستعمل ہے۔

جرمی سائیڈ۔ قاتلِ کرم ممیت جراثیم۔

جریان خون۔ خون کا جاری ہونا۔

جلسی میم۔ دیکھو بیان جلسی میم سمپروی رنس۔

جلسی میم سمپروی رنس۔ یہ درخت امریکہ مین پایا جاتا ہے۔ اس کا دوسرا نام یلو جاسمن (یاسمین اصفر) بھی ہے۔ شوکران کے مانند اس کے فوائد ہین عصبی درد اور شقیقے مین مفید ہے۔ مقدار خوراک۔ ½ گرین سے ایک گرین تک۔

جلندھر۔ استسقا۔

جُماکا ڈاگ وڈ۔ پی سی ڈیاری

پھری نا کے درخت کے جڑ کی چھال
ہے - جنوبی امریکہ مین پائی جاتی ہے
مسکن درد دانت وغیرہ اور عصبی درد اور
تشنجی دمہ مین بھی مفید ہے -
اس کو بطور رب استعمال کرتے ہین
جس کی خوراک ½ ڈرام سے ۲
ڈرام تک ہے -

**جنجر** - (عربی) زنجبیل (اردو) سونٹھ -

**جنجوائی ٹس** - (عربی) التہاب اللثہ
(اردو) مسوڑون کی سوزش -

**جنرل پراکٹشنر** - لندن کا
ایک طبی رسالہ ہے -

**جنرل ڈراپسی** - (عربی) استسقائے
تشنجی - استسقائے عام (ہندی)
جلندھر -

**جنشن** - جنطیانہ -

**جنشن پارک** - پوست جنطیانہ -

**جنشن اکسٹراکٹ** - دیکھو بیان
اکسٹراکٹ آف جنشن -

**جنشن اسپاٹ کش** بیخ جنطیانا

**جون کولڈ** - ماہ جون کی سردی ایک خاص
قسم کا مرض جو ماہ جون کی سردی سے پیدا ہوتا ہے

**جونی پیپر بیری** - ثمر عرعر -

**جیامن** - دیکھو بیان جامن -

**جیالپ** - دیکھو بیان جالپ -

**جیالپ روٹ** بیخ جلاپا -

**جیالپ ریزن** رال ہی جو بیخ جلاپا سے نکالی جاتی
ہی بطور مسہل استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک ۴ سے ۵ گرین تک -

**جیکیوری ٹال** - دیکھو مضامین کتاب

**جیکیوری لی انفیوژن** غیسانہ
گھونجی -

**جیکیوری لی اسپیڈنٹ** - (عربی)
عین الدیک - (فارسی) چشم خروس -

[illegible] - گنگچی - گیچی -

جیلاٹن - [illegible] سریش ہے جو جانوروں کے [illegible] سموں پٹھے اور چمڑے سے بنایا جاتا ہے -

جیلاٹن آر ائی اوڈن - آئی اوڈن اور جیلاٹن کا مرکب ہے -

جیلاٹن سولیوشن - محلول جیلاٹن -

جیلاٹوز - وہ جیلاٹن جس کی انجمادی قوت زائل کر دی گئی ہو -

# باب جیم فارسی

چارکول - لکڑی کا کوئلہ -

چاک - ایک قسم کی کھریا مٹی ہے -

چاکولیٹ - ایک قسم کی مٹھائی ہے جو کوکو سے بنائی جاتی ہے -

چال موگرا آئیل - دیکھو بیان آئیل آف جیانوکارڈیا -

چیری لارل واٹر - دیکھو بیان اکوالارو سی رازی -

چسٹ نٹ لیوز - یہ درخت کیاسٹینیا ڈن ٹاٹا کے پتے ہیں درخت مذکور امریکہ مین ہوتا ہے اسکے خیساندہ کو کگر کھانسی مین استعمال کرتے ہین -

نوٹ - تحقیق سے یہ معلوم ہوا کہ لفظ جیس نٹ یونانی لفظ قسطانیا کی بگڑی ہوئی صورت ہے - چنانچہ قسطانیا کے عنوان سے محیط اعظم مین اس کا ذکر موجود ہے -

جیس نٹ - دیکھو بیان چیسٹ نٹ لیوز -

چل بلین - (عربی) احراق السمک (ہندی) پا لا مارنا -

چل بلیز - دیکھو بیان چل بلین -

چل بلینس - دیکھو بیان چل بلین -

چیا سبر لیا ٹڈ فلٹر - ایک قسم کا فلٹر ہے -

چیو کو کا ان گومی عیوگا - یہ درخت برازل مین پایا جاتا ہے - مقوی ومقئی ہے -

# باب الحاء

حابس الدم - خون کو روکنیوالی دوا -

حاد - دیکھو بیان اکیوٹ -

حاد وجع مفاصل - شدید وجع مفاصل -

حامض - ترش -

حجاب القلب - دل کا پردہ -

حدید - (فارسی) آہن (اردو) لوہا -

حکہ - خارش -

حل وعقد کیمیائی - جو چیز کہ بذریعہ صنعت کیمیائی بنائی جائے -

حموضات - ترشیان - کھٹائیان -

حموض تنکار - بوراسک اسڈ -

حموضیت - کھٹاپن -

حنجرہ - نرخرہ -

خراش مژگان - پلکونکی کھجلی -

خنازیر - کنٹھ مالا -

خیساندہ - کسی نباتی چیز کو گرم یا سرد پانی مین کچھ دیر تک تر کر کے چھان لیا جائے - اس کو خیساندہ کہتے ہین -

## باب دال عربی

دا الثعلب - بال چر -

دافع ٹیوبرکیولوسز - مادہ سل کو دفع کرنے والی دوا -

دافع سم وبائی - وہ دوا جو وبائی زہر کو دفع کرے -

درد شقیقہ - (ہندی) آدھی سیسی (اُردو) آدھے سر کا درد -

## باب دال ہندی

ڈائی اوین - دیکھو مضامین کتاب

ڈائی تھائی مال سیالی سلیٹ تھائی مال (جو ہراجوائن) اور سیالی سلک آسڈ کا مرکب ہے -

ڈائی جسیٹو فرمنٹ - خمیر جو معدہ مین غذا کو ہضم کرے - مثلاً پیپسین وغیرہ -

ڈائی ڈی می ام سیالی سلیٹ

ڈائی ڈی می ام نامی نو دریا فت عنصر کا سیالی سلک آسڈ ملا یا ہوا مرکب ہے -

ڈائی فلور ڈائی فینل - دیکھو مضامین کتاب -

ڈائی کونڈرا بری وی فولیا دیکھو مضامین کتاب -

ڈائیلوٹ - (فارسی) آب آگندہ (اُردو) پانی ملا یا ہوا -

ڈائیلوٹ آسڈ - پانی ملایا ہوا تیزاب -

ڈائیلوٹ آسڈز - پانی ملائے ہوئے تیزاب -

ڈائیلوٹ اسیٹک آسڈ - پانی ملایا ہوا سرکے کا تیزاب -

ڈائیلوٹ الکالیز - پانی ملے ہوئے کھارے ادویہ -

ڈائیلوٹ الکحل - پانی ملا ہوا الکحل - پروف اسپرٹ -

ڈیلوٹڈ فاسفارک آسڈ - پانی ملایا ہوا فاسفارک آسڈ (دیکھو)

ڈائیلوٹ سلفیورک آسڈ - پانی ملایا ہوا گندہک کا تیزاب -

ڈائیلوٹ فاسفارک آسڈ - دیکھو بیان ڈائیلوٹڈ فاسفارک آسڈ -

ڈائیلوٹ ہیڈرو کلورک آسڈ - پانی ملایا ہوا ہیڈرو کلورک آسڈ دیکھو بیان -

ڈائی لیتھل انی لن آزوبنزول - ایک قسم کا رنگ ہے -

ڈائی نائٹرو کری سال - یہ ایک قسم کا رنگ ہے جو بعوض زعفران استعمال کیا جاتا ہے -

ڈائی یوریٹک - (عربی) مدر (اردو) وہ دوا جس سے پیشاب آئے

ڈائی یوریٹکس - مدرات پیشاب لانے والی دوائین -

ڈائی یوری ٹن - دیکھو مضامین کتاب -

ڈاگ وڈ - دیکھو بیان جماکا ڈاگ وڈ

ڈامیانہ - درخت ٹرنیرا یا ایفروڈزیاکا کے پتون کا اکسٹراکٹ (عرق ہے) جس کو بطور مبہی استعمال کرتے ہین - درخت مذکور میکسیکو مین پایا جاتا ہے - مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک -

ڈبل سالٹ۔ دہرا نمک۔

ڈرائی سالٹ۔ کیمیائی تحقیقات کرنے کے بعد بعض ایسے جامد (ٹھوس) چیزین رہجاتی ہین جن کا تجزیہ نہ ہوسکے۔

ڈراپسی۔ (عربی) استسقا (ہندی) جلندھر۔

ڈرام۔ ۶۰ گرین کا ایک ڈرام ہوتا ہے جسکے پونے چار ماشے ہوتے ہین۔ معلوم ہوتا ہے کہ دراصل لفظ ڈرام اخذ کیا گیا ہے درہم سے۔

ڈرماٹائی ٹس۔ (عربی) التہاب الجلد (اُردو) جلد کی سوزش۔

ڈرماٹال۔ دیکھو بیان ڈرمےٹال درمضامین کتاب۔

ڈرمےٹال۔ دیکھو مضامین کتاب

ڈس ان فکٹ۔ سم وبائی کو دفع کرنا۔

ڈس ان فکٹنٹ۔ دافع سم وبائی۔

ڈس پپ سیا۔ بدہضمی۔

ڈسپ نیا۔ (عربی) عسر النفس (اُردو) تنگی نفس۔

ڈسٹنگ پاؤڈر۔ ذرور۔ سفوف جو پھوڑون پر چھڑکا جاتا ہی۔

ڈسٹلڈ اکسٹراکٹ آف۔ وچ ہیزل۔ ہیمیمیلس ورجی نیانا نامی درخت جو ملک امریکہ مین ہوتا ہی اُس کے پتون کو پانی مین بھگو کر مقطر کرنے سے یہ اکسٹراکٹ حاصل ہوتا ہے۔ اس کا داخلی و خارجی استعمال مانع جریان خون ہے۔

ڈسٹلڈ واٹر۔ قرع انبیق سے کشید کیا ہوا آب مقطر۔

ڈس مینوریا۔ (عربی) تعسر حیض۔

(اردو) حیض کا درد کے ساتھ رک رک کر آنا۔

**ڈسنٹری** پیچش۔

**ڈفتھے رائی ٹس** - دیکھو بیان ڈفتھے ریا۔

**ڈفتھے ریا** - خناق وبائی۔

**ڈفتھے ریا بیاسی لس** - جراثیم خناق وبائی۔

**ڈکسٹرن** اسٹارچ (نشاستہ) یہ وائیلوٹ آسڈز (آب گندہ حموضات) یا ڈایاسٹیز (دیکھو بیان) کے عمل کرنے سے ڈکسٹرن حاصل ہوتی ہے۔

**ڈل فی نیم اسٹافس ساگریا** اس کا دوسرا نام اسٹافس ساگریا ہے (عربی) زبیب الجبل - زبیب البر (فارسی) مویز صحرائی - مویز کوہی - اسکا لاطینی نام "اسٹافس ساگریا" درحقیقت اس کے یونانی نام اسطافیوس اغریا کی بگڑی ہوئی صورت ہے۔

اس کا مرہم بنا کر جوئیں دفع کرنیکے لئے استعمال کرتے ہیں۔

**ڈلی ریم ٹرےمنس** (عربی) ہذیان الخمر (اردو) شرابی بیہودہ گوئی۔

**ڈوش** جسم پر پانی ڈالنا - یا کسی عضو پر پانی پہنچانا۔

**ڈیابے ٹک کوما** - ذیابیطس سباتی۔

**ڈیابے ٹیز ان سی پی ڈس** - ذیابیطس بے ذائقہ

**ڈیابے ٹیز میلائی ٹس** - شکری ذیابیطس - وہ ذیابیطس جس میں شکر خارج ہوتی ہو۔

ڈیاریا - اسہال -
ڈیاسٹیز - ایک قسم کا خمیر جو شعیر مین -
پایا جاتا ہے - یہ خمیر نشاستہ کو ڈکسٹرن
(دیکھو بیان ڈکسٹرن) مین اور ڈکسٹرن کو
شکر مین تبدیل کر دیتا ہے -
ڈیالائیزڈ - جو ترکیب ڈیالی سز سے
تیار کیا گیا ہو - دوا کا سولیوشن بنا کر
چرمی جھلی مین خاص ترکیب سے چھان نے کو
ڈیالی سز کہتے ہین -
ڈی او ڈی نم - معاراثنا عشری -
ڈی ٹری جن - صاف و پاک کرنیوالا
ڈی جی ٹالین - دیکھو مضامین کتاب
ڈی جی ٹلیس - دیکھو بیان ڈی جی ٹلیس
پر پیورا -
ڈی جی ٹلیس پر پیورا - یہ درخت
یورپ مین ہوتا ہے - عموماً امراض قلب
مین اسکے پتے مستعمل ہین - خاصکر جبکہ
حرکات قلب کمزور و غیر منتظم ہون -
ڈیکاکشن - جوشاندہ -
ڈی کمپوز - کسی مرکب کے
کیمیائی اجزا کا متفرق یا جدا جدا
ہو جانا -
ڈی لیریم - (عربی) ہذیان
(اردو) بیہودہ بکنا -
ڈی لیریم ٹری منس - دیکھو
بیان ڈلیریم ٹری منس -
ڈی او ٹال - دیکھو مضامین
کتاب -
ڈیوڈورنٹ - دافع بدبو -
ڈیولوپر - فوٹوگرافی (فن
تصویر عکسی) کی اصطلاح ہے -
جس کے معنی ہین - بعض دوائیون
مین عکس کو بھگو کر یا غوطہ دیکر
تصویر کو ظاہر کرنا -

ڈی وی ڈی وی۔ ایک قسم کے سماق کا درخت ہے جو امریکہ مین ہوتا ہے۔

ڈیو ڈی نم۔ دیکھو بیان ڈی او ڈی نم۔

ڈی ہاسپٹل۔ ایک طبّی رسالے کا نام ہے۔

ڈی یو ڈی نم۔ دیکھو بیان ڈی او ڈی نم۔

## باب ذال معجمہ

ذات الریہ۔ (فارسی) ورم شش (اُردو) پھیپھڑے کا ورم۔

ذات الجنب۔ ورم پہلو۔

ذرور۔ دیکھو ڈسٹنگ پاوڈر۔

ذرہ ترکیبی۔ کسی چیز کا نہایت چھوٹا حصہ جس کی تقسیم آلات کے ذریعے سے نہو سکے لیکن کیمیائی وسیلے سے ممکن ہو۔

## باب راء مہملہ

رائحہ۔ بو جو ناک مین پہنچے یا جسکو قوتِ شامہ ادراک کرے۔

رائبزام بے لیا۔ دیکھو بیان ام بے لیا رائبیکس۔

رافانس سیا ٹی وس۔ (عربی) فجل (فارسی)، ترب (اُردو) مولی۔

راکائی ٹس۔ (عربی)، الکساح اجزاے معدنی کی کمی کی وجہ سے ہڈیون کا بے ڈول ہو جانا۔ یہ بیماری اکثر شیر خوار بچون کو ہوا کرتی ہے۔

رام ناگش پرشیانہ۔

دیکھو بیان اکسٹراکٹ آف رکیاسکیا رنا سگرپڈا۔

راعم ناکس سیان تحتن۔ یہ جو ہر فرنگ گیولا کی چھال سے نکالا جاتا ہے۔ دیکھو بیان اکسٹراکٹ فرانگ گیولا۔

ربرپاٹ ۔ اڑباٹل۔ ربر کی تھیلی جس مین گرم پانی بھرکر سینکتے ہین۔

رب شعیر۔ دیکھو اکسٹراکٹ آف مالٹ۔

رعاف۔ نکسیر۔

رکٹل انجاکشن۔ مقعدی پچکاری۔

رکٹی فائیڈ سپرٹ وئیم۔ دوبارہ کشید کیا ہوا سپرٹ وئیم۔ دیکھو بیان۔

رک گشن۔ ریاکالی لٹس کا دوسرا نام ہے۔ دیکھو بیان ریاکالی لٹس۔

رمد۔ آشوب چشم۔

روبرٹب۔ ریوند چینی۔

روبرب اکسٹراکٹ۔ دیکھو بیان اکسٹراکٹ آف روبرب۔

روبوراٹ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

روبورہن۔ دیکھو مضامین کتاب۔

روٹ آف براکی کلےڈس۔ براکی کلےڈس نامی درخت (جو امریکہ مین ہوتا ہے) کی جڑ۔

روز۔ (فارسی) گل سرخ (اردو) گلاب کا پھول۔

روزانی لن۔ دیکھو بیان نکسن۔

روزمیری۔ دیکھو بیان آئل آف روزمری۔

روزمری بلاسم۔ غنچہ اکلیل الجبل۔

روز واٹر۔ عرق گلاب۔

روشل سالٹ۔ دیکھو بیان سوڈیم ٹارٹریٹ۔

روميا ٹائيڈ آرتھرائی ٹس ۔
نقرس يو جه وجع مفاصل ۔
روميا ٹزم ۔ (عربی) وجع مفاصل
(اردو) جوڑون کا درد ۔
روميا ٹک فيور ۔ حاد وجع مفاصل
رہوبرب اکسٹراکٹ ۔ ديکھو
بيان اکسٹراکٹ آف ۔ روبرب ۔
رہيوم ۔ ريوند چيني ۔
رہی نائی ٹس ۔ (عربی) التهاب الانف
(فارسی) سوزش بيني (اردو) ناک
کی جلن ۔
رياٹل اسينک ۔ ايک قسم کا
سانپ ہے جو امريکہ مين ہوتا ہے ۔
ريا ڈکس ٹيانگ کوی ۔
ٹيانگ کوی نامی درخت جو ملک
چين مين ہوتا ہے اس کی جڑ کو ريا ڈکس
ٹيانگ کوی کہتے ہين ۔

ريا ڈکس ہيڈراس ٹس ۔ درخت
ہيڈراس ٹس کنا ڈن سز کی جڑ ہے
يہ درخت امريکہ مين ہوتا ہے ۔ ٹنکچر بعض مين
استعمال کرتے ہين ۔
ريا کالی ٹس ۔ الکساح ۔ ديکھو بيان
راکالی ٹس ۔
رياگ ويڈ ۔ گھاس ہے جو شمالی
امريکہ مين ہوتی ہے ۔
ريبيز ۔ سگ گزيده ۔
ريپ آئيل ۔ اسکا دوسرا نام کولزا
آئيل بھی ہے ۔ يہ روغن براسيکا نا
پس کے بيجون سے نکالا جاتا
ہے جو رائی کی قسم سے
ہے ۔ مرہم وغيره بنانے مين
مستعمل ہے ۔
ريپ سيڈ آئيل ۔ ديکھو بيان
ريپ آئيل ۔

ریڈ لیڈ۔ (عربی) اسرنج (اردو) سیندور۔

ریڈ مرکیورک آکسائڈ۔ یہ سیماب کا مرکب ہے۔ مرکیورک نائٹریٹ سے بنایا جاتا ہے۔ بطور مرہم استعمال کرتے ہین۔

ریڈیم۔ یہ ایک بیش قیمت عنصر ہے جس کو میڈم کیوری ساکن پیرس نے دریافت کیا۔ اس عنصر مین ایک عجیب صفت یہ ہے کہ اس مین سے روشنی کی شعاعین نکلتی ہین۔ اس کے ۱/۴ رتی کی قیمت ایکسو پچاس روپئے ہین۔ اسکے خواص نے روز بروز جو دریافت ہوتے جاتے ہین تمام دنیا کو حیرت و استعجاب مین ڈالدیا ہے۔

ریڈیم برومائڈ۔ برومین ملاہوا ریڈیم کا مرکب ہے۔

ریڈیم ہیڈروکسائڈ۔ ریڈیم کا مرکب ہے (دیکھو بیان ریڈیم)

ریڈیوسڈ آئرن۔ (فارسی) سفوف آہن (اردو) پسا ہوا لوہا۔

ری زارسین۔ اس کا تلفظ ری سارسن بھی ہے۔ دیکھو بیان ری سارسن در مضامین کتاب۔

ری زارسین۔ سوڈیم میٹا بنزین ڈائی سلفونیٹ اور کاسٹک سوڈے کو گداخت کرنے سے بنتا ہے جلدی امراض مین مرہم بنا کر استعمال کرتے ہین نیز سر کے بال گرجانے مین مستعمل ہے۔

ریزن۔ ٹرپنٹائن کو مقطر کرنیسے حاصل ہوتی ہے۔

(۲) وہ نباتی رال جو پانی میں حل
نہیں ہوتی اور کلورو فارم و فرار
(اڑنے والے) روغنات اور
الکحل میں حل ہو جاتی ہے -

ریزن آف اولی بانم - اس کا دوسرا نام بازولک آسڈ بھی
ہے یہ آسڈ لوبان یعنی کندر سے
نکالا جاتا ہے -

ریزن سوپ - ریزن دیکھو بیان
کا صابون -

ریزی نال - دیکھو مضامین
کتاب -

ریکالی ٹس - دیکھو بیان
راکائی ٹس -

ریکٹس - راکائی ٹس کا
دوسرا نام ہے - دیکھو بیان -

ری کریٹنٹ فیور - متعدی بخار
جو تقریباً ایک ہفتے تک چڑھا رہتا ہے
اور پھر اتنے ہی دن وقفہ دیکر دوبارہ
سہ بارہ آجاتا ہے -

ری گولین - دیکھو مضامین کتاب -

ری آشوب چشم - دیکھو بیان
پیورولنٹ آپتھلمیا -

ری نالی ٹس - دیکھو بیان
رینالی ٹس -

ری ناگ لن ڈہن - دیکھو مضامین
کتاب -

ری نل ڈراپسی - وہ استسقا
جو بوجہ امراض گردہ ہو -

ری نل کیال کیولس - (عربی)
حصاۃ الکلیہ (فارسی) سنگ گردہ
(اردو) گردے کی پتھری -

نوٹ - کتاب میں اس لفظ کا ترجمہ
سنگ مثانہ کیا گیا ہے - ناظرین

صحت فرمائین۔
ری نَل کیال کیولی۔ (عربی)، حصاۃ الکلیہ (فارسی)، سنگ گردہ۔

## باب زاء معجمہ

زای آل۔ دیکھو مضامین کتاب۔
زائی لوز۔ ایک قسم کی شکر ہے جو بیج وڈ سے نکالی جاتی ہے۔
زائی من۔ دیکھو مضامین کتاب۔
زِنک۔ جست۔
زِنک آئنٹمنٹ۔ مرہم جست۔ یہ مرہم زنک اوکسائڈ سے بنایا جاتا ہے۔ دیکھو زنک آکسائڈ۔
زنک آئی او ڈ ڈ۔ آئیوڈین اور زنک کا مرکب ہے۔ اس کا سولیوشن صرع اور آتشک مین استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک ½ گرین سے ۲ گرین تک۔
زِنک آسی ٹیٹ۔ اسی ٹک اسڈ اور زنک کا مرکب ہے۔ مرض سوزاک اور امراض چشم مین استعمال کرتے ہین۔
زِنک آکسائڈ۔ (عربی)، اسفیداج (فارسی)، سفیداب (اردو) سفیدہ۔ اس کا مرہم بنا کر جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔ داخلاً صرع اور رعشہ و اختناق الرحم مین استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک۔
زِنک اسٹی ریٹ۔ صابون اور زنک اسی ٹیٹ کا مرکب ہے

جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔
زنک اسی ٹیٹ - دیکھو بیان
زنک آسی ٹیٹ -
زنک اولیاٹس - دیکھو بیان
زنک اولی ایٹ -
زنک اولی ایٹ - زنک
سلفیٹ - صابون اور ڈسٹلڈ واٹر
کا مرکب ہے - بطور مرہم استعمال
کرتے ہین -
زنک برومائڈ - ہائیڈروبرومک ایسڈ
اور زنک کا مرکب ہے صرع مین
استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۲ گرین سے
۵ گرین تک -
زنک پر آکسائڈ - دیکھو مضامین
کتاب -
زنک سالٹ - نمک جست -

زنک سلفو کاربولیٹ - دیکھو
بیان زنک سلفو کاربولیٹ -
زنک سلفو کاربولیٹ - فینال
سلفیورک ایسڈ اور زنک سلفس
کا مرکب ہے - قابض اور مزیل العفونت
ہے گنوریا وغیرہ مین استعمال
کرتے ہین -
زنک سلفیٹ - سلفیورک ایسڈ
اور جست کا مرکب ہے - اسکا سولیوشن
امراض چشم اور سوزاک مین استعمال
کرتے ہین -
زنک سوپر آکسائڈ - دیکھو مضامین
کتاب -
زنک فاسفائڈ - کیالسیم فاسفائڈ
اور اموینم نائٹریٹ کا مرکب ہے
مقوی وبہی ہے -
مقدار خوراک - ۱/۳۰ گرین سے ۱/۴ گرین

نمک ہے ۔

زنک میوریٹ ۔ زنک اور
ہائیڈروکلورک ایسڈ کا مرکب ہے ۔

زنک کلورائڈ ۔ دیکھو بیان زنک
کلورائیڈ ۔

## باب سین مہملہ

سائی کوسس ۔ داد کی ایک قسم
ہے جو داڑھی مین ہوتا ہے ۔

ساپالمٹو ۔ یہ درخت امریکہ مین ہوتا ہے ۔
اس کا فلوئیڈ ایکسٹراکٹ مسکن مقوی
اور مدر ہے ۔ سوزش مثانہ سوزاک
تعسر حیض ۔ کی باہ ۔ حرقت البول
مین استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۔ ½ ڈرام سے ۲
ڈرام تک ۔

ساپالمٹو بیریز ۔ دیکھو بیان ساپالمٹو

سارساپریلا ۔ عشبہ مغربی ۔

سارکوما ۔ ایک قسم کی ایذا رسان
رسولی ہے ۔

ساسافراس ۔ درخت ساسافراس
آفیشنل کی جڑ ہے ۔ جو امریکہ مین
پائی جاتی ہے ۔ خوشبودار کاسر
ریح ہے ۔

ساسافراس آئیل ۔ روغن
ساسافراس ۔

سافٹ پیرافن ۔ دیکھو بیان
پٹرولاٹم ۔

سافٹ سوپ ۔ نرم صابون
دیکھو بیان سیپو مولس ۔

سالٹ پیٹر ۔ شورہ قلمی اس کا دوسرا
نام نائٹریٹ آف پوٹاشیم ہے ۔

سالٹ سولیوشن ۔ محلول نمک ۔

سالین - دیکھو مضامین کتاب -

سالومین - دیکھو مضامین کتاب -

سالوئین - دیکھو مضامین کتاب -

سال ویال - دیکھو مضامین کتاب -

سامناس - یہ دوا کلورل ہیدریٹ سے مستخرج ہے منوم ہے بیخوابی مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ایک ڈرام سے ۴ ڈرام تک -

سبات - ایک مرض ہے جس مین زیادہ نیند آتی ہے -

سب اکیوٹ - تحت حاد - جو مرض درجہ حدت کے قریب پہنچا ہو -

سب کیوٹن - دیکھو مضامین کتاب -

سب الاسٹرا سنافر - یہ تصعید کی ہوئی گندھک ہے - ملین مبدل مسہل اور دافع بلغم ہے - داخلاً بواسیر مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۲۰ گرین سے ۶۰ گرین تک -

اور خارجاً جلدی امراض مین بھی استعمال کرتے ہین -

سپلامن - دیکھو مضامین کتاب -

سپازی لوٹری - (عربی) شافہ (فارسی) فتیلہ -

سپازی لوٹریز - (عربی) شیاف (فارسی) فتیلے -

سپٹک ان ڈو کارڈائی ٹس - پیور پی رل انڈو ٹرائی ٹس (بوجہ نفاس رحم کے اندرونی حصے کی سوزش) کی وجہ سے جو ان ڈو کارڈائی ٹس

دل کے کواڑون کی سوزش) ہو
اُسکو سپٹک انڈوکارڈائٹس
یعنے دل کے کواڑون کی عفونتی
سوزش کہتے ہین۔
**سپٹی سیما۔** حمائے عفنہ۔
**سپٹی سیمیا۔** دیکھو بیان
سپٹی سیما۔
**سپرارینالن۔** سپرارینل گلانڈ
(دیکھو بیان) کا ایک قوی الاثر
جوہر فعال ہے۔
**سپرارینن یوریٹ۔** سپرارینن
(دیکھو مضامین کتاب) اور یورک ایسڈ
کا مرکب ہے۔
**سپرارینالن پاؤڈر۔** دیکھو
بیان سپرارینالن۔
**سپرارینل اکسٹراکٹ۔** یہ زب
غشائی الکلیہ (گردے کی جھلی) سے
بنایا جاتا ہے۔
**سپرارینل کیپسیول۔** (فارسی)
گلاو گردہ (اردو) گردے کے اوپر
کی ٹوپی۔
**سپرارینل گلانڈ۔** دیکھو بیان
سپرارینل کیپسیول۔
**سپرارینل گلانڈ اکسٹراکٹ۔**
دیکھو بیان سپرارینل اکسٹراکٹ۔
**سپرارینن۔** دیکھو مضامین
کتاب۔
**سپرارینن ہیڈروکلورڈ۔**
سپرارینن (دیکھو مضامین کتاب)
اور ہیڈروکلورک ایسڈ کا مرکب ہے۔
**سٹرال۔** ایک قسم کا آلڈی ہیڈ
ہے۔ سٹرن آئیل (روغن ترنج)
لیمن گراس آئیل اور دوسرے
روغنات مین پایا جاتا ہے۔

نوٹ - جو مرکبات کہ الکحل اور آسپاٹ کے درمیان ہون یا جس الکحل سے دو کیمیائی ذرات ہائیڈروجن کے نکال دئے گئے ہون انکو الڈی ہیڈ کہتے ہین -

سٹرک آسڈ - (عربی) حامض لیمون (اردو) تیزاب لیمون - یہ تیزاب لیمون کے رس سے نکالا جاتا ہے - بطور ریفریجرنٹ (مبرد) اور سیالاگوگ (مدر لعاب دہن) استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک -

سٹرن آئنٹمنٹ - ایک قسم کا مرہم جس مین سیماب تیزاب شورہ اور چربی و روغن زیتون شامل ہے - مزمن جلدی امراض مین بطور انٹی سپٹک استعمال کرتے ہین -

سٹروزان - ... آمیزہ سوڈیم کلورائڈ - سوڈیم سلفیٹ اور سڈلٹز پاؤڈر کا مرکب ہے -

سٹروفن - دیکھو مضامین کتاب -

سٹریٹ آف - آئرن - آہن اور سٹرک آسڈ کا مرکب ہے - آہن کے مانند خواص و فوائد ہین -

مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک -

سٹریٹ آف - کیافین -

کیافین (جوہر قہوہ) اور سٹرک آسڈ (تیزاب لیمون) کا مرکب ہے - مقوی دل اور مدر ہے - دردشقیقہ مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک -

سڈیٹو مسکن ۔
سِدرس اٹلانٹیکا ۔ صنوبر کی
ایک قسم ہے ۔ اس کا روغن سل اور
برانکائی ٹس میں استعمال کرتے ہیں ۔
سڈےیٹو مسکن ۔ تسکین دینے والی
دوا ۔
سڈےیٹوز ۔ جمع ہے سڈیٹو کی
سرپ ۔ شربت
سرپ آف ۔ آرنج ۔ شربت نارنج ۔
سرپ آف ۔ آرنج فلور ۔
شربت گل نارنج ۔
آرنج فلور واٹر (عرق گل نارنج ، شکر
اور آب مقطر کا مرکب ہے ۔ ادویہ
میں خوشبو دینے کیلئے مستعمل ہے ۔
مقدار خوراک ۔ ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک ۔
سرپ آف ۔ روز ۔ شربت گلاب ۔

سرپ آف وائیلڈ چیری ۔
دیکھو بیان پرونس ورجی نیکا ۔
سرپ اسکول کمپونڈ ۔ شربت
عنصل مرکب ۔ شربت اسقیل
مرکب ۔
اس شربت میں سیال رب پیاز دشتی
سیال رب سنیگا (دیکھو بیان)
انٹی مونی پوٹاسیم ٹارٹریٹ ۔
اور شکر موجود ہے ۔ مقئی مخرج
بلغم اور معرق ہے ۔ اخراج بلغم
کے لئے اس کی مقدار خوراک
۲۰ منم سے ۳۰ منم تک ہے ۔
نوٹ ۔ سریانی لفظ اسقیل کی
بگڑی ہوئی صورت اسکویل ہے ۔
سرپ پرونس ورجی نیکا ۔
یہ شربت وائیلڈ چیری (دیکھو بیان)
سے بنایا جاتا ہے ۔

کہانسی اور سل مین استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۔ ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک ۔

سرپ ٹلو ۔ بالسم ٹولو کا شربت ہے
اخراج بلغم کے لئے کہانسی
مین استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک ۔
دیکہو بیان بالسم ٹولو ۔

سرپ ٹولو ۔ دیکہو بیان سرپ
ٹلو ۔

سرپ سمپل ۔ شربت سادہ

سرپ سنا کمپونڈ ۔ اس کا
دوسرا نام سرپ سنا بھی ہے اس
شربت مین سنا کی کشنیز کا روغن اور
الکحل شکر اور دسٹلڈ واٹر آب
مقطر موجود ہے تلیین کے لئے استعمال
کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۔ ½ ڈرام سے ۲
ڈرام تک ۔

سرپ فرائی اٹ کیا لسائی
فاسفیٹم ۔ اس شربت مین فرس
لیاکٹیٹ اور فاسفارک آسڈ ہوتا
ہے بطور مبدل استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ایک ڈرام ۔

سرپ لیا کٹو کے رم ۔ دیکہو بیان
سرپ لیا کٹو کے رن ۔

سرپ لیا کٹو کے رن ۔ کاہو کی
افیون اور گلیسرین سٹرک آسڈ آرنج
فلاور واٹر اور شربت کا مرکب ہے
بطور مسکن کہانسی مین استعمال
کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۔ ½ ڈرام سے ۲
ڈرام تک ۔

دیکھو بیان لیا کٹو کے رَیم۔

سرب وائیلڈ جڑی۔ دیکھو بیان پرونی ورجی نی کا۔

سرب ہی ماٹک لی پو فاسفائیٹ۔ دیکھو بیان ہی ماٹک ہائیپو فاسفائیٹ مضامین کتاب۔

سرطان۔ راج پھوڑا۔

سروِکس۔ (عربی) عنق (اردو) گردن۔

سروِکس یوٹےری۔ (عربی) عنق رحم (اردو) گردن رحم۔

سِری برل گرے میاٹر۔ دماغ سے ایک قسم کا جوہر نکالا گیا ہے۔ جس کو سری برل گرے میاٹر کہتے ہیں۔

سِری برل نروز۔ اعصاب دماغی۔

سِری برو اسپائنل فلوئیڈ۔ ایک قسم کی رطوبت ہے جو مابین دماغ و نخاع رہتی ہے۔

سسٹائی ٹس۔ (عربی) التہاب مثانہ (اردو) مثانے کی سوزش۔

سسٹِلی سِیز۔ در اصل سسٹائی سیس۔ یہ لفظ سسٹائی ٹس ہے مگر غلطی سے یہ دونوں الفاظ طبع ہو گئے ہیں ناظرین اس کی اصلاح فرمالیں۔ اور کیفیت کے لئے "سسٹائی ٹس" کا بیان دیکھیں۔

سفلِس۔ آتشک۔

ساکس وی ٹس وی نی فیرا۔ (فارسی) شیرہ انگور (اردو) انگور کا شیرہ۔

ساک سی نک آسڈ۔ یہ آسڈ کہربا سے نکالا جاتا ہے۔

سکسی نکک اسڈ اہڈ۔ سکسی نک آسڈ پکانے سے ان ہیڈرڈ مین مبتدل ہوتا ہے اس ان ہیڈرڈ پرامونیا کا اثر ڈالنے سے جو شئے کہ حاصل ہو اُس کو سکسی نک آہڈ اہڈ کہتے ہین۔

سکسی نک آہڈ سولیوشن۔ سکسی نک آہڈ یعنے حامض کہربا کا محلول۔

سکسی نک آسڈ ان ہیڈرڈ۔ سکسی نک آہڈ یعنے حامض کہربا کو اس قدر پکا ئین کہ اُس سے مائیت زائل ہو جائے جو شئے کہ اس ترکیب سے حاصل ہو اُسی کا یہ نام ہے۔

سک کو۔ دیکھو مضامین کتاب۔

سلائیڈ۔ خاص شکل وصورت کے زہریلے قرص ہین جن کو بروز ویلکم کمپنی نے تیار کیا ہے۔

سلائیڈز۔ جمع ہے سلائیڈ کی۔

سلری روٹ بیج کرفس۔

سلفٹ الی لک آسڈ۔ سلفیورک آہڈ اور الی لین کا مرکب ہے۔ ۱۰ گرین سے ۳۰ گرین کی خوراک مین مزمن زکام مین استعمال کرتے ہین۔

سلفر۔ گندہک۔

سلفر باتھ۔ گوگردی غسل۔

سلفر پری سی پٹیٹڈ۔ تہہ نشین کی ہوئی گندہک۔

گندہک۔ بجہا ہوا چونہ اور نوشادر کے تیزاب کا مرکب ہے۔ بعوض گندہک استعمال کرتے ہین۔ تلیین شکم کے لئے بچون کو کھلاتے ہین اور جلدی امراض مین مفید ہے۔

مقدار خوراک۔ ۲ گرین سے
۱۰ گرین تک۔

**سلفر کلورائڈ**۔ گندھک اور
کلورین کا مرکب ہے۔

**سلفو اکتھیولیٹ آف مرکیوری**
اکتھیو سلفونک ایسڈ (اکتھیال پر
سلفیورک ایسڈ کا اثر ڈالنے سے
بنتا ہے) اور پارے کا مرکب ہے۔

**سلفو اولی ان کوکو**۔ آئیل آف
تھیوبروما (دیکھو بیان) یعنے کوکو بٹر پر
تیزاب گندھک کا اثر ڈالنے سے
سلفو اولیک ایسڈ بنتا ہے۔
اس سلفو اولیک ایسڈ پر کاسٹک
سوڈے کا اثر ڈالنے سے سلفو اولی
ان کوکو تیار ہوتا ہے۔

**سلفو اولی ایٹ**۔ کسی غلیظ یعنے
غیر فرار (نہ اُڑنے والا) روغن پر تیزاب
گندھک کا اثر ڈالنے سے سلفو اولیک
ایسڈ تیار ہوتا ہے۔ ایسڈ مذکور
پر کاسٹک سوڈے کا اثر ڈالیں
تو سلفو اولی ایٹ حاصل ہوگا۔

**سلفوورک ایسڈ**۔ دیکھو بیان
سلفیورک ایسڈ۔

**سلفونال**۔ یہ ایک مشہور و معروف
منوم ہے۔
مقدار خوراک۔ ۱۰ گرین سے ۳۰
گرین تک۔

**سلفیٹ آف۔ اموینم**۔
یہ امونیا کا مرکب ہے۔ معدنی کوئلے سے
نکلتا ہے۔

**سلفیٹ آف۔ پوٹاسیم**۔
سلفیورک ایسڈ کا اثر پوٹاسیم کلورائڈ
(دیکھو بیان) پر ڈالنے سے بنتا ہے
بطور مسہل استعمال کرتے ہیں۔

مقدار خوراک - ۱۰ گرین سے
۴۰ گرین تک -
سَلفیٹ آف - سوڈیَم -
دیکھو بیان سوڈیَم سلفیٹ -
سَلفیورس - جس جگہ یہ لفظ آیا
ہے وہان پر سلفیورس آسڈ مراد ہے
(دیکھو بیان)
سَلفیورَس آسڈ - گندہک کو
جلا کر اُسکے دہوین کو پانی مین جذب
کرنے سے یہ حاصل ہوتا ہے -
جلدی امراض مین بیرونی استعمال
کرتے ہین -
داخلاً تخمیر معدہ مین دیا جاتا ہے
مقدار خوراک - ½ ڈرام سے
ایک ڈرام تک -
سَلفیورَس آکسیڈ - (فارسی)
دخان گوگرد - (اردو) گندہک کا
دہوان -
سلفیورک آسڈ - (فارسی)
تیزاب گوگرد (اردو) گندہک کا
تیزاب - اس کو ڈائیلوٹ یعنے آب
آگندہ کر کر بطور مبرد اور مشہتی استعمال
کرتے ہین - خوراک ڈائیلوٹ ۵ منم سے
۲۰ منم تک -
سلفیورےٹڈ ہیڈرو جن -
یہ ایک قسم کی بدبودار گیاس (غاز)
ہے جو گندہک کے تیزاب کا اثر
فرس سلفائڈ (آہن و گندہک کا مرکب)
پر ڈالنے سے بنتا ہے -
سل لیو لائیڈ - یہ شے گن کاٹن
اور کافور سے بنتی ہے - نائٹرک آسڈ
کا اثر روئی پر ڈالنے سے گن کاٹن
تیار ہوتی ہے - بوقت سینگ
استعمال کرتے ہین - عام طور پر کنگھیان وغیرہ

اسی کی بنائی جاتی ہین ۔
سلوَر ۔ (عربی) فضہ ۔ قمر ۔ (فارسی) نقرہ (اُردو) چاندی ۔
سلوَر آکسائڈ ۔ سلوَر نائٹریٹ پر کاسٹک سوڈے کا اثر ڈالنے سے یہ بنتا ہے ۔ سوہضمی اور نکثر حیض مین استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۔ ½ گرین سے ۲ گرین تک ۔
سلوَر سالٹ ۔ (فارسی) نمک نقرہ (اُردو) چاندی کا نمک ۔
سلوَر سالٹس ۔ سلوَر سالٹ کی جمع ہے ۔
سلوَر فاسفیٹ ۔ سوڈیم فاسفیٹ اور نقرہ کا مرکب ہے ۔ سوزاک مین اسکی پچکاری استعمال کرتے ہین ۔
سلوَر فلورائڈ ۔ اس کا دوسرا نام ٹیاکیال بھی ہے ۔
(دیکھو مضامین کتاب)
سلوَر نائٹریٹ ۔ نائٹرک ایسڈ اور چاندی کا مرکب ہے ۔ قابض ہے اس کا سولیوشن سوزاک اور امراض چشم مین استعمال کرتے ہین ۔
سلولوز ۔ یہ شئے لکڑی اور گھاس وغیرہ سے بنائی جاتی ہے اور کاغذ سازی مین استعمال کرتے ہین ۔
سلی بکبرن ۔ یہ جوہر جنگلی پیاز سے نکلتا ہے ۔ اور ادرار بول کے لئے استسقا مین استعمال کرتے ہین ۔
سلیپ لیس نس ۔ (فارسی) بیخوابی بیداری مفرط (عربی) سہر ۔
سلی پنگ سِک نیس ۔ سبات یہ ایک مرض ہے جس مین زیادہ نیند آتی ہے ۔

سلی ٹاکسن - ایک قسم کا گلوکو سائڈ ہے جو جنگلی پیاز سے نکلتا ہے مدر ہے استسقا مین استعمال کرتے ہین ۔

سلی سک آکسیڈ - یہ ایک قسم کی مٹی ہے ۔

سلی کا - علم کیمیا کی اصطلاح ہی چمکیلے پتھرون کو کہتے ہین - جیسے گار کا پتھر عقیق وغیرہ -

سم الفار - سنکھیا -

سمپل بران کائی لٹس - دیکھو بیان برانکائی لٹس -

سمپل سرپ - دیکھو سرپ سمپل -

سمر ڈیاریا - اسہال موسم گرما -

سمنٹ - جوڑنے کا مصالحہ -

سمی سی فیوجن سیالی سلیٹ - سمی سی فیوجن (سمی سی فیوگا راسی مونڑا کا جوہر) اور سیالی سالک آسڈ کا مرکب ہے -

سمی سی فیوگا - دیکھو بیان اکسٹراکٹ آف سمی سی فیوگا راسی موزا -

سنا انڈیکا - سنا ہندی -

سنا لوٹیون - دیکھو مضامین کتاب -

سنا سرپ - دیکھو بیان سرپ سنا کمپونڈ -

سنٹ وی لٹس ڈانس - رعشہ -

سنٹی گریڈ - ایک قسم کا حرارت دریافت کرنے کا آلہ -

سنکوپی - غشی -

سنکونا - دیکھو بیان سنکوتا بارک -

سنکونن - ایک قسم کا الکالائیڈ ہے جو سنکونہ سے نکلتا ہے -

سنکونن سلفیٹ - یہ جوہر سنکونا کی چھال سے نکالا جاتا ہے - کونین کے مانند خواص و فوائد ہین -

مقدار خوراک - ایک گرین سے ۱۰ گرین تک -

**سنکونہ** - دیکھو بیان سنکونہ بارک -

**سنکونہ الکالائیڈ** - جوہر سنکونہ

**سنکونہ بارک** - سنکونہ کی چھال -

درخت سنکونہ سکسی روبرا جو امریکہ مین ہوتا ہے اُسکی چھال ہے ہندوستان مین بھی اس کی کاشت ہوتی ہے - یہ ہندوستان سے ولایت جاتی ہے - اس سے مشہور و معروف دوا کونین تیار ہوتی ہے - دافع بخار و مقوی ہے -

مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۶۰ گرین تک -

**سنکونہ ٹنگچر** - یہ ٹنگچر سنکونہ کی چھال سے بنایا جاتا ہے دافع بخار و مقوی ہے -

مقدار خوراک - ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک -

**سنگ مجرای البول** - دیکھو بیان پوری نری کیال کیولی -

**سنگ مرارہ** - صفراوی پتھری -

**سنی سیو** - بناتات کا ایک فصیلہ ہے ان مین مختلف قسم کے اشجار شامل ہین اور انکو امی تور یا مین استعمال کرتے ہین -

**سنی گا** - درخت پولی گا لا سنیگا کی خشک جڑ ہے - درخت مذکور امریکہ مین ہوتا ہے -

ڈاکٹر خلیل خیر اللہ صاحب نے

اپنی مولفہ کتاب قاموس طبی مین اسکا
عربی نام بولی غالا لتحریر فرمایا ہے
تحریج شیم کھانسی مین استعمال
کرتے ہین -
سنی مال - وہ روغن اجینی
جو متعدد بار کشید کرکے تیز کردیا گیا ہو
سنی مَن آئیل - دیکھو بیان
آئیل آف کیاسیا -
سوڈ الھضمی القلی - دیکھو بیان
الکالین ڈسپیپسیا -
سوپ - صابون -
سوپ سولیوشن - (عربی)
مذوب صابون (فارسی) محلول
صابون - (اردو) صابون گھولا ہوا
سیال -
سوپ لینیمنٹ - مرہم صابون
کا فورس آئیل آف روزمری -

(روغن اکلیل الجبل) الکحل - ڈسٹلڈ واٹر
(آب مقطر) کا مرکب ہے جس کی
دردون کے لئے مالش کرتے ہین -
سوڈا - سوڈا بائی کاربونس کا دوسرا
نام ہے -
سوڈا بائی کاربونیٹ -
دیکھو بیان سوڈیم بائی کاربونیٹ -
سوڈا اینزوٹ - دیکھو بیان
سوڈیم بنزوٹ -
سوڈہ سوپ - وہ صابون جو
کاربونیٹ آف سوڈا سے بنایا گیا ہو
سوڈیم - یہ عنصر قدرتی طور پر نمک
خوردنی مین پایا جاتا ہے -
سوڈیم آئی او ڈائڈ - سوڈیم
کاربونیٹ اور آئی اوڈن کا مرکب
ہے - پوٹاسیم آئی او ڈائڈ کے مانند
خواص و فوائد ہین -

مقدار خوراک ۔ ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک ۔

سوڈیَم آرسی نائیٹ ۔ اس کا صیحح تلفظ سوڈیَم آرسی نی ایٹ ہے سم الفار پر سوڈیم نائٹریٹ اور سوڈیَم کاربونیٹ کا اثر ڈالنے سے تیار ہوتا ہے ۔ مزمن جلدی امراض اور کمی خون مین استعمال کرتے ہین ۔

مقدار خوراک ۱/۱۶ گرین سے ۱/۲ گرین تک ۔

سوڈیَم آرسی نیٹ ۔ دیکھو بیان سوڈیَم آرسی نائیٹ ۔

سوڈیَم اسٹی ریٹ ۔ صابون کا دوسرا نام ہے ۔

سوڈیَم اسی ٹیٹ ۔ اسیٹک آسڈ اور سوڈیَم کاربونیٹ کا مرکب ہے اور ادرار بول کے لئے استعمال کرتے ہین ۔

مقدار خوراک ۔ ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک ۔

سوڈیَم ببیڈرو ملیتھی لن سٹریٹ دیکھو مضامین کتاب ۔

سوڈیَم اَائی سیٹ ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

سوڈیَم اولی ایٹ ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

سوڈیَم بائی کاربونیٹ ۔ نمک خوردنی اور اَمونیَم بائی کاربونیٹ (دیکھو بیان) کا مرکب ہے ۔

سوڈیَم برومائڈ ۔ کاسٹک سوڈا اور برومین کا مرکب ہے ۔ پوٹاسیَم برومائڈ کے مانند خواص و فوائد ہین ۔

مقدار خوراک ۔ ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک ۔

سوڈیم بنزوئیٹ - سوڈیم کاربونیٹ
اور بنزوائک ایسڈ - دست عود
یاست لوبان الجاوی) کا مرکب ہی
سوزش مثانہ مین بطور دافع العفونت
استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۳۰
گرین تک -

سوڈیم بوریٹ - (عربی)
بورق (فارسی) تنکار (ہندی)
سہاگہ -

سوڈیم پر آکسائیڈ - اس مرکب
کو جب پانی مین تر کرتے ہین تو اسمین
سے آکسیجن گیاس نکلتا ہے - بطور
دافع العفونت استعمال کرتے ہین -

سوڈیم پر بوریٹ - دیکھو مضامین
کتاب -

سوڈیم پولی بوریٹ - ہموزن
بورک ایسڈ اور بوریکس یعنے بورق
کو گداخت کرنے سے حاصل ہوتا ہے

سوڈیم تھیوبرومن سیالی سلیٹ
دیکھو بیان ڈائی یوریٹن مضامین
کتاب -

سوڈیم ٹارٹار میٹیا - دیکھو بیان
سوڈیم ٹارٹریٹ -

سوڈیم ٹارٹریٹ - ایسڈ پوٹاسیم
ٹارٹریٹ اور سوڈیم کاربونیٹ کا
مرکب ہے -
بطور مسہل استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۲ ڈرام سے ۴
ڈرام تک -

سوڈیم ٹٹرا بوریٹ - ہموزن
بورک ایسڈ اور بوریکس یعنی
بورق کو گداخت کرنے سے حاصل
ہوتا ہے -

سوڈیم سالٹ۔ سوڈیم کائٹک۔
سوڈیم سٹریٹ۔ سٹرک آسڈ
اور سوڈیم کاربونیٹ کا مرکب ہی
پوٹاسا سٹریس کے مانند افعال و
خواص ہین۔
مقدار خوراک۔ ۱۰ گرین سے ۶۰
گرین تک۔
سوڈیم سلفایٹ۔ سلفیورس اسڈ
اور سوڈیم کاربونیٹ کا مرکب ہے
واخلاً معدے کے اختماری امراض
مین استعمال کرتے ہین اور اسکے
علاوہ فوٹوگرافی مین بطور ڈیولوپر
(دیکھو بیان) کثرت سے مستعمل ہے۔
مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۳۰
گرین تک۔
سوڈیم سلف ائی لیٹ۔
اس دوا کو جزمین زکام مین استعمال
کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۱۵
گرین تک۔
سوڈیم سلفوریسالی نیٹ۔
دیکھو بیان سوڈیم سلفوریاسی نیٹ۔
سوڈیم سلفوری سی نیٹ۔
گندہک کے تیزاب کا اثر روغن
بید انجیر پر ڈالنے سے جو شے کہ
حاصل ہو اُس پر سوڈے کا اثر ڈالکر
نیوٹرل یعنے معتدل کرنے سے حاصل
ہوتا ہے اس کا شافہ اجابت لانیکے
لئے استعمال کرتے ہین۔ اسکے
غلیظ سولیوشن مین بطور محلل حسب
ذیل ادویہ استعمال کرتے ہین۔
فاسفورس۔ آئی اوڈین۔ کاربالک اسڈ
وغیرہ۔
سوڈیم سلفوکاربولٹ۔ سلفیورک اسڈ کا اثر کاربالک اسڈ

پر ڈالنے سے نیتا ہے۔معدے کے
اختیاری امراض مین مفید ہے۔
مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۱۵
گرین تک۔
سوڈیم سلفیٹ۔تیزاب گندہک
اور نمک خوردنی کا مرکب ہے۔
بطور مسہل استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔بدفعات ۳۰ گرین
سے ۲ ڈرام تک۔یکباری ۲ ڈرام
سے ½ اونس تک۔
سوڈیم سیالی سلیٹ۔
سیالی سلک آسڈ اور سوڈیم کاربونیٹ
کا مرکب ہے۔وجع مفاصل مین استعمال
کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۱۰ گرین سے ۳۰
گرین تک۔
سوڈیم سیناسیٹ۔کاسٹک سوڈا

اور سیناپک آسڈ کا مرکب ہے۔
انٹی سپٹک ہے سِل مین استعمال کرتے ہین
مقدار خوراک۔ ۲ گرین سے ۵ گرین تک
سوڈیم فارمی ایٹ۔ دیکھو
مضامین کتاب۔
سوڈیم فارمیٹ۔فارمک آسڈ
اور سوڈیم کاربونیٹ کا مرکب ہی
تقویت عضلات کے لئے استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۱۰ گرین سے ۴۵
گرین تک۔
سوڈیم فاسفیٹ۔سوڈیم کاربونیٹ
اور آسڈ کیالسیم فاسفیٹ اور
سلفیورک آسڈ وغیرہ کا مرکب ہے
بطور مسہل استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۳۰ گرین سے
۲ ڈرام تک۔
سوڈیم فنیل پروپیولیٹ۔

دیکھو مصنّفین کتاب۔

## سوڈیم فیتال سلفونیٹ

سوڈیم سلفو کاربولس کا دوسرا نام ہے دیکھو بیان سوڈیم سلفو کاربولس۔

## سوڈیم کاربونیٹ

نمک خوردنی اور امونیم بائی کاربونس کا مرکب ہے۔ اکال ہونے کی وجہ سے داخلاً استعمال نہیں کیا جاتا مگر دوسرے ادویات بنانے میں مستعمل ہے۔

بعض انگریزی کتب مثلاً "ٹے نیز میڈیکل ڈکشنری" اور ڈاکٹر خلیل حیزاللہ صاحب کی کتاب قاموس طبی میں لفظ سوڈا عربی نژاد لکھا ہے مگر طبی عربی کتب میں اس کا کہیں ذکر نہیں۔

نطرون کا ذکر مخزن الادویہ و محیط اعظم میں ہے۔ اُس کو اطبائے عرب نے بورق زیوراکس کی ایک قسم بتلائی ہے درحقیقت یہی سوڈیم کاربونیٹ ہے۔ چونکہ نطرون کا یونانی مترادف "نیٹرن" ہے جسکی کیمیائی علامت [illegible] ہے۔ ڈاکٹر واٹ صاحب نے اپنی کتاب "ڈکشنری آف [illegible] [illegible] ڈیا اور ہندوستان میں سوڈیم کاربونیٹ بنانے کی ترکیب اسطرح بتلائی ہے کہ سجی مٹی یا ریہ کو بھگوکر اُس کا پانی نتھار لیا جائے بعد اُسکو منجمد کرلیں اور ڈاکٹر موصوف نے یہ بھی لکھا ہے کہ بعض درختوں مثلاً "[illegible] سولا" وغیرہ کو جلا کر اُنکی راکھ سے سوڈیم کاربونیٹ تیار کیا جاتا ہے اور ڈاکٹر کولی صاحب اپنی کتاب سائیکلوپیڈیا آف پراکٹیکل ریسیٹس میں رقمطراز ہیں کہ بعض دریائی نباتات کی راکھ سے سوڈیم کاربونیٹ

تیار ہوتا ہے - چنانچہ ازمنہ ماضیہ
مین بھی سجی کی تیاری مذکورہ طریقون
پر مبنی تھی - چونکہ سجی فی الحقیقت
ناصاف شدہ سوڈیم کاربونیٹ ہے
اسلئے ہم یقیناً کہہ سکتے ہین کہ متقدمین
اطبا بھی سوڈے کی ماہیت سے
بخوبی واقف تھے - صرف لفظی
اختلاف کے سوا اور کوئی شئے
مابہ الامتیاز نہین ورنہ باعتبار ماہیت
کے سجی و سوڈا اور نظرون فی نفسہ
شئے واحد ہین -

ڈاکٹر محی الدین شریف صاحب کی
انگریزی کتاب ضمیمہ قرابادین ہند
مین سوڈیم کاربونیٹ کا عربی ترجمہ
قلی اور اشخار کیا ہے - لکزی کن آف
مڈلیسن انڈ الائیڈ سائنز یعنے قاموس
علوم طبیہ مین تحریر ہے کہ الکلی عربی
لفظ القلی سے مستخرج ہے اور القلی
یعنی قلی اُس درخت کا نام ہے جس سے
زمانۂ قدیم مین سوڈا تیار کیا جاتا تھا
الحاصل یہ امر مشتبہ ہے کہ حکمائے
متقدمین بھی سوڈا بنانا جانتے تھے -
یورپ نازان ہے کہ تحقیقات جدیدہ کا
سہرا ہمارے سر ہے - نہین
بلکہ یونانی اطبا سیکڑون برس پیشتر
ان باتون کی تحقیقات و اکتشافات
کر چکے ہین مگر زمانے نے ساتھ نہ دیا
اُن پر اور اُنکی تحقیقات پر پردے
پڑ گئے سچ ہے وہی علم معراج کمال
کو پہنچے گا جس کے حاملون پر راج
اور تاج کا سایہ ہوا امید کہ یونانی و
ہندی اطبا مسرور ہون گے اور
اس بات کی کوشش بلیغ کرین گے
کہ ہمارا علم طب بھی اَپ ٹو ڈیٹ "

یعنی تکمل ہوجائے۔ اسعی منی والاتمام
من اللہ تعالیٰ ۔
سوڈیم کا کوڑالی لیٹ ۔ دیکھو
مضامین کتاب ۔
سوڈیم کلورائیڈ ۔ نمک خوردنی ۔
سوڈیم کلورڈ ۔ نمک خوردنی ۔
سوڈیم کلورڈ سولیوشن ۔ وہ
محلول جو نمک خوردنی سے بنایا گیا ہو
سوڈیم کوپے ویٹ ۔ روغن بلسان اور سیوڈ کے
کا مرکب ہے سوزاک میں استعمال کرتے ہیں
مقدار خوراک ۔ ۱۰ گرین سے ۳۰
گرین تک ۔
سوڈیم کولی سیٹ ۔ اسکا دوسرا
نام کولی اسیٹ بھی ہے ۔ بیلون کا خشک
کیا ہوا پتہ ہے ۔ اور صفرا اور تلیین کیلئے
استعمال کرتے ہیں ۔
مقدار خوراک ۔ ۵ گرین سے
۱۰ گرین تک ۔
سوڈیم کیانزین ۔ دیکھو بیان
نت روز کتاب ہذا ۔
سوڈیم اگلی سرو فاسیفیٹ
دیکھو مضامین کتاب ۔
سوڈیم گلی کو کولیٹ ۔
ایک قسم کا آسڈ ہے جو صفرے
میں ہوتا ہے ۔
سوڈیم لیا کٹیٹ ۔ سوڈیم
کاربونیٹ اور لیا کٹک آسڈ کا
مرکب ہے نیند آنے کے لئے
استعمال کرتے ہیں ۔
مقدار خوراک ۔ ۴ گرین سے
۳۰ گرین تک ۔
سوڈیم تھیل آرسی نیٹ ۔
دیکھو بیان آرہی نال مضامین
کتاب ۔

سوڈیم ملیبا انڈ ہئڑا بوریٹ۔ بورق یعنے سہاگہ کا ایک مرکب ہے۔

سوڈیم نائٹریٹ۔ ایک قسم کا شورا ہے جو شہر چلی اور پیرو مین ہوتا ہے۔ یا تیزاب شورے کا اثر سوڈیم کاربونیٹ پر ڈالنے سے بھی حاصل ہوتا ہے۔ پوٹاسیم نائٹریٹ یعنے شورے کے مانند خواص و فوائد ہین۔

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک۔

سوڈیم ہائی پو فاسفائیٹ
سوڈیم کاربونیٹ اور کیلسیم ہائی پو فاسفائیٹ کا مرکب ہے۔ کیلسیم ہائی پو فاسفائیٹ کے مطابق خواص و فوائد ہین۔

مقدار خوراک۔ ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک۔

سوڈیم ہائی پو کلورائیٹ۔ خشک کئے ہوئے سوڈیم کاربونیٹ پر کلورین گیاس کا اثر ڈالنے سے تیار ہوتا ہے۔

سوڈیم ہپ پیوریٹ۔ ہپ پیورک آسڈ اور سوڈے کا مرکب ہے۔

ہپ پیورک آسڈ جانورون کے پیشاب سے نکالا جاتا ہے۔ نقرس مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک۔

سوڈیم ہیڈر اکسہڈ۔ دیکھو بیان کاسٹک سوڈا۔

سوریا ہمز تقشف الجلد۔

سوزش غدہ و دہ الغدد امیہ۔ آلۂ تناسل مین گائودم جیہوٹی سی سخت گلٹی ہوتی ہے اُس کی سوزش کو کہتے ہین ۔

سوزو آئی او ڈولیٹ آف۔

سوڈیم ۔ دیکھو بیان سوڈیم سوزو آئی او ڈولیٹ ۔مضامین کتاب ۔

سوزو لک آسڈ۔ سلفیورک آسڈ کا اثر کاربالک آسڈ پر ڈالنے سے بنتا ہے ۔مسوڑون کی سوزش مین ۳ فی صدی کا سولیوشن بطور غرغرہ استعمال کرتے ہین ۔

سولانن ۔ ایک قسم کا الکلائیڈ ہی جو آلو سے نکالا جاتا ہے مسکن درد اور دافع تشنج ہے ۔

سولیوبل ۔ (عربی) قابل ذوبان قابل تحلیل (اُردو) حل ہونے کے قابل ۔گھلنے کے قابل ۔

سولیوبل پرسنھ فاسفیٹ ۔ پرسنھ اور فاسفارک آسڈ کا مرکب ہے ۔ ۳ حصے پانی مین حل ہوتا ہے مزیل العفونت اور قابض امعا ر ہے ۔

مقدار خوراک ۔ ۳ گرین سے ۸ گرین تک ۔

سولیوبل گلاس ۔ گار کا پتھر سوڈا اور کوئلہ کو گداخت کرنے سے حاصل ہوتا ہے ۔

سولیوشن ۔ (عربی) مذوب ذوبان ۔ محلول ۔ (اُردو) وہ سیال جس مین کوئی دوا حل کی گئی ہو ۔

سولیوشن آف ۔ الائین ۔ محلول الائین ۔ دیکھو بیان الائین ۔

سولیوشن آف ۔ امونیا ۔

لائیکر امونیا کا دوسرا نام ہے -
دیکھو بیان لائیکر امونیا -
**سولیوشن آف امونیم اسٹیٹ**
اس کا دوسرا نام لائیکر امونیا اسٹیٹ
بھی ہے - امونیم کاربونیٹ اور
اسیٹک ایسڈ اور آب مقطر کا مرکب
ہے - معرق ملطف اور مدر ہے -
مقدار خوراک - ۲ ڈرام سے ۶
ڈرام تک -
**سولیوشن آف - فارمالین**
دیکھو بیان فارمال ڈی ہیڈ -
**سولیوشن آف - کاپر سلفیٹ**
توتیاے سبز کا محلول -
**سولیوشن آف - کلورائیڈ**
آف - سوڈیم - محلول نمک خوردنی
**سولیوشن آف لائیم** -
آب آہک - اس کا دوسرا نام لائم واٹر

ہے - دیکھو بیان اکوا کیا لسس -
**سولیوشن فارمال ڈی ہیڈ**
دیکھو بیان فارمال ڈی ہیڈ -
**سوما لڈز** - دیکھو مضامین کتاب -
**سویٹ اسپرٹ آف نائٹر**
اس کا دوسرا نام نائٹرک ایتھر ہے
سہر - بیخوابی -
**سیاپوکری سولن** - دیکھو
بیان سیاپوکری سال اینڈ سیاپو
کری سولن در مضامین کتاب -
**سیاپو مولس** - نرم صابون
اس کا دوسرا نام سافٹ سوپ ہے
یہ صابون روغن زیتون اور کاسٹک
پوٹاش سے بنایا جاتا ہے - اور
لینیمنٹ سوپ بنانے کے لئے
بھی استعمال کرتے ہین -
**سیاپونن** - ایک قسم کا جوہر ہے

جو کویل لیا بارک سے نکالا جاتا ہے
اس چھال کا درخت پیرو اور چلی مین
پیدا ہوتا ہے۔

**سیالی ٹکا** - عرق النسا۔

**سیا چورے ٹڈ سولیوشن**
(عربی) مشبع محلول - جب کوئی گھلنے
والی چیز کسی سیال مین اس حد تک
گھل جائے جس حد تک کہ گھل سکتی ہے
تو اس محلول کو سیاچورے ٹڈسولیوشن
کہتے ہین۔

**سیاچیورے ٹڈسولیوشن**
دیکھو بیان سیاچورے ٹڈسولیوشن

**سیاسی بارک** - اس کا دوسرا
نام ارمی تھرو فلوئی کارٹکس ہے - یہ
درخت افریقہ کے مغربی کنارون
پر پایا جاتا ہے اس کی چھال سے
ایک الکالائیڈ نکلتا ہے جس کے
خواص ڈیجی ٹیلس کے مطابق ہین -

**سیا فراس** - یہ روغن - روغن
کافور اور روغن ساسافراس سے
نکالا جاتا ہے - بطور خوشبو عطرسازی
مین استعمال کرتے ہین -

**سیا کارن** - ٹولوائین
(یہ شئے کول ٹار یعنے قطران معدنی
سے نکلتی ہے) یہ سلفیورک آسڈ کا
اثر ڈالکر اور مختلف کیمیائی تراکیب کے
عمل سے یہ بنتی ہے - بعوض شکر
استعمال کرتے ہین - یہ اس قدر شیرین
ہے کہ اس کا ایک حصہ ۱/۲ ۵۰۰
حصے شکر کے مساوی ہے -
بعوض شکر ذیابیطس اور سمن عام مین
استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۱/۲ گرین سے
۲ گرین تک -

**سیا کاربیٹ آئرن کاربونیٹ** - فرس اوکسی کاربونیٹ اور شکر کا مرکب ہے - کمی خون میں استعمال کرتے ہیں -

مقدار خوراک - ۱۰ گرین سے ۳۰ گرین تک -

**سیا کارے ٹڈ پیپسن** - دودھ کی شکر ملی ہوئی پیپسین -

**سیا کارے ٹڈ بیان کریاٹن** - دودھ کی شکر ملایا ہوا بیان کریاٹن - بیان کریاٹن خنزیر کے لبلبے سے نکالی جاتی ہے -

**سیا لال** - دیکھو مضامین کتاب -

**سیا لائین سولیوشن** - دیکھو فزیولاجکل سالٹ سولیوشن در مضامین کتاب -

**سیا لو فارم** - دیکھو مضامین کتاب -

**سیا لو فن** - دیکھو مضامین کتاب -

**سیا لو کوی ہن** - دیکھو مضامین کتاب -

**سیا لو کوی ہن سیالی سلیٹ** دیکھو مضامین کتاب -

**سیالی پائی رن** - دیکھو مضامین کتاب -

**سیالی سل آلڈی ہیڈ** - یہ روغن "اسپیریا" نامی درختوں سے نکالا جاتا ہے -

**سیالی سلک ایسڈ** - یہ دوا ونٹر گرین آئیل (دیکھو بیان آئیل آف گلتھیریا) اور سویٹ برچ آئیل (دیکھو بیان بیولی لالن ٹا) سے بنائی جاتی ہے -

مزیل العفونت سے جلدی اثر افع ہیں
استعمال کرتے ہیں۔ سوڈیم سیالی سلیٹ
کے مطابق اسکے بھی خواص و فوائد ہیں۔
مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۲۰
گرین تک۔

**سیالی سلک آلڈی ہیڈ۔**
سیالی سل آلڈی ہیڈ کا دوسرا
نام ہے۔

**سیالی سلک ایسٹر۔** دیکھو
بیان اتھل سیالی سلیٹ۔

**سیالی سلک فنیل ایسٹر**
اس کا دوسرا نام سیالال بھی ہے
(دیکھو بیان سیالال)

**سیالی سلک متھیل ایسٹر۔**
دیکھو مضامین کتاب۔

**سیالی سلیٹ۔** مرکبات
سیالی سلک آسڈ مثلاً سوڈا سیالی سلیٹ
وغیرہ۔

**سیالی سلیٹ آف بزمتھ**
دیکھو بیان بزمتھ سیالی سلس۔

**سیالی سلیٹ آف سوڈیم**
دیکھو بیان سوڈیم سیالی سلیٹ۔

**سیالی سلیٹ آف میگنیشیم**
سیالی سلک آسڈ اور میگنیشیم کاربونیٹ
کا مرکب ہے۔ سوڈیم سیالی سلیٹ
کے مانند خواص و فوائد ہیں۔
مقدار خوراک ۸ گرین سے
۳۰ گرین تک۔

**سیالی سلیٹس۔** سیالی سلیٹ
کی جمع ہے۔ دیکھو بیان سیالی سلیٹ

**سیالی سن۔** مختلف قسم کے
بید (صفصاف۔ خلاف بید) سے
یہ جوہر نکالا جاتا ہے۔ سیالی
سلک آسڈ کے مانند خواص و فوائد

ہیں۔
مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۱۰
گرین تک۔

**سیان ٹالال۔** دیکھو
مضامین کتاب۔

**سیان ٹوٹہن۔** یہ جوہر
آر لی می سیامیاری ٹائی ما
دافسفتین البحر شیح۔ ورمنہ
سارنیٹون) کے خشک غنچون سے
نکالا جاتا ہے۔ قاتل حیات شکم
(کیچوے) کے لئے استعمال
کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۲ گرین سے
۵ گرین تک۔

**سیان ٹونیکا۔** (فارسی)
غنچۂ افسنتین البحر شگوفہ شیح (اردو)
ورمنہ کی کلیان۔

**سیانو فارم۔** دیکھو مضامین
کتاب۔

**سیانی ٹاس آئیل۔** دیکھو بیان
سیانی ٹاس۔

**سیانی ٹاس فلوئیڈ۔**
دیکھو بیان سیانی ٹاس۔

**سیان فلپ پو۔** ایک
جزیرے کا نام ہے۔

**سی بوریا۔** (عربی) حزاز (اردو)
بفا۔

**سی بوریا کیپایالی لٹس۔** سر
کی بفا۔

**سی بی راول۔** ایک قسم کا
جوہر ہے جو برنگ کابلی یعنے
بائی برنگ سے نکالا جاتا ہے۔

**سیٹارن۔** دیکھو مضامین
کتاب۔

سیڈیٹو۔ دیکھو بیان سی ڈے ٹیو سی ڈے ٹیو سکن۔

سی رس گرانڈی فلورا۔ اس کا دوسرا نام کیاکٹس گرانڈی فلورس ہے۔ یہ درخت امریکہ مین ہوتا ہے۔ ضعف قلب اور استسقا مین مفید ہے۔ اس کے سیال رب کی خوراک ایک منم سے ۱۰ منم تک ہے۔

سیرم۔ مانیت دم۔ اس کی تفصیل کے لیے دیکھو بیان انٹی ٹاکسن۔

سیرم البیومن۔ آب خون کا البیومن

سیریم۔ ایک قسم کی دہات ہے جس سے کہ مشہور و معروف دوا سرائٹ اکسالس بناتے ہین۔

سیریم اوکسالیٹ۔ یہ دوا سیریم دہات سے بنائی جاتی ہے۔ قے روکنے کے لیے استعمال کرتے ہین خصوصاً ایام حمل کی قے۔ مقدار خوراک۔ ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک۔

سی سیم آئل۔ (فارسی) روغن کنجد (اردو) تل کا تیل۔

سیلان رحم۔ رحم سے رطوبت رسنا۔

سی لے ری۔ کرنس۔

سی ما باسڈرن۔ یہ درخت کولمبیا مین ہوتا ہے۔ اس کے بیج کا سفوف دافع امراض نوبی ہے۔ مقدار خوراک۔ ۱۰ گرین سے ۳۰ گرین تک۔

سیماب۔ پارہ۔

سیماب طبع۔ اُڑجانیوالے

سیماب طبع روغنیات

اُڑجانے والے روغنیات مثلاً روغن یو دینہ روغن امیسوں وغیرہ

**سیماب طبع محللات** - چونکہ رکٹی فائیڈ اسپرٹ بنزین ایتھر وغیرہ مین اکثر ادویہ حل کیجاتے ہین اور یہ اُڑنے والے ہوتے ہین اسلئے اسکو سیماب طبع محللات کہتے ہین -

**سنیمن آئیل** - دیکھو بیان آئیل آف سنیمن -

**سی نامک** - اس سے مراد سی نامک آسڈ ہے -

**سینامک آسڈ** - یہ آسڈ سلارس اور روغن دارچینی سے نکالا جاتا ہے - مادہ سل دشوہیر کولوس مین استعمال کرتے ہین - بنز و اک آسڈ کے مانند خواص و فوائد ہین -

خوراک داخلی ½ گرین سے ۲ گرین تک - بیرونی ½ گرین سے ۳ گرین تک وریدی پچکاری کرتے ہین -

**سینامک آلڈی ہیڈ** - روغن دارچینی مین یہ شئے پائی جاتی ہے

**سی نیال** - یوکالپٹال کا دوسرا نام ہے - دیکھو بیان -

**سے ون** - ابہل -

# باب شین منقوطہ

**شب چراغ** - دیکھو بیان کاربکل -

**شحم خنزیر** - سور کی چربی -

**شحمی حموضات** - چربی مین تین قسم کے آسڈ ہوتے ہین - اُن کو شحمی حموضات کہتے ہین -

**شری وائین** - ایک قسم کی

شراب ہے۔

شقیقہ۔ دیکھو بیان درد شقیقہ۔

شگر آف ملک۔ دودھ کی شکر بچون کو اغذیہ کے ساتھ ملا کر کھلاتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ایک ڈرام سے دو ڈرام تک۔

شل۔ اس کا صحیح تلفظ شیل ہے۔ مگر غلطی سے شل چھپ گیا ہے۔ ناظرین صحت فرمالین۔ ایک قسم کی مٹی ہے جو معدنی کوئلہ مین پائی جاتی ہے۔

شیافت۔ بتیان۔

## باب صاد مہملہ

صداع۔ درد سر۔

صرع۔ مرگی۔

صمغ عربی۔ ببول کا گوند۔

صندل وڈ۔ صندل کی لکڑی۔

## باب ضاد معجمہ

ضماد۔ لیپ۔

ضیق النفس۔ دمہ۔

## باب العین مہملہ

عرق لبلبہ۔ لبلبے کی رطوبت۔

عروق شعریہ۔ بال کی سی باریک رگین۔

عضلاتی وجع مفاصل۔

جب وجع مفاصل کا مادہ مختلف عضلات مین درد پیدا کرے تو اسکو عضلاتی وجع مفاصل کہتے ہین۔

# باب الغین معجمہ

غازہ۔ اُبٹن۔

غثیان بحری۔ جہازی متلی۔

غدودة الفدامیہ۔ مرد کے آلہ تناسل مین چھوٹی سی سخت گلٹیان ہوتی ہین۔

غسول۔ کسی دوا کا محلول جو غرارے کے استعمال مین لایا جائے۔

غیر مرئی۔ نہ دکھلائی دینے والی شئے۔

# باب الفاء

فائی بر۔ ریشہ۔

فائی برن۔ خون مین آرگیانک یعنی نباتی وحیوانی مادہ ہے۔

تحصیل۔ منجمد خون کو کپڑے مین پوٹلی باندکر خوب دہوئین جو کچہ کہ قابل تحلیل مادہ ہے وہ حل ہو جائیگا اور جو شئے کہ کپڑے پر رہجاتی ہے اُسکو فائیبرن کہتے ہین۔

فائیبری نوجن۔ آب خون مین ایک قسم کا مادہ ہوتا ہے جس مین فائیبرین بنانے کی استعداد ہے۔ اسکو فائیبری نوجن کہتے ہین۔

فائی سٹن۔ دیکھو مضامین کتاب۔

فائی ٹولیاک کاڈی کیانڈرا۔ دیکھو بیان اکسٹراکٹ فائی ٹولیاک کا۔

فادزہر۔ یادزہر۔ زہر مہرہ۔ وہ دوا جو تریاق سم ہو۔

فارماکوپیا۔ قانون عمل الادویہ۔ مستند ادویہ کی کتاب ہے جو سرکار کی طرف سے شائع ہوتی ہے۔

**فارمال ڈی ہیڈ**- کیلشیم فارمیٹ کو مقطر کرنے سے بنتا ہے۔

عام طور پر ۴۰ فی صدی کی طاقت کے سولیوشن مین فروخت ہوتا ہے۔ بہت ہی طاقتور قاتل جراثیم ہے۔ بیرونی استعمال کرتے ہین۔

**فارمالن**- دیکھو مضامین کتاب۔

**فارمان**- دیکھو مضامین کتاب۔

**فارمک آسڈ**- گلی سرن اور اوکسالک آسڈ کو گرم کرنے سے بنتا ہے۔ قوت باہ کے لئے استعمال کرتے ہین۔

مختلف طاقتون کے سولیوشن مین فروخت ہوتا ہے۔ خوراک ۲۵ فی صدی کے سولیوشن کی ۲ منم سے ۱۰ منم تک۔

**فارمک آلڈی ہیڈ**- اس کا دوسرا نام فارمال ڈی ہیڈ ہے۔ (دیکھو بیان)

**فارمک آلڈی ہیڈ گیاس**- فارمال ڈی ہیڈ کا دوسرا نام ہے۔ (دیکھو بیان)

**فارمیالن**- دیکھو بیان فارمالن۔

**فارن ہیٹ**- حرارت دریافت کرنے کا آلہ۔

**فاس جین گیاس**- یہ گیاس کاربن مونو اوکسائیڈ اور کلورین کا مرکب ہے۔ ادویہ بنانے مین مستعمل ہے۔

**فاسفارک آسڈ**- فاسفورس کو جلانے سے حاصل ہوتا ہے۔ بعوض مرکبات فاسفورس اس کے ڈائیلوٹ آسڈ کو استعمال کرتے ہین۔

**فاسفوٹال**- دیکھو مضامین کتاب۔

**فاسفورس** - یہ دوا ہڈیونکی راکھ سے نکالی جاتی ہے - یہ مختلف قسم کے فاسفیٹ بنانے مین کام آتی ہے اور عام طور پر دیا سلائی بنانے کے لئے استعمال کرتے ہین -

**فاسفورس آسڈ** - دیکھو فاسفارک آسڈ -

**فاسفورس آکسی کلورڈ** - ان ہیڈرس اوکسالک آسڈ اور فاسفورس میٹا کلور ایڈ کا مرکب ہے -

**فاسفورسے ٹڈ آئیل** - فاسفورس ملا ہوا روغن بادام ہے بعوض فاسفورس استعمال کرتے ہین - مقدار خوراک - ایک منم سے ۵ منم تک -

**فاسفیٹ** - وہ نمک جسکے ذریعہ فاسفارک آسڈ حاصل ہو -

**فاسفیٹ آف - آئرن** - سہیرا کسیس اور سوڈیم فاسفیٹ کا مرکب ہے اس کو بطور مقوی بچونکے کمی خون اور سل مین استعمال کرتے ہین - مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک -

**فاسفیٹ آف سوڈا** - دیکھو بیان سوڈیم فاسفیٹ -

**فاسفیٹ آف - لائم** - دیکھو بیان کیلسیم فاسفیٹ -

**فاسفیٹس** - مرکبات فاسفورس مثلاً سوڈیم فاسفیٹ پٹاسیم فاسفیٹ وغیرہ -

**فاسفیٹوریا** - پیشاب مین فاسفیٹ کا پایا جانا -

**فبری فیوج** - مضاد الحمّی - دافع بخار دوا

فِٹرن - دیکھو مضامین کتاب -
فِرائی سیاکاربیٹ - امونیم کاربونیٹ اور آئرن کاربونیٹ اور شکر کا مرکب ہے - آہن کیطرح خواص و فوائد ہین -
مقدار خوراک - ۱۰ گرین سے ۳۰ گرین تک -
فِرائی کاربولس - ہیراکسیس اور سوڈیم کاربونیٹ کا مرکب ہے -
فِرائٹن - دیکھو مضامین کتاب -
فِرالوجن - دیکھو مضامین کتاب -
فِرار - اُڑجانے والا -
فِرار روغن سرسون - اُڑجانیوالا روغن سرسون -
فِرار محلّلات - اُڑجانے والے محلّلات مثلاً ارکیٹی غائیڈ اسپرٹ وغیرہ -
فِراسٹن بالسم - دیکھو مضامین کتاب -

فرانگ گیولا - دیکھو بیان اکسٹراکٹ فرانگ گیولا -
فرانگ گیولا اکسٹراکٹ - دیکھو بیان اکسٹراکٹ آف فرانگ گیولا -
فرانگ گیولا بارک - دیکھو بیان اکسٹراکٹ فرانگ گیولا -
فرٹ اولیوسیا کاربیٹ - وہ شکر جو روغن فواکہات سے معطّر کی گئی ہو -
فرٹ ایسٹر - میوے کی خوشبو -
فرزجہ - شافہ جو عورت کے اندام نہانی مین رکھا جائے -
فرس آئی اوڈ ڈ - آئی اوڈن اور آہن کا مرکب ہے - ٹیوبرکیولوسس (مادہ سل)، اور آتشک مین استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ایک گرین سے

۵ گرین تک -

فرس اکسالیٹ - اس مرکب کو انیمیا (قلت الدم) اور ضعف اعصاب مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ایک گرین سے ۵ گرین تک -

فرس برومیڈ - برومین اور آئرن کا مرکب ہے - رعشہ اور خنازیری امراض مین مفید ثابت ہوا ہے -

مقدار خوراک - ایک گرین سے ۳ گرین تک -

فرس سلفیٹ - ہیراکس -

فرس سیاکاربیٹ - دیکھو بیان فرائی سیاکاربیٹ -

فرس کاربونیٹ - دیکھو بیان فرائی کاربونس -

فرس کلورئڈ - اس کا دوسرا نام فرک کلورائیڈ ہے -

(دیکھو بیان)

فرک آکسائڈ - آہنی زنگ -

فرک البیومی نیٹ - دیکھو مضامین کتاب -

فرک سالسٹ - نمکیات آہن -

فرک سٹریٹ - دیکھو بیان سٹریٹ آف آئرن -

فرک سیالی سلیٹ -

فرک کلورائڈ اور سوڈیم سیالی سلیٹ کا مرکب ہی دافع وجع مفاصل اور مقوی ہے -

مقدار خوراک - ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک -

فرک فاسفیٹ - فرک سٹریٹ اور سوڈیم فاسفیٹ کا مرکب ہے تقویت خون کے لئے استعمال

کرتے ہیں ۔

مقدار خوراک ۔ ۲ گرین سے ۸ گرین تک ۔

**فیرک کاربونس اکسی کیٹا**

جلایا ہوا کاربونیٹ آف آئرن ۔

**فیرک کلورائیڈ** ۔ یہ آہن کا ایک مرکب ہے جس میں ۲۲ فی صدی آہن شامل ہوتا ہے ۔ قلت الدم میں استعمال کرتے ہیں ۔

مقدار خوراک ۔ ۲ گرین سے ۴ گرین تک

[illegible] کلورائیڈ ۔ [illegible] بیان [illegible] کلورائیڈ ۔

**فیرک کلورائڈ سولیوشن** ۔

فیرک کلورائیڈ کا سولیوشن ہے ۔ [illegible] لیا [illegible] ایک [illegible] مرکب ہے ۔ [illegible]

(وہ کہو بیان) میں استعمال کرتے ہیں ۔

مقدار خوراک ۔ ۱۲ گرین سے ۲۰ گرین تک ۔

**فیرک ہائی پو فاسفائیٹ** ۔

سوڈیم ہائی پو فاسفائیٹ اور فیرک کلورائیڈ کا مرکب ہے ۔ تقویت خون کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

مقدار خوراک ۔ ایک گرین سے ۳ گرین تک ۔

**فیرم پیپٹوناٹم** ۔ پیپٹون اور آہن کا مرکب ہے ۔

مقدار خوراک ۔ ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک ۔

**فیرو پیپٹو میانگن** ۔ [illegible] میانگنیز اور پیپٹون کا مرکب ہے [illegible] میں تقویت خون کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

فروپیٹو میانگنیز - دیکھو بیان فرو
پیٹو میانگن -
فروٹ اسنس - (عربی) روح
فواکہات (اردو) میوونکا جوہر -
فرومیانگانیز - سیر اکسیس اور
میانگانس سلفیٹ کا مرکب ہے
کمی خون مین استعمال کرتے ہین -
فرومیانگن پیپٹونیٹ - دیکھو
بیان فروپیپٹومیانگن -
فرومیانگن ڈیٹ رشن
پیپٹون حدید - اور میانگنیز کا مرکب
ہے - مرض انیمیا مین تقویت خون
کے لئے استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ایک ڈرام سے
۴ ڈرام تک دن مین ۳ مرتبہ -
فری کاربونس اکسی کیڈا -
دیکھو بیان فرک کاربونس اکسی کیڈا -

فری کلورڈ - اسکا دوسرا نام
فرک کلورئڈی ہے - دیکھو بیان
فرک کلورڈ -
فری نال - دیکھو مضامین کتاب
فزیولاجک بلڈ سالٹ -
نمکین مادہ جو خون کے آبی جزمین
پایا جاتا ہے -
فزیولاجک سالٹ سولیوشن -
دیکھو مضامین کتاب بیان فزیولاجیکل
سالٹ سولیوشن -
فزیولاجک سوڈیم کلورڈ -
دیکھو بیان فزیولاجیکل سالٹ سولیوشن
مضامین کتاب -
فزیولاجک سیالائین
سولیوشن - دیکھو مضامین کتاب
بیان فزیولاجیکل سالٹ سولیوشن
فزیولاجیکل سالٹ سولیوشن -

دیکھو مضامین کتاب -

فسٹیولز - نواسیر -

فاکسن - ایک قسم کا رنگ جو
انی لین سے نکالا جاتا ہے - البیومنوریا
(اور ارطوبت بیضیہ میں استعمال کرتے ہیں -
مقدار خوراک - ۱/۴ گرین سے ۴
گرین تک -

فلٹر - پانی صاف کرنے کا آلہ -

فلزاتی نائٹریٹیس - نائٹروجن کیساتھ
ملے ہوئے معدنی مرکبات -

فلکسیبل کالوڈیئم - کالوڈین
کناڈا ٹرپن ٹائن اور روغن بید انجیر کا
مرکب ہے - زخموں کو ہوا وغیرہ سے
محفوظ رکھنے کے لئے استعمال کرتے ہیں -

فلوئیڈ - سیال -

فلوئیڈ اکسٹراکٹ - سیال رب -

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف آرنیکم -

نک
[illegible] کا سیال رب - بطور [illegible]
استعمال کرتے ہیں -
مقدار خوراک - ۱۵ منم سے
۳۰ منم تک -

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف -
آرنج پیل - پوست نارنج کا
سیال رب بطور مقوی استعمال
کرتے ہیں -
مقدار خوراک - ۱۵ منم سے
۳۰ منم تک

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف
اڈونس ورنالس ایڈونس ورنالس
کا سیال رب -
(دیکھو بیان اڈونس ورنالس)

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف -
آرلی ٹمی سیا اسنتین کا
سیال رب -

**فلوئیڈ اکسٹرایکٹ آف سے انجیا**

اسٹی انجیا کا سیال رُب

یہ درخت امریکہ مین پایا جاتا ہے - آتشک مین استعمال کرتے ہین اور جلدی امراض مین بھی -

مقدار خوراک - ۱۵ منم سے ۶۰ منم تک -

**فلوئیڈ اکسٹرایکٹ آف انجلیکا**

انجلیکا کا سیال رب - (دیکھو بیان آئیل آف انجلیکا) بطور محرک اور کاسر ریح استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۳۰ منم -

**فلوئیڈ اکسٹرایکٹ آف**

**آبر آریج ٹیبل** - نارنج تلخ کے پوست کا سیال رب تقویت کے لئے استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۱۵ منم سے ۳۰ منم تک -

**فلوئیڈ اکسٹرایکٹ آف بکو** - بکو کا سیال رب - دیکھو بیان -

مقدار خوراک - ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک -

**فلوئیڈ اکسٹرایکٹ آف**

**بلو فلاگ** - یہ سیال رب آئرس ورسی کلر نامی درخت کی جڑ سے بنایا جاتا ہے - درخت مذکور امریکہ مین ہوتا ہے - مدر اور مسہل ہے -

مقدار خوراک - ۵ منم سے ۱۰ منم تک -

**فلوئیڈ اکسٹرایکٹ آف**

**پائی لس کناڈن سز** - سیال رب پائی لس کناڈن سز دیکھو بیان پائی لس کناڈن سز -

فلوئیڈ اِکسٹرا کٹ آف ۔ پرک لی
آش ۔ یہ زانٹاک زیلم امریکانم کی
چھال کا رب ہے ۔ یہ درخت امریکہ مین
پایا جاتا ہے ۔ فرمن وجع مفاصل مین
استعمال کرتے ہین ۔

مقدار خوراک ۔ ½ ڈرام سے ایک
ڈرام تک ۔

فلوئیڈ اِکسٹرا کٹ آف ۔ ٹونگا
اسکا دوسرا نام ٹونگا بھی ہے ۔ دیکھو بیان ۔

فلوئیڈ اِکسٹرا کٹ آف ۔ ٹیانگ
کوئی ایسی سم ۔ ٹیانگ کوئی نامی ایک
جڑ چین مین پائی جاتی ہے ۔ اُس جڑ سے
یہ اِکسٹرا کٹ بنایا جاتا ہے نقرس حیض مین
استعمال کرتے ہین ۔

فلوئیڈ اِکسٹرا کٹ آف سنکونہ ۔
یہ رب سرخ سنکونہ کی چھال سے بنایا
جاتا ہے ۔ مقوی و دافع بخار ہے ۔

مقدار خوراک ۔ ۵ منم سے ۲۰
منم تک ۔

فلوئیڈ اِکسٹرا کٹ آف ۔
سیاکسی فریج ۔ سیال رب
سیاکسی فریج ۔
سیاکسی فریج نامی درخت جس کو
لاطینی زبان مین یم پی نلا سیاکسی
فریجا کہتے ہین ۔
درخت مذکور یورپ مین
ہوتا ہے ۔ معرق ۔ مدر ہے اس کا
استعمال ۔ دمہ ۔ استسقا احتباس طمث
مین مفید ثابت ہوا ہے ۔ اس کی
جڑ کی خوراک ½ ڈرام ہے ۔

فلوئیڈ اِکسٹرا کٹ آف ۔
کنڈورنگو بارک ۔ سیال رب
کنڈورنگو بارک ۔
یہ درخت امریکہ مین پایا جاتا ہے ۔

آتشک میں مستعمل ہے ۔

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف ۔ کوکا

کوکا کا سیال رب ۔

ارِی تھرا کسائی لم کوکا نامی درخت
کے پتوں کا اکسٹراکٹ (رب) ہے
درخت مذکور بولی ویا اور سیلون
(سراندیپ) میں ہوتا ہے تقویت
اعصاب کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

مقدار خوراک ۔ ½ ڈرام سے
ایک ڈرام تک ۔

نوٹ ۔ درخت مذکور کے پتوں سے
مشہور ومعروف دوا کوکین نکالی جاتی
ہے ۔

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف ۔ کولا ۔

سیال رب کولا ۔

یہ رب کولا ایکومناٹا نامی درخت کے
تخم سے بنایا جاتا ہے ۔ درخت مذکور
مغربی افریقہ میں ہوتا ہے ۔ مقوی
اور محرک ہے ۔

مقدار خوراک ۔ ۱۰ منم سے
۲۰ منم تک ۔

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف ۔
کیاسکیارا سگریڈا ۔ کیاسکیارا
سگریڈا کا سیال رب ۔
(دیکھو بیان اکسٹراکٹ آف کیاسکیارا
سگریڈا)

مقدار خوراک ۔ ½ ڈرام سے
ایک ڈرام تک ۔

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف ملس سیا ۔

بادرنجبویہ کا سیال رب ۔

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف ۔

میورا ایواما ۔ دیکھو بیان میورا ایواما

فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف ۔ وائیلڈ
انڈیگو ۔ نیل صحرائی کا سیال رب ۔

دیکھو بیان ہاپ ٹی سیانگچیوریا -

فلوئیڈ اکسٹرا کٹ آف وال نٹ

اخروٹ کا سیال رب -

فلوئیڈ اکسٹرا کٹ آف وے ری

دلیریں دیکھو بیان کا سیال رب -

فلوئیڈ اکسٹرا کٹ آف ہیڈراس ٹس

ہیڈراس ٹس کا سیال رب دیکھو ہیڈراس ٹس

کثرت طمث میں استعمال کرتے ہیں -

مقدار خوراک - ۵ منم سے ۱۵ منم تک -

فلوئیڈ اکسٹرا کٹ ہی مالیس

سیال رب ہی مالیس -

دیکھو بیان اکسٹرا کٹ آف ہی مالیس

فلوئیڈ اکسٹرا کٹ آف -

بلو بیاریلا - سیال رب ممی لس برگم

یہ رب ممی لس پر مم کنا ڈنس نامی درخت کی جڑ سے بنایا جاتا ہے - درخت مذکور

مشرقی امریکہ میں ہوتا ہے - عشبہ کے بدل استعمال کرتے ہیں -

مقدار خوراک - ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک -

فلوئیڈ اکسٹرا کٹ آف -

یوکالپٹس - یوکالپٹس کا سیال رب (دیکھو ٹنکچر یوکالپٹس)

مقدار خوراک - ۱۰ منم سے ۳۰ منم تک -

فلوئیڈ اولس - سیال اولس -

فلوئیڈ پوٹاسیم سوپ - سیال صابون جو کاسٹک پوٹاش سے بنا ہو -

فلوئیڈ ڈرام - سیال ڈرام -

فلو اورین - ایک قسم کی گیاس ہے جو فلو ورا سپار (کیلسیم فلو اورائیڈ) میں ہوتی ہے -

**فلورسیوڈو کیو مال** - ہائڈرو فلورک آسڈ نامی تیزاب
جسکو کانچ پر نقش ونگار کرنے کے
لئے استعمال کرتے ہین - ایک
قسم کی کھاری مٹی سے بنتا ہے -
جسے فلو اورائیڈ کہتے ہین - فلو اورائیڈ
اور سیوڈو کیو مال کو ترکیب دینے
سے جو مرکب حاصل ہوتا ہے اسکو
فلو اورسیوڈو کیو مال کہتے ہین -
سیوڈو کیو مال جس کا دوسرا نام
کیو مال بھی ہے - ایک روغنی سیال
ہے جو کولٹار (قطران) بنا لی ہے
نکالا جاتا ہے -
جب فلو اورائیڈ کو فینی ٹال کے ساتھ
ترکیب دیتے ہین تو اسکو فلو اور فینی ٹال
کہتے ہین -
فینی ٹال جس کو کیمیائی نام اجسل ایسڈ
آف فینال ہے - کولٹار (قطران نباتی) سے
نکالا جاتا ہے -

**فلورفینی ٹال** - دیکھو بیان فلور
سیوڈو کیو مال -

**فلورن ٹائین لیاک** - اس کا
صحیح نام فلورن ٹائین لیک ہے -
ناظرین صحت فرمالین -
ایک قسم کا سرخ رنگ ہے جو بقم
سے نکالا جاتا ہے -

**فنے لی ڈن** - دیکھو بیان
[illegible] -

**فوٹو** - عکسی تصویر -

**فوٹوفوبیا** - روشنی کی برداشت
نہ کرسکنا -

**فولز سولیوشن** - لائکر آرسنی
کے لس کا دوسرا نام ہے - دیکھو بیان
لائکر پوٹاش آرسی نائیٹس ر

فولیو آرن ڈی امارا ۔ نارنج تلخ کے پتے ۔

فولی کیولہ کیاپ ۔ سونف ۔

فیاٹی آسڈز ۔ خمو ضات جو چربی مین پائے جاتے ہین ۔ جیسے اسٹے رک آسڈ ۔ پالی ٹک آسڈ اولی اک آسڈ وغیرہ ۔

فیاٹی ڈی جنریشن آف ہارٹ قلب کے عضلی ریشون کا چربی مین بدل جانا ۔

فیارا ڈزم ۔ وہ عمل جسکے ذریعے سے فیارا ڈی صاحب کی ایجاد کردہ برقی رو پہنچائی جاتی ہے ۔

فیارن جائی ٹس ۔ (عربی) التہاب البلعوم (فارسی) حلق کی سوزش (اردو) غذا کی نالی کی سوزش ۔

فیارنگس ۔ نرخرہ ۔

فی ساس ٹنگ من ۔ دیکھو بیان الیسرن ۔

فی ساس ٹنگ من سیالی سلیٹ الیسرن اور سیالی سالک آسڈ کا مرکب ہے ۔ بطور قابض الحدقہ مستعمل ہے ۔

فےشیل نیورال جیا ۔ چہرہ کا عصبی درد ۔

فینالی لک آسڈ کاربالک آسڈ کا دوسرا نام ہے ۔ دیکھو بیان ۔

فیناسٹین ۔ نائٹرک آسڈ کا اثر فنے ٹی ڈن پر ڈالنے سے یہ دوا تیار ہوتی ہے ۔ معرق ہے درد سر اور وجع مفاصل وغیرہ مین استعمال کرتے ہین ۔

مقدار خوراک ۔ ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک ۔

فینال - کاربالک آسڈ کا دوسرا نام ہے -

فینال تھالی ان - دیکھو مضامین کتاب -

فینل سیالی سلک ایسٹر - اس کا دوسرا نام سیالال ہے -

فینل سیالی سلیٹ - دیکھو بیان سیالال -

فینو کال - یہ مفرد استعمال نہین کیا جاتا بلکہ اس کے مختلف نمکیات استعمال کئے جاتے ہین - مثلاً فینو کال سیالی سلیٹ وغیرہ دیکھو مضامین کتاب -

فینو کال سیالی سلیٹ دیکھو مضامین کتاب -

فینو کال ہیڈر و کلورڈ - دیکھو مضامین کتاب -

فی نی لی ڈن - یہ دوا کاربالک آسڈ پر نائٹرک آسڈ کا اثر ڈالنے سے بنتی ہے اس کو فیناسیٹن بنانے مین استعمال کرتے ہین -

فی نی فارم - کاربالک آسڈ اور فارمال ڈی ہیڈ سے بنایا جاتا ہے - عفونت دفع کرنے کے لئے بیرونی استعمال کرتے ہین -

فینی کیولم - سونف -

فیورن کل - دمل - دنبل -

فیورن کیولوسز - سلسل دنبلون کا پیدا ہونا -

فے وس - جلدی پھنسیان ہین جس سے بھوسی اُتر تی رہتی ہے -

فیومنگ نائٹرک آسڈ - ایک قسم کا نائٹرک آسڈ یعنی شورے کا تیزاب ہے - سرخ رنگ

ہوتا ہے اور اس مین دھوان بہت نکلتا ہے۔

## باب القاف

قرنیہ۔ آنکھ کا سیاہ پردہ۔
قشر نارنج۔ پوست نارنگی۔
قشف الجلد۔ ایک مرض ہے جس مین جلد پر سے چھلکے اترتے ہین۔
قصبت الریہ۔ پھیپڑے کی نالی۔
قطران معدنی۔ معدنی کوئلے کو جلانے سے گاڑھی شئے حاصل ہوتی ہے۔ جسے انگریزی مین کولتار کہتے ہین اسکا عربی ترجمہ قطران معدنی کیا گیا ہے۔ مختلف قسم کے رنگ جو بازار مین فروخت ہوتے ہین۔ اسی سے بنائے جاتے ہین۔ اور اکثر دبشیتر ترکیبی ادویہ بھی اسی سے نکالی گئی ہین۔
قطران نباتی۔ دیکھو بیان قطران ہیزم۔
قطران ہیزم۔ لکڑی کو جلانے سے ایک قسم کا کولتار نکلتا ہے اُسکو قطران ہیزم یا قطران نباتی کہتے ہین۔

## باب کاف تازی

کائی اَولن۔ ایک قسم کی مٹی ہے جو چین اور کاولن نامی شہر مین پائی جاتی ہے۔ یہ وہی مٹی ہے جس سے اہل چین زمانہ سلف مین ظروف چینی بناتے تھے اس مین توت جاذبہ ہونے کی وجہ سے

پہوڑوں وغیرہ پر چہڑکی جاتی ہے
اور گولیان بنانے مین بہی مستعمل ہے۔

کاپر۔ تانبا۔

کاپر آرسی نائیٹ۔ یہ دوا
ہومیوپیتہک علاج مین مستعمل
ہے۔ تانبا اور سم الفار کا مرکب ہے۔
اسہال اور پیچش مین استعمال کرتے
ہین۔
مقدار خوراک۔ ۱/۲۰۰ گرین سے
۱/۳۰ گرین تک۔

کاپر اسی ٹیٹ۔ زنگار۔

کاپر سالٹ۔ (فارسی) نمک مس
(اردو) تانبے کا نمک۔

کاپر سلفیٹ۔ توتیا سبز۔

کاپر فینال سلفونیٹ۔
ہیراکسیس اور بیریم فینال سلفونیٹ
کا مرکب ہے۔ بطور انٹی سپٹک
ایک کو سو یا دو سو حصے کا سولیوشن
سوزاک مین استعمال کرتے ہین۔

کاڈلیور آئیل۔ روغن ہنگر ماہی۔

کاربالک آسڈ۔ یہ آسڈ
کولتار (قطران معدنی) سے نکالا جاتا
ہے۔ پہوڑے وغیرہ دہونیکے لئے
استعمال کرتے ہین۔

کاربانک آسڈ۔ دیکہو
کاربانک آسڈ گیاس۔

کاربانک آسڈ گیاس۔
چونے کے پتہر یا سنگ مرمر پر
ہیڈروکلورک آسڈ کا اثر ڈالنے سے
ایک قسم کا گیاس نکلتا ہے اُسکو
کاربانک آسڈ گیاس کہتے ہین۔

کاربن آکسی کلورڈ۔ فاسجین گیاس
کا دوسرا نام ہے۔
دیکہو فاسجین گیاس۔

کاربن بائی سلفائیڈ۔ دیکھو کاربن ڈائی سلفنڈ۔

کاربن ڈائی آکسیڈ۔ کاربانک آسڈ گیاس کا دوسرا نام ہے۔

کاربن ڈائی سلفائیڈ۔ دیکھو بیان کاربن ڈائی سلفنڈ۔

کاربن ڈائی سلفنڈ۔ گندہک کے دہوئین کو مشتعل کئے ہوئے کوئلے پر پہنچانے سے بنتا ہے۔ ربر وغیرہ حل کرنے کے لئے استعمال کرتے ہین۔

کاربن کل۔ دیکھو بیان شب چراغ۔

کاربونیٹ۔ کاربانک آسڈ اور دہات کا مرکب۔

کاربونیٹ آف اسٹرانشیم۔ یہ اسٹرانشیم دہات اور کاربانک آسڈ گیاس کا مرکب ہے۔

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۳۰ گرین تک۔

کاربونیٹ آف الکالی۔ دیکھو بیان الکالی کاربونیٹ۔

کاربونیٹ آف۔ کیالسیم۔ دیکھو بیان کیالسیم کاربونیٹ۔

کاربونیٹ آف۔ لی تہیم۔ لی تہیم سلی کیٹ سے بنایا جاتا ہے۔ اور ادرار کے لئے استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۲ گرین سے ۵ گرین تک۔

کاربونیٹ آف۔ مگنیزیم۔ اس کا دوسرا نام مگنیشیا کاربونس بھی ہے۔ ایپسم سالٹ اور سوڈیم کاربونیٹ سے بنایا جاتا ہے دافع ترشی اور ملین ہے۔

مقدار خوراک ۔ ۵ گرین سے ۳۰
گرین تک ۔
کاربونیٹڈ واٹر ۔ پانی جسمین
کاربانک ایسڈ گیس ملا ہو ۔
کاربونیٹس ۔ وہ مرکبات جو کاربانک ایسڈ
کا اثر دہاتون پر ڈالنے سے بنتے
ہین ۔
کاربوہیڈریٹ ۔ کیمیائی مرکب
جسمین کاربن ہیڈروجن اور آکسیجن
شامل ہو مثلاً شکر ۔
کاربوہیڈریٹس ۔ جمع ہے
کاربوہیڈریٹ کی ۔
کارڈس میاریانس ۔ شوکت الجمل
یعنے اونٹ کٹارہ کی ایک قسم ہے
جو یورپ مین ہوتی ہے ۔ اس کے
تخم جریان خون مین اور خیساندہ کو
ایک گھنٹے کے فاصلے سے ایک
ڈرام کی خوراک مین احتباس حیض
اور تکثر حیض مین استعمال کرتے ہین ۔
کارڈیاک ۔ قلبی ۔
کارڈیاک اسٹیمولنٹ ۔
محرک قلب ۔
کارڈیاک ٹانک ۔ مقوی
قلب ۔
کارڈیاک ڈراپسی ۔ استسقائے
قلبی ۔
کارڈیاک ڈی جنریشن ۔
قلب مین چربی کا پیدا ہونا ۔
دیکھو بیان فیاٹی ڈی جنریشن آف
ہارٹ ۔
کارڈیاک نیوروسس ۔ مرض
اعصاب قلبی ۔
کارسی نوما ۔ سرطان ۔
کارمائین ۔ ایک قسم کا سرخ رنگ ہے

جو دو والصباغین یعنے قرمزدانے سے نکالا جاتا ہے - بناوسنگار کے اشیار کو رنگ دینے کے لئے استعمال کرتے ہین -

**کارمینے ٹیوز** - کاسر یح -

**کارنائی ٹس** - (عربی) التہاب القرنیہ پردۂ قرنیہ کی سوزش -

**کارن سلک** - (عربی) شعر حنظہ رومیہ (اُردو) بھٹے کے بال اس کا استعمال رب استسقائے قلب مین مفید ثابت ہوا ہے -

مقدار خوراک - ایک ڈرام سے ۲ ڈرام تک -

**کارن اسٹارچ** - مکئی کا نشاستہ

**کارن فلور** - ایک قسم کا نشاستہ جو مکئی کے آٹے سے نکالا جاتا ہے -

**کارنیا** - قرنیہ -

**کاروا کرال** - دیکھو مضامین کتاب -

**کارونل لا اس کارپیوڈیز** - یہ درخت فرانس مین ہوتا ہے - اس مین سے ایک جوہر کارونلین نکلتا ہے - دیکھو کتاب کا صفحہ (۶۲۷) -

**کاسٹک** - اکال -

**کاسٹک الکالی** - اکال کہار دوائی -

**کاسٹک الکالیز** - اکال کہار دوائین -

**کاسٹک پوٹاش** - پوٹاسیم کاربونیٹ اور کیلسیم ہیڈراکسڈ دیجھا ہوا جو نہ اکامرکب ہے -

بہت ہی تو ی اکال ہے

**کاسٹک پوٹاش سولیوشن**- محلول کاسٹک پوٹاش -

**کاسٹک سوڈا**- سوڈیم کاربونیٹ اور کیالشیم ہیڈراکسڈ دبجھاہوا چونہ کا مرکب ہے -

**کاسٹک پوٹاش** کا سا یہ بھی خواص و فوائد رکھتا ہے- صابون بنانے مین مستعمل ہے -

**کاسٹک سوڈا سولیوشن**- محلول کاسٹک سوڈا -

**کاسٹک لائم**- (فارسی) چونہ قلعی (اردو) بے بجھا چونہ -

**کافی**- قہوہ-

**کافی اکسٹراکٹ**- رب قہوہ-

**کاکوبٹر**- دیکھو بیان آئیل آف تھیوبروما-

**کاکوڈائی لک ایسڈ**- دیکھو مضامین کتاب -

**کاکوڈائی لیٹ**- کاکوڈائی لک ایسڈ کا نمک -

**کالائیڈیل گولڈ**- البیومن اور سونے کا مرکب ہے -

**کالائیڈل سلور**- دیکھو مضامین کتاب -

**کالچی سن**- ایک قسم کا الکالائیڈ ہے جو سورنجان شیرین سے نکالا جاتا ہے- نقرس مین استعمال کرتے ہین- مقدار خوراک- $\frac{1}{120}$ گرین سے $\frac{1}{30}$ گرین تک -

**کالچی سن سیالی سلیٹ** -

کالچی سن یعنے جوہر سورنجان شیرین اور سیالی سلک ایسڈ کا مرکب ہے نقرس وغیرہ مین استعمال کرتے ہین - مقدار خوراک- $\frac{1}{120}$ گرین سے $\frac{1}{20}$

گرین تک ۔
کالچی کم ۔ سورنجان شیرین ۔
کالچی کم الکالائیڈ ۔ کالچی سن سے مراد ہے ۔ دیکھو بیان ۔
کالچی کم روٹ ۔ بیخ سورنجان شیرین ۔
کالرا ۔ ہیضہ ۔
کالرا ان فیان ٹم ۔ اسہال جو موسم گرما مین بچون کو ہوتے ہین ۔
کالرا ماربس ۔ ہیضے کی ایک قسم ہے ۔
کالک ۔ قولنج ۔
کالوڈی ین ۔ یہ پیرا کسی لن ایتھر اور الکحل کا مرکب ہے ۔ زخمون پر لگانیکے لئے استعمال کرتے ہین ۔
کالوڈی یم ۔ دیکھو بیان کالوڈی ین ۔
کان وولے ریا ۔ ایک قسم کی بیل ہے ۔ یورپ اور امریکہ مین ہوتی ہے
اس کے تمام اجزا دوا ئر مستعمل ہین ۔ زیادہ تر قلبی امراض مین استعمال کرتے ہین ۔
کاوا صندل وڈ آئیل ۔ ایک قسم کا روغن صندل ہے ۔
کاواکا ڈا اکسٹراکٹ دیکھو بیان اکسٹراکٹ آف کاواکاوا ۔
کیپرس کلورڈ ۔ تانبے کو ہیڈروکلورک ایسڈ مین حل کرنے سے بنتا ہے
کتمار ۔ (عربی) التہاب غشاء مخاطی ۔ زکام ۔
کتھارٹک ۔ مسہل ۔
کتھارٹکس ۔ جمع ہے کتھارٹک کی ۔ مسہلات ۔
کتھارل ۔ زکامی ۔
کرائز آئیز ۔ دیکھو بیان کرائیزائیس
کرائیزائیس ۔ کراش مثل سرطان کے

ایک قسم کی مچھلی ہے جو روس مین پائی جاتی ہے۔ اس مچھلی کے معدے سے ایک قسم کا پتھر نکلتا ہے جسکو کرائیز آئیز کہتے ہین۔

کرائی سیاروبن - دیکھو بیان کری ساروبن۔

کرائی سونیانک آسڈ۔ دیکھو بیان کری ساروبن۔

کراٹائی ٹس - سوزش قرنیہ۔

کرامپ بارک - دی برنم اوپولس درخت کی چھال ہے جو امریکہ مین ہوتا ہے - دافع تشنج - مدر اور مقوی ہے۔

مقدار خوراک - ۲۰ گرین سے ۶۰ گرین تک۔

کرانک - مزمن۔

کرانک آرتھرائیٹس - مزمن سوزش گردہ۔

کرانک اکزیما - مزمن اکزیما دیکھو بیان اکزیما۔

کرانک ان ٹس ٹی نل اسٹرنجنٹ مزمن قابض امعار۔

کرانک ان ٹس ٹی نل کیتھار - مزمن معوی زکام۔

کرانک ان ٹےرائی ٹس - مزمن التہاب الامعا - مزمن سوزش امعار

کرانک پرانکیل کیتھار - مزمن زکام جو برانکائی ٹس کی وجہ سے ہو۔

کرانک ڈیاریا - مزمن اسہال -

کرانک رومیاٹزم - مزمن وجع مفاصل۔

کرانک سسٹائی ٹس مزمن سوزش مثانہ۔

کرانک کیتھارل برانکائی ٹس

مرض سوزش مثانہ ۔
کرانک کیتھارل برانکائیٹس ۔
وہ مرض زکام جو سبب برانکائیٹس
ہو ۔
کرانک گیاسٹرو انٹسٹی نل کیتھار
معدہ و امعاء کا مرض زکام ۔
کرانک لارنجائی ٹس ۔
مرض سوزش حنجرہ ۔
کرانک نفرائی ٹس ۔ مرض
التہاب الکلیہ ۔
کرانک نیومونیا ۔ مرض
ذات الریہ ۔
کرانک پیرٹی کیریا ۔ (عربی)
مرض شری (اردو) پرانی پتی ۔
کروٹن آئیل ۔ (عربی) روغن
حب السلاطین ۔ (اردو) جمال گوٹے
کا تیل ۔

کروڈ پیروڈیڈ ۔ نائٹروجینی اجزا
جو کچھ بھی پیروڈیڈ نہیں بنتے ہیں ۔
کروڈ سلفیورک آسڈ ۔
خام گندھک کا تیزاب ۔
کروڈ کاربالک آسڈ ۔
خام کاربالک آسڈ ۔ جو خالص
کاربالک آسڈ بنانے میں
کام آتا ہے ۔
کروڈ کری سال ۔ دیکھو بیان
کری سال ۔
کروسیوسبلی میٹ ۔
دیکھو مرکیورک کلورائیڈ ۔
کروسیوسبلی میٹ سولیوشن
محلول کروسیوسبلی میٹ ۔
کریٹائی ٹس ۔ التہاب القرنیہ
کریائٹن ۔ دیکھو مضامین کتاب
کریاسوٹ ۔ قطران نباتی

سے حاصل ہوتا ہے سِل مین اسکے
بخارات سنگھائے جاتے ہین
خارجی استعمال کا سریع اور زہریل عفونت ہے۔ اور درد اڑھ
کے درد مین بھی مفید ہے۔

**کریا سوٹال** ۔ دیکھو بیان کریوسوٹال

**کری لی ٹینزم** ۔ یہ مرض پہاڑی مقامات مین ہوتا ہے جس کی وجہ سے اعضا کا نمو ناقص اور مریض فاترالعقل ہوجاتا ہے۔

**کری سائی لک آسڈ** ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**کری سار بن** ۔ دیکھو بیان کری سار وبن۔

**کری سار وبن** ۔ اسکا دوسرا نام کرائی سوفیانک آسڈ ہے۔ یہ جو ہنرا نڈی را ۔ ارا روبا نامی درخت کی چھال سے (جو ملک امریکہ مین ہوتا ہے) نکالا جاتا ہے۔ دا اور دوسرے جراثیمی جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین۔

**کری سال** ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**کری سا لز** ۔ اس مین تین قسم کے کری سال موجود ہین۔ آرتھو کری سال۔ میٹا کری سال اور پیرا کری سال۔ اسلئے کری سالز کہتے ہین۔

**کری سامن** ۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**کری سو لک آسڈ** ۔ دیکھو بیان کری سائی لک آسڈ در مضامین کتاب۔

**کریم آف ٹارٹار** ۔ دیکھو بیان پوٹاشیم بائی ٹارٹریٹ۔

**کریو سوٹ** ۔ دیکھو بیان کریاسوٹ

کریوسوٹال - دیکھو مضامین کتاب -

کریوسوٹ کاربونیٹ - دیکھو مضامین کتاب -

کریولین - دیکھو مضامین کتاب -

کزاز تشنجی مرض ہے جس مین عضلات مسلسل کھنچتے ہین -

کستن - کسو (ملاحظہ ہو بیان) کا جوہر ہے - کدو دانون کے اخراج کے لئے استعمال کرتے ہین -

کسو - برے ایریا انتھل من ٹکا نامی درخت کے پھول ہین جو ملک حبش مین ہوتا ہے - حب القرع (کدو دانہ) کے اخراج کے لئے اس کا خیساندہ استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک ۲ ڈرام سے ۴ ڈرام تک -

نوٹ - بمقام پیدایش کے اعتبار سے ڈاکٹر خلیل خیر اللہ صاحب نے اپنی مولفہ کتاب قاموس طبی مین اس کا عربی نام حشیشۃ الحبشیہ تحریر فرمایا ہے مگر کسو چونکہ درخت مذکور کے پھول ہین اس لئے میری رائے مین اسکا نام بجائے حشیشۃ الحبشیہ ورد الحبشیہ ہو تو مناسب ہے -

متقدمین اطبا بھی اس دوا کو استعمال کرنا جانتے تھے - چنانچہ مخزن اور محیط اعظم مین کبسون و کفسون کے عنوان سے اس کے افعال و خواص کا ذکر ہے فرق اسقدر ہے کہ ڈاکٹری مین کسو کے پھول مستعمل ہین اور یونانی مین برگ و بیخ -

نوٹ - ڈاکٹر واٹ صاحب نے اپنی کتاب ڈکشنری آف انڈیا پروڈکٹس

کسو کا عربی نام کبسون اور کفسون تحریر فرمایا ہے۔

**کسوفلور**۔ دیکھو بیان کسو۔

**ککر کھانسی**۔ (عربی) سعال دیکی (اردو) کالی کھانسی۔

**کلارن**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**کلانگ واٹر** اس کا دوسرا نام **کلان واٹر** یو ڈی کلان بھی ہے یہ ایک خوشبودار عرق ہے۔

**کلمبا**۔ ڈاکٹر علیل خیر اللہ صاحب مصنف مخزن العلوم اپنی کتاب قاموس طبی میں کلمبا کا عربی نام ساق الحمام تحریر فرماتے ہیں اور صاحب مخزن و محیط نے ساق الحمام کو رعی الحمام اور گاؤسنگ ڈیوشنگ لکھا ہے۔

**کلمبو**۔ دیکھو بیان کلمبا۔

**کلورآیوز**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**کلورڈ**۔ وہ مرکب جس مین کلورین ہو۔

**کلورک ایتھر**۔ دیکھو بیان اسپرٹ ایتھر کلورائی۔

**کلورال**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**کلورل**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**کلورل اسی ٹون کلورو فارم**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**کلورل ان ہیڈرڈ الکحل** پر کلورین کا اثر ڈالنے سے جو شئے کہ حاصل ہو اُس کو کلورل ان ہیڈرڈ کہتے ہین۔ صرف کلورل ہیڈرس بنانے مین مستعمل ہے۔

**کلورل ہیڈرس**۔ کلورل ان ہیڈرس مین پانی ملانے سے بنتا ہے بطور منوم استعمال کرتے ہین۔

**مقدار خوراک**۔ ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک۔

**کلورل ہیڈریٹ** دیکھو بیان

کلورل ہیڈرس۔

**کلورل یوری تھین**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**کلورن**۔ ایک قسم کا گیاس ہے جو سلفیورک آسڈ کا اثر نمک خوردنی اور میانگنیز ڈائی آکسڈ پر ڈالنے سے بنتا ہے۔ اودویہ بنانے مین استعمال کرتے ہین۔ نباتی اشیا کو سفید کرنے کے لئے بھی مستعمل ہے۔

**کلورن واٹر**۔ پانی جس مین کلورن گیاس ملا ہو۔

**کلوروسس**۔ ایک قسم کا انیمیا ہے جو اکثر نوجوان لڑکیون کو سن بلوغت کے بعد بوجہ فتور حیض لاحق ہوتا ہے اس مین جلد کا رنگ سبز ہو جاتا ہے۔

**کلوروفارم**۔ آب مقطر کلوری نیٹڈ لائم (بجھا ہوا چونا) اور اتھلک الکحل کا مرکب ہے۔ بیہوش کرنیکے لیئے استعمال کرتے ہین۔ اور اودویہ بنانے مین بھی مستعمل ہے۔

مقدار خوراک۔ ایک منم سے ۵ منم تک۔

**کلوروفارم واٹر**۔ پانی ملایا ہوا کلوروفارم۔

مقدار خوراک۔ ½ اونس تا ۲ فلوئڈ اونس۔

**کلوروفل**۔ یہ ایک قسم کا سبز رنگ ہے جو سبز پتون سے نکالا جاتا ہے روغنات اور چربیون کو رنگ دینے کے لئے مستعمل ہے۔

**کلوری لوٹن**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**کلورین گیاس**۔ دیکھو بیان کلورن۔

**کلوری سنے ٹڈ لائیم** - بے بجھے چونے پر کلورین گیاس کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے - دافع سم وبائی ہے

**کلورین واٹر** - دیکھو بیان کلورن واٹر -

**کلوز آئیل** - دیکھو بیان آئیل آف کلوز -

**کمپونڈ** - مرکب -

**کمپونڈ اسپرٹ** - مرکب اسپرٹ -

**کمپونڈ اسپرٹ آف جونی پر** روغن عرعر - روغن بادیان - روغن کرویہ - الکحل اور آب مقطر کا مرکب ہے - مدر ہے - قولنج مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ایک ڈرام سے ۳ ڈرام تک -

**کمپونڈ اکسٹراکٹ آف ارٹی می سیا** رب شیح مرکب (دیکھو آرٹی می سیا میاری ٹائی ما)

**کمپونڈ اکسٹراکٹ آف تہم** رب صعتر مرکب -

**کمپونڈ اکسٹراکٹ آف سارسا پریلا** - عشبہ کا مرکب ہے -

**کمپونڈ اکسٹراکٹ آف - کالوسنتھ** (عربی) رب حنظل مرکب دارو ونارب اندرائن مرکب - اس کا نسخہ حسب ذیل ادویات پر مشتمل ہے -

شحم حنظل - رب صبر بربدی - صابون - سقمونیا - سفوف الائچی دانہ - تلیین کیلیے استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۲ گرین سے ۸ گرین تک -

**کمپونڈ الکسر** - مرکب الکسر -

دیکھو بیان الاکسیر۔

کمپونڈ اوِلی ایٹ۔ مرکب اوِلی ایٹ۔

جب کوئی دہات کا مرکب اوِلی ک آسڈ کے ساتھ ملایا جاتا ہے تو جو شئے کہ حاصل ہو اُسکو اوِلی ایٹ کہتے ہیں۔

کمپونڈ ٹراگاکیا نتھا۔ مرکب کتیرا گوند۔

کمپونڈ سِرپ۔ شربت مرکب۔

کمپونڈ سِرپ آف آرنج۔ شربت نارنج مرکب۔

کمپونڈ سِرپ آف تھِم۔ شربت صعتر مرکب۔

کمپونڈ سِرپ فاسفِٹ۔ اس کا دوسرا نام کمیکل فوڈ غذائے کیمیاوی بھی ہے۔ تقویت کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

مقدار خوراک۔ ایکڈرام۔

کمپونڈ فلوئیڈ اِکسٹراکٹ آف تھِم۔ سیّال رب صعتر مرکب۔

کمپونڈ فلوئیڈ اِکسٹراکٹ آف سارساپریلا۔ مرکب سیّال رب عشبہ تصفیہ خون کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

مقدار خوراک۔ ½ ڈرام سے ایک ڈرام تک۔

کمٹ انڈ ڈرگسٹ۔ علم الادویہ کا ایک رسالہ جو ولایت سے شائع ہوتا ہے۔

کنجنکٹیوا۔ پردۂ ملتحمہ۔

کنجنکٹیوائی ٹس۔ (عربی) التہاب الملتحمہ (فارسی) آشوب چشم۔

کنڈلنسڈ ملک - منجمد دودھ -
کنڈورنگو بارک - دیکھو
بیان فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف کنڈو
رنگو بارک -
کنسن ٹریٹڈ اسی ٹک آسڈ
دیکھو بیان اسی ٹک آسڈ -
کنسن ٹریٹڈ ایتھل نائیٹریٹ -
ایک قوی نائٹرک ایتھر ہے جو
ایک حصے مین ۲ حصے ریکٹی فائیڈ
اسپرٹ ملانے سے قرابادین برطانیہ
کے موافق نائیٹرک ایتھر بنتا ہے -
کنسن ٹریٹڈ سولیوشن -
گاڑھا سولیوشن -
کنسن ٹریٹڈ لکوڈ کاربونس
ڈی ٹرجن - کولٹار یعنی قطران معدنی
کا الکحل سے بنایا ہوا سیال ہے
جلدی امراض مزمنہ مین بیرونی استعمال

کرتے ہین -
کنفکشن آف کیومیارن -
معجون کیومیارن (دیکھو کیومیارن)
کننک ٹیوٹشیو - (عربی نسیج الوصل
(اردو) ملانے والی بافتین -
کوارٹ - ۳۲ اونس کا ایک
کوارٹ ہوتا ہے -
کواسن - ایک قسم کا جوہر ہے
جو کواشیا کی لکڑی سے نکلتا ہے -
کوبالٹ - ایک قسم کا دہات ہے -
کوپال ریزن - ایک قسم کی رال
ہے جو افریقہ مین پائی جاتی ہے -
کوپے با - روغن بلسان -
کوٹارنن ہیڈرو کلورڈ -
دیکھو مضامین کتاب -
کوکو - یہ چھال بولی ڈیا سے لائی
جاتی ہے - شہر مذکور جنوبی امریکہ مین

واقع ہے۔ بطور مشتہی استعمال کرتے
ہین۔ اسہال مین مفید ہے۔
مقدار خوراک۔ ایک گرین سے ۸
گرین تک۔

**کوچ گراس** ۔ اس کا دوسرا نام
ٹرائی ٹی کم ری پنز ہے۔
دیکھو بیان۔

**کوڈیا**۔ یہ الکالائیڈ افیون سے
نکالا جاتا ہے۔ اس کا استعمال سل کی
کھانسی کے لئے مفید ہے۔
پیشاب مین شکر کی مقدار کم کرنیکے لئے
ذیابیطس مین بھی استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ½ گرین سے ½
گرین تک۔

**کوڈین**۔ دیکھو بیان کوڈیا۔

**کوڈین سلفیٹ**۔ کوڈین اور
سلفیورک آسڈ کا مرکب ہے
کوڈین کے مانند خواص و فوائد ہین
مقدار خوراک۔ ½ گرین سے
۲ گرین تک۔

**کوڈین فاسفیٹ**۔ کوڈین
اور فاسفارک آسڈ کو ملانے
سے تیار ہوتا ہے۔
خواص وافعال کوڈیا کے موافق ہین
مقدار خوراک۔ ½ گرین سے ½
گرین تک۔

**کورکس روبرا**۔ (عربی) شاہ
بلوط۔ بلوط الملک۔ اس کا دوسرا
نام اوک بھی ہے۔
اس کا خیسانده قابض ہے۔
سوزاک اور سیلان رحم مین
استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۸ گرین سے ۲۰
گرین تک۔

کوریا۔ رعشہ۔

کوری زا۔ زکام۔

کوری نان سٹیئے یوسیم بی۔
اس درخت کی چھال سے بونہم بن
نامی جوہر نکالا جاتا ہے۔ درخت
مذکور افریقہ مین ہوتا ہے۔

کوک۔ معدنی کوئلے کو جلا کر اُسمین
کا قطران معدنی نکال لینے کے بعد
جو فضلہ کوئلے کا باقی رہے اُسکو
کوک کہتے ہین۔

کوکا۔ دیکھو بیان فلوئیڈ اکسٹراکٹ
آف کوکا۔

کوکا اِکسٹراکٹ۔ رب کوکا۔
فلوئڈ اکسٹراکٹ کوکا کے مانند
اسکے خواص و فوائد ہین۔

کوکو۔ اس کا صحیح تلفظ کاکاؤ ہے
مگر عام طور پر کوکو کہتے ہین۔ درخت
تھیوبروما کاکاؤ کے تخم ہین جو امریکہ مین
ہوتے ہین۔ مگر اس کی کاشت ہندوستان
مین بھی کی جارہی ہے۔ اسکو بطور
چاء استعمال کرتے ہین۔ جب اسکے
ساتھ شکر ملا کر مٹھائی بنائی جاتی ہے
تو اُس کو چاکولیٹ کہتے ہین۔

کوکوبٹر۔ دیکھو بیان آئیل آف
تھیوبروما۔

کوکو پاؤڈر۔ سفوف کوکو۔ دیکھو
بیان کوکو۔

کوکوس کیکٹائی۔ (عربی)
قرمز۔ دودالصباغین (فارسی) کرم
رنگریزان۔

کوکین۔ یہ الکالائڈ اری تھرک
سیلم کوکا کے پتون سے نکالا جاتا
ہے۔ بہت ہی قوی مقامی مخدر ہے

کوکین نائٹرس ڈائیلوٹ نائٹرک ایسڈ

اور کوکین کا مرکب ہے۔ کوکین کے مانند
افعال وخواص ہین ۔
کوکین ہیڈرو کلورائیڈ۔ کوکا
کے پتون سے نکالا جاتا ہے۔ کوکین
کے مانند خواص و فوائد ہین ۔
کوکین ہیڈرو کلورڈ۔ دیکھو بیان
کوکین ہیڈرو کلورائیڈ ۔
کولا۔ کولا ویرا نامی درخت کے
تخم ہین۔ یہ درخت برازیل اور جاوا
وغیرہ مین ہوتا ہے۔ مقوی و محرک ہے
مقدار خوراک ۔ ۱۵ گرین سے ۴۵
گرین تک ۔
کولائی ٹس ۔ التہاب القولون
کولائیڈل بزمتھ آکسڈ۔ دیکھو
مضامین کتاب در بیان کالائیڈل
بزمتھ آکسڈ۔
کولائیڈل سلور۔ دیکھو مضامین
کتاب بیان کالائیڈل سلور ۔
کولا اکسٹراکٹ ۔ رب کولا۔
دیکھو بیان فلوئیڈ اکسٹراکٹ آف
کولا ۔
کولارگال ۔ دیکھو مضامین کتاب
کولاگاگ ۔ مخرج صفرا ۔
کولاگاگز مخرجات صفرا ۔
کولانٹ ۔ دیکھو بیان کولا ۔
کولا وائین ۔ کولا کی شراب
ہے بطور محرک اعصاب دردسر
مین استعمال کرتے ہین ۔
مقدار خوراک ۔ ½ اونس سے
ایک اونس تک ۔
کول ٹار ۔ دیکھو بیان قطران معدنی
کول ٹار آئیل ۔ یہ روغن قطران
معدنی سے نکلتا ہے ۔
کولڈ کریم ۔ ایک قسم کا موم وروغن

ہے جو پہرے پر اگایا جاتا ہے۔
**کولی لی تھیا سز** - سنگ صفراوی کا پیدا ہونا۔
**کوناک** - ایک قسم کی شراب ہے۔
**کون زئی** - التہاب او ذتین دونوں بتے جو زبان کی جڑ کے پاس ہوتے ہین - اسکی سوزش -
**کونسل آف میڈیسن** مجلس طبیہ
**کویل لایا ٹنکچر** - یہ ٹنکچر کویل لے جا سیا پونیریا کے درخت کی چھال سے بنایا جاتا ہے - یہ درخت چلی اور پیرو (امریکہ جنوبی) مین پیدا ہوتا ہے - اس ٹنکچر کو پانی مین ملانے سے مثل صابون کے جھاگ نکلتا ہے اخراج بلغم کے لئے استعمال کرتے ہین اور اسکے علاوہ روغنات کے املشن بنانے مین بھی مستعمل ہے۔

**کوپی ٹنک آسڈ** - یہ آسڈ سنکونا کی چھال سے نکالا جاتا ہے - نقرس مین استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۴ گرین سے ۸ گرین تک -
**کوی ہن** - یہ الکالائیڈ سنکونا کیالی سایا کے درخت کی چھال سے نکالا جاتا ہے -
تپ وبائی مین استعمال کرتے ہین
مقدار خوراک - ایک گرین سے ۵ گرین تک -
**کوی ہن ٹیانیٹ** - کونین سلفیٹ اور ٹانک آسڈ کا مرکب ہے یہ ایک بے مزہ کونین ہے جو بچون کو استعمال کرا سکتے ہین -
مقدار خوراک - ایک گرین سے ۴ گرین تک -

**کوی نن سالٹ** - نمک کونین -

**کوی نین سلفیٹ** - یہ کونین سنکونا کی چھال سے نکالی جاتی ہے - دافع بخار ہے -

مقدار خوراک - ایک گرین سے ۱۰ گرین تک -

**کوی نن سیالی سلیٹ** - کونین سلفیٹ اور سوڈیم سیالی سلیٹ کا مرکب ہے - شدید وجع مفاصل اور حمائے مطبقہ مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ایک گرین سے ۵ گرین تک -

**کوی نن فارمیٹ** - فارمک آسڈ اور کونین کا مرکب ہے -

مقدار خوراک - ایک گرین سے ۵ گرین تک -

**کوی نن فری سٹریٹ** - آہن کوی نن - اور سٹرک آسڈ کا مرکب ہے تقویت کے لئے استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک -

**کوی نن گلی سرو فاسفیٹ**

کیالسیم گلی سرو فاسفیٹ اور کونین ہیڈرو کلورڈ کا مرکب ہے -

مقدار خوراک - ۲ گرین سے ۸ گرین تک -

**کوی نن لیاکٹیٹ** - لیاکٹک آسڈ اور کونین کا مرکب ہے اس کو زیر جلد استعمال کرتے ہین -

$\frac{1}{10}$ کے سولیوشن کی پچکاری سوزاک مین کرتے ہین -

**کوی نن ہیڈرو برومڈ کونین سلفیٹ**

اور برومیم برومائڈ کا مرکب ہے۔
مقدار خوراک۔ ایک گرین سے ۵
گرین تک۔
عصبی درد وغیرہ مین استعمال کرتے ہین
**کوی نن ہیڈرو کلورائڈ ہیڈروکلورک**
آسڈ اور کوی نن کا مرکب ہے۔
کوی نن سلفیٹ کے مانند خواص اور
فوائد ہین۔ پانی مین بخوبی حل ہوجاتا ہے
مقدار خوراک۔ ایک گرین سے
۱۰ گرین تک۔
**کوی نن ہائی پوفاسفائٹ**
کوی نن سلفیٹ اور کیلسیم ہائی پوفاسفائٹ
کا مرکب ہے اس کو سوڈیم ہائی پوفاسفائٹ
پوٹاسیم ہائی پوفاسفائٹ کے ساتھ
ملا کر سل مین استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ایک گرین سے ۵
گرین تک۔

**کوی نوسال**۔ دیکھو مضامین کتاب ہذا
**کوی نولن**۔ دیکھو مضامین کتاب
**کوی نینٹ**۔ کوی نک آسڈ کا
نمک۔
**کیاپسل**۔ جیلاٹن جو ایک قسم کا سریش
ہے۔ (دیکھو بیان جیلاٹن) اُس کی
گول جوف دار گولیان ہوتی ہین
جس مین کریہ الطعم (بد مزہ) ادویات
بھر کر استعمال کرتے ہین۔
**کیاپسلز**۔ جمع ہے کیاپسل کی (دیکھو
بیان)
**کیاپسی سن**۔ راتینج زیتی یعنے ال
دار روغن ہے جو سرخ مرچ سے نکالا جاتا
ہے۔ قصور ہاضمہ مین استعمال کرتے ہین
اور خارجاً بطور مقابلہ کنندہ سوزش
(کونٹر اری ٹینٹ) ہے۔
مقدار خوراک ۱/۲ گرین سے ۱/۸

گرین تک -

**کیاپ سی کم** - (عربی) فلفل احمر - (فارسی) سرخ مرچ (اردو) لال مرچ

**کیاٹاپلازما** - دیکھو بیان پولٹس -

**کیالی ٹکن** - ایک قسم کا قابض جوہر ہے جو کتھے مین پایا جاتا ہے -

**کیاجی پٹ آئیل** - کائی پٹی کا تیل ملیلو کا لو کاڈن ڈرن کے درخت کے پتون سے یہ روغن نکالا جاتا ہے - یہ درخت ملے آرچی پیلی گو مین ہوتا ہے ورد وغیرہ کے مقامون پر خارجاً استعمال کرتے ہین اور اندرونی قولنج مین مستعمل ہے -

مقدار خوراک - ½ گرین سے ۲ گرین تک

**کیارامل** - ایک قسم کا رنگ ہے جو شکر کو جلانے سے بنتا ہے شربتون وغیرہ کو رنگ دینے کے لئے استعمال کرتے ہین -

**کیازین** - ڈائیلوٹ سلفیورک آسڈ دودھ مین ملایا جائے تو وہ منجمد ہو جائے گا - اس منجمد مرکب کو کاربونیٹ آف سوڈا مین حل کرکے ۲۴ گھنٹے تک رکھ چھوڑین بعد ازان اس مین پھر ڈائیلوٹ سلفیورک آسڈ ملائین اور جو چیز تہ مین بیٹھ جائے اسے الکحل اور ایتھر مین حل کرکے خشک کرلین یہی کیازین ہے -

کیازین اور جبن سے پنیر مین صرف اتنا ہی فرق ہے کہ پنیر مین چکنائی ہوتی ہے اور کیازین مین نہین ہوتی -

**کیازین آئنٹمنٹ** - دیکھو مضامین کتاب -

**کیازین کیالسیم فاسفیٹ** - کیلشیم فاسفیٹ - (دیکھو بیان) اور کیازین کامرکب ہے -

**کیاسٹر آئیل** - (عربی) روغن بیدالخیر (اردو) ارنڈی کا تیل -

**کیاسٹر آئیل املشن** - روغن بیدالخیر کا املشن (دیکھو بیان)

**کیاسٹوریم** - جند بیدستر -

**کیاسکوفرن** - دیکھو مضامین کتاب -

**کیاسکیارا** - دیکھو بیان اکسٹراکٹ کیاسکیارا سگریڈا -

**کیاسکیارا اکسٹراکٹ** دیکھو بیان اکسٹراکٹ کیاسکیارا سگریڈا -

**کیاسکیارا سگریڈا** - دیکھو بیان اکسٹراکٹ کیاسکیارا سگریڈا -

**کیاسکیارا سگریڈا بارک** - دیکھو بیان اکسٹراکٹ آف - کیاسکیارا سگریڈا -

**کیاسکیارن** - دیکھو بیان کیاسکےرن -

**کیاسکےرن** - دیکھو مضامین کتاب -

**کیاسل سوپ پاوڈر** - سفوف صابون -

**کیاشے** - نشاستہ کے مدور جوف دار غلاف ہوتے ہین جنہین تلخ اور کسیلے ادویات بھر کر کھلاتے ہین -

**کیافین** - یہ اکالائڈ قہوے سے نکالا جاتا ہے - مدر ہے درد سر وغیرہ مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ایک گرین سے ۵ گرین تک -

کیافین سٹرس - کیافین سٹرک آسڈ کا اثر ڈالنے سے
بنتا ہے - کیافین کے مانند خواص و فوائد ہین -
مقدار خوراک ۲ گرین سے ۱۰ گرین تک -

کیافین سوڈیم سیالی سلیٹ - کیافین اور
سوڈیم سیالی سلیٹ کا مرکب ہے - کیافین کے بدل مین
اسکی جلدی پچکاری کرتے ہین -
مقدار خوراک ۲ گرین سے ۱۵ گرین تک -

کیافینوسوڈیم سیالی سلیٹ دیکھو بیان
کیافین سوڈیم سیالی سلیٹ -

کیاک ٹینا - یہ جوہری رس گرانڈی فلورس سے
نکالا جاتا ہے جو امریکہ مین پایا جاتا ہے -
تقویت دل کے لئے استعمال کرتے ہین -

کیاکک سیا - سوء مزاج -

کیالابارین - دیکھو بیان الیسرن

کیالاسایاکورڈیل - مفرح
شربت ہے جو سنکونا کے الکالائڈ سے
بنایا جاتا ہے -

کیالاکس - دیکھو مضامین کتاب -

کیالامس - (عربی)، بچ (اردو) بچ

کیالامس اکسٹراکٹ - (عربی)
رُب وج - رُب اگر ترکی (اردو)
رُب بچ -
بدہضمی اور قراقر معدے کے لئے
مفید ہے - سیال رب کی خوراک
۵ منم سے ۱۵ منم -

کیالسیائی کاربونس
کیالسیم کلورائیڈ پر سوڈیم کلورائیڈ کا
اثر ڈالنے سے بنتا ہے - جلے ہوئے
مقامون مین بیرونی استعمال کرتے
ہین اور منجن بنانے مین بھی مستعمل ہے
مقدار خوراک - ۱۰ گرین سے
۶۰ گرین تک -

کیالسائینڈ مگنے سشیا
یہ وزنی مگنیشیا ہے جو مگنیزیم کاربونیٹ کو

جلانے سے بنتا ہے دافع ترشی
اور ملین ہے۔ بچون کو استعمال
کراتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے
۲۰ گرین تک۔
کیلسیم۔ ایک قسم کی دہات ہے
جو چونے مین پائی جاتی ہے۔
کیلسیم آئی اوڈائڈ۔ بجھا ہوا چونہ
اور فرس آئی اوڈائڈ کا مرکب ہے
آتشک مین استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ایک گرین سے
۵ گرین تک۔
کیلسیم آکسائڈ۔ بے بجھا چونہ۔
کیلسیم برومائڈ۔ کیلسیم کاربونیٹ
اور ہائیڈرو برومائڈ کا مرکب ہے
صرع اور رعشہ مین استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۱۰ گرین سے ۳۰
گرین تک۔
کیلسیم پر آکسائڈ۔ دیکھو مضامین
کتاب۔
کیلسیم ڈائی آکسائڈ۔ دیکھو مضامین
کتاب۔
کیلسیم سالٹ۔ کیلسیم کا نمک
مثلاً کیلسیم برومائڈ۔ کیلسیم آئی اوڈائڈ
وغیرہ۔
کیلسیم سالٹس۔ نمکیات کیلسیم۔
کیلسیم سلفائیڈ۔ کیلسیم سلفیٹ
کوئلے اور نشاستے کو باہم ملا کر جلانے
سے حاصل ہوتا ہے اس کو اندرونی
پھوڑے پھنسیون کی رکاوٹ کے لئے
استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۱/۴ گرین سے ایک
گرین تک۔
کیلسیم سلفیٹ۔ یہ دوا قدرتاً

بصورت جب سم پائی جاتی ہے -

کیا لسیم فاسفیٹ - کیا لسیم کلورائڈ اور سوڈیم فاسفیٹ کا مرکب ہے

الکساح ڈہڈیون کا بیڈول ہوجانا، مین استعمال کرتے ہین اور کیمیکل فوڈ مین بھی ملاتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک -

کیا لسیم فرولیا کٹو فاسفیٹ دیکھو بیان کیا لسیم فرو فاسفولیاکٹیٹ

کیا لسیم فلورائڈ - ایک سفید سفوف جو پانی مین حل نہین ہوتا -

مقدار خوراک - ½ گرین سے ۱ گرین تک -

کیا لسیم کاربڈ - چونہ اور کوک کو برقی چولہے مین گداخت کرنے سے بنتا ہے - کیا لسیم کاربڈ پر جب پانی ڈالتے ہین تو اُس مین سے ایک قسم کا گیاس نکلتا ہے جب وہ گیاس جلایا جاتا ہے تو ایک بہت تیز روشنی پیدا ہوتی ہے - چنانچہ سیکلون کی اور موٹرون کی قنادیل اسی سے روشن ہوتی ہین -

کیا لسیم کاربونیٹ - دیکھو بیان کیا لسیائی کاربونس -

کیا لسیم کلورائڈ - کیا لسیم کاربونیٹ پر ہیڈر وکلورک ایسڈ کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے - معدہ اور آنتون کے جریان خون مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک -

کیا لسیم کاربہیڈرو فاسفیٹ

کیالسیم فاسفیٹ ورہیڈرو کلورک ایسڈ کا مرکب ہے
کیالسیم گلی سروفاسفیٹ گلی سروفاسفارک
ایسڈ اور چونہ کا مرکب ہے۔ نیوراس تھینیا
(کمزوری اعصاب بوجہ ضعف دماغ)
(کمزوری ہونا) مین استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۲ گرین سے
۱۰ گرین تک۔
کیالسیم ہائی پوفاسفائیٹ۔
فاسفورس اور چونے کا مرکب ہے
کمزوری مین استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۳ گرین سے
۱۰ گرین تک۔
کیالسیم ہیڈراکسڈ۔ بجھایا
ہوا چونا۔
کیال کیولی۔ حصاۃ پتھری۔
کیالمن ڈیولا آنی سی نالسٹ
دیکھو بیان اکسٹراکٹ آف کیالمن ڈیولا

کیالومل۔ مرکیورک سلفیٹ اور
سوڈیم کلورائیڈ کو گرم کرکے تصعید کرنے سے
بنتا ہے بطور مبدل اور مسہل استعمال
کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ½ گرین سے
۵ گرین تک۔
کیالومیلال۔ دیکھو مضامین
کتاب۔
کیالی سیاکارڈیل۔ کونین
سلفیٹ۔ سنکونی ڈن سلفیٹ
سنکونن سلفیٹ۔ الکسارہ ویاٹک کا
مرکب ہے۔
مقدار خوراک ۲ ڈرام۔
کیامفر۔ کافور۔
کیامفر پلاسٹر۔ کافور سے بنایا ہوا
پلاسٹر۔
کیامفر مونوبرومیٹ۔ برومین کا

اثر کا نور پر ڈالنے سے بنتا ہی سکون منوم ہے
مقدار خوراک - ۳ گرین سے ۸
گرین تک -
کیا مفر مونو بروميٹا - دیکھو
کیا مفر مونو برومیٹ -
کیا مفورک آسڈ - دیکھو بیان
آسڈ کیا مفورک -
کیا موما ئیل - (عربی) زہر البابونج
(فارسی) گل بابونہ -
کیا نا ین ٹیا ینٹ - دیکھو مضامین
کتاب -
کیا دی لی - جوف -
کیرا ٹائی ٹس - دیکھو بیان کے رے
ٹائی ٹس -
کے رے ٹائی ٹس - التہاب القرنیۃ
کے ریز - (عربی) نخر العظام -
(اردو) ہڈیون کا گل جانا یا مردار

ہو جانا -
کی لوگرام - ایک کی لوگرام
مساوی ہے - دو پونڈ ۲ ½ اونس کے
کی لی ڈونیم - یہ درخت یورپ
اور امریکہ مین ہوتا ہے -
کی نو پو ڈیم - یہ درخت امریکہ
مین ہوتا ہے -
کی نوٹروپن - دیکھو مضامین
کتاب -
کیوب آئیل - (فارسی)
روغن کبابہ (اردو) کباب چینی کا تیل
بطور انٹی سپٹک سوزاک مین
استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۵ منم سے ۲۰
منم تک -
کیوبر یا جو - ایس پی ڈاس
پرما کیوبرا جو کے درخت کی چھال

ہے۔ یہ درخت جنوبی امریکہ مین ہوتا
ہے۔ تلخ مقوی اور دافع بخار ہے
ٹنکچر یا سیال رس اس کا استعمال
کرتے ہین ۔

**کیوبک سنٹی میٹر** ۔ اسم کا ایک
مکعب سنٹی میٹر ہوتا ہے ۔

**کیوبے بن** ۔ یہ ایک قسم کا
جوہر ہے جو کبابہ سے نکالا جاتا
ہے ۔

**کیوریہ** ۔ ایک قسم کا اکسٹراکٹ
ہے جو اس ٹرک زمین پیاک لی فیرا
کی چھال سے بنایا جاتا ہے اسکو بطور
ہائیوڈرمک کز ادمین استعمال
کرتے ہین ۔

مقدار خوراک ۔ ۱/۲۰ گرین سے
۱/۴ گرین تک ۔

**کیومیارن** ۔ یہ جوہر ٹانکا بین سے
نکالا جاتا ہے ۔
ٹانکا بین عام طور سے ناس کے بیج
مشہور ہین عطریات مین استعمال
کرتے ہین ۔

## باب کاف فارسی

**گائی ٹر** ۔ گھیگھا ۔ گولر ۔

**گاڈ وال** ۔ دیکھو مضامین کتاب

**گاز** ۔ مزیل العفونت ادویات مین
ململ کے کپڑے کو تر کرکے سکھا لیتے
ہین اُسی کو گاز کہتے ہین ۔ اِسے
زخمون پر بطور مندمل باندھتے ہین ۔

**گاسی ہیم ریزی نائیڈ** ۔ ایک
قسم کی رال ہے جو درخت کپاس سے
نکالی جاتی ہے ۔

**گال آئنٹمنٹ** ۔ مرہم مازو ۔

بواسیر میں استعمال کرتے ہیں۔

گال اسٹون۔ (فارسی) سنگ مرارہ (اردو) صفراوی پتھری

گالاک ٹوز۔ ملک شگر یعنے دودھ کی شکر پر آب آگندہ حموضات کا اثر ڈالنے سے ایک قسم کی شکر حاصل ہوتی ہے۔ اُس کو گالاک ٹوز کہتے ہیں۔

گال ستھے ریا۔ دیکھو بیان آئیل آف گال ستھے ریا۔

گال ستھے ریا آئیل۔ دیکھو بیان آئیل آف گال ستھے ریا۔

گالک آسڈ۔ یہ آسڈ ٹانک آسڈ سے بنایا جاتا ہے (دیکھو بیان)، قابض ہے اندرونی جریان خون میں استعمال کرتے ہیں۔

مقدار خوراک: ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک۔

گالی ہن۔ دیکھو مضامین کتاب۔

گرام۔ ۱۵ گرین کا ایک گرام ہوتا ہے۔

گریپ۔ اس کا دوسرا نام ان فلوان زا ہے۔ دیکھو بیان انفلوان زا۔

گرنڈیلیا۔ گرنڈیلیا روبس ٹا کے درخت کے پتے ہیں۔ یہ درخت شمالی امریکہ کے پہاڑوں میں پایا جاتا ہے۔ دمہ اور گلر کھانسی میں استعمال کرتے ہیں۔

اس کا سیال رب استعمال کیا جاتا ہے۔

گرنڈیلیا روبس ٹا۔ دیکھو بیان گرنڈیلیا۔

گریپ شگر۔ دیکھو بیان گلوکوز۔

گرین۔ نصف رتی۔

گرین سوپ - روغن زیتون پر کاسٹک پٹاس کا اثر ڈالنے سے یہ صابون بنتا ہے لینیمنٹم سیا پولس بنانے مین مستعمل ہے -

گلائی کوسوریا - ذیابیطس شکری

گلاس اشٹمک - معدے کا پیچ مین اینٹھ جانا -

گلاس ول - یہ کانچ کا صوف ہوتا ہے - تیزاب وغیرہ چھان نے کے لئے مستعمل ہے -

گلاکوما - ایک قسم کا موتیا بند ہے جس مین نظر کم یا زائل ہوجاتی ہے -

گلانڈ - غدود -

گلانڈیوبرکل - ٹیوبرکیولوسز یعنے مادہ سل کی وجہ سے گلٹیون کا پیدا ہونا -

گلوبیولارے ٹن - ایک قسم کا جوہر ہے جو گلوبیولے ریا الی پم (دیکھو) سے نکالا جاتا ہے -

گلوبیولن - ایک قسم کا پروٹیڈ خون مین پایا جاتا ہے -

گلوبیولے ریا لی پم - ایک قسم کی جنگلی سنا ہے - جو یورپ مین ہوتی ہے -

گلوبیولے ریا ولگیرس - ایک قسم کی جنگلی سنا ہے جو یورپ مین ہوتی ہے -

گلوبیولے رن - دیکھو مضامین کتاب -

گلوٹن - آٹے کو پانی مین بھگو کر اُس مین کا نشاستہ نکال لیا جائے تو جو شے کہ لسدار اور چپ چپی باقی رہ جاتی ہے اُسکو گلوٹن کہتے ہین -

گلوکوز - اسکا دوسرا نام گریپ شکر اور

ڈکسٹروز بھی ہے۔ ایک قسم کی شکر ہے جو انگور۔ نشاستہ ڈکسٹرن (دیکھو) سے نکالی جاتی ہے معمولی شکر سے اس مین شیرینی کم ہے۔

**گلوکوسائیڈ**۔ ایک قسم کے قلمی مرکبات ہین جو نباتات مین پائے جاتے ہین اور انکا لائیڈ کی طرح اکثر زہریلے ہوتے ہین۔ جب پانی مین اس کے ہمراہ حموضات القلی۔ خمیرات ملائے جاتے ہین تو گلوکوسائیڈ کے اجزا علیحدہ ہوکر گلوکوز اور کسی دوسری چیز مثلاً الکحل آلڈی ہیڈ یا فینال وغیرہ مین مبدل ہوجاتا ہے۔

**گلومی نفرائی ٹس** گردے کے مالپگ بن کا ورم۔

**گلیٹ**۔ سوزاک مزمن۔

**گلی سرال ٹرپ سن**۔ گلیسرن جس مین ٹرپ سن بھی ہو (دیکھو)۔

**گلی سرال جیلاٹن پروٹارگال**۔ گلی سرین۔ جیلاٹن اور پروٹارگال کا سولیوشن ہے۔

**گلی سرن**۔ چربی پر القلی یعنے القلی کا اثر ڈالنے سے یہ بنتا ہے۔ بطور مُرخّی جلد پر لگاتے ہین اسکا اندرونی استعمال ملین ومزلق ہے مقدار خوراک۔ ایک ڈرام سے ۲ ڈرام تک۔

**گلی سرن ٹراگاکیا نتھا**۔ کتیرا گوند اور گلی سرن کا مرکب ہے گولیان وغیرہ بنانے مین استعمال کرتے ہین۔

**گلی سرن سوپ**۔ وہ صابون جس مین چربی وغیرہ کے علاوہ

گلی سرن بھی ہو۔

**گلی سرول آف اسٹارچ۔**
گلیسرین اور نشاستے کا مرکب ہے۔

**گلی سرول جیلاٹن پروٹارگال۔**
گلیسرین جیلاٹن اور پروٹارگال (دیکھو بیان) کا مرکب ہے۔

**گلی سروجیلاٹن پروٹارگال۔**
گلیسرین جیلاٹن اور پروٹارگال (دیکھو بیان) کا مرکب ہے۔

**گلی سروفاسفارک آسڈ۔** گلیسرین اور فاسفارک آسڈ کو گرم کرنے سے بنتا ہے مقوی اعصاب ہے۔
مقدار خوراک۔ ۵ منم سے ۱ منم تک۔

**گلی سروفاسفیٹ۔** مرکب گلی سروفاسفارک آسڈ۔

**گلی سروفاسفیٹ آف آئرن**
فرک سلفیٹ کا اثر بیریم گلی سروفاسفیٹ پر ڈالنے سے تیار ہوتا ہے بکلوروسز (دیکھو بیان) اور انیمیا یعنی کمی خون میں استعمال کرتے ہیں۔
مقدار خوراک۔ ایک گرین سے ۵ گرین تک۔

**گلی سروفاسفیٹ آف۔ اسٹرکنین۔** اسٹرکنین اور گلی سروفاسفارک اسڈ کا مرکب ہے۔ عام کمزوری میں استعمال کرتے ہیں۔
مقدار خوراک۔ $\frac{1}{60}$ گرین سے $\frac{1}{30}$ گرین تک۔

**گلی سروفاسفیٹ آف پوٹاسیم۔**
کیالسیم گلی سروفاسفیٹ اور پوٹاسیم کاربونیٹ کا مرکب ہے۔ کیالسیم گلی سروفاسفیٹ کے مانند خواص و فوائد ہیں۔
مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک۔

گلی سرو فاسفیٹ آف سوڈا

دیکھو بیان سوڈیم گلی سرو فاسفیٹ۔

گلی سرو فاسفیٹ آف سوڈیم

دیکھو بیان سوڈیم گلی سرو فاسفیٹ۔

گلی سرو فاسفیٹ آف کوی نن

دیکھو بیان کوی نن گلی سرو فاسفیٹ۔

گلی سرو فاسفیٹ آف کیلسیم

دیکھو بیان کیلسیم گلی سرو فاسفیٹ۔

گلی سرو فاسفیٹ آف لائم۔

دیکھو بیان کیلسیم گلی سرو فاسفیٹ۔

گلی سرو فاسفیٹ آف مگنزیم

مگنزیم کاربونیٹ اور گلی سرو فاسفارک ایسڈ کا مرکب ہے۔ خواص و فوائد دیگر مرکبات گلی سرو فاسفیٹ کے مانند ہیں۔

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک۔

گلی سرو فاسفیٹ آف میانگانیز۔

میانگانیز کاربونیٹ اور گلی سرو فاسفارک ایسڈ کا مرکب ہے۔ دیگر مرکبات گلی سرو فاسفیٹ کے مانند خواص و فوائد ہیں۔

مقدار خوراک۔ ایک گرین سے ۵ گرین تک۔

گلی سرو فاسفیٹ آف میانگنیز

دیکھو بیان گلی سرو فاسفیٹ آف میانگانیز۔

گلی سرو فاسفیٹ آف۔

میانگنیزیم۔ دیکھو بیان گلی سرو فاسفیٹ آف میانگانیز۔

گلی سرو فاسفیٹس۔ مرکبات گلی سرو فاسفارک ایسڈ مثلاً گلی سرو فاسفیٹ آف آئرن اور گلی سرو فاسفیٹ آف کوی نن وغیرہ۔

گلی سرول۔ گلی سرن کا دوسرا

نام ہے ۔

**گلی سٹیل اسیٹک آسڈ**
سلفیورک آسڈ اور کیالسیم اسی ٹیٹ
کو مقطر کرنے سے بنتا ہے ۔

**گم** ۔ (عربی) صمغ (اردو) گوند ۔

**گم اکیشیا** ۔ (عربی) صمغ عربی ۔
(اردو) ببول کا گوند ۔

**گم ایلی می** ۔ ایک قسم کے جنگلی
بادام کا درخت جو جاوہ میں ہوتا ہے
اُس سے یہ نکلتا ہے ۔
جلدی امراض مزمنہ میں بطور مرہم
لگاتے ہیں ۔

**گم ٹراگاکیانتھا** ۔ کتیرا گوند ۔

**گم ٹراگیاکیانتھا کمپونڈ** ۔
کتیرا گوند ۔ نشاستہ ۔ صمغ عربی ۔
شکر کا مرکب ہے ۔

**گم ڈامر** ۔ سیاہ ڈامر ۔ یہ ایک قسم
کی رال ہے جو درخت کتانے ریم اسٹرگھم
سے نکلتی ہے ۔ یہ درخت جنوبی ہند
میں ہوتا ہے ۔ وارنش بنانے میں
استعمال کرتے ہیں ۔

**گم ریزنس** ۔ رال دار گوند ۔

**گنوریا** ۔ سوزاک ۔

**گوائی نڑ گیگھا گلہر** ۔

**گوائیک** ۔ اس کا دوسرا نام گوائیکم
ریزن بھی ہے ۔ یہ رال گوائیکم آفی سی
نیل کے درخت سے نکلتی ہے بطور
مسہل اور مدر استعمال کرتے ہیں ۔
مقدار خوراک ۔ ۵ گرین سے
۱۵ گرین تک ۔
نوٹ ۔ ڈاکٹر خلیل خیر اللہ صاحب نے
اس کا عربی ترجمہ راتینج خشب الانبیا تحریر
کیا ہے ۔

**گوٹ** ۔ نقرس ۔

گوگرد ۔ گندھک ۔

**گولارڈ اکسٹراکٹ** ۔ لائکر پلمبائی سب اسی ٹس فورٹ کا دوسرا نام ہے لڈ اسی ٹیٹ ۔ لڈ آکسڈ (مرداسنگ) اور آب مقطر کا مرکب ہے ۔ اسکو ڈائیلوٹ یعنے آب آگندہ کرکے تسکین اور قبض کے لئے جلد پر لگاتے ہین ۔

**گولڈ برومائڈ** ۔ طلا یعنے سونا اور برومین کا مرکب ہے صرع اور اختناق الرحم مین استعمال کرتے ہین ۔

مقدار خوراک ۔ ۱/۲ گرین سے ۱/۱ گرین تک ۔

**گولڈن سیل** ۔ اس کا دوسرا نام ہیڈراسٹس کناڈنسز بھی ہے ۔ دیکھو بیان ہیڈراسٹس کناڈنسز

**گونوسان** ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

**گوئی اک** ۔ دیکھو بیان گوائیک ۔

**گوئی اے سن** ۔ یہ ایک قسم کا الکالائیڈ ہے جو گوائیکم ریزن سے نکالا جاتا ہے (دیکھو بیان گوائیک)

**گوئی اے کال** ۔ دیکھو مضامین کتاب ۔

**گوئی اے کال پوٹاسیئم سلفونیٹ** ۔ دیکھو بیان گوئی اے کال سلفونیٹ آف پوٹاسیئم مضامین کتاب ۔

**گوئی اے کال کاربونیٹ** دیکھو مضامین کتاب ۔

**گیاس آئیل** ۔ وہ معدنی روغنات جو گیاس بنانیکے لئے استعمال کئے جاتے ہین ۔

**گیاسٹرائی ٹس** ۔ (عربی) التہاب المعدہ (فارسی) سوزش معدہ ۔

**گیاسٹرال جیا** ۔ وجع المعدہ ۔

گیاسٹرک - معدی -
گیاسٹرک السرئز - زہہائے معدہ -
گیاسٹرک ٹانک - مقوی معدہ -
گیاسٹرک جیوس - رطوبت معدہ -
گیاسٹرک کہتار - زکام معدہ -
گیاسٹرک کوہی زن - تنگی معدہ -
گیاسٹرک ہای پراس تھےزیا - معدے کا ذکی الحس ہونا -
گیاسٹروان ٹس ٹی نل - متعلقہ معدہ و امعا -
گیاسٹروان ٹس ٹی نل فرمن ٹےشن - تخمیر معدہ و امعا -

گیاسٹروان ٹےرا ی ٹس - (عربی)، التہاب المعدہ و امعا - (فارسی) سوزش معدہ و امعا (اُردو) پیٹ اور آنتوں کی جلن -
گیالک اسڈ - دیکھو بیان گالک اسڈ -
گیالی گا آفی سی نالس - یہ درخت یورپ مین ہوتا ہے - بطور مولد شیر مستعمل ہی اسکے اکسٹراکٹ کی خوراک ۸ گرین سے ۱۵ گرین تک ہے -
گیامیوج - عصارۂ ریوند - فرفیران
گیان گرین - کسی حصۂ جسم کا مردار ہو جانا -
گیورانا - بال لی ناکوبا تا کے درخت کے بیجون کا سفوف ہے - درخت مذکور برازیل مین ہوتا ہے -

کیا فین کے مانند خواص و فوائد ہین۔ دردِ سر مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۱۰ گرین سے ۶۰ گرین تک۔

**گیورانن**۔ اس کا دوسرا نام کیا فین ہے۔

# باب اللام

**لائی سال**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**لائی سوفارم**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**لائیف روٹ**۔ اس کا دوسرا نام ٹرے لی سیو آریس البکی ہے درخت مذکور امریکہ مین ہوتا ہے بطور معرق اور مدر استعمال کرتے ہین۔

**لائیکر**۔ دیکھو بیان سولیوشن۔

**لائیکر اموونیا**۔ اس کا دوسرا نام سولیوشن آف امونیا ہے۔

**لائیکر پوٹاش**۔ کاسٹک پوٹاش (دیکھو بیان) کو آب مقطر مین حل کرنے سے تیار ہوتا ہے۔ مدر اور دافع ترشی ہے۔

مقدار خوراک۔ ۱۰ منم سے ۳۰ منم تک۔

**لائیکر پوٹاسی آرسی نائی ٹس**

اس کا دوسرا نام لائیکر آرسی نی کے لس بھی ہے۔ سم الفار۔ پوٹاشیم کاربونیٹ لیونڈر کمپونڈ اور آب مقطر کا مرکب ہے۔ تقویت کے لئے استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۲ منم سے ۸ منم تک۔

**لائیکر فرائی کلورڈ۔ اسٹرانگ**

سولیوشن آف فیرک کلورائیڈ
اور آب مقطر کا مرکب ہے جالب الدم
اور قابض ہے۔ بیرونی فیارن لی جالٹس
روکیھو بیان اور لیارن جائی ٹس
(التہاب الحنجرہ) مین استعمال
کرتے ہین۔ اور داخلاً بدہضمی اور
اسہال مین مفید ہے۔
مقدار خوراک ۔ ۲ منم سے
۵ امنم تک ۔

لائیکر کاربولس ۔ کولتار یعنے
قطران سعدلی کا ایک مرکب ہے
جلدی امراض مین استعمال کرتے ہین ۔

لائیکر کاکسی ۔ کوچنیل یعنے قرمزدانہ
سے بنایا ہوا لائیکر ہے رنگ دینے
کے لئے استعمال کرتے ہین ۔

لائیکر کری سولس کمپونڈ ۔
(ریوس پی) کری سالی لک آسڈ
لنسیڈ آئیل (روغن کتان) کاسٹک
پوٹاش الکحل اور آب مقطر کا مرکب
ہے۔ بطور مزیل عفونت بیرونی استعمال
کرتے ہین ۔

لائی کو پوڈیم ۔ لائیکو پوڈیم کلے
دی ٹم کے درخت کا تخم ہے۔ درخت
مذکور یورپ اور ایشیا مین ہوتا ہی
بعض ادویات کی گولیان بنانیکے لئے
استعمال کرتے ہین۔ اور پھوڑون
وغیرہ پر بھی چھڑکتے ہین ۔

لائی کورس رسے ڈیاٹاکا ۔
یہ درخت امریکہ مین ہوتا ہے ۔

لائیم ۔ چونہ ۔

لارڈ ۔ (عربی) شحم الخنزیر (اردو)
سور کی چربی ۔

لارل لیوز ۔ یہ درخت غار کے
پتے ہین اسہال اور آتشک مین اندرونی

استعمال کرتے ہین۔
لارنجائی ٹس۔ (عربی) التہاب الحنجرہ (فارسی) سوزش حنجرہ (اردو) نرخرے کی سوزش۔
لارن جیل۔ حنجری۔
لارنجیل السرز۔ زخم حنجری۔
لارنجیل پاپیلوما۔ حنجرے مین چھوٹی چھوٹی رسولیون کا پیدا ہونا۔
لارنگس۔ حنجرہ۔
لارے ٹن۔ دیکھو مضامین کتاب۔
لازنجز۔ اقراص۔
لامی ام۔ اس درخت کے پھول کو بطور حابس الدم استعمال کرتے ہین۔
لامی نم البم۔ اس کے ٹنکچر کو بطور حابس الدم استعمال کرتے ہین۔
لاونڈر آئیل۔ دیکھو بیان آئیل آف لاونڈر۔
لپ ٹان ڈرن۔ ایک قسم کی رال ہے جو لپ ٹان ڈرا درخت کے درخت سے نکلتی ہے۔ یہ درخت امریکہ مین ہوتا ہے۔ مدر صفرا ہے۔ مقدار خوراک۔ ½ گرین سے ۲ گرین تک۔
لپرا بیاسی لی۔ (عربی) جراثیم جذام (اردو) جذام کے کیڑے۔
لپروزی۔ جذام۔
لپروسی۔ جذام۔
لپرولن۔ دیکھو مضامین کتاب۔
لکوڈ سیال۔
لکوڈ اکسٹراکٹ سیال رب۔

لکوڈ پیڑ و لاٹم۔ روغن پیڑ و لیم
دیکھو بیان کو مقطر کرنے سے تیار
ہوتا ہے۔ رخاوت کے لئے جلد
پر لگاتے ہین۔ خوشبو دار روغنات
بنانے کے لئے بطور زمین عطریات
استعمال کرتے ہین۔

لکوڈ پیارافن۔ دیکھو بیان
لکوڈ پیڑ و لیم۔

لکوڈ سوما ٹوز۔ دیکھو بیان
سوما ٹوز۔

لکوڈ کاربالک آسڈ۔
۹۰ حصے کاربالک آسڈ مین ۹ حصے
آب مقطر ملانے سے بنتا ہے۔

لکوڈ ویاز ولی منٹ۔ دیکھو بیان
ویاز ولی نٹم۔

لکوئڈ اکسٹرکٹ آف لکورس
سیّال رب اصل السوس۔ بطور
مخرج بلغم استعمال کرتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ½ ڈرام سے
ایک ڈرام تک۔

لکوئڈ اکسٹراکٹ آف مالٹ
سیّال رب شعیر۔ دیکھو بیان
اکسٹراکٹ آف مالٹ۔

لکوئڈ اسبر۔ سلارس۔ میعہ سائلہ۔
دیکھو بیان اسٹوراکس۔

لکوید پیڑ و لاٹم۔ دیکھو بیان
لکوڈ پیڑ و لاٹم۔

لکورس۔ (عربی)، اصل السوس
(ہندی)، ملٹھی۔

لکورس روٹ۔ (عربی)
اصل السوس (ہندی)، ملٹھی۔

لکوی فائیڈ کاربالک آسڈ۔
دیکھو بیان لکوڈ کاربالک آسڈ۔

لمبے گو۔ (عربی)، وجع القطن (فارسی)

درد کمر۔
**لمفیا ٹک گلانڈز**۔ غدد ولمفاویہ۔
**لنسیڈ**۔ (عربی) بزرکتان (فارسی) تخم کتان (اُردو) السی۔
**لنسیڈ آئیل**۔ (عربی) روغن کتان (اُردو) روغن السی۔
**لنٹ**۔ لمف۔
**لنی منٹ**۔ (فارسی) روغن مالش (اُردو) مالش کا تیل۔
**لنیمنٹس**۔ جمع ہے لینیمنٹ کی۔
**لوبے لیا**۔ یہ درخت لوبیلیا انفلے ٹا کے پتے ہیں جو امریکہ میں ہوتا ہے۔ دمہ میں استعمال کرتے ہیں۔ مقدار خوراک۔ ۳ گرین سے ۱۰ گرین تک۔
**لوبیلیا لیوز**۔ دیکھو بیان لوبے لیا۔
**لوکوموٹر اٹاکسیا**۔ بے قاعدہ حرکت۔ لڑکھڑانا۔
**لوکوموٹر اٹاکسی**۔ دیکھو بیان لوکوموٹر اٹاکسیا۔
**لیاپس ہی ما ٹی ٹس**۔ حجر الدم یہ ایک قسم کا سرخ پتھر ہے جسمین آہن بصورت فرک آکسائڈ موجود ہے۔ بطور حابس الدم استعمال کرتے ہیں۔
**لیارنجیل**۔ دیکھو بیان لارنجیل۔
**لیارنجیل پاپل لوما**۔ دیکھو بیان لارنجیل پاپل لوما۔
**لیا سارزپیسٹ**۔ دیکھو مضامین کتاب۔
**لیاکٹیٹ آف مگنیزیم**۔ کیالسیم لیاکٹیٹ اور مگنیزیم سلفیٹ کا مرکب ہے۔ بطور ملین استعمال کرتے ہیں۔

مقدار خوراک - ۵ اگرین سے ۴۵
گرین تک -
لیاکٹک آسڈ - یہ تیزاب
شگر آف ملک یعنے دودھ کی شکر
سے نکالا جاتا ہے - اس کو بیرونی
مرض لیوپس (دیکھو بیان) مین
لگاتے ہین -
لیاکٹوز - دیکھو بیان ملک شگر -
لیاکٹیوکے ریم - لیاکٹیوکاویروسا
درخت کا ہوا کی افیون ہے -
کھانسی اور بیخوابی مین استعمال
کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۵
گرین تک -
لیاک ری مل سیاک -
(عربی) دمعی (فارسی) کیسہ اشک
(اردو) آنسو کی تھیلی -

لیاک سلفر - اس کا دوسرا نام
سلفر پریسی پٹیٹڈ ہے - (دیکھو بیان
سلفر پریسی پٹیٹڈ) -
لیان ٹانا یرازی لین سز -
یہ درخت برازیل مین ہوتا ہے -
لیان سٹ - ایک طبی رسالہ ہے
لیالولن - دیکھو بیان اڈیس لیانی
لی بانال - دیکھو مضامین کتاب -
لی پولن - دانے دار سفوف ہے
جو درخت ہیومیولس لیوپیولس کے خشک
ثمر سے نکالا جاتا ہے - منوم اور مسکن ہے
مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۲۰
گرین تک -
لیتھارج - مرداسنج - مرداسنگ -
لی تھیا سز - (عربی) تکون
حصاة البول (اردو) پیشاب مین
پتھری کا پیدا ہونا -

لی تھیا پپرمنٹ واٹر - لی تھیا ملا ہوا عرق نعناع -

لی تھیئیم - یہ ایک ملائم چاندی کے مانند سفید دہات ہے -

لی تھیئیم برومڈ - لی تھیئیم کاربونیٹ اور ہیڈروبرومک آسڈ کا مرکب ہے پوٹاسیئم برومڈ کے مانند اس کے بھی خواص و فوائد ہین -

مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک -

لی تھیئیم بنزوئیٹ - بنزوئک آسڈ اور لی تھیئیم کاربونیٹ کا مرکب ہے مزیل العفونت اور مدر ہے سوزش مثانہ اور سوزاک مین مفید ہے -

مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۵ گرین تک -

لی تھیئیم سالٹ - نمک لی تھیئیم مثلاً لی تھیئیم سٹرس وغیرہ -

لی تھیئیم سٹریٹ - سٹرک آسڈ اور لی تھیئیم کاربونیٹ کا مرکب ہے - نقرس اور وجع مفاصل مین استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ۵ گرین سے ۱۰ گرین تک -

لی تھیئیم فارمی ایٹ - فارمک آسڈ اور لی تھیئیم کاربونیٹ کا مرکب ہے - تقویت کے لئے استعمال کرتے ہین -

مقدار خوراک - ایک گرین سے ۵ گرین تک -

لی تھیئیم فارمیٹ - دیکھو مضامین کتاب -

لی تھیئیم فاسفیٹ - فاسفارک آسڈ اور لی تھیا کا مرکب ہے -

لی تھیئم کاربونیٹ - یہ لی پی
ڈولائیٹ " سے نکالا جاتا ہے -
جو ایک قسم کا فلزہے - بطور مدر
استعمال کرتے ہین -
مقدار خوراک - ۲ گرین سے
۵ گرین تک -
لی تھیئم کوی نیٹ - کوی نک آسڈ
اور لی تھیئم سٹریٹ کا مرکب ہے -
لی تھی میا - خون مین یورک آسڈ
(دیکھو بیان) زیادہ ہو جانا -
لیٹر - فرانس کا پیمانہ ہے جو
برابر ہے ۱۹۶ء ۳۵ سیال
اونس کے -
لیڈ - (عربی) سرب (فارسی)
سیسہ -
لیڈ آکسیڈ - مرداسنج - مرداسنگ -
لیڈ اسی ٹیٹ - اسی ٹک آسڈ
اور مرداسنگ کا مرکب ہے -
قابض ہے بیرونی استعمال کرتے ہین -
لیڈ پلاسٹر - مرداسنگ روغن
زیتون اور پانی کا مرکب ہے -
بطور مرہم پارچے پر لگا کر اتصال
زخم کے لئے لگاتے ہین -
لیڈ نائٹریٹ - آب آگ تدہ
نائٹرک آسڈ مین سیسے کو حل
کرنے سے بنتا ہے -
لے زنگس - حنجرہ -
لی سی تھن - چربی مین گلی سرن
اور مختلف قسم کے چربی آسڈز
یعنے شحمی حموضات (چربی کے تیزاب)
شامل ہوتے ہین اور یہ آسڈ
جب گلی سرن کے ساتھ ملتے ہین
تو اس مرکب کو گلی سرائیڈ کہتے ہین
لی سی تھن بھی ایک قسم کا گلی سرائیڈ

ہے جو حیوانی اعضا مین عموماً اور
منح یعنے مغز، اعصاب، کریوات الدم
(چھوٹے چھوٹے خون کے کیسے)
اور زردی بیضۂ مرغ وغیرہ مین خصوصاً
پایا جاتا ہے۔

**لیوپس**۔ ایک مرض کا نام ہے
جس مین جلد یا جھلیون کے اندر ایک
نئی قسم کے ذرات پیدا ہو کر اصلی
ساختون کو کہاتے چلے جاتے ہین۔

**لیوپس اری تھی ماٹوسس**
اس مرض مین فاسد ذرات جلد
کی سطح مین پیدا ہو کر پہلے سرخ رنگ
کر دیتے ہین اور آخر کار اصلی ساختونکو
کھا کر داغ بنا دیتے ہین۔

**لیوپلی لن** ۔۔۔ دیکھو بیان
لی پیولن۔

**لیوکوریا**۔ سیلانِ رحم۔

**لیوکوسائی تھیمیا**۔ خون کے
سفید ذرات کا زیادہ ہونا اور
غدودون کا بڑہنا۔

**لیوکیمیا**۔ (عربی) دم الابیض (اُردو)
خون کے سفید ذرات کا زیادہ ہونا۔

**لے ویو لوز**۔ ایک قسم کی شکر
ہے جو میوون مین پائی جاتی ہے۔

# باب المیم

**مائی اِکسٹراکٹ**۔ (عربی)
مائی رُب (اُردو) پانی سے بنا ہوا
رب۔

**مائی ٹنکچر ر ویرب**۔ ریوند کا
وہ ٹنکچر جو پانی سے بنایا گیا ہو۔

**مائی رُب**۔ دیکھو مائی اکسٹراکٹ

**مائی رابولن انڈ کیم**۔ (عربی)

ہلیلج اصفر (فارسی) ہلیلہ زرد (ہندی)
پیلی ہڑ۔

**مائی سولیوشن**۔ مائی محلول۔

**مائی کرو آرگیانزم**۔ وہ باریک باریک جراثیم جو بذریعہ خوردبین نظر آتے ہیں۔

**مارسٹ ریال**۔ دیکھو مضامین کتاب۔

**مارش میالو**۔ گل خیرو خطمی

**مارفن**۔ یہ الکلائیڈ افیون سے نکالا جاتا ہے۔ منوم و مسکن ہے
مقدار خوراک۔ ۱/۸ گرین سے ۱/۴ گرین تک۔

**مارفن سلفیٹ**۔ مارفن اور ڈائیلوٹ سلفیورک ایسڈ کا مرکب ہے۔ منوم و مسکن ہے
مقدار خوراک۔ ۱/۸ گرین سے ۱/۴ گرین تک۔

**مارفن ہیڈرو کلورڈ**۔ مارفن پر ڈائیلوٹ ہیڈرو کلورک ایسڈ کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے۔ منوم اور مسکن ہے۔
مقدار خوراک۔ ۱/۸ گرین سے ۱/۴ گرین تک۔

**مارفی جی نن**۔ ایک قسم کا جوہر ہے جو مارفیا سے نکالا جاتا ہے۔

**مارفیا**۔ مارفن کا دوسرا نام ہے۔ دیکھو بیان۔

**مارفیا سلفس**۔ مارفن سلفیٹ کا دوسرا نام ہے۔ دیکھو بیان۔

**مارفیہ**۔ مارفن کا دوسرا نام ہے۔ دیکھو بیان۔

**مارگوسن**۔ یہ ایک قسم کا الکلائڈ ہے جو نیم کی چھال میں ہوتا ہے۔

**ماروہال** - اس کا دوسرا نام ماروآل
ہے - دیکھو مضامین کتاب -

**ماس آف مرکیوری** - اس کا دوسرا
نام ہائی لولا ہائیڈ رار جرمی بھی ہے -
سیماب - گلقند - اور سفوف اصل السوس
کا مرکب ہے -
مقدار خوراک - ۳ گرین سے
۸ گرین تک -

**مالٹ** - شعیر (جو) جب گرمی اور
تری کے اثر سے اُگنے لگیں یعنی اُنمین
مولکے پیدا ہون تب اُن کو بھون
لین تو اُسکو مالٹ کہتے ہین اسکو
شراب وسرکہ وغیرہ بنانے مین استعمال
کرتے ہین -

نوٹ - ہندوستان مین بوزہ
بھی اسی طریق پر تیار کی جاتی ہے -

**مالٹ اکسٹراکٹ** - رُبِ مالٹ
دیکھو بیان مالٹ -

**مالٹوپپسن** - مالٹ اور
پپسین کا مرکب ہے -

**مالٹوز** - وہ شکر جو جوہر ڈیاسٹیز
کا (دیکھو بیان) اثر ڈالنے سے
بنتی ہے -

**مالک آسڈ** - یہ ایک چمکدار
جوہر ہے جو سیب اور دوسرے
میوؤن مین ہوتا ہے -
خناق وبائی مین بطور آبشار استعمال
کرتے ہین - ٹارٹارک آسڈ کے مطابق
خواص و فوائد رکھتا ہے -
مقدار خوراک - ایک گرین سے
۵ گرین تک -

**مالخولیا** - سوداوی جنون ظن و
فکر کا باطل ہو جانا -

**مالی کیول** - ذرہ ترکیبی -

مانع اجراے خون - خون کے جاری ہونے کو روکنے والی شئے

مانع تخمیر - جو شئے خمیر پیدا کرنیکو مانع ہو -

مانع تولید ریم - جو شئے پیپ پیدا کرنے کو مانع ہو -

مانع تولید حصاۃ - جو شئے پتھری پیدا کرنے کو مانع ہو -

مانع جریان خون - جو شئے اجراے خون کو مانع ہو -

مانع خناق وبائی - جو شئے کہ خناق وبائی کو مانع ہو -

مانع دم - خون کو روکنے والی دوا -

مانع عرق - پسینہ روکنے والی دوا

مانع غشیان بحری - جہازی متلی کو روکنے والی دوا -

مانگنوریا - سوزاک کو روکنے والی دوا -

مترادف - ہم معنی مثلاً دیجع اور ورد ایک دوسرے کے مترادف الفاظ ہین -

متسع الحدقہ - حدقہ کو پہیلانے والی دوا -

متسع ظروف دموی کیسہ خون کو پہیلانے والی دوا -

مٹرائی ٹس - (عربی) التہاب الرحم (فارسی) سوزش رحم -

مجرای البول - پیشاب کی نالی -

محافظ - حفاظت کرنیوالا -

محرک - حرکت دینے والی دوا -

محرک جگر - جگر کو حرکت دینے والا -

محرک قلب - دل کو حرکت

دینے والی دوا۔

محلل تحلیل کرنے والی دوا۔

محللات تحلیل کرنے والے ادویات۔

مخدر۔ بے حس کرنے والی دوا۔ سُن کرنے والی دوا۔

مخرج بلغم۔ بلغم کو خارج کرنیوالی دوا۔

مخرج صفرا۔ صفرا خارج کرنیوالی دوا۔

مخرج کرم امعا۔ آنتوں سے کیڑے خارج کرنیوالی دوا۔

مدر۔ اندری جلاب۔ پیشاب لانے والی دوا۔

مدر حیض۔ حیض جاری کرنیوالی دوا۔

مدری ویرٹ۔ فرسیون کی ایک قسم ہے جو امریکہ مین پیدا ہوتی ہے اسکے جیساندہ یا جوشاندے کو قلت طمث مین استعمال کرتے ہین۔

مدریاٹک۔ (عربی) اتساع الحدقہ (اردو) پتلی کو پھیلانے والی دوا۔

مدریاٹکس۔ جمع ہے مدریاٹک کی۔

مڈریاسز۔ پتلی کا پھیلنا۔

مرازمس۔ غذا کی کمی کے سبب سے قواے جسمانیہ کا باطل ہونا۔

مرخی۔ رخاوت یعنے ڈھیلاپن پیدا کرنے والی دوا۔

مرکیورس اسی ٹیٹ سیماب اور اسیٹک ایسڈ کا مرکب ہے آتشک مین استعمال کرتے ہین۔ مقدار خوراک۔ $\frac{1}{4}$ گرین سے ایک گرین تک۔

مرکیوریس کلورائڈ۔ اس کا دوسرا نام کیالومل ہے۔

(دیکھو بیان)

مرکیورک آئی او ڈڈ- اس کا دوسرا نام ریڈ مرکیورک آئی اوڈائیڈ بھی ہے- مرکیورک کلورائیڈ اور پوٹاسیم آئی اوڈائیڈ کا مرکب ہے- داخلاً آتشک مین استعمال کرتے ہین- اور علاج حیوانات مین زیادہ تر مستعمل ہے-

مقدار خوراک- $\frac{1}{32}$ گرین سے $\frac{1}{12}$ گرین تک-

مرکیورک آکسڈ- مرکیورک نائٹریٹ کو گرم کرنے سے بنتا ہے- اس کا مرہم آتشک مین استعمال کرتے ہین- اندرونی استعمال بہت کم ہوتا ہے-

مقدار خوراک $\frac{1}{16}$ گرین سے $\frac{1}{4}$ گرین تک-

مرکیورک آکسی سائی نائیڈ- مرکیورک سائی نائیڈ اور مرکیورک اوکسائڈ کا مرکب ہے- بطور انٹی سپٹک بیرونی استعمال کرتے ہین-

مرکیورک بائی کلورڈ- دیکھو بیان مرکیورک کلورائیڈ-

مرکیورک سالٹ- نمک سیماب-

مرکیورک سلفٹ سیماب اور سلفیورک آسڈ کا مرکب ہے- دواءً استعمال نہین کیا جاتا بلکہ بیٹری مین برقی قوت پیدا کرنے کے لئے ہے-

مرکیورک کلورائیڈ- شبہرم سلیمانی-

مرکیورک سلفیٹ- نمک خوردنی اور مگنیز پر آکسائیڈ کا مرکب ہے-

اس کی مختلف قسم کی طاقت کا سولیوشن بناکر بطور انجکشن بیرونی استعمال کرتے ہین -

مرکیورک کلورڈ - دیکھو بیان مرکیورک کلورائیڈ -

مرکیورک کلورڈ سولیوشن - محلول مرکیورک کلورائیڈ - دیکھو بیان -

مرکیوری - (عربی) زیبق (فارسی) سیماب (اردو) پارا -

مرکیوری آئینٹمنٹ - مرہم سیماب -

چربی اور سیماب کا مرکب ہے - آتشک مین بطور مرہم لگاتے ہین -

مرکیوری آکسی سائی نائیڈ - اس سیماب کے مرکب کو کروسیو سبلی میٹ کے بدل زیر جلد آتشک مین استعمال کرتے ہین - ایک کو ۵ ہزار کی طاقت کا محلول سوزاک اور آشوب چشم مین مفید ہے -

مرکیوریال - دیکھو مضامین کتاب -

مرکیوری اسی ٹیٹ - دیکھو بیان مرکیورس اسی ٹیٹ -

مرکیوری الی لی نیٹ - دیکھو مضامین کتاب -

مرکیوری بالی کلورائڈ - دیکھو بیان مرکیورک کلورائیڈ -

مرکیوری برو ہڈ - مرکیورک نائٹریٹ اور پوٹاسیم برومائڈ کا مرکب ہے -

مرکیوری سلکسی نیٹ - سکسی نک آسڈ (عامض کہربا) اور سیماب کا مرکب ہے - سفید سفوف جو نارمل سیلائین سولیوشن

ر دیکھو بیان ہین حل ہوتا ہے۔
مقدار خوراک۔ ¼ گرین سے
½ گرین تک۔
**مرکیوری سکسی نی ٹڈ**۔ دیکھو معنا مین
کتاب۔
**مرکیوری سیالی سلیٹ**۔
سیالی سلک آسڈ اور مرکیورک کلورائڈ
کا مرکب ہے۔ مزیل عفونت اور
دافع آتشک ہے۔ بیرونی استعمال
کرتے ہین۔
**مرکیوری کلورڈ**۔ دیکھو بیان
مرکیورک کلورڈ۔
**مرکیوریل آئنٹمنٹ**۔ دیکھو بیان
مرکیوری آئنٹمنٹ۔
**مری**۔ غذا کی نالی۔
**مزمن**۔ (فارسی) کہنہ (اُردو)
پُرانا۔

**مزمن برائٹس ڈزیز**۔ کہنہ ورم
مجاری کلیہ۔ گردون کی نالیون کا
پُرانا ورم۔
**مزیل العفونت**۔ دافع تعفن۔ بدبو
پیدا کرنے والے جراثیم کو دور
کرنے والی دوا۔
**مزیل العفونت آلات البول**
اعضائے پیشاب مین بدبو پیدا
کرنے والے جراثیم کو دور کرنیوالی
دوا۔
**مزیل عفونت امعا**۔ آنتون مین
بدبو پیدا کرنے والے جراثیم کو دفع
کرنے والی دوا۔
**مسٹرد**۔ (فارسی) خردل (اُردو)
رائی۔
**مسیچیورا**۔ (عربی) ممزیج (اُردو)
چند دوائین ملایا ہوا مرکب۔

مسمری امراض۔ پھیلنے والے امراض۔
مسکن۔ تسکین دینے والی دوا۔
مسکن اعصاب۔ اعصاب کو تسکین دینے والی دوا۔
مسکن الالم۔ تکلیف کو تسکین دینے والی دوا۔
مسکن اوجاع۔ درد کو سکون دینے والی دوا۔
مسکیولر۔ عضلاتی۔
مسکیولر ریومیاٹزم۔ عضلاتی وجع مفاصل۔
مسوٹان۔ دیکھو مضامین کتاب۔
مشتہی۔ اشتہا یعنے بھوک پیدا کرنے والی دوا۔
مصلح۔ اصلاح کرنے والی دوا۔
مصعّد۔ تصعید کی ہوئی یعنی اڑائی ہوئی دوا۔
معدنی حموضات۔ وہ تیزاب جو معدنی اشیا سے بنتے ہیں۔ مثلاً سلفیورک آسڈ یا نائٹرک آسڈ وغیرہ۔
مفرح۔ فرحت دینے والی دوا۔
مقام مجرای الریم۔ پیپ جاری ہونے کی جگہہ۔
مقامی مخدر۔ کسی خاص مقام کو سُن کرنیوالی دوا۔
مقئی۔ قے آور دوا۔
مقئیات۔ جمع ہے مقئی کی۔
مقوی اعصاب۔ اعصاب کو طاقت دینے والی دوا۔
مقوی اعضائے رئیسہ۔ دل۔ جگر۔ دماغ کو طاقت دینے والی دوا۔

مکسچر۔ دیکھو بیان مسچیورا۔
مکسی ڈی ما ایک مزمن مرض
ہے جس مین تہائی رائیڈ گلانڈ
بیحس ہو کر اُس کی وہ بافتین جو
لفیات کو باہم ملاتی ہین بیکار
ہو جاتی ہین۔
مکعب۔ وہ جسم جس مین عرض و
طول اور موٹائی ہو۔
مکعب فٹ۔ وہ جسم جسکا طول
ایک فٹ اور عرض ایک فٹ
اور حجم ایک فٹ ہو۔
مگرین۔ صداع نصفی شقیقہ
مگرے ین۔ دیکھو مضامین
کتاب ب۔
مگنیزیم۔ یہ ایک قسم کی سفید نرم
دہات ہے جو جلنے سے بہت
ہی منور شعلہ دیتی ہے۔

مگنیزیم آکسائڈ۔ اس کا دوسرا نام
لائٹ میگنیشیا بھی ہے۔
لائیٹ مگنیشیم کاربونیٹ کو جلانے سے
بنتا ہے۔ دافع ترشی وملین ہے۔
بچون کو استعمال کراتے ہین۔
مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے
۳۰ گرین تک۔
مگنیزیم اسٹی ریٹ۔ دیکھو مضامین
کتاب ب۔
مگنیزیم اولی ایٹ۔ اولی اک ایسڈ
پر مگنیزیم آکسائڈ کا اثر ڈالنے سے
بنتا ہے۔
مگنیزیم پر آکسائڈ۔ دیکھو مضامین
کتاب ب۔
مگنیزیم سلی کیٹس۔ ایک قسم کی مٹی
ہے جو تماکو کے پائپ بنانے کے لئے
استعمال کی جاتی ہے۔

اور بعوض بسمتھ سب نائٹریٹ اسہال
مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ایک ڈرام سے
۴ ڈرام تک۔

مگنیزیم سلفیٹ۔ اس کا دوسرا نام
ایپسم سالٹ ہے۔ "کی سی رائٹ" نامی
ایک قسم کی معدنی شئے سے بنایا جاتا ہے
اس کے استعمال سے مائی اسہال
آتے ہین۔

مقدار خوراک۔ بدفعات ½ ڈرام سے
۲ ڈرام تک۔ یکباری ۲ ڈرام سے
۴ ڈرام تک۔

مگنیشیم کاربونیٹ۔ دیکھو بیان
مگنیشیا کاربونس۔

مگنیشیم کلورائڈ۔ اس مگنیشیا کے مرکب کو
بطور مسہل استعمال کرتے ہین۔

مگنیزیم گلی سرو فاسفیٹ۔ دیکھو
گلی سرو فاسفیٹ آف مگنیزیم۔

مگنیزیم لیاکٹیٹ۔ کیالسیم
لیاکٹیٹ اور مگنیزیم سلفیٹ کا
مرکب ہے۔ تلیین شکم کے لئے
استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۱۵ گرین سے
۴۵ گرین تک۔

مگنیزیم ہیڈراکسڈ۔ مگنیزیم سلفیٹ
اور سوڈیم ہیڈراکسڈ کا مرکب
ہے۔ سم الفار کے زہرخوردگی
مین استعمال کرتے ہین۔

مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے
۲ ڈرام تک۔

مگنیشیا۔ مگنیزیم آکسڈ کا
دوسرا نام ہے۔

مگنیشیا آکسڈ۔ دیکھو بیان
مگنیزیم آکسڈ۔

مگنی شیا اَٹ سیرا آلبا۔ مگنیشا
اور سفید موم کا مرکب ہے۔
مگنی شیا سلفیٹ۔ اس کا
دوسرا نام ایسم سالٹ بھی ہے دیکھو
بیان مگنیزیم سلفیٹ۔
مگنی شیا کاربونس۔ مگنیزیم سلفیٹ
اور سوڈیم کاربونیٹ کا مرکب ہے۔
دافع ترشی اور ملین ہے۔
مقدار خوراک۔ ۵ گرین سے ۳۰
گرین تک۔
ملاگا وائین۔ ایک قسم کی شراب
کا نام ہے
ملسّا واٹر۔ برگ بادرنجبویہ۔ قشر لیمون
جوز بویہ۔ دارچینی۔ تخم نفل۔ رکتی فائیڈ
اسپرٹ اور پانی کو معطر کرنے سے
حاصل ہوتا ہے۔ خوشبو دینے کے لئے
استعمال کرتے ہیں۔

ملک شگر۔ دودھ کی شکر۔ دیکھو
بیان شگر آف ملک۔
ملیریا۔ تپ وبائی۔
ملی گرام۔ برابر ہے ۰٫۰۱۵ سیال
اونس کے۔
ملی لیٹر۔ برابر ہے ۰٫۰۳۵۲
سیال اونس کے۔
ممیت جراثیم۔ جراثیم کو فنا
کرنے والی دوا۔
ممیت کرم امعا۔ آنتوں کے
کیڑوں کو مارنے والی دوا۔
منتھا آروینسز۔ (عربی)
نعناع الہند (فارسی) نو دیج ہندی
(اُردو) پودینہ ہندی۔
منتھال۔ جوہر پودینہ۔
یہ جوہر آئیل آف منتھا پپرٹیہ (روغن
نعناع الفلفلی) سے نکالا جاتا ہے۔

محرک اور کاسر ریاح ہے اندرونی استعمال کرتے ہین اور مقامی درد کا دافع ہے۔
مقدار خوراک۔ ½ گرین سے ۲ گرین تک۔
منتھال پنسل۔ منتھال کے بنے ہوئے قلمین۔
منتھال کیا مفر۔ منتھال یعنے جوہر پودینہ اور کافور کا مرکب ہی۔
مندمل۔ زخم بھرنے والی دوا۔
منشور نما۔ سہ پہلو۔
منشی۔ نشہ پیدا کرنے والی دوا۔
منقبض ظروف الدم۔ کیسہ خون کو سکیڑنے والی دوا۔
منم۔ ایک قطرے کے برابر ہے۔
منورے جیا۔ کثرت حیض۔
منوم۔ نیند لانے والی دوا۔
منومات۔ جمع ہے منوم کی۔

منیرل آئیل۔ پٹرولیم کا دوسرا نام ہے۔
دیکھو بیان پٹرولیم۔
منیرل اسڈس۔ معدنی حموضات۔
منیرل واٹر۔ ولایت کے بعض خاص چشمون کا پانی جسکو دوا استعمال کرتے ہین۔
موتھ واش۔ منہ دہونیکا عرق۔
مورنگواولی فیرا۔ سہجنہ یونگے کا جھاڑ۔
مولد شیر۔ دودہ پیدا کرنیوالی دوا۔
مونو بروم کیا مفر۔ کیا مفر مونو برومیٹ (دیکھو بیان) کا دوسرا نام ہے۔
مونو کلورل انٹی پائی رن۔

دیکھو مضامین کتاب ۔

**میاگنیزیم کاربونیٹ** ۔ دیکھو بیان میگنیشیا کاربونس ۔

**میاگنیزیم کلورڈ** ۔ دیکھو بیان مگنیزیم کلورڈ ۔

**میالاگا وائین** ۔ دیکھو بیان ملاگا وائین ۔

**میالگ نٹ گروتھس** ۔ کلیدونی رسولی ۔

**میانڈی لک آسڈ** ۔ ایک قسم کا آسڈ ہے جو تلخ روغن بادام پر ہائیڈرو کلورک آسڈ کا اثر ڈالنے سے بنتا ہے ۔

**میانگانیز** ۔ ایک قسم کی بھورے رنگ کی دہات ہے ۔

**میانگانیز سلفیٹ** ۔ بلاک اوکسائد آف میانگنیز اور سلفیورک آسڈ کا مرکب ہے ۔ تقویت کے لئے ۵ گرین سے ۲۰ گرین تک استعمال کرتے ہیں ۔

**میانگنیز** ۔ دیکھو بیان میانگانیز ۔

**میانگنیز آئی اوڈائڈ** ۔ میانگانس کاربونیٹ اور ہائیڈروآئی اوڈک آسڈ کا مرکب ہے ۔ انیمیا میں استعمال کرتے ہیں ۔

**میانگنیز گلی سرو فاسفیٹ** ۔ دیکھو بیان گلی سرو فاسفیٹ آف میانگانیز ۔

**میانگنیز ہائی پو فاسفائیٹ** ۔ میانگانیز کاربونیٹ اور ہائی پوفاسفورس آسڈ کا مرکب ہے ۔ تقویت کیلئے استعمال کرتے ہیں ۔ معتدبہ خوراک ۔ ایک گرین سے ۲ گرین تک ۔

مینگنیزیم سلفیٹ - دیکھو بیان
مینگانیز سلفیٹ -
**مینگنیزیم کاربونیٹ** -
مینگانس سلفیٹ اور سوڈیم کاربونیٹ
کا مرکب ہے - کمی خون میں استعمال
کرتے ہیں -
**مینگنیزیم کلورائڈ** - مینگنیز اور
کلورین کا مرکب ہے - آتشک میں
استعمال کرتے ہیں -
**میان نائیٹ** - یہ جوہر خشت
سے نکالا جاتا ہے -
**میانیا** - (عربی جنون (یونانی)
مانیا -
**میتھافارم** - دیکھو مضامین
کتاب -
**میتھل آئی اوڈائڈ** - ہائیڈروکلورک
آسڈ گیاس کا اثر پوٹاسیم آئی اوڈائڈ
اور ان ہیڈرس میتھل الکحل پر ڈالنے سے
بنتا ہے - اس کا اثر آبلہ انگیز ہے -
**میتھل الکحل** - ایک قسم کا الکحل ہے
جو لکڑی کو مقطر کرنے سے حاصل
ہوتا ہے - منشی اور مسکن ہے -
**میتھل سیالی سلیٹ** - دیکھو بیان
سیالی سلک الیسٹر -
**میتھل کلورائیڈ** - ہیڈروکلورک ایسڈ
کا اثر میتھل الکحل پر ڈالنے سے تیار
ہوتا ہے - بطور مقامی بحس کنندہ
استعمال کرتے ہیں -
**میتھل کلورائڈ** - دیکھو بیان میتھل
کلورائیڈ -
**میتھل وائیولیٹ** - دیکھو مضامین
کتاب -
**میتھی لین بلو** - انی لین کا مرکب ہے
ور دمین سکون پیدا کرتا ہے -

عرق النسا عصبی درد۔ وجع مفاصل
اور گنٹھیا میں استعمال کرتے ہیں۔
مقدار خوراک۔ ایک گرین سے
۵ گرین تک۔

میتھی لیٹڈ اسپرٹ۔
یہ اسپرٹ جلانے کے کام آتی ہے
اور بیرونی استعمال کی دواؤں میں
ملاتے ہیں۔

میتھی لین بلو۔ دیکھو بیان
میتھی لن بلو۔

میٹا بولائزڈ۔ متغیر کیا ہوا۔

میٹا کری سال۔ یہ دوا
کری سائی لک آسڈ کا جز ہے
دیکھو بیان کری سائی لک آسڈ

میٹال۔ ایک قسم کا ڈیولوپر
(دیکھو بیان) ہے جو فوٹوگرافی
میں استعمال کرتے ہیں۔

می چلا۔ زرد چنپا۔

می را بولن انڈیکم۔ دیکھو بیان
مائی را بولن انڈیکم۔

میل فرن۔ دیکھو بیان اکسٹراکٹ
میل فرن۔

منیز کا چمچہ۔ مساوی ہے ہم سیال
ڈرام کے۔

منیزلس۔ خسرہ۔

میسن۔ یہ دوا کلمتھی کے آٹے سے
نکالی جاتی ہے۔

میلالن کاوری ڈسی فلورا۔
یہ درخت یورپ میں ہوتا ہے۔
کیا جوپٹ آئیل (دیکھو بیان) کے
مانند اس سے بھی ایک قسم کا روغن
نکالا جاتا ہے۔
یرانکائٹس دہوا کی نالیوں کی
شدید سوزش) میں استعمال

## ترجمہ تقریظ عالیجناب ڈاکٹر سی ین نایٹڈو صاحب مڈیکل افسیر

## ہز ہائینس دی نظام گورمنٹ میڈیکل سروس

مین نے "مخزن ادویۂ جدیدہ" مولفہ جناب سید عبد الرزاق صاحب کا خوشی کے ساتھ مطالعہ کیا مین اُنکو مبارکبا د دیتا ہون کہ اُنھون نے معلومات کے بے پایان سمندر کو ایک چھوٹے سے کوزہ مین بند کر دیا ہی بہر خوبی یہ کہ جو معلومات اسمین قلمبند کئے گئے ہین وہ کامل و اکمل اور مصنف کی تبحر علمی پر دال ہین جو اُنکو زمانۂ حال کے طبی ادب سے حاصل ہے اسمین شبہہ نہین کہ موصوف نے اپنے معلومات ضروریہ کا خالص خالص عطر پیش کیا ہے اور اس طرح عام مطب کرنیوالے اصحاب اور طلّاب کو انگریزی کتابون کے دفتر کے دفتر چھاننے کی دردسری سے مستغنی کر دیا ہی مین سمجھتا ہون کہ جہانتک مجھے معلوم ہے ہندوستان مین یہ اپنی قسم کی پہلی اشاعت ہے امراض اور اُنکے معالجات پر جو باب ہے وہ مبتلاشی کو مناسب دوا یا نسخہ کے انتخاب مین بڑی امداد دے گا بجاے اسکے کہ دوائونکی تفصیل کے صفحات مین بیماریون کے نام ڈھونڈنے کے لئے ورق گردانی کیجاے مین امید کرتا ہون کہ کتاب ہذا جن لوگون کے لئے لکھی گئی ہے اُنکے حق مین نہایت مفید ثابت ہو گی فقط

## تقریظ۔ عالیجناب ڈاکٹر سید عزیز الدین صاحب لیسن شیٹ لاہور میڈیکل کالج سابق پرسنل میڈیکل افیسر ہزاکسیلنسی امیر کبیر شمس الامرا نواب سر خورشید جاہ بہادر و مہتمم دواخانہ جات پائیگاہ

مجھے ایک عرصہ دراز سے اس امر کی تلاش تھی کہ ایک ایسا مکمل مجموعہ ادویات نو ایجاد یورپ اور امریکن بدست ہو۔ مگر جبکہ مین نے کتاب برکات عثمانیہ المعروف بہ مخزن ادویہ جدیدہ کی تدوین کی کیفیت سُنی اور اُس کتاب کے چند مسودات کو بھی دیکھنے کا موقع ہوا اُس وقت بحد شوق و انتظار اُسکے جلد طبع ہونیکا ہو گیا۔

الحمد للہ کہ مولف نے بحد محنت و جانفشانی اور علمی معلومات وافر سے اس (۱۴۰۰) جزو سو ورق کے مجموعہ کو تیار کیا جو اسوقت میری نظر کے سامنے ہی اگرچہ مین نے اس قسم کے انگریزی اور اُردو کتابین مطالعہ کین مگر اسکی ترتیب اور تکمیل نہایت عمدہ طریقہ سے کیگئی ہی جو قابل تعریف اور لائق قدر ہی۔

مؤلف کتاب جناب سید عبد الرزاق صاحب ایم ایس سی۔ آئی (لندن) نے جس عرق ریزی اور جانکاہی سے اس مجموعہ کو تالیف کیا ہی اُسکا پبلک کو ممنون و مشکور ہونا ضروری ہی اسلئے کہ طب کے اُردو لٹریچر مین ایک معقول اضافہ کیا ہی اور خصوصاً اطبا پر احسان کیا ہی مین مولف کی اس جانکاہ محنت پر مبارکباد دیتا ہون فقط

# تقریظ۔ عالیجناب حکیم احمد حسین صاحب سابق مدیر الشفاء راجپوتانہ

فہم انسانی بعینہٖ اسی طرح ترقی کرتی رہی ہے جس طرح شیرخوار بچہ ترقی کرتا ہوا انتہائی مدارج علمی تک پہنچ جایا کرتا ہے یا یوں کہو کہ ملکی و قومی ترقی ابتدائے آفرینش سے آجتک جس درجہ تک ترقی کر چکی ہے وہ بتدریج بڑھتی رہی ہے اور بڑھتی جائیگی۔ فطرتاً انسان غیر مطمئن پیدا کیا گیا ہے اور چونکہ اسکے اندر تعجب سے شوق جستجو اور حیرت سے عشق تلاش پیدا ہو کر بےچینی پیدا ہوتی رہی ہے اسلئے یہ آجتک باوجود جمادات کو ترقی دیکر اس سے نطق و حافظہ کا کام لیں اور آسمان کی برقی بجلی سے خدمت لینے اور ہوا میں مثل پرندوں کے نہیں بلکہ معہ اپنے سامان تفتیش کے اُڑنے اور اسی طرح سمندروں کے وسط میں سونے سے بھی مطمئن نہیں ہوا ہے۔ تہا لوجی قدیم میں تخت حضرت سلیمان علیہ السلام اور یداں وغیرہ کا تذکرہ ہے پانی کی تہہ میں بیٹھکر کھانا بچانے اور کاروبار کرنیکا تذکرہ نظر سے نہیں گذرا مگر آجکل یہ سب باتیں فہم انسانی کے مطابق کہی جاتی ہیں پس گذشتہ زمانہ کی فہم مشعل ہدایت آئندہ زمانے کے لئے ہوتی رہی ہے۔

سنہ ۱۹۰۳ء میں میں نے رسالہ الشفاء جاری کیا میرے تمام بزرگوں۔ دوستوں اور عزیزوں نے اسکی کمال قدردانی فرمائی رہین اُس علم دوست بزرگ مخدوم معظم و مکرم حکیم مولوی سید محب حسین صاحب افسر الاطباء سرکار عالی حیدرآباد دکن دام اقبالہٗ و جلالہٗ اللہ ملکہ کے احسانات کو کبھی فراموش نہ کروں گا جنھوں نے سارے حیدرآباد دکن

مشہور اطبا مین اسکو مشتہر کرکے میری حوصلہ افزائی کی تھی وہ رسالہ مین نے علوم جدیدہ وقدیمہ پر کافی طور سے غور کرنیکے بعد جاری کیا تھا۔ اور تمام ہم پیشہ بھائیون سے مین نے درخواست کی تھی کہ جبتک طب یونانی یا رسالے کے ساتھ ان دو سو ڈیڑھ سو سال کی دماغی ترقی کو شامل نہ کرینگے وہ کبھی زمانہ کی اس رفتار کا ساتھ نہ دیسکین گے اور جبتک ساتھ نہ چلین گے عزت حاصل نہ کرینگے۔

اب ان راگنیون کو کہ مامون رشید و ہارون رشید اور خلفاء عباسیہ و بنی امیہ نے بغداد و چند سار ہسپانیہ وغیرہ مین کیا کچھ کیا تھا تاریخی عظمت دل مین قائم کرنیکے لئے گاتے رہنا نہ سمجھو کہ بس فہم انسانی کی ترقی اُسی زمانہ مین ختم ہو چکی تھی جس زمانہ مین اسلامی سلطنت اور علوم وفنون تہ و بالا ہو گئے تھے۔ بلکہ عرب سے تمام علوم وفنون پھر ایسی سنگلاخ زمینون مین پھیل گئے جس کا نام اب یورپ رکھا گیا ہے۔ جرمن۔ فرانس۔ اٹلی انگلستان مین مدتون اسی پر عملدرآمد رہنے کے بعد پھر اس طبابت یا دیگر علوم عربیہ مین اضافہ ہونے لگا علوم ذہنیہ فلسفیہ۔ والہیات مین بیکن ڈیکارٹ ہیوم ہال برانش اور ہملٹن صاحب نے خواہ کتنی ہی جان کھپائی ہو ابھی تک اسلامی محققین سے زائد کوئی ترقی نہ ہوسکی کیونکہ اپنی تحقیقات اور اپنے آنکو معلوم کرنیکے لئے اپنی ہی فہم کا اجالا چاہیئے۔ ذہن خود ذہن دیکھ سکتا ہے اور کوئی سوائے خدائے کریم جل وعلا اسکو دیکھنے والا نہین پس اسکے لئے الہام اور تائیدات ربانیہ کی ضرورت تھی۔ مگر اور تمام مادی علوم مین بلاشک ترقی ہوئی یورپ کو یہ ترقی حاصل نہ ہوسکتی تھی اگر انکو یونانیون اور اسلامیون کی کمائی نہ مل جاتی کیونکہ

حروف والفاظ کی بمثل انسانی ایجادونے ہمیشہ پچھلی کمائیون کو محفوظ رکھا ہے اور فہم انسانی
دونون مین ان مدارج تک پہنچ جاتی ہے جہانتک کہ تومین صدیون مین پہنچی ہین انہین علوم
عربیہ کی بنیادون پر باب اور عمارتین اور منزلین کھڑی ہوگئین پس ہمکو بھی آدینے درجون مین
رہنا و پھران پر عمارتین بنانے کی ضرورت ہے۔ دیکھو صدہا نشانات اور
مصطلحات علمیہ کی بگڑی ہوئی صورتین ابتک بعینہ انگریزی و فرانسیسی و جرمنی علوم مین
موجود ہین۔

**برکات عثمانیہ** کو پڑھ کر بہت ہی جی خوش ہوا سبحان اللہ کیسی مفید اور
ہدایت بخش کتاب معظمی و محبی ڈاکٹر سید عبد الرزاق صاحب یم۔ ایس۔ سی۔
آئی (لندن)، ومبر برٹش فارماسیوٹکل کنفرنس نے لاجواب کتاب لکھی ہے جسمین بہت سے
بے مثل دلائل و براہین اس قسم کے ملتے ہین کہ عربی الفاظ نے انگریزی زبان کو وسیع
یا مکمل کیا ہی مثلاً ایرسا جسکو انگریزی آئی رس لکھا ہی اسکی نہایت عمدہ تشریح کی ہی سنٹل
(صندل)، کیرو فلائی (قرنفل) سیفرن (زعفران)، انیس (انیسون)، کیمفر (کافور)، وغیرہ
وغیرہ صدہا الفاظ تو ظاہر ہین جن سے معلوم ہوتا ہے کہ انکے لئے کوئی لفظ نہ تھا
یا انکی پیداوار نہ تھی یا ان کو معلوم نہ تھا کہ کیونکر انسے کام لیا جاتا ہے اہل عرب سے
میل جول ہونے پر صدہا اغذیہ و مصالحہ جات وادویہ وغیرہ کا استعمال معلوم ہوا ہوگا
مگر ایرس کے دریافت یا ورسائل کہ ایرسا کی بگڑی ہوئی صورت ہے بعینہ ایسی نئی
بات کہ جیسی بارک کا بیان مجھے مخزن ادویہ جدیدہ مین نکال کر بتلایا کہ دیکھو برک

صاحبِ مخزن نے ایک تلخ چہاں بخارون کے روکنے والی لکھی ہے اب جو کوئین کی تاریخ پڑھتے ہین تو کمال تعجب ہوتا ہے کہ سنکونا بارک جس بادشاہ کے نوبت بخار کو روک کر مشہور عالم ہوئی تھی وہ تو ایک نیا قصہ ہے اور صاحب مخزن اودیہ اس سے بہت پہلے کے ہین۔ ایسے بہت سے فوائدان باتون کے علاوہ جو بات سب سے زیادہ مجھے پسند آئی اور جن کا وجود اُردو کتب مین پایا ہی نہین جاتا یہ ہے کہ اول تو صاحب کتاب فہرست ہی نہین دیتے اور جو خیر کوئی فہرست گھڑی بھی تو ناکمل۔ ہرگز کسی کتاب خصوصاً طبابت کی کتاب کے جمیع مطالب وغیرہ کو تلاش کرنے مین کسی طرح ایک فہرست کافی نہین ہوسکتی۔ اسواسطے آدمی اگر کبھی کوئی کام کی بات پڑھ لے اور پھر جو اسے نکالنے کی ضرورت لاحق ہو تو تلاش کرتا کرتا حیران و پریشان ہوجاتا ہے مگر یاد نہین آتا کہ وہ مطلب کہان سے نکالے۔ فہرستون کے نہونے کا اُردو کتابون مین ایک بڑا تکلیف دہ مرض پھیلا ہوا ہے اس کتاب کو اہل علم چراغ ہدایت سمجھین۔ یہ کتاب جو ردیف وار بطور لغت لکھی گئی ہے اول تو بجائے خود فہرست ہی انگریزی الفاظ کو اُردو خط مین بصحت ادا کرنیکی کمال سعی کی ہے اسپر بھی انگریزی خط مین وہی لفظ انگریزی ہر مقام پر لکھدیا ہے پھر اور فہرستون کو لکھنے کی ضرورت محسوس ہونا تو ہندوستانیون کے لئے ایک دشوار امر تھا مگر نہین ہمارے فاضل دوست ڈاکٹر صاحب اس لغت کو ختم کرنے کے بعد جسمین آج سے تین چار سال قبل کے تمام جدید ترین مرکبات اور عجیب الاثر ادویات اور خفیہ و پیٹنٹ اودیات کے راز سربستہ جن سے لاکھون روپیہ کمایا جارہا ہے اور جو نہ صرف

ایلوپیتھی کے اقسام سے ہے بلکہ آرگے نوتھراپی اور سیرم تھراپی وغیرہ سب زمرہ کی ہین اور جدید ترین اثرات پرانی ادویہ کے اور نئی دوا جیسے جیسے آرگوٹن کا بدل برسی نک ایسڈ کا اپنے تمام افعال و خواص مین ہو بعض پرانی انگریزی دواؤن کے ایسے مرکبات کہ افعال و خواص کے ماہرین پھڑک جائین غرض کہ تمام جدید ترین انگریزی ادویات کے لغت جن سے بہت سے یونانی ادویات کے افعال و خواص پر روشنی پڑتی ہے) پھر ایک دوسری مفید لغت دی ہے جس کو بحرالجواہر جو ایک مشہور و مقبول طبابت عربی کی کتاب ہے کہنا چاہئے اس مین خواہ مرض کا نام تلاش کر و یا دوا کا یا افعال و خواص ادویہ مین کسی طبی اصطلاح کا سب کچھ معلوم ہو جائے گا۔

تیسری فہرست ادویہ بلحاظ افعال و خواص لکھی گئی ہے یعنی اسی لغت کی ترتیب پر مثلاً آپ نے اکسپکٹورنٹس (مخرجات بلغم) کی ادویہ جدیدہ معلوم کرنا ہین حرف الف مین نکال کر بالکل نئی اور عجیب و غریب مخرجات بلغم دیکھ لیجئے اگر اُردو مین بخار کی حرارت کم کرنے والی ادویات معلوم کرنا ہین کہ کہان کہان ہین تو حرف (ب) مین بخار کے کم کرنے والی یا بدبو رفع کرنے والی دواؤن کا پتہ نشان معلوم کر لو سبحان اللہ۔!

چوتھی اور پانچوین فہرست تو نہایت ہی مفید اور قابل مطالعہ و یاد داشت ہر ڈاکٹر کے لئے ہے۔ چوتھی مین بدل دوا یعنی جو انگریزی دوا بعوض کسی انگریزی دوا

سے کے استعمال کی جا سکتی ہے اور پانچوین فہرست متشابہ الاثر دواؤن کی ہے جیسے گلو بیولی رن کا سے فائن کے ہم افعال و خواص ہونا ۔ بہ یک نظر ایسے معلومات کا یاد ہونا نہایت مفید ہے ۔

چھٹی فہرست امراض کی ہے کہ ہر مرض کا نام خواہ عربی اصطلاح مین معلوم ہو یا انگریزی اسیکو بقاعدہ لغت نکال کر جس قدر جدید ترین مرکبات یا پیٹنٹ یا بالکل نئے معلوم کئے ہوئے ہو وہون یا حیوانی اعضاء کی رطوبتون یا سیرون مین معلوم کر لو۔ سانپ کے زہر اور حیوانی اعضا کے رسون اور بیکٹیریا لوجی کے دریافت کے بعد جس قدر سیرم حیوانات مختلفہ مین امراض کا وبائی زہر داخل کر کے بنائے گئے ہین ان کا پڑھنا خالی از منفعت نہین اور جس قدر یہ کتاب ڈاکٹرون بلکہ فاضل ڈاکٹرون کو مطالعہ اور مطب مین رکھنی ضروری ہے اُسی قدر بلکہ اُس سے زیادہ یونانیون طبیبون کے لئے ضروری ہے تاکہ اُنکی آنکھین کھلین کہ کس قدر ترقی علم الادویہ و علم العلاج و علم حفظان صحت مین ہو چکی ہے اور ہمارے بزرگون کی کس قدر دریافتون سے فائدہ اُٹھایا گیا ہے ۔

فاضل مُصنّف نے اس کتاب کو نہایت مستند انگریزی کتب و رسائل اور زمانہ حال کے مشہور عالم عربی و ترکی ڈاکٹرون اور قدیم اسلامی اطبّاء کی مصنفات سے جنکی تعداد ۳۰ کے قریب ہے استنباط کر کے لکھا ہے جنکے نام مصنف علّام نے لکھدئے ہین جن مین بعض کتابین تو صدہا کتب کا مجموعہ خیال کرنا چاہیے ۔

بالشت بھر سے چھوٹی ایک پاکٹ بُک اس قسم کی جدید ادویہ کی مارٹنڈیل اور ویسٹ کوٹ
کی اکسٹرا فارما کوپیا ہے جس کا وزن شاید اسکی قیمت دس روپیہ سے ہلکا ہے
گو بلحاظ فوائد بہت بڑا ہے مگر اس انگریزی کتاب مین ایسے عجیب معلومات
متعلقہ طبابت عرب و یونانی کہان! مجھے اس وقت یہ یاد آیا کہ جب مین دلی مین
بحالت طالب علمی زندگی بسر کرتا تھا اور اکمل الاخبار دہلی لکھا کرتا تھا تو حیدرآباد دکن
مین کلوروفارم کمیشن کام کر رہی تھی، جس نے آخر کار نہایت مفید معلومات متعلقہ کوکین
و کلوروفارم دریافت کئے تھے پس یہ سلطنت جس طرح اور علوم و فنون کی حامی
رہی ہے اُسی طرح اس سے طبابت کو بھی عظیم الشان فوائد پہنچے ہین کہ جن کا اثر
تمام کرۂ ارض پر پھیلا ہے۔

حیدرآباد کی کلوروفارم کمیشن کا نام تمام یورپ و امریکہ کے طبی لٹریچر مین مین نے
پڑھا ہے ایسی سلطنت کا کیمسٹ بلاشک ایسی عظمت و عزت کا مستحق تھا کہ وہ ایسی
فاضلانہ اور محققانہ کتاب لکھتا۔ ڈیڑھ ہزار صفحات کے قریب ضخیم کتاب خوشخط اور واضح
کاغذ مضبوط اور نفیس جسکی قیمت صرف سات روپیہ۔ اللہ پاک مصنف کو اس جانکاہ محنت کا
اجر جزیل عطا فرمائے۔ مین نے علالت مین جستہ جستہ فوائد اس کتاب کے قلم برداشتہ لکھدی ہین
نمونتاً اگر چند مضامین لطیفہ پر ریویو کرتا تو ریویو طول ہو جاتا۔ گرچہ یہی اچھا نہین لکھوں تو جن کیا لکھون کہ کسی
فاضل اہل قلم کی جانفشانی اور قومی و ملکی خدمت کی پوری داد نہ دینا بھی گناہ اور ملک کی بے رحمی ہے
جب مین بعض ریویو پڑھتا ہون تو گھبرا جاتا ہون کہ اس سے مصنف کو جانکاہ مصائب برداشت
کر کے کچھ لکھنے کو ایسے ملک مین کیونکر پیش کرنیکا حوصلہ ہو سکیگا کہ جس ملک مین اسکی محنتون کے

# تقریظ۔ رسالہ الشفا سیالکوٹ

برکات عثمانیہ المعروف بہ مخزن ادویہ جدیدہ کی ایک جلد دفتر شفا مین بغرض ریویو وصول ہوئی۔ اس کے مختلف مقامات کو بغور مطالعہ کیا الحمد للہ ملک مین اب قابل ڈاکٹرون اور لائق طبیبون کی توجہ اس طرف مبذول ہوئی ہی۔ کہ مختلف انگریزی اور عربی طبّی کتب کے تراجم اُردو زبان مین شائع کر کے ملک مین طبی معلومات کا ذخیرہ بڑھائین جسکی ملک کو ازحد ضرورت تھی ۔

اس کتاب کے مؤلف جناب ڈاکٹر سید عبد الرزاق صاحب۔ ایم۔ ایس۔ سی۔ آئی۔ (لنڈن) کیمسٹ خاص حیدرآباد دکن ہین ۔

فاضل مؤلف نے کوئی تیس سے زیادہ انگریزی۔ عربی فارسی مستند کتب اور مستند رسالہ جات سے مدد لیکر یورپ اور امریکہ کی تمام ادویات کو نہایت وضاحت کے ساتھ ردیف وار بیان کیا ہے۔ انکے ساتھ ساتھ علمی تجارتی مترادفات مصطلحات ماہیت۔ ماخذات۔ اجزائے ترکیبی۔ بنانے کی ترکیب وزن متناسبہ محللات۔ نقطہ گداخت نقیضات۔ افعال وخواص۔ طریق استعمال بمقدار خوراک وغیرہ کو بھی مفصل طور پر دکھلایا ہے پیٹنٹ ادویات کے سربستہ راز معہ ترکیب ساخت وطریق استعمال منکشف کر دیئے ہین۔ کتاب مین ایک فرہنگ بھی

شامل کر دیا گیا ہے جس مین روایت وار الفاظ اور آن کے عربی فارسی مترادفات اور اصطلاحات لکھکر شرح کر دی گئی ہین - آخر مین ایک فہرست امراض کی - دیگر ان کے ساتھ ساتھ متعلقہ ادویات درج کر دی گئی ہین - اور صفحات کا بھی حوالہ دیدیا گیا ہے - کتاب اپنی ظاہری خوبیون مین بھی تعریف کی مستحق ہے - لکھائی خوشخط چھپوائی عمدہ اعلیٰ درجہ کے دبیز چکنے ۲۰ × ۲۶ تقطیع کے کاغذ پر ۱۵۰ صفحے کی کتاب ایک خوبصورت جلد سے مزین و محفوظ کی گئی ہے -

اس عمدہ تالیف پر مولف کو مبارکباد دیتے ہوئے اہل ملک خصوصاً اطباء کی خدمت مین بڑے زور سے سفارش کرتے ہین - کہ ایسی مفید کتاب کی اشاعت مین سعی بلیغ فرمائین - کم از کم اس سے کوئی مطب یا دوائی خانہ خالی نہ رہنا چاہیے تاکہ اردو دان اصحاب کے لئے ضرورت کے وقت کتاب کی نفع رسانی مین مولف کی محنت اور جانفشانی کا حوصلہ مل جاوے -

تقریظ۔ عالیجناب خانصاحب شمس الاطبا حکیم ڈاکٹر غلام جیلانی خانصاحب سابق ہیڈ ہیلتھ آفیسر سفارت خانہ دولت عظمیٰ برطانیہ مقام سیستان و ممبر مجلس حفظ الصحتہ بنام ہمایون اعلیحضرت شہنشاہ ایران مشیر طبی جناب جلالتماب سرکار حسام الدولہ حشمت الملک حکمران ولایت سیستان ممتحن امتحانات حکیم حاذق و عمدۃ الحکما، و زبدۃ الحکمار متعلقہ اسلامیہ کالج لاہور و ممتحن امتحانات مدرسہ طبیہ دہلی و ممبر انجمن طبیہ دہلی و ممبر ٹکسٹ بک کمیٹی و ممبر بورڈ آف انگزامینرز (مجلس ممتحن) آیورویدک و یونانی طبی کالج دہلی ۔

مصنف و مؤلف

مخزن الحکمت ۔ تاریخ الاطبا ۔ مخزن الادویہ ڈاکٹری علاج بالمفردات ہندوستان کی جڑی بوٹیاں وغیرہ وغیرہ ۔

آپ کی مرسلہ کتاب کو مین نے بعض بعض مقامات سے معاینہ کیا ۔ اس مین

شک نہین کہ یہ کتاب اُردو لٹریچر مین ایک نہایت مفید اضافہ ہے اور آپ کی محنت
ومعلومات کا بہترین نتیجہ - مین اس مفید کتاب کی تالیف پر آپ کو مبارکباد دیتا ہون
اور مندرجہ ذیل سطور بطور تقریظ تحریر کرتا ہون -

مین نے کتاب **برکات عثمانیہ** المعروف بہ **مخزن ادویہ جدیدہ**
مؤلفہ جناب سیادت انتساب **سید عبد الرزّاق صاحب** - ایم -
ایس - سی - آئی (لنڈن) وغیرہ کو بعض بعض مقامات سے معائنہ کیا -

یہ کتاب یورپ کی جدید ادویہ پر اُردو لٹریچر مین ایک مفید اضافہ ہے
جس کو اس کے قابل مؤلف نے نہایت محنت سے تالیف کیا ہے مجھے
امید ہے کہ یہ کتاب حکیمون ڈاکٹرون اور دوا سازون کے لئے ضرور مفید
ثابت ہوگی اور یہ حضرات اور تمام اہلِ علم اصحاب اپنی قدردانی کا ثبوت دیکر
لائق مصنف کی حوصلہ افزائی فرمائینگے -

تقریظ - عالیجناب ڈاکٹر فیض جنگ بہادر ریم۔ بی سی ایچ - بی۔
داوڈن برا، تمغہ یافتہ اڈن برا یونیورسیٹی لفٹننٹ سرجن اسٹنٹ
ہاسپٹال چندرائن گٹہ۔ ایچ ایچ دی نظام رسالہ گولر فورسز
سابق آنریری سرجن افضل گنج ہاسپٹال و مشیر طبی رائل ڈسپنسری

حضور پرنور اعلیٰحضرت بندگان عالی متعالی مدظلہ العالی۔

کتاب برکات عثمانیہ المعروف بہ مخزن ادویہ جدیدہ مؤلفہ جناب سید عبدالرزاق صاحب مالک سید عبدالرزاق کمپنی،،
کمسٹ خاص حضرت نظام خلد اللہ ملکہ کو مین نے نظر استیعاب مطالعہ کیا اور مین نہایت مسرت سے تصدیق کرتا ہون کہ یہ مجموعہ نہایت جانفشانی اور خوش اسلوبی کے ساتھ تالیف کیا گیا ہے۔ جناب مؤلف نے نہایت جانکاہی سے ہرایک مفرد اور مرکب دوا کا اپنی کتاب مین تذکرہ کیا ہے اور ان کے خواص اور استعمالات کو نہایت وضاحت کے ساتھ سمجہایا ہے۔ نیز ہرایک مفرد دوا کے اردو نام بھی لکھدئے ہین تاکہ کتاب طبقۂ اطبا کے جملہ افراد کے لئے کارآمد ہوسکے

اس کے علاوہ صاحب موصوف نے مفصل تحقیقات کے بعد اکثر ادویہ کے اُردو
مترادفات کے متعلق جو غلط فہمیاں پھیلی ہوئی تھیں اُنکو رفع کر دیا ہے ۔
مثلاً اینسیڈ آئیل مختلف ناموں سے مشہور ہے۔ براین وجوہ ہمہ صفت
موصوف کتاب کی اشاعت کے لئے تمام مقامی اطبا و ڈاکٹرون اور ویدون کو
مؤلف صاحب کا مشکور ہونا چاہیے اور ان کی قدر افزائی کرنی چاہیے تا کہ
وہ دوبارہ بعد ترمیم و اضافہ اس کتاب کو پھر شائع کر سکین ۔ چونکہ اس صفت
کی کتاب اب تک ہندوستان مین شائع نہین ہوئی ہے۔ لہذا مجھے امید ہے
کہ علاوہ تعلیم یافتہ اصحاب کی قدر افزائی کے ہماری سرکار ابد قرار بھی مؤلف
کی سرپرستی فرمائین گی اور علم طب کے اس نادر مجموعہ کی تالیف کے لئے
خاطر خواہ انعام سے سرفراز فرمائین گی تا کہ علم طب کی دوسری تصانیف
کی اشاعت بڑھانے کی ہمت بڑھ سکے ۔ اگر سرکار عالی سے اس کتاب
کی تالیف مین امداد دی جائے تو واقعی یہ کتاب "برکات عثمانیہ"
اسم با مسمیٰ ہوگی ۔

# ترجمہ تقریظ۔ عالیجناب ڈاکٹر کے جیوجی صاحب ایل یم یس کارونر علاقہ سرکارعالی

یہ چودہ سو صفحے سے زیادہ حجم کی تالیف قابل مصنف کی بجید کدوکاوش اور طولانی صبر و تحمل کا ثمرہ معلوم ہوتی ہے۔ واقعی کوئی دقیقہ موصوف نے اپنی سعی کو مشکور بنانے مین نہین چھوڑا جس زبان مین یہ لکھی گئی ہے اس مین غالباً یہ اپنی طرز کی پہلی تصنیف ہے۔ اُن تمام ادویات کا مفصل بیان جو وقتاً فوقتاً پبلک مین مروج ہوتی رہی ہین۔ ردیف وار جمع کیا گیا ہے۔ میری رائے ہے کہ اطبا، یونانی اور اُردو دان ڈاکٹرون کو جو انگریزی سے ناواقف ہین اس کتاب سے قابل قدر اور بیش قرار آسانی ہو جائے گی۔

ڈاکٹری پیشہ اصحاب ہی پر کیا موقوف اس خصوص مین عوام الناس کے لئے بھی یہ کچھ کم مفید نہین ہے اسلئے کہ احتیاط اور خوبی کے ساتھ اس مین پٹینٹ ادویات کی بھی شرح کی گئی ہے جو اس کثرت کے ساتھ عام و خاص کے استعمال مین آتی رہتی ہین۔ زیادہ تر عام اور مروجہ ادویات کے اُردو مترادفات بھی معہ خواص اور مقدار کے بتائے گئے ہین۔ کتاب کے ساتھ بطور ضمیمہ ڈاکٹری اور سائنیفک مصطلحات کا فرہنگ بھی شامل کیا گیا ہے جس مین

اُن کی عربی اور فارسی مترادف اصطلاحین بتا کر شرح کر دی گئی ہے۔
مزید بران آخر مین ایک خاص باب امراض کے ردیف وار نامون کا
شریک ہے۔ ہر مرض کے نام کے مقابل متعلقہ ادویات کا نام لکھکر صفحہ
وغیرہ کا حوالہ دے دیا ہے۔
بہرحال مین یہ کہون گا کہ کتاب موصوف اُن طبیبون اور ڈاکٹرون
کے لئے نعمت غیر مترقبہ ثابت ہوگی جو انگریزی زبان سے بے بہرہ ہین
اور یقین ہے کہ وہ صدق دل سے ایسی تالیف کا خیر مقدم کرینگے۔

## تقریظ عالیجناب معلی عن لالقاب ہز اکسیلنسی راجہ راجایان سرکشن پرشاد مہاراجہ بہادر یمین السلطنۃ۔ جی ۔سی۔ آئی ۔ای ۔ پیشکار و سابق مدارالمہام سرکار عالی

اہل ہندوستان کی ترقی یافتہ قومون سے کیون پیچھے ہین؟ یہ ایک ایسا سوال ہے جس کے جواب کے لئے تاریخی دنیا مین جا کر گذشتہ قومون کی ترقی و تنزل کے مسئلے پر غور کرنے کی ضرورت ہے اور اس وقت اس سوال کا جواب مل جائیگا کہ جس قوم نے ترقی کے مدارج طے کئے اس نے اپنی زبان مین علوم و فنون حاصل کرنے مین پیش قدمی کی۔ دنیا مین کوئی مثال ایسی نہین ملتی کہ کسی قوم نے غیر زبان مین علوم و فنون حاصل کر کے ترقی یافتہ قومون کی فہرست مین اپنا نام لکھایا ہو۔ بلکہ پہلا کام یہ کیا کہ علوم و فنون کی کتابون کے تراجم اپنی زبان مین کئے جو اس کی معراج ترقی پر پہنچنے کیلئے دلیل راہ ہوئے۔ عربون نے یہی کر کے تمدنی ترقی کے منتہائے کمال پر اسپنے کو پہنچا دیا تہا۔ آج یورپ اسی اصول پر کاربند ہو کر دنیا کی تمام قومون سے ترقی مین آگے ہے۔ ہندون کے آفتاب نے اسی اصول کے افق پر طلوع ہو کر تمام آفاق مین مرتبۂ عروج حاصل کیا۔ یہ امر محتاج بیان نہین کہ ہندوستان کی عام زبان اور مقبول خاص و عام یہی اردو ہے اس دیوی کا ہر ایک دیوتا دل سے فدائی۔ اس کے برکات ہندوستان ہی تک

محدود نہین بلکہ یہ ہندوستان کے حدود سے نکل کر دنیا بہر کے بڑے بڑے حصون مین نور کی طرح پہیل رہا ہے۔ لداخ اور تبت کے سر بفلک برفیلے پہاڑون سے لیکر راس کماری تک چلے جاؤ سندھ کے ریگ زارون سے لیکر ریاستہائے شان تک (جہان تہذیب اور تمدن نے ابھی جنم لیا ہے) جاؤ ہر جگہہ اگر کوئی زبان کی دیوی آپ کی مشکلکشائی کر سکتی ہے تو یہی اردو زبان کی دیوی ہے۔ ہندوستان یہ منحصر نہین خلیج فارس کے ساحل پر بغداد و نجف اشرف تک اور ساحل عرب پر عدن سے لیکر جدہ تک اور افریقہ کے تمام ساحل بلکہ بہت سے اندرونی حصون مین بھی اُردو کے سمجھنے والے موجود ہین۔ پس ایسی عالمگیر مقبول زبان مین علمی کتابون کا ترجمہ نکرنا اور اس کے فیضان سے محروم رہنا اُردو زبان کی اہمیت کو گویا کم کرنا ہے۔ اردو لٹریچر کا دامن اگر دیکھا جائے تو ہزارون ناولون ہزارون قصون اور کہانیون سے مالا مال نظر آتا ہے لیکن علوم و فنون کے ترجمون کی جگہہ خالی ہی دکھائی دیتی ہے تو دیگر زبانون مین علوم و فنون کی تعلیم قوم کے لئے اس کی عمر کے ایک معتدبہ حصے کو ضائع کرنا ہے یہی ایک اصولی غلطی ہے کہ قوم اپنی زبان مین نہین بلکہ دوسری زبان مین علوم و فنون کو تلاش کر رہی ہے جسکی وجہ سے کبھی اس کو بام ترقی پر پہنچنا نصیب نہین ہوتا۔

ہان اب دیکھا جاتا ہے کہ بعض عاقبت اندیش حضرات بیدار ہوے ہین اور اس کمی کو پورا کرنے مین کوشش سے کام لے رہے ہین جس مین ایک کن کے

نوجوان مہربان ڈاکٹر سید عبدالرزاق صاحب ایم۔ایس سی۔آئی۔ہیں جنکی
کتاب برکات عثمانیہ جس کا دوسرا نام مخزن ادویہ جدیدہ ہے
میرے زیر ریویو ہے۔اس مبارک دور اور برکات عثمانی مین اس ایک برکت کا
جو اضافہ ہوا ہے عین وقت اور موقع پر ہوا جس کی سخت ضرورت تھی لہذا
مین نے خصوصیت کے ساتھ اس کتاب کے اکثر مقامات دیکھے ہین فاضل
مؤلف نے مغربی ادویات کے افعال و خواص وغیرہ کا تفصیل کے ساتھ بیان
کیا ہے اور جو مندرجہ ذیل معلومات پر حاوی ہے۔علمی و تجارتی مترادفات
مصطلحات۔ماہیت۔ینابیع یا ماخذات۔اجزائے ترکیبی۔بنانے کی ترکیب۔
وزن متناسبہ۔محللات۔نقطۂ گداخت۔نقیضات۔افعال و خواص طریق استعمال
مقدار خوراک۔

فاضل مؤلف نے ادویات کو پانچ اقسام پر منقسم کیا ہے۔

(۱) کیمیائی۔جو کیمیائے جدید کے اصول پر تحلیل و ترکیب کے عمل سے تیار
کی جاتی ہین۔

(۲) نباتی۔جو نو دریافت شدہ جڑی بوٹیون سے قوی الاثر ہونیکی صورت
مین بنائی جاتی ہین۔

(۳) جمادی۔جو سونے چاندی اور گندھک وغیرہ معدنیات سے مبنی ہین۔

(۴) حیوانی۔جو حیوانات وغیرہ کے خون اور اجزا سے ترکیب دیجاتی ہین۔

(۵) پٹینٹ یعنی رجسٹر شدہ جن کو جرمن ۔ فرانس ۔ انگلنڈ اور امریکہ وغیرہ کے نامی گرامی اطبائے حاذق اور ماہران علم الادویہ نے تیار کیا ہے ۔

ہر دوا کو اُردو حروف تہجی کے لحاظ سے ترتیب دیا ہے نیز صحت تلفظ کیلئے اُن پر اعراب لگائے ہین اور اُن کے نام انگریزی حروف مین بھی لکھ دئے ہین۔ کسی دوا کے ضمن مین اگر انگریزی دوا کا ذکر آگیا ہے (خواہ اس کا اندراج اجزاے ترکیبی کی حیثیت سے ہو یا کسی اور وجہ سے) تو قوس مین اُن کے عربی ۔ فارسی ۔ اُردو نام تحریر کر دئے ہین تاکہ انکی حقیقت حاملین طب قدیم پر منکشف ہو جائے ۔ فاضل مؤلف نے ادویۂ مفیدہ اور کثیر الاستعمال کے بیان مین خاص شرح و بسط سے کام لیا ہے اور بعض جگہ محققانہ نوٹ لکھے ہین جن کے مطالعہ سے حاملین طب جدید و قدیم کے اشتباہات دور ہو جائین ۔ کتاب کے آخر مین بطور ضمیمہ ایک فرہنگ لگائی ہے جس مین عربی فارسی و انگریزی اور غیر مانوس الفاظ کی توضیح اور اصطلاحات فن کی تشریح کی گئی ہے اور بیان ادویات مین جو دوائین ضمناً لکھی گئی ہین انکی کیفیت معہ افعال و خواص و مقدار خوراک وغیرہ فرہنگ مین درج ہے ۔ ادویات مندرجہ کتاب کے ساتھ ایک فہرست اُن امراض کی بھی دی ہے جن مین وہ ادویہ استعمال کیجاتی ہین ۔ بڑا فائدہ اس مین یہ ہے کہ اسکے ذریعہ سے ہر خواندہ شخص یہ معلوم کر سکتا ہے کہ کس مرض مین کونسی دوا استعمال کے قابل ہے ۔

اس کتاب کی تکمیل کے لئے ۔ انگریزی ۔ عربی اور فارسی کی ۲۴ مستند اور

بڑی بڑی کتابوں سے مدد لی گئی ہے ۔

حقیقت مین فاضل مؤلف نے پبلک کے سامنے اس کتاب کو پیش کر کے طب کے اُردو لٹریچر مین نہ صرف ایک معقول اضافہ کیا ہے بلکہ ملک و غیر ملک کے لئے نفع رسانی کی شاہراہین کہولدی ہین ۔ مجھے حیرت ہے کہ فاضل مؤلف نے باوجود عدیم الفرصتی اور مشغولیت مہمات کے اپنی وسعتِ نظر اور کاملیت کے ثبوت دینے کا کیونکر وقت نکالا ۔ مؤلف کی محنت و جانفشانی کا پبلک کو ممنون ہونا چاہیئے اور اس نفع رسان کتاب کی مجموعی خوبیونکی داد دینی چاہیئے اور وہ داد اسیقدر ہے کہ اس مفید کتاب کی اشاعت مین بلیغ کوشش کرے ۔ انگریزی و یونانی مطب بلکہ ہر گھر مین اس کتاب کا موجود رہنا ضروری ہے ۔ مجھے یقین ہے کہ ملک کی ضرورتین مجھ سے بڑھکر اس کتاب کی سفارش کرینگی ۔ فاضل مؤلف نے اپنا فرضیہ جیسا کہ چاہیئے ادا کیا ۔ اب دیکھنا چاہیئے کہ اہل ملک اس فرضیہ اور خدمت کا کیا صلہ دیتے ہین ۔ بفضلہ ہمارے ملک مین کسی چیز کی کمی نہین ہے ۔ اگر کمی ہے تو صرف ہمدردی اور قدردانی کی ۔ اللہ تعالی اس کمی کو پورا کرے کہ تا اہل ہنر اور صاحب کمال جی کہولکر اپنے حوصلے دکھائین اور منہ مانگی مرادپائین ۔

# تقریظ۔ عالیجناب ڈاکٹر نواب لقمان الدولہ بہادر

کتاب موسومہ برکات عثمانیہ" المعروف بہ مخزن الادویہ جدیدہ
جس کے (۱۴۰۶) صفحے ہین مین نے نہایت دلچسپی سے دیکھا جو مؤلف کے
کمال ذوق و بحد مشقت کا نتیجہ احسن ہے ۔مولف نے ڈاکٹری جدید ادویات کو
تخمیناً پچیس انگریزی کتابون سے اقتباس کرکے بزبان اُردو تالیف کی ہے اور
متعدد معتبر رسائل انگریزی و نیز عربی و فارسی کتب طبیہ سے مدون کیا ۔چونکہ یہ کتاب
سریع الفہم عبارت مین عام محاورات و اصطلاحات طبیہ کے ساتھ ترتیب دی گئی
ہے ۔اسلئے اُردو دان حضرات کے لئے نہایت کارآمد ہوگی ۔

یہان ابتدائً ڈاکٹری کی تعلیم اُردو زبان مین ہونے سے نہ صرف ملکی ڈاکٹرون
نے بلکہ یونانی اطبا بھی اس فن کے اصول سے واقف ہوکر ڈاکٹری ادویات سے
مستفید ہونے لگے ۔جس عجلت سے ڈاکٹری نے یوماً فیوماً ترقی کی اس کے
ہم عنان کوئی کتاب ڈاکٹری یا اخبار بزبان اُردو شائع ہوسکی اسلئے جو لوگ زبان
انگریزی سے ناآشنا تھے وہ اسکی جدید ترقیون سے محروم رہے ۔موجودہ زمانہ
بآواز بلند بزبان حال کہہ رہا ہے کہ انسان یا تو زبان انگریزی اسقدر حاصل کرلے
کہ اس فن کی جدید ترقیون کی معلومات سے بہرہ اندوز ہوجائے یا اس کے

اُردو تراجم کے ذریعے جدید مضامین سے وقتاً فوقتاً فائدہ حاصل کرے جو لوگ سائی کالوجی (یعنی علم النفسیات) کے واقف و ماہر ہین وہ اس امر کا اندازہ کرسکتے ہین کہ غیر زبان مین کسی علم و فن کو حاصل کرنے کے لئے مرکز فہم و ادراک پر کس قدر بار پڑتا ہے۔ بخلاف اس کے مادری زبان مین اُس کا حصول کس حد تک آسان ہے۔ ہرچند اصطلاحات کے ترجمہ مین کچھ تصنع آبھی جائے تاہم سیاق عبارت سے اسکی تفہیم ہوجاتی ہے۔ علم الادویہ کے جدید کرشمے اُردو دان اصحاب سے کُلّاً پوشیدہ تھے مگر ان کے صبر و تحمل نے اُنکو جو ثمرہ دیا وہ کتاب برکات عثمانیہ سے ظاہر ہے۔

قطع نظر اس کے وہ لوگ جو صرف دوا کے نام اور اُس کے افعال و خواص و مقدار خوراک سے واقف ہونا ہی غنیمت جانکر ان کا (خصوصاً پیٹنٹ ادویہ کا) استعمال کیا کرتے تھے اور جن کو یہ تک معلوم نہ تہا کہ اِس مین کیا کیا اجزا ہین اور ان کے ماخذات کیا ہین وہ اس کتاب کے مطالعہ سے باخبر ہوجائینگے ۔

لائق مؤلف نے سہولت مطالعہ کے لئے مضامین کتاب کو حروف تہجی مین ترتیب دیا ہے اور بابواری فرہنگ کتاب کے آخر مین لگائی گئی ہے جو (۹۷۲) صفحے سے شروع ہوکر (۱۲۵۸) صفحے تک ختم ہوتی ہے اسی طرح فہرست ادویہ بھی بلحاظ امراض و افعال و خواص شامل ہے جس کی ابتدا و انتہا (۱۲۵۹ و ۱۴۰۶) صفحے کے مابین ہے جس مین دواؤن کے نام اور یہ کہ کن امراض مین کونسی ادویات

مفید ہین - بالتصریح درج ہین -

ہر نوایجاد دوا کی نسبت ڈاکٹرون کی متفقہ راے اور اُن کے اعمال داخلی و خارجی واضح طور پر بتلائے گئے ہین -

پیٹنٹ ادویہ کے مرکبات کو اُنکے موجدون نے راز مین رکھا تھا اُنکو ماہرین کمسٹری نے ظاہر کرکے اور اُنکے اوزان کو اسلیئے بتایا کہ اُنکے استعمال کرنیوالے کو کوئی شبہ واقع ہو اور سمیات کی شرکت سے بھی آگاہ ہو جائے

انگریزی ادویات کے نام کے تلفظ بآسانی ادا ہونیکے سلئے اُردو حروف ہجی مین باضافت و اعراب مع مرادفات اور اُسکے ساتھ حروف انگریزی مین بھی اُنکا املا لکھا ہے تاکہ اُس کا مطالعہ کرنے والا غلطی مین نہ پڑے -

وقتاً فوقتاً اس کتاب کا مطالعہ بغرض ریویو کرتا رہا میرے میڈیکل لائبریری مین جس قدر کتب نوایجاد ادویات کے موجود تھے اُن کے مضامین کو کتاب ہذا کے مضامین سے مقابلہ کیا جسکو بالکل درست اور سلیس عبارت مین مختصر و مفید پایا بہر حال بلحاظ خصوصیت مذکورہ مین لائق مؤلف کو اسکی کامیابی پر بطیب خاطر مبارکباد دیتا ہون اور میری راے مین کتاب موصوف ہر ایک ڈاکٹر و طبیب کے کتب خانہ مین جگہ دیئے جانے کے قابل ہے - وما علینا الا البلاغ والسلام علیٰ من اتبع الھدیٰ

## تقریظ۔ عالیجناب مجدد طب حاذق الملک حکیم حافظ محمد اجمل خانصاحب

## رئیس اعظم دہلی و سکریٹری مدرسۂ طبیہ دہلی

مین نے کتاب برکات عثمانیہ کو مختلف مقامات سے پڑھا۔ یہ کتاب دیسی اطباء کو یورپ کے جدید علم الادویہ سے واقف ہونے مین قیمتی فائدہ پہنچا سکتی ہے۔ مین امید کرتا ہون کہ ڈاکٹر سید عبد الرزاق صاحب کی کوشش قدر کی نگاہ سے دیکھی جائے گی۔ اُنہون نے نہایت اختصار کے ساتھ جامع طور پر جدید ادویہ کے مشہور طبی نام لکھے اور اُن کے افعال و خواص عمدگی سے بیان کئے ہین۔

اس کتاب مین اکثر ایسی خوبیان موجود ہین جو اِس قسم کی دیگر کتابون مین بہت کم ملین گی۔ مین ڈاکٹر صاحب کی اس مفید تالیف پر مبارکباد دیتا ہون۔

## تقریظ۔ عالیجناب ڈاکٹر مرزا رضا خان صاحب ایم۔ بی۔ سی۔ ایچ۔ بی۔ ڈسٹرکٹ میڈیکل سرجن و سنیٹری آفیسر ضلع نظام آباد

شکر ہے اُس خدائے پاک کا جس نے ہمکو انسان بنایا اور جو ہماری لاکھون ضروریات کو روزانہ پورا کرتا ہے اور ہمیشہ ہماری مصیبتون کو رفع کرتا ہے۔ اور خوشی و مسرت کے سامان اپنے فضل و کرم سے مہیا کرتا ہے اُسی نے ہمکو یہ دن بھی دکھلایا کہ ہماری زبان مین ایک جدید اضافہ طبّی کتاب کا یعنی **برکاتِ عثمانیہ المعروف بہ مخزن ادویۂ جدیدہ** مؤلفہ جناب **سید عبد الرزاق صاحب** ایم۔ ایس سی۔ آئی۔ ڈی۔ لنڈن ہوا ہے اور جہانتک خیال ہو سکتا ہے اُردو مین تو اس قسم کی کوئی اور کتاب موجود نہین ہے بلکہ انگریزی زبان مین بھی کسی ایک کتاب سے اس قدر مواد ملنا ذرا دشوار ہے کیونکہ مخزن ادویہ جدیدہ مین پیٹنٹ ڈرگز اور نان اَفیشل (غیر مستندہ) ادویات ہین جو مختلف ملک کے ہین۔ مصنف برکاتِ عثمانیہ المعروف بہ مخزن ادویۂ جدیدہ خلوص دل سے مبارکباد کے مستحق ہین کہ اُنہون نے اس قدر زحمت گوارہ فرمائی کہ ایک مفید اور ضروری کتاب کو زبان اُردو مین تصنیف کیا جس سے قوم اور ابنائے ملک کو فائدہ پہنچے خصوصیت سے

وہ اصحاب زیادہ ممنون ہونگے جنھین زبان انگریزی سے بہت کم واقفیت ہے اور حکمائے یونانی و ویدک بھی اس کتاب کی قدر افزائی اسلئے کرینگے کہ اس مین وہ خزانہ پنہان ہے جس کو وہ حاصل کرنا چاہتے ہین اور اطبار انگریزی اسلئے پسند کرینگے کہ ایک تو خود کتاب زبان اُردو مین ہے اور دوسرے قدیم سائینس کے معلومات اور اُس کے رواج کا عقدہ اس کے دیکھنے سے اُن پر کھل جائیگا - چونکہ مصنف صاحب نے اس بات کے واضح کرنے کا زیادہ خیال رکھا ہے کہ ادویات جو اب مروج ہین ان کے نام و طریق استعمال وغیرہ قدما بھی جانتے اور استعمال کرتے تھے یا نہین - طرز کتاب سے معلوم ہوتا ہے کہ کافی سرمایۂ وقت صرف کیا گیا ہے اور اصلیت کی جستجو مین بہت سارے قدیم و جدید کتابین دیکھکر تشفی کرلیجانے پر نتیجہ جستجو درج کتاب کیا گیا ہے چنانچہ الفاظ و اسمار ادویات جو فی زمانہ مروج ہین - ان مین سے اکثر قدیم عربی - یونانی اور مصری طب مین بھی وہی تھے مگر کثرت استعمال سے قدیم اصطلاحات سے بالکل مغائر نظر آتے ہین اس کتاب مین ان پر کافی بحث کیجا کر صحیح الفاظ بتلائے گئے ہین - لہذا کتاب مخزن الادویہ جدیدہ خواہ اطبار انگریزی یا یونانی خواہ حکمائے جدید یا قدیم سب کے لئے مفید ثابت ہوگی و نیز طلبار و دواسازون کو بھی اس کتاب سے بے بہا مدد مل سکتی ہے اور نیز وہ بزرگوار جو زبان اُردو کو عزیز رکھنے والے اور ترقی دینے مین

ہمہ تن کوشان ہین ان کے لئے بھی کتاب مذکورہ کامیابی ہے کیونکہ وہ فی الحال تراجم ہی کو غنیمت سمجھتے ہین مگر ان کا حوصلہ بڑہانے کے لئے جناب سید عبد الرزاق صاحب نے ایک ایسے فن کی کتاب زبانِ اردو مین تصنیف کی ہے جو خاص و عام کی دانست مین بذریعہ ترجمہ بھی اردو مین غیر ممکن خیال کیا جارہا تھا اس سے حامیان زبان اردو کو بہت بڑی تقویت ہوئی اور انشاء اللہ تعالیٰ اس سے بڑھکر کامیاب ہونے کی امید ہے۔ مین مصنف صاحب کا تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہون اسلئے کہ اس کتاب کے دیکھنے سے بہت سی نئی باتین مجھے معلوم ہوئی ہین اور امید ہے کہ آئندہ بھی معلومات وسیع ہوتے جائینگے ایک عرصہ دراز سے مجھے ایسی کتاب کی جستجو تھی بحمد اللہ اب مجھے میسر ہوئی ہے اور وہ بھی میری مادری زبان مین مجھے قوی امید ہے کہ یہ کتاب ہم پیشہ بھائیون کے بھی مقبول نظر ہوگی اور کوئی مطب یا کتب خانہ اس نسخہ کے بغیر مکمل نہین ہوسکتا ۔

## تقریظ - عالیجناب ڈاکٹر محمد حسین صاحب جنرل سرجن گیولر ڈویس شفاخانہ نظم جمعیت سرکار عالی

خدائے عزّ و جل کا ہزار ہزار شکر ہے کہ جس نے بنی نوع انسان کو اپنی قدرت کاملہ سے تمامی ادویات کے افعال و خواص کو معلوم کرا کے بڑی مہلک بیماریوں سے نجات کا ذریعہ قائم فرمایا اور اپنی ادویہ کے ذریعے انسانوں کی علیل المزاجی کو تبدیل بصحت فرمایا۔ یہ کتاب برکات عثمانیہ المعروف بہ مخزن ادویہ جدیدہ جس کی تکمیل طبع کا مجھے نہایت انتظار رہتا آج بغرض ریویو میرے پیش نظر ہے۔ جناب مولوی سید عبدالرزاق صاحب ایم ایس سی - آئی - (لنڈن) و ممبر برٹش فارماسیوٹیکل کنفرنس نے بے انتہا کوشش و جانفشانی سے اس کتاب کی تالیف فرما کر بیشک قومی خدمت کی داد لی۔ اور موجودہ اور آئندہ آنے والی قوموں اور نسلوں پر اپنا بہت بڑا احسان قائم کیا۔ اس کتاب کے دیباچہ کی مسجع عبارت معزز مؤلف کی قابلیت کی گواہی دیتی ہے۔ اور جو طبی سرمایہ کہ ان کے گنجینہ سینہ سے اس ۲۰۰۴ صفحے والی کتاب کے ذریعے ظہور پذیر ہوا اُن کے اعلیٰ طبی معلومات کا شاہد ہے۔ اس کتاب میں ادویہ علل کے انگریزی اسماء و الفاظ کی یونانی الفاظ سے

جو مطابقت کی گئی ہے وہ بالکل صحیح اور عموماً انگریزی دان ڈاکٹر اور خصوصاً اُردو دان
ڈاکٹرون کے لئے نہایت مفید و اہم ذخیرہ ہے۔ اور اُس مین جملہ کیمیائی۔ نباتی۔
جمادی۔ حیوانی پیٹنٹ ادویہ ساختہ حکماے یورپ اور اُن کے ترکیبی اجزا و افعال
و خواص و طریق استعمال ،مقدار خوراک کا مفصل بیان۔ اور آخر مین ایک فرہنگ
بطور ضمیمہ جس مین ڈاکٹری اصطلاحات کی طبی مترادفات سے صحیح تطبیق کی گئی ہے
اور علاوہ ازین بعض کثیر الاستعمال ادویہ کی طبی تاریخ نہایت شرح و بسط کے ساتھ
درج ہے۔ ان تمام خوبیون کی یہ پہلی کتاب ہے جو اپنی آپ نظیر اور اسم بامسمیٰ
ہونے کے علاوہ ہمارے عادل و علم دوست بادشاہ ذیجاہ اقدس و اعلیٰ خداوند نعمت میر عثمان علیخان بہادر خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ کے
نام نامی و اسم گرامی سے موسوم ہونے کے لحاظ سے بھی مایہ ناز اور دوسری
کتابون سے ممتاز ہے جس کا مین مؤلف موصوف کی خدمت مین دلی مسرت سے مبارکباد
عرض کرتا ہون۔ خدایا اس کتاب کو قوم کے مفید۔ اور مؤلف کا بہترین یادگار ثابت
کردے۔ آمین ثم آمین۔

## تقریظ - عالیجناب کپتن ڈاکٹر محمد عبدالرحمن صاحب سابق سرجن جمعیت نظام محبوب ریگیولر فورس علاقہ سرکار عالی

اس وقت میرے پیش نظر تقریباً ۱۴۰۰ صفحے کی کتاب مخزن ادویہ جدیدہ بغرض ریویو رکھی ہے - یہ وہ کتاب ہے کہ جسکی تکمیل کا مجھے بے حد انتظار تھا - الحمدللہ کہ نہایت انتظار کے بعد میرے ہاتھ پہنچی - اسکا دیباچہ جو کتاب کی حقیقت حال کا فوٹو ہے - مین نے ازابتدا تا انتہا دیکھا اور تصدیقاً چند ادویات کی پوری کیفیت لفظاً لفظاً معاینہ کی حلیہ کے مطابق قد وقامت خط وخال نظر آئے پیٹنٹ ادویات کے افعال و خواص ہین بزبان اردو یہ پہلی کتاب ہے جسمین سربستہ ادویات کے اجزای ترکیبی اور اُنکے طریق استعمال مقدار خوراک وغیرہ کا ازسرتا پا مفصل بیان ہے اور اخر مین ایک فرہنگ جس مین اُن تمام دشواریون کو جو تفہیم مطالب مین واقع ہوتے ہین لگا دیا گیا ہے جو سونے پر سہاگہ کا کام دیتا ہے اور ڈاکٹری اصطلاحات کے ساتھ پہلو بہ پہلو طب یونانی کے اصطلاحات بھی بیان کیے گئے ہین - ہر دوا کی ماہیت ماخذ اور ترکیبی ساخت کا نہایت وضاحت سے بیان کیا گیا ہے اردو نام کے محاذی مزید صحت کے لئے ادویہ کے انگریزی نام خوشخط ٹائپ مین دیے گئے ہین الغرض کیمیائی، نباتی، حیوانی مرکب ادویہ کا ایک جامع و مکمل مجموعہ ہے اور اس قابل ہے کہ طبی کتابون مین اسکو نہایت قدر کی نظر سے

دیکھی جائے۔ بہرحال لائق مصنف کے خداداد علمی قابلیت کا یہ عملی نتیجہ ہے جو اور طبی تالیف مین نظیر نہین رکھتا اسلئے خاص و عام کو اسکی نہایت قدر کرنی چاہئے۔ مین اس موقر تالیف کو نہایت وقعت کی نظر سے دیکھتا ہون اور مؤلف کی محنت و جانفشانی کا نہایت مشکور ہون اور اسکی مجموعی خوبیون کی وجہ سے اسکو ملک وغیرہ ملک کیلئے نہایت نفع رسان تالیف سمجھتا ہون۔ لائق مؤلف کو ایسے مفید خاص و عام کتاب کی تالیف و اشاعت کے لئے مبارکباد دیتا ہون اور یہ میری عین خوشی ہے کہ ہر شخص ایسی مفید کتاب کی اشاعت مین بلیغ کوشش کرے۔ میرے خیال مین ہر مطب انگریزی و یونانی بلکہ ہر گھر مین ایسی مفید کتاب کا ہونا ضروری ہے۔ مجھے یقین ہے کہ ملک اور پبلک کی ضرورتین خود مجھ سے بڑھ کر اس کتاب کی سفارش کرینگے۔ مین خدا سے دعا کرتا ہون کہ یہ کتاب ہر خاص و عام کے مقبول ہو تا کہ لائق مؤلف کو اسکی محنت و جانفشانی کا صلہ حاصل ہو کر اسکا کلیجہ ٹھنڈا ہو۔

## تقریظ۔ عالیجناب ڈاکٹر محمد حسین صاحب۔ بی۔ اے + ایم۔ بی۔ سی۔ ایم۔ ڈسٹرکٹ سیول سرجن ضلع گلبرگہ شریف

ان ایام مین طبی علاجات کے میدان بڑھتے جارہے ہین اور سائنس کے معلومات حیرت انگیز طریقے سے
ترقی پر ہین ایک کتاب مکاشفات عثمانیہ المعروف بہ مخزن الادویہ جدیدہ شائع ہوئی ہے یقین ہے کہ اردو دان
ڈاکٹرونکو فائدہ دیگی اور یونانی حکماکو بھی بشرطیکہ وہ کشادہ دلی کے ساتھ مغربی علاج کا استعمال کرنا چاہتے ہین
جو عام طور پر معتبر دوکانداروں سے باسانی دستیاب ہو سکتے ہین آجکل جو انگریزی حکمار کے یہ امر مد نظر ہے کہ مشرقی
یونانی اور ویدک خیالات طبی سے علاجات مین کوشش کیجائے۔ یہ کتاب اسکی تکمیل کا ایک وسیلہ نظر آرہی ہے
اور ایک ایسے زمانہ کے علامات معلوم ہوتے ہین کہ طبی علم مکمل ہو جائے اور مشرقی اور مغربی طبی معلومات کا
اجتماع ازالۂ امراض کا ایک موثر ذریعہ ٹھہرے اور نیز انسانی تکالیف امراض کم ہون۔ فی الواقع
اسکی تصنیف مین بہت جانفشانی اور محنت سے کام لیا گیا ہے۔ یہ کتاب سائیکلوپیڈیا جدید علاجات
کے بارے مین ہے جسکا حجم (۱۴۰۰) صفحات پر شامل لکھائی چھپائی عمدہ۔ کاغذ گندہ اور نیز مضامین
کی ترتیب کا طرز بھی اچھا۔ اردو۔ فارسی۔ عربی کے مترادفات کی فرہنگ بھی لکھی گئی ہے اور کتاب کے
آخر ایک انڈکس امراض معہ علاج دیا گیا ہے پس کتاب کی قیمت بمقابلہ محنت اور جانفشانی بہت تھوڑی
ہے ہر ایک طبی معالج یقیناً اس سے مستفید ہوگا۔ اور فوری مطالعہ سے بوقت ضرورت محفوظ اور خاصکر
دور کے اضلاع مین جہان مشرح کتابین نہ ہون۔ یا طبی مشورہ نہ مل سکتا ہو اور نیز ان ہزارہا نئی
دواؤن کے معلومات سے پبلک بہرہ پائیگی۔ جو بازارون مین موجود ہین اور جنکی خاصیتین عوام نہین جانتے۔

*18. Economic products of the Punjab
By Baden H. Powell ... 1868

*19. Pharmacographia
By Fluckiger and Hanbury ... 1879

20. The Era Formulary
Compiled by the Pharmaceutical Era... 1893

21. Materia Medica and Therapeutics
By R. Ghosh L. M. S. ... 1910

*22. Index to the Native and Scientific Names of Indian and other Eastern Economic Plants and Products
By J. Forbes Watson M. D., etc. ... 1868

*23. Materia Medica of Hindoostan
By Whitelaw Ainslie M. D. ... 1813

24. Recent Materia Media
By F. Harwood Lescher F. C. S., ... 1897

*25. Thirty five years in the East
By John Martin Honigberger ... 1852

*26. Magzan-ul Advia (Perian) ...
By Mohammed Hussain.

*27. Moheet-i-Azam (Persian) 4 Volumes
By Hakim Mohammed Azam Khan ...

*28. English and Arabic Medical Dictionary
By Dr. Ibrahim Munsoor (Egypt) ... 1891

*29. English and Arabic Medical Dictionary
By Dr. K. Kheirul-lah (Egypt) ... 1893

*30. Kitabul Muatamed Fil Adviatil-Mufrada
By Yoosuf Bin Omer ...

31. Medical and Pharmaceutical Journals of which the following may be specially mentioned.

32. i The Prescriber.
ii The Spatula
iii The American Druggist and Pharmaceutical Record.
iv The Practical Medicine
v Year Book of Pharmacy, etc., etc.

*These books have been consulted in the compilation of Vocabulary.

# AUTHORITIES CONSULTED.

---

1. United States Dispensatory
 By Wood. Remington. Sadtler ... 1907
2. A Practical Guide to the Newer Remedies
 By J. M. Fortescue-Brickdale ... 1910
3. The Newer Remedies
 By Virgil Coblentz ... 1908
4. The extra Pharmacopoeia
 By Martindale and Westcott ... 1906
5. Squire's Companian to the British Pharmacopoeia
 By Peter Wyatt Squire ... 1908
6. New and Nonofficial Remedies
 Published by American Medical Association 1910
7. The Propaganda for Reform in Proprietary Medicines
 Published by American Medical Associaton
8. Secret Remedies
 By British Medical Association ... 1909
9. More Secret Remedies
 By British Medical Association ... 1912
10. The National Formulary
 By American Pharmaceutical Association 1906
11. The New Standard Formulary
 By A. Emil Hiss ...
12. The British Pharmaceutical Codex
 Published by Pharmaceutical Society ... 1907
13. Dictionary of New Remedies
 By the Editorial staff of the Practical Medicine 1906
14. Prescriber's Hand book
 By Ram Narayan L. M. S. ... 1899

*15. Dictionary of the Economic products of India
 By George Watt M. B. etc. 9 Vol ... 1889

*16. Supplement to the Pharmacopoeia of India
 By Moodeen Sheriff ... 1869

*17. Lexicon of Medicine and the Allied Sciences
 By Henry Power. M. B. Leonard W. Sedgewich
 M. D. 5 Vol ...

# PREFACE.

The aim of the present Urdoo Compilation has been the collection of such new remedies of recent origin which are current in the Medical literature of the world; so that Urdoo knowing doctors & Unani Physicians may be benefited by the same.

The various remedies are treated comprehensively to the satisfaction of Medical men. The record has been brought up to the time of writing. Thus we get in a complete form a spacious work of reference dealing with all sorts of new remedies Viz; Synthetics, Pseudo-Synthetics, Pharmaceutical specialities, Patent Medicines and Organo therapeutics &c, which are serviceable to all professional men. Under each head is given its synonyms, sources, tests, specific gravities, melting points, solubilities, incompatibilities, therapeutic indications and doses as far as known, together with particulars regarding their composition. Particular attention has been given to such remedies which are highly useful and of frequent employment.

The Edition is presented in Alphabetical order as the easiest of reference. It is also supplimented with a vocabulary containing medical and Scientific terms together with all the substances employed in preparing the text medicines. Care has been taken to explain briefly its Medical properties, Sources and to them is added the equivalents Unani, Arabic, Persian and Urdoo terms as far as possible. Some of the important medicines have been profusely dealt with and their Etymology, History have been clearly explained, so as to render this work most comprehensive. An index of diseases and remedies is also given.

This Book of 1400 Pages is a practical guide by far the biggest, ever afforded to the Urdoo knowing Physicians and Chemists.

I am greatly thankful to the Authors of all the Medical works which were consulted during the compilation of this work, the names of which have been shown overleaf. Any communication towards the improvement of this work will be gratefully received and carried out in the next Edition.

I respectfully hope that Public would accept the services rendered.

SYED ABDUR RAZZACK

HYDERABAD,

Dated, 1st January 1916. (Deccan)

REGISTERED No. 2

# BARAKATE OSMANIAH

OR

# MAKHZAN-UL-ADVIAH-JADIDAH

AN UP-TO-DATE URDU EDITION

OF

## The Cyclopedia of New Remedies

WITH

SYNTHETICS, PSEUDO-SYNTHETICS, PHARMACEUTICAL SPECIALITIES, PATENT MEDICINES AND ORGANO-THERAPEUTICS.

EXPLAINING

SYNONYMS, SOURCES, COMPOSITIONS, THERAPEUTIC INDICATIONS AND DOSES Etc.

SUPPLIMENTED WITH

A Vocabulary of Medical and Scientific terms, their Arabic Persian and Urdu equivalents and an index of diseases with their respective remedies.

BY

**SYED ABDUR RAZZACK,** M. S. C. I. (LONDON)

*Member of the British Pharmaceutical Conference,*

OF

**Messrs. S. A. RAZZACK & Co.,**

CHEMISTS TO H. H. THE NIZAM, G. C. S. I.,

HYDERABAD Deccan.

FIRST EDITION.

1916.

Printed at the [illegible] Press, Hyderabad (Deccan).